# راپنزل

"راپنزل راپنزل اپنے بال بکھراؤ۔۔تا کہ میں ان کے ذریعے تم تک آؤں" شہزادے نے با آوازِ بلند صدا لگائی تا کہ راپنزل اس کو سن کر اپنے بال قلعے کی کھڑکی سے نیچے پھینک دے۔" اس نے اپنی سات سالہ بیٹی کے بالوں میں انگلیاں پھیرتے ہوئے اسے کہا تھا۔وہ اسے راپنزل کی کہانی سنا رہا تھا۔مہر کا انہماک دیدنی تھا۔اسے کہانیاں سننے کا بے حد شوق تھا اسی لئے وہ اپنے پاپا سے روزانہ ایک کہانی ضرور سنتی تھی۔یہ کہانیاں عام طور پر بہادر اور نڈر انسانوں کی زندگی پر مشتمل ہوتی تھی۔یہ پہلی بار تھا کہ پاپا اسے کسی ایسی لڑکی کی کہانی سنا رہے تھے جو وقت گزرنے پر" شہزادی" بن جاتی۔مہر کو اس کہانی میں بے پناہ دلچسپی محسوس ہو رہی تھی۔اسکول کے فینسی ڈریس شو میں وہ اس بار شہزادی راپنزل بننے والی تھی اور اس لئے اس نے پاپا سے خاص طور پر فرمائش کی تھی کہ وہ اسے یہ کہانی سنائیں

"کیا راپنزل کے بال اتنے لمبے اور مضبوط تھے؟" مہر نے انہیں ٹوک کر پوچھا تھا۔اسے اپنی عمر کے مطابق اسی طرح سوال پوچھنے کی عادت تھی۔

"ہاں۔۔بہت مضبوط۔۔تب ہی تو ان کی مدد سے شہزادہ اس تک پہنچا تھا۔۔اس قلعے میں نا کوئی سیڑھیاں تھی نا دروازہ۔۔راپنزل کے بال وہ واحد ذریعہ تھا جو راپنزل کا رابطہ بیرونی دنیا سے قائم کرنے میں اس کی مدد کرتے تھے۔۔وہ یقیناً بہت مضبوط تھے"

"اچھا۔پھر کیا ہوا۔۔؟" مہر کو مزید سننے کی بھی جلدی تھی

"شہزادہ ہر روز اسی طرح قلعے کے نیچے آکر کھڑا ہو جاتا۔راپنزل اپنے بال نیچے کی جانب پھینکتی اور شہزادہ اوپر آجاتا۔وہ اسے باہر کی دنیا کی دلچسپ باتیں بتاتا کہ باہر کی دنیا کتنی خوبصورت ہے۔۔وہاں رنگ ہی رنگ ہیں۔۔بھانت بھانت کے لوگ ہیں۔۔مزے مزے کے کھانے ہیں۔۔راپنزل سب باتیں سنتی اور اس کا اشتیاق بڑھتا جاتا۔دھیرے دھیرے وہ اپنی محدود زندگی سے اکتانے لگی اور پھر ایک دن بوڑھی کبڑی جادوگرنی کو شہزادے کے متعلق پتا چل گیا۔" اس نے آواز کو پر اسرار بناتے ہوئے کہا۔مہر کی آنکھیں پھیل سی گئیں

"پھر کیا ہوا پاپا۔کیا جادوگرنی نے راپنزل کو مارا۔۔کیا وہ راپنزل سے بہت ناراض ہوئی۔۔کیا اسے بہت برا لگا" مہر نے پوچھا تھا۔وہ کہانی سناتا سناتا یکدم چپ سا ہو گیا۔اسے کچھ یاد آیا تھا۔اس نے یہ کہانی ایک بار پہلے بھی کسی کو سنائی تھی۔اسی رات کے پچھلے پہر کسی بھولی بھٹکی یاد نے آستایا تھا۔۔ایک پرانی سنی ہوئی غزل کی طرح جس کا کوئی مصرع ذہن میں اچانک ہی گونجنے لگے مگر یہ یاد نا آئے کہ یہ غزل سنی کہاں تھی،،کب تھی اور اگلا مصرع کیا تھا

”اسے برا یہ نہیں لگا کہ شہزادہ اسی طریقے سے راپنزل تک کیوں پہنچا جس طریقے سے وہ پہنچا کرتا تھا بلکہ اسے یہ برا لگا کہ راپنزل نے اس کی مرضی کے بغیر شہزادے کو قلعے میں آنے کیوں دیا۔ وہ شہزادی سے ناراض بھی ہوئی اور سزا کے طور پر اس کے بال کاٹ دئے“

”پھر پاپا۔۔؟“ مہر ٹوکتی ضرور تھی۔

”جب شہزادہ دوبارہ راپنزل سے ملنے قلعے تک آیا اور اسے اپنے بال نیچے لہرانے کے لئے کہا تو جادوگرنی نے وہی کٹے ہوئے بال نیچے پھینک کر شہزادے کو اوپر بلوالیا“ وہ رک رک کر کہانی سناتا تھا اور ساتھ ہی مہر کے چہرے کے تاثرات بھی دیکھتا رہتا تھا کہ آیا اسے سمجھ میں بھی آرہی ہے کہانی یا نہیں۔ وہ اس مقام تک پہنچا تھا کہ سائیڈ ٹیبل پر پڑے سیل کی بیپ بجی۔ اس نے مہر کو لیٹے رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے فون اٹھایا تھا۔

”تمہارا ہی ذکر چل رہا تھا“ اس نے کہا تھا۔ دوسری جانب سے حیران کن آواز سنائی دی

”میرا ذکر۔۔اس وقت۔۔۔تم دونوں مجھے مل کر بددعائیں دے رہے تھے کیا۔۔؟“

”نہیں۔۔میں مہر کو راپنزل کی کہانی سنا رہا تھا۔۔۔تو مجھے تم یاد آ گئیں“ وہ بشاشت سے بولا

”میں۔۔۔؟ راپنزل کی کہانی میں۔۔؟ وہ حیران نہیں تھی اور وہ جانتا تھا کہ وہ حیران نہیں ہوگی کیونکہ وہ اس کے سامنے بھی اسے راپنزل کہہ چکا تھا۔



”اسلام علیکم امی“ اس نے گھر کے اندر داخل ہو کر جو فریضہ سرانجام نہیں دیا تھا، وہی فریضہ لاؤنج میں داخل ہو کر با آوازِ بلند پورا کیا تھا۔ سارا زور لفظ ”امی“ تھا۔ امی وہیں دیوان پر بیٹھی کچھ ادھیڑنے سینے میں مصروف تھیں۔ انہوں نے وعلیکم سلام تو کہا لیکن ساتھ ہی گھر ک کر اسے آنکھوں ہی آنکھوں میں اشارہ کیا تھا۔ اس نے اگر ان کی آنکھوں کا حکم ماننا سیکھا ہوتا تو یہ نوبت ہی کیوں آتی۔ وہ اطمینان سے صوفے پر بیٹھ گئی پھر اپنے پاؤں سے موزے اتارتے ہوئے پاؤں بھی اوپر کر کے گردن پیچھے کی جانب لٹکالی۔

”آج تو بہت گرمی ہے قسم سے۔۔ایسا لگتا ہے ہم انسان نہیں بھنے ہوئے مرغ ہیں۔۔“ اس کا مخاطب ابھی بھی امی ہی تھیں جبکہ وہ مسلسل اسے اشارے کرنے میں مصروف تھیں۔

”اسے پانی وانی پلاؤ حلیمہ۔۔۔کتنا تھک کر آئی ہے۔۔واقعی بہت گرمی ہے باہر۔ لیمونیڈ بنادو۔۔گرمی میں اچھی ہوتی ہے“ ابا نے اس کی بدتمیزی کو بالکل نظرانداز کرتے ہوئے اخبار سے نظریں اٹھا کر اسے دیکھتے ہوئے کہا تھا۔ اس نے کوئی جواب دیا نا ان کی جانب دیکھا

”لیموں ختم ہوگئے ہیں“ امی تنک کر بولی تھیں گویا اس کی خدمت کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔

”اچھا۔۔۔چلو میں سلیم سے پکڑلاتا ہوں“ ابا فوراً اٹھ کھڑے ہوئے تھے۔ امی نے سخت تاسف بھرے انداز میں اسے دیکھا۔ وہ ایسے بیٹھی تھی جیسے کسی ملک کی شہزادی ہو۔ ابا کو کسی غریب رشتہ دار کی طرح نظرانداز کئے رکھنا اس کا مشغلہ تھا۔

"کوئی ضرورت نہیں اتنی سیڑھیاں اترنے کی۔۔۔ پانی بھی اچھا ہوتا ہے گرمی میں۔۔۔ جاؤ نینا پانی پیو اٹھ کر۔۔۔ پانی نہیں پینا تو روح افزاء بنا لو۔۔۔ موجود ہے گھر میں۔۔۔ آپ بیٹھ جائیے" امی نے اس کی جانب دیکھ کر کہا۔ لہجے میں کوئی رعایت نہیں تھی۔ اس کے چہرے کے تاثرات امی کے انداز پر مزید برہم ہوئے تھے۔

"میرا بھی دل چاہ رہا تھا۔ کوئی ٹھنڈی چیز پینے کو۔۔۔ ایسا کرو ہم دونوں باپ بیٹی کے لئے روح افزاء بنا دو" ابا کے لہجے میں محبت ٹپک رہی تھی۔

"اٹھو نینا۔ اپنے اور ابا کے لئے شربت بنا لاؤ" امی اسی انداز میں بولی تھیں

"معاف کیجئے گا۔۔ مجھے نہیں پینا کوئی لال پیلا شربت۔۔۔" وہ چڑ کر بولی تھی

"نہیں پینا تو نا سہی۔۔۔ بھاڑ میں جاؤ۔۔۔ بھلائی کا تو زمانہ ہی نہیں ہے" امی اس کے انداز سے سخت جز بز ہو رہی تھیں جبکہ اسے کوئی پرواہ نہیں تھی، انہوں نے تر پائی مکمل کر کے دھاگہ منہ سے توڑتے ہوئے سارا غصہ دھاگے پر نکالا ورنہ دل تو چاہ رہا تھا اس کو تھپڑ جڑ ہی دیں

"میں نے کب کہا ہے آپ سے کہ مجھ سے بھلائی کریں۔۔۔ میں نے کچھ مانگا تو نہیں ہے آپ سے جو آپ بولنا شروع ہو گئی ہیں۔۔۔ نہیں پینا مجھے پانی۔ کوئی زبردستی ہے کیا۔۔۔" وہ ناک چڑھا کر بولی تھی

"معاف کر دو بی بی غلطی ہو گئی ہم سے۔۔۔ مت پیو پانی۔۔۔ جاؤ یہاں سے اور تمہارے لئے یہی اچھا ہے کہ تم اپنا غصہ پیتی رہو۔۔۔" امی نے غصے سے کھولتے ہوئے کہا تھا۔ ابا کے سامنے اس کے یہ انداز انہیں پریشان تو کرتے ہی تھے، غصہ بھی دلا دیتے تھے۔

مجھے تو بس دیکھتے ہی آپ غصہ کرنے لگا کریں آپ جیسے میں قرض مانگنے آ گئی ہوں۔۔۔ ایک منٹ سکون سے نہیں بیٹھ سکتا کوئی یہاں

" وہ تنک کر اٹھی تھی اور اپنا بیگ اٹھا کر دھپ دھپ کرتی اپنے کمرے کی جانب چل دی تھی۔ موزے اور جوتے وہیں پڑے رہ گئے تھے

"مت ڈانٹا کرو۔۔۔" ابا نے دھیمی سی آواز میں انہیں سمجھانا چاہا تھا۔ امی نے اپنے دل کا بوجھل پن چھپا کر انہیں دیکھا پھر سابقہ انداز میں بولیں۔

"۔۔۔ ایسا کیا کہہ دیا میں نے۔۔۔ آپ کے سامنے ہی ہے۔۔۔ پانی پینے کو ہی تو بولا تھا۔ بس شروع ہو گئی محترمہ۔۔۔ اتنا بھی کیا نخرہ ہوا کہ خود اٹھ کر پانی بھی نہیں پی سکتیں۔ اس نے عادت ہی بنا لی ہے۔۔۔ ہر وقت مزاج سوا نیزے پر۔۔۔"

"سمجھ جائے گی۔۔۔ بچی ہے" ابا ابھی بھی اس کی حمایت کر رہے تھے۔ اب کی بار تو امی کو بہت ہی افسوس ہوا

"بچی ہی تو نہیں ہے۔۔۔ بڑی ہو گئی ہے۔۔۔" وہ یہی کہہ سکی تھیں۔ ابا کچھ نہیں بولے



"سلیم بھائی سو جی ہے؟" خاکی یونیفارم میں ملبوس دس بارہ سال کے بچے نے کاؤنٹر کے پیچھے اسے دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا۔ ایک ڈیڑھ کا وقت تھا۔ اس ٹائم دوکان پر رش کم ہوتا تھا۔ سارے محلے کی خالائیں، باجیاں سلیم کی دوکان سے روز مرہ کے مرچ

مصالحے۔۔چاول سبزی جیسی چیزیں لے کر اور اس کے سامنے اپنے دکھڑے رو کر اب اپنے اپنے باورچی خانوں میں دالیں بھگار نے میں مصروف تھیں۔گرمیوں کی دوپہروں کا یہ عالم اسے بڑا پسند تھا۔اس وقت ایک آدھا گاہک ہی آتا تھا اور وہ بھی چھوٹی موٹی چیز کا خواہشمند ہوتا تھا۔انہیں تو وہ چٹکی بجاتے مطلوبہ سامان فراہم کر دیتا تھا۔اس لئے ابھی بھی وہ آرام سے ہاتھ میں قلم تھامے اور کلپ بورڈ پر کاغذ سجائے کچھ لکھنے میں مصروف تھا جب اسے پکارا گیا۔اس نے کلپ بورڈ سائیڈ پر رکھ کر وہیل چیئر کے پہیوں کو گھما کر خود کو کاؤنٹر کے قریب کیا تھا۔

"سلیم بھائی سوجی ہے؟" بچے نے پھر پوچھا۔وہ کافی عجلت میں تھا۔ایسا لگتا تھا اماں نے اسکول سے آتے ہی دوکان دوڑا دیا تھا۔ایسے گاہک دیکھ کر سلیم صاحب کی رگِ ظرافت پھڑک اٹھا کرتی تھی۔

"اب تو نہیں۔۔۔ہاں بچپن میں بہت سوجی ہے" وہ قلم کنپٹی پر رکھ کر پرسوچ انداز میں بولا

"کیا۔۔؟" بچے نے ناسمجھی کے عالم میں اسے دیکھا

"ہر وہ جگہ سوجی ہے جہاں جہاں اماں کی چپل پڑ جایا کرتی تھی۔۔۔گال ٹانگ بازو۔۔۔ہر جگہ بچپن میں سوجی ہے۔۔ایک بار تو ظالم اماں نے ایسی چپل لہرائی کہ سیدھی آنکھ پر لگی۔۔۔اتنا سوجی کہ لٹک کر باہر ابل پڑی"

"کیا۔سوجی۔۔؟" بچہ بھی اسی محلے کا رہنے والا تھا۔سلیم بھائی کی عادت ان کے لئے نئی نہیں تھی

"نہیں بھئی۔۔آنکھ" وہ اطمینان سے بولا تھا۔بچے نے کھلکھلاتے ہوئے دانت باہر نکالے

"۔۔اوہو سلیم بھائی۔۔۔میں اس سوجی کی بات کر رہا ہوں۔۔جس کا حلوہ بناتے ہیں۔" اس نے وضاحت کی تھی

"اچھا اچھا تو یوں بولو نا کہ حلوہ والی سوجی درکار ہے۔" وہ بھی مسکرایا تھا پھر کاؤنٹر کے پاس پڑی اسٹک اٹھا کر دیوار پر لگی کیل سے لٹکا بمبو اس میں پھنسا کر نیچے اتارا تھا پھر وہیل چیئر گھما کر اس بوری کے قریب لے گیا جس میں سوجی پڑی تھی۔

"مزے ہیں تم لوگوں کے۔۔حلوہ بنا رہے ہو آج۔۔؟" یہ بھی سوال تھا۔بچے نے سر ہلایا پھر کاؤنٹر سے باہر کی طرف پڑی کھلے منہ کی بوری میں سے بھنے چنوں سے اپنی مٹھی بھری تھی

"تمہاری باجی کا رزلٹ آیا ہے کیا۔۔۔پاس ہو گئی میٹرک میں؟" اس نے پھر پوچھا

"نہیں تو" بچہ چنے پھانکنے میں مصروف تھا

"نانی آ رہی ہیں؟"

"نہیں" بچہ اس انٹرویو سے زیادہ ان چنوں میں غرق تھا جو اس کی ہتھیلی پر دھرے تھے۔

"بات سنو۔۔تم لوگوں کے گھر کوئی نیا بہن بھائی تو نہیں آ گیا" اس سوال میں حیرت اور تجسس سے زیادہ مذاق کا عنصر تھا۔بچے نے ناک چڑھایا

"نہیں سلیم بھائی"

۔تو پھر حلوہ کیوں بنا رہے ہو تم لوگ ۔۔آج شبِ برات ہے کیا" وہ ابھی بھی اسی انداز میں سوال کر رہا تھا

"ابا کی تنخواہ بڑھا دی ہے مالک نے ۔۔ابا خوش ہیں اس لئے ہم حلوہ بنا رہے ہیں" بچے نے پوری بات بتائی تھی۔سلیم نے خوشی سے سر ہلایا

"ارے واہ۔مختار بھائی کی تنخواہ بڑھ گئی ۔۔میری طرف سے مبارک دینا۔اور ابا سے کہنا سلیم بھائی کہہ رہے تھے ۔۔دعوت بنتی ہے آپکی طرف ۔۔" اس نے سوجی والی تھیلی تھماتے ہوئے کہا تھا پھر کچھ سوچ کر چئیر پیچھے کی اور تھوڑا خشک میوہ بھی ایک چھوٹی سی تھیلی میں ڈال لیا

"یہ میری طرف سے تھوڑا خشک میوہ ۔۔حلوے میں ڈال لینا" بچے نے سر ہلایا اور اپنی راہ ہو لیا۔سلیم نے کاونٹر کے دراز میں پڑا رجسٹر اٹھایا اور اس پر اندارج کرنے کے لئے قلم ڈھونڈنے لگا جو ایک طرف رکھ دیا تھا پھر دوبارہ کوئی سوچ آئی تو رجسٹر بند کر دیا

"کیا یاد کریں گے آپ بھی مختار بھائی ۔سوجی بھی آپ کو مفت دی"۔وہ واقعی خوش ہوا تھا ان کی تنخواہ میں اضافے کا سن کر۔مختار بھائی کے گھرانے کو وہ عرصے سے جانتا تھا۔سفید پوش بال بچے دار آدمی تھے۔تھوڑی تنخواہ بڑا کنبہ اور آئے دن کی بڑھتی مہنگائی کے باوجود سلیم نے انہیں کبھی اللہ سے شکوہ کرتے نہیں دیکھا تھا۔پانچ وقت کے نمازی تھے اور کبھی لین دین کے معاملے میں کوتاہی نہیں کرتے تھے۔اس کے رجسٹر میں ان کا کھاتا ہر مہینے کھلتا تھا جسے مہینے کی آخری تاریخ کو وہ بناء کوئی بحث کئے چکا دیتے تھے۔سلیم ان کی دل سے عزت کرتا تھا اور سچ بات یہ ہے کہ سلیم کی بھی پورے محلے میں بڑی عزت تھی۔چند سال پہلے کی بات تھی وہ میٹرک کا رزلٹ پتا کر کے خوشی خوشی گھر واپس آ رہا تھا جب ایک گاڑی والے نے ٹکر مار دی اور گاڑی زن سے بھگا لے گیا۔ارد گرد والے اٹھا کر ہاسپٹل لے گئے۔کئی دن ہاسپٹل میں رہا اور جب واپس آیا تو ایک ٹانگ نا رہی تھی۔کہتے ہیں معذوری تو موت سے بھی بدتر ہوتی ہے۔یہی سلیم کے ساتھ ہوا وہ سولہ سالہ بچہ جو خوشی خوشی کالج میں داخلہ لینے کے خواب بن رہا تھا اپنی معذوری سے اس قدر ذہنی بیمار ہوا کہ بستر سے لگ کر رہ گیا۔کھانا سامنے رکھ بس سوچتا رہتا۔۔نا کسی سے بات کرتا نا کسی بات میں دلچسپی لیتا۔۔ماں باپ بہن بھائی گود میں اٹھا کر باتھ روم تک لے جاتے تھے۔ذہین طالبِ علم تھا،آگے پڑھنے کی لگن بھی تھی لیکن بیساکھی اور وہیل چئیر کو دیکھ کر ہی آنکھیں آنسوؤں سے بھر جاتیں۔سر چکرانے لگتا اور پھر سب پھینک پھانک اوندھا ہو کر بستر پر گر جاتا۔اماں کچھ عرصہ دیکھتی رہیں کہ خود ہی سنبھل جائے۔۔اس کا حوصلہ بڑھانے کا ہر ممکن کام کرتی رہیں۔پانی پر دم کر کے دیتیں۔سورہ رحمٰن کی تلاوت سناتی رہتیں۔اخبار میں کوئی آرٹیکل دیکھتیں جو اس کے حوصلے کو بڑھانے میں معاون ہو سکتا تو وہ بھی اسے پاس بیٹھ کر پورا پڑھ کر سناتیں۔ٹی وی پر دیکھا تھا کہ ایسے مریضوں کے لئے تنہائی سمِ قاتل ثابت ہوتی ہے سو گھر میں اکیلا پڑا رہ کر مزید بیمار نا ہو یہ سوچ کر اسے سر شام گھر کی بیٹھک کا دروازہ کھول کر باہر کی طرف کرسی پر بٹھا دیتیں کہ آتے جاتے لوگوں سے ملتا جلتا رہے۔۔سرکاری اسپتال والوں نے بھی مہینے میں تین دفعہ فزیوتھراپی کے لئے لانے کو بول رکھا تھا کہ لنگڑا کر ہی سہی مگر کچھ عرصہ بعد چلنے کے قابل ہو سکے گا وہاں بھی لے جاتی تھیں پھر وہیں ایک نفسیاتی بیماری کے ڈاکٹر سے بھی وقت لیا کہ اس کا کچھ نفسیاتی علاج ہو سکے لیکن کوئی بہتری نا ہوئی۔ٹانگ نے

نہیں چلنا تھا سو نا چلی سلیم دن بہ دن مزید زود و رنج ہوتا چلا گیا۔ بھائیوں کو گھر سے باہر اندر اپنی مرضی سے آتے جاتے دیکھتا تو مزید ٹسوے بہانے لگتا۔ اپنی قسمت کو کوستا رہتا۔ نماز روزے سے تو دور ہوا ہی تھا۔ مزید قدرت کو دوش دے دے کر ہلکان ہوتا رہتا پھر اماں کو سمجھ میں آگئی کہ یہ ممی ڈیڈی چونچلے انہیں اور ان کے خاندان کو راس نہیں آسکتے سو انہوں نے خود ہی ایک مثبت قدم اٹھانے کی سوچی۔ اپنے دوسرے بیٹے کے ساتھ مل کر اسٹور روم صاف کر کے وہاں باہر گلی میں کھلنے والی کھڑکی بنوائی۔ اس کے آگے لکڑی کا کاؤنٹر بنوایا۔ پچھلی دیوار پر دو شیلف بنوائے اور سلیم کو بچوں کی گولیاں ٹافیاں لالی پاپ چپس پاپڑ ڈبے والے جوس اور ایسا ہی الم غلم دے کر چھوڑ دیا کہ بیچو گے تو کھاؤ گے ورنہ بھوکے مر جاؤ گے حالانکہ ابا کی تنخواہ اتنی بھی کم نا تھی کہ بیٹے کو کم عمری میں ہی دوکان پر بٹھا دیتے لیکن اماں کو اس کے لئے یہی بہتر لگا اور اس سے واقعی بڑا اچھا فرق پڑا۔ چھوٹا سا محلہ تھا جس کے آخر میں بند گلی تھی۔ ایسی کوئی دوکان نزدیک تھی بھی نہیں سو محلے کے بچوں نے پر جوش انداز میں خوش آمدید کہا۔ اماں نے ہر ورائٹی کا پاپڑ اور گولیاں ٹافیاں ڈلوا دی تھیں سو بچے بھی ٹوٹ کر پڑے۔ پہلے مہینے میں ہی اسٹور میں کی گئی ساری توڑ پھوڑ کے پیسے وصول ہو گئے۔ ابتداء میں بچے ہی آتے رہے پھر کسی کے مشورے پر اماں نے ضروری مرچ مصالحے اور دالیں بھی دوکان میں بھر دیں۔ پہلے بچے آتے تھے پھر بڑے بھی آنے لگے۔ دوکان کے مال میں بھی اضافہ ہونے لگا سلیم کے آس پاس بھی رونق رہنے لگی۔ لوگ آتے اس کے غم کی کہانی کم سنتے اپنے قصے زیادہ سناتے جس سے اسے حوصلہ ملنے لگا کہ دنیا میں وہ اکیلا غمگین نہیں ہے۔ دنیا دکھوں سے بھری اٹی پڑی ہے۔ وہ اپنی ذات کے خول سے باہر نکلنے لگا۔ اس کے اردگرد سناٹے چھٹنے لگے۔ دوکان اتنی بڑھی کہ دو سال کے عرصے میں اس نے خشک چیزوں کے ساتھ سبزیاں بھی رکھ لیں اور پھر کچھ عرصہ بعد رنگین دھاگے۔ سوئیاں اور کپڑوں پر لگانے والی لیس فیتے بھی سجا لئے۔ اماں کے ٹوکنے پر اس نے پرائیویٹ انٹر بھی کر لیا، بی اے کی کتابیں بھی لے رکھی تھیں لیکن ابھی تک مکمل کیا نہیں تھا مگر اس سے زیادہ مطمئن اور خوش انسان اس پورے محلے میں نظر نہیں آتا تھا۔ ہر ایک کے ساتھ ہنسی مذاق چھیڑ چھاڑ اس کی عادت تھی۔ وہ بچوں اور بڑوں سب میں یکساں مقبول تھا۔ وہ پرانی والی غمگین کیفیت جیسے ایک ڈراؤنا خواب تھی جو آنکھ کھلنے پر ختم ہو گیا تھا اور وہ اپنی مطمئن حالت کا سارا کریڈٹ اپنی اماں کے بعد محلے والوں کو دیتا تھا جنہوں نے اس کی دوکان کو چلانے میں اس کی بھرپور مدد کی تھی۔ یہ دوکان اس کے لئے صرف رزق کمانے کی جگہ نہیں تھی بلکہ اس کا اعتماد تھی، اس کا حوصلہ تھی تو پھر ایسے محلے والوں کو خیال وہ کیوں نا رکھتا



"کیا پکا ہے؟" اس نے زری سے پوچھا تھا۔ وہ منہ پر نا جانے کس چیز کا لیپ لگائے دیوان پر چت لیٹی تھی۔ آنکھوں کے علاوہ پورا چہرہ زرد ہو رہا تھا۔

"آلو مٹر گاجر۔" وہ بدبدا کر بولی تھی مبادا ذرا زیادہ آواز نکلی تو چہرہ بگڑ جائیگا۔ اس کا منہ سبزی کے نام پر ہی بن گیا

آج پھر سبزی" چڑ کر بولی تھی

رائتہ اور سلاد بھی ہے" زری نے بتانا ضروری سمجھا

"اونہہ رائتہ اور سلاد بھی ہے" اس نے بہن کی نقل اتاری پھر اس کے پاس دیوان پر پڑا ریموٹ اٹھا کر ٹی وی آن کرتے ہوئے بولی

" رائتہ اور سلاد سے آلو مٹر گاجر چکن قورمہ نہیں بن جائیں گے ۔۔کو بجے دولہا کے ساتھ دو سو سوٹڈ بوٹڈ باراتی بھی آجائیں ناتب بھی کو ہجا دولہا کو ہجا ہی رہتا ہے" وہ ٹی وی کے سامنے پڑے صوفے پر بیٹھ گئی تھی ۔امی شاید نماز پڑھ رہی تھیں ۔ابا تو اس وقت ویسے بھی دوکان پر چلے جایا کرتے تھے ۔اس نے ٹی وی کا والیم کم کیا اور چینل سرفنگ میں مصروف ہوگئی

" زری اب چائے ہی پلادو۔۔۔یا ایسے ہی بھوت بنگلہ بن کر بیٹھی رہو گی" انتہائی لاڈ سے بہن سے فرمائش کی تھی ۔جب ابا گھر نہیں ہوتے تو اس کا مزاج بھی اتنا گرم نہیں ہوتا تھا اور یہ بات زری اور امی دونوں ہی جانتی تھیں ۔زری نے آنکھیں کھول کر اسے دیکھا پھر کچھ کہنا چاہا لیکن ارادہ ترک کر کے اٹھ بیٹھی ۔اس کے مزاج کا پتا بھی نہیں چلتا تھا ۔گھڑی میں تولہ گھڑی میں ماشہ والا حساب تھا ۔کوئی اندازہ نہیں ہو پاتا تھا کہ کب غصے والی بات کرے گی اور کب غصے سے بات کرے گی ۔زری کا مزاج بھی آج کچھ زیادہ ہی اچھا تھا سو آرام سے چائے بنانے کے ارادے سے اٹھ کر باتھ روم کی سمت چل دی تا کہ پہلے ہاتھ منہ دھو سکے ۔

" چائے کے ساتھ کچھ کھانے کے لئے بھی ہونا چاہیئے،، جس کو کھا کر میں تمہیں دعا دے سکوں کہ اللہ تمہاری اس محنت کو قبول فرمائے اور یہ جو تم اتنی لیپا پوتی کر کے اپنا بوتھا چمکاتی رہتی ہو نا۔۔اس کی جھوٹی تعریفیں کرنے والا کوئی احمق جلد سے جلد تمہیں مل جائے ۔۔۔بولو آمین" نگاہوں کا مرکز ابھی بھی ٹی وی تھا اس لئے امی کو آتا دیکھ نا سکی تھی

" کتنا بولتی ہو نینا۔۔۔اور کیا کیا بولتی رہتی ہو۔۔۔عصر کا وقت ہے ۔کوئی اچھی دعا دو بہن کو" امی ہاتھ میں تسبیح لئے اس کے پاس ہی آبیٹھی تھیں ۔اس نے وہی بیزار کن شکل بنائی جو اس کا ٹریڈ مارک بن گئی تھی ۔اسے ٹوکے جانے سے چڑ تھی

" امی آپ کو کبھی میری کوئی بات اچھی لگی بھی ہے ۔۔میں نے پہلے کبھی کوئی اچھی دعا دی ہے کسی کو جواب دوں گی" امی نے دکھ بھری گہری سانس بھری تھی

" اب آپ اتنا بھی رنجیدہ نا ہوں ۔۔اللہ کو بھی مجھ سے بس اتنی ہی محبت ہے جتنی کہ آپ کو ۔میری دعاؤں کی عرضیاں تو فرشتے بھی ڈسٹ بن میں ڈال دیتے ہوں گے ۔" وہ زہر خند انداز اپنا کر بولی تھی

" میں کیا کہوں تم سے اب ۔۔کس طرح تمہیں اپنی محبت کا یقین دلاؤں ۔۔۔جسے اللہ کی محبت پر یقین نا ہو۔۔وہ ماں کی محبت کو خاک سمجھے گی ۔۔۔اللہ ہی سمجھائے گا تمہیں" امی تسبیح کے دانے گھما رہی تھیں ۔اس نے طنزیہ انداز مسکرا کر انہیں دیکھا

" اب بھی عصر کا وقت ہی ہے اور آپ مجھے بد دعائیں دینے لگی ہیں ۔۔۔امی آپ نے مجھے واقعی کسی مسجد کے احاطے میں پڑے جھولے میں سے اٹھایا تھا نا۔۔۔اتنی ہی محبت کریں گی آپ مجھ سے"

" نینا تو کیوں کرتی ہے ایسی باتیں ۔۔تجھے ذرا خیال نہیں آتا ناماں کے دل پر کیا گزرتی ہو گی ۔" امی آبدیدہ ہونے لگی تھیں ۔اس

نے کن انکھیوں سے انہیں دیکھا پھر دل ہی دل میں خود کو کوسا۔ابا سے جتنی بھی نالاں اور متنفر رہتی وہ لیکن ایک بات حتمی تھی کہ امی سے اسے بہت محبت تھی لیکن وہ ان بد قسمت لوگوں میں سے تھی جنہیں محبت کا مظاہرہ کرنا آتا ہی نہیں تھا۔وہ چاہتے ہوئے بھی کبھی ظاہر نہیں کر پاتی تھی کہ اس کے دل میں کیا ہے۔اس کی زبان بے حد کڑوی تھی اور امی کے آنسو اسے اس بات کو مکمل احساس دلاتے تھے اس کے نام کا پورا اثر تھا اس کی شخصیت پر۔۔۔وہ پھول کا ذکر بھی کرتی تھی تو اس کے پیاروں کو وہ کانٹوں کی طرح چبھتے تھے

" اچھا بابا۔سوری۔۔اب مجھے گناہ گار کریں گی کیا ایسی شکل بنا کر۔۔مسکرائیں امی۔۔آپ مسکراتے ہوئے اچھی لگتی ہیں" وہ ان کی جانب دیکھے بناء بول رہی تھی۔دل میں کافی شرمندگی بھی محسوس کر رہی تھی لیکن اتنی ہمت نہیں تھی کہ اٹھ کر ان کے گلے لگ جاتی

" زری دیکھو امی بھی گاجر آلو مٹر نہیں کھانا چاہتیں۔۔۔ان کا موڈ بھی آف ہو گیا ہے آلو مٹر اور گاجر کا نام سن کر۔۔خدارا اب تو ہمارے لئے کوئی زبردست قسم کی چیز بنا دو" وہ اسی انداز میں بولی تھی۔

" پکوڑے بنا رہی ہوں نینا" زری نے کچن سے آواز لگائی تھی

" اوہ جیو میری شیرنی۔۔اللہ تمہیں چاند سا دولہا دے" وہ اب ہنس ہنس کر باتیں کر رہی تھی اور مقصد صرف اتنا تھا کہ امی کا جو دل دکھایا ہے اس کا مداوا کر سکے

" اب تو ٹھیک دعا دی ہے نا میں نے امی آپ کی لاڈو رانی کو۔۔۔اب تو ہنس دیں" وہ ان کی جانب پشت کئے بیٹھی تھی۔امی نے تاسف سے اسے دیکھا

" وہی نہیں تم بھی میری لاڈو رانی ہو بلکہ تم تو زیادہ لاڈو ہو کیونکہ تم چھوٹی ہو۔۔زری سے زیادہ تم سے محبت ہے مجھے"

" رہنے دیں امی۔۔مساجد کے احاطوں سے اٹھائے ہوئے بچوں سے کون کرتا ہے محبت۔۔ہماری کیا اوقات کہ ہم زری بی بی کا مقابلہ کریں" وہ ابھی بھی کڑوی باتیں میٹھے میٹھے لہجے میں کر رہی تھی۔امی اس کے انداز پر مسکرائی تھیں۔یہ بات بچپن میں اسے ایک بار انہوں نے بتائی تھی جب اس نے پوچھا تھا کہ میں کیسے پیدا ہوئی تھی تو انہوں ے کہہ دیا تھا کہ تمہیں کوئی مسجد میں چھوڑ گیا تھا تو تمہارے ابا تمہیں وہاں سے اٹھا لائے

" اب بھی تو ہنس بول رہی ہو نا۔ابا کے سامنے بھی ایسے ہی بول لیا کرو۔۔وہ بہت محسوس کرتے ہیں کہ تم انہیں اگنور کرتی ہو۔۔انہیں پسند نہیں کرتی۔۔آج بھی تم نے مجھے سلام کیا حالانکہ وہ بھی یہیں بیٹھے تھے لیکن انہیں سلام تک نا کیا تم نے۔۔میری بیٹی باپ ہیں وہ تمہارے۔۔بہت چاہتے ہیں تمہیں" امی اسے یقین دلانے کی کوشش کر رہی تھیں۔اس کے ماتھے کی تیوریاں بڑھنے لگیں۔چہرے پر طنزیہ مسکراہٹ ابھر آئی تھی

" مجھے کیا بتا رہی ہیں امی۔۔جانتی ہوں میں کہ ابا بہت محبت کرتے ہیں مجھ سے۔۔آپ چھوڑیں ان باتوں کو۔۔زری پکوڑے لے بھی آ۔اللہ کی بندی۔۔اب کیا منتیں کروائے گی" وہ چلا کر بولی تھی۔دل جیسے بجھ سا گیا تھا آنکھوں میں مرچیں بھرنے لگی تھیں۔امی

جب بھی اسے ابا کی محبت کا احساس دلاتی تھیں اس کے ساتھ ایسا ہی ہوتا تھا۔امی نے ٹھنڈی لمبی گہری سانس بھری۔وہ اپنے آپ کو اپنی اس بیٹی کے معاملے میں بے حد لاچار محسوس کرتی تھی



"سوا گیارہ" صوفیہ نے دیوار گیر سنہری کلاک کی طرف دیکھتے ہوئے جیسے خود کو وقت بتایا تھا۔سارا گھر سناٹے میں ڈوبا ہوا تھا۔بی بی جان تو نمازِ عشاء کے بعد ہی اپنے کمرے میں چلی جایا کرتی تھیں جبکہ ملازمین کو بھی دس بجے کے بعد بغیر اجازت گھر کے اندر آنے کی ممانعت تھی۔ایک آپا رحمت ہی تھیں جو اپنی مرضی سے اندر باہر آجا سکتی تھیں لیکن وہ بی بی جان کی خاص ملازمہ تھیں اور سارے گھر کی ذمہ داری بہت اچھے طریقے سے نبھاتی تھیں۔اب تو وہ بھی سو چکی تھیں۔صوفیہ کے دل کو عجیب سا دھڑکا لگا ہوا تھا۔وہ دو مہینے کی دولہن تھی اور گھر کی اکلوتی بہو ہونے کے باعث کچھ زیادہ ہی دولہن تھی۔بی بی جان نے ابھی تک میٹھا نہیں بنوایا تھا اس لئے صوفیہ ابھی تک گھر کے فعال رکن کے طور پر متعارف نہیں ہوئی تھی۔ویسے بھی گھر میں ملازمین کی فوج ظفر موج تھی۔بی بی جان صوفیہ کو پانی پینے کے لئے بھی خود سے ملنے نہیں دیتی تھیں۔
"تم ابھی نئی نئی بیاہتا ہو بیٹی۔۔تمہارے ہاتھ کی مہندی پھیکی نہیں پڑنی چاہیئے" وہ اس کی جانب دیکھ کر یہی نصیحت کرتی تھیں۔
پہلے پہل صوفیہ کو اس ساری صورتحال میں بڑا مزا آرہا تھا۔وہ صبح اٹھ کر کامدانی جوڑا زیب تن کرتی تھی،زیوارات پہنتی تھی اور میک اپ کر کے بی بی جان کے ہمراہ گھر کے ہال میں بیٹھ جایا کرتی تھی،ملنے ملانے والیاں آرہی تھیں اور بی بی جان چاہتی تھیں کوئی یہ نا کہے کہ وہ اچھی بہو نہیں ڈھونڈ کر لائیں۔صوفیہ کے اپنے گھر میں اس کی بیاہی بہنوں کے یا بھابھیوں کے ایسے ٹھاٹ نہیں تھے۔سارے خاندان میں ہی ایسا رواج تھا کہ نئی دولہنیں ایک ڈیڑھ ہفتے میں میٹھا بنا کر کچن میں ذمہ داریاں نبھانے آجاتی تھیں۔کامدانی جوڑے اور زیورات دعوتوں میں پہننے جانے کے لئے سنبھال لئے جاتے تھے جبکہ یہاں بی بی جان جو ڈھیروں جوڑے بری میں لائی تھیں وہی پورے نہیں ہوئے تھے۔صوفیہ اپنی قسمت پر نا صرف نازاں تھی بلکہ شکر ادا کرتی بھی نہیں تھکتی تھی۔اس کے پورے خاندان میں اسے خوش قسمتی کی علامتی مثال بنا دیا گیا تھا۔ہر خالہ پھپھی اسی کے سسرال کے گن گاتی نا تھکتی تھیں کہ" سسرال ہو تو صوفیہ کے جیسا۔صوفیہ کی تو قسمت کھل گئی"
قسمت کھلنے کی باتیں تو وہ تب سے سن رہی تھی جب اس کی نسبت کاشف نثار کے ساتھ طے ہوئی تھی۔دراصل وہ سارے گھر میں زرا دبتی ہوئی رنگت کی مالک تھی۔باقی بہنیں رنگ روپ میں اماں پر پڑی تھیں جبکہ وہ ابا کے جیسی تھی لیکن اماں نے سب بیٹیوں کی تربیت ایک سی کی تھی۔کوئی کسی کو یہ احساس نہیں دلاتا تھا کہ گورا رنگ ہونا کسی اعزاز کی بات ہے۔یہ ان کے گھر میں ایک عام سی بات مانی جاتی تھی۔اس حساب سے دیکھا جاتا تو صوفیہ ساری بہنوں میں سب سے زیادہ ہی اچھی تھی۔میٹرک پاس تھی۔سلائی کڑھائی کے فن میں یکتا۔کھانے پکانے کے ہنر سے مکمل طور پر آشنا۔سیرت و اخلاق میں اعلیٰ۔اس زمانے میں لوگ لڑکیوں بالیوں کو انہی خصوصیات سے پرکھا جانچا کرتے تھے۔جہیز کے لئے خود سے بیڈ کورز کاڑھنا،قمیضوں پر گوٹے کناری کرنا،ٹی کوزیاں سینا،دوسوتی کی سینریاں بنانا لڑکیوں کے پسندیدہ مشاغل میں شامل تھا۔خاندان کی لڑکیاں جس گھر میں اکٹھا ہوتیں اس گھر کی لڑکیوں کے ایسے شاہکار فن پارے کھول کھول کر ضرور

دیکھے جاتے تھے،سراہے جاتے تھے اور نقل کرنے کے لئے مانگے بھی جاتے تھے۔صوفیہ کو ان باتوں کی بنیاد پر ہمیشہ سراہا جاتا تھا لیکن کاشف نثار سے نسبت کے بعد اسے خود بھی اپنے آپ پر فخر ہوتا تھا۔کاشف نثار نا صرف ایک کھاتے پیتے گھرانے کا اکلوتا چشم و چراغ تھا بلکہ شہر کے پوش علاقے میں یہ بڑی سی کوٹھی، چلتے ہوئے اچھے کاروبار کا اکلوتا وارث اور پھر سب سے بڑھ کر وجاہت کا اعلیٰ شاہکار تھا۔جس نے بھی کاشف کو دیکھا،صوفیہ کی قسمت پر رشک کیا۔نسبت طے ہو جانے کے بعد گھر کے باقی سمدھیوں کی طرح کاشف کی انلارجڈ تصویر بھی سنہرے فریم میں سجا کر بیٹھک کی دیوارگیر شیشے کی الماری میں سجادی گئی تھی۔اس تصویر کی بات ہی الگ تھی۔ہر آنیوالا مہمان ان تصویروں کو دیکھتا،نظریں کاشف کی تصویر پر ٹکاتا اور یہ سوال ضرور کرتا۔۔۔

"یہ صوفیہ والا ہے نا؟" اس بات پر جہاں صوفیہ شرماتی وہیں دل ہی دل میں" ماشاءاللہ بھی کہتی۔سارے خاندان میں اتنا وجیہہ دلہا کسی کا نہیں تھا۔اسے بہت فخر محسوس ہوتا۔اپنی اماں کے گھر تو اسے یہ احساس بھی نا ہوا تھا کہ جس بات پر وہ فخر کر رہی ہے یہی اس کے دل کا سب سے بڑا وسوسہ بن کر رہ جائیگا۔یہ احساس اسے شادی کے اگلے روز ہوا جب سسرال والی سائیڈ کی بیشتر عورتوں نے کہا کہ دولہا تو بہت شاندار ہے، دلہن بس ٹھیک ہی ہے۔کاشف کی منہ پھٹ بے تکلف کزنوں نے تو صاف ہی کہہ ڈالا

"کاشف بھائی ہم پلہ دلہن بھی نا ملی تھی کیا۔۔خود سے زیادہ خوبصورت بیوی لے آتے تو آپ کے نمبر کم ہو جاتے نا۔اس لئے بھابھی اپنے سے کم خوبصورت ڈھونڈی ہیں" صوفیہ ایک دن کی بیاہتا تھی، چپ چاپ سنتی رہی لیکن دل ٹوٹ سا گیا اگرچہ کاشف کا والہانہ محبت بھرا انداز ہر وہم وسوسے کو ختم کرنے کے لئے کافی تھا لیکن پھر بھی اس کے دل میں یہ بات بیٹھ گئی تھی کہ وہ کاشف سے شکل اور شخصیت میں کم ہے۔ایک روز اس نے باتوں باتوں میں کاشف سے بھی کہہ دیا

"آپ کو خوبصورت لڑکیوں کی کمی تو نہیں تھی پھر آپ نے مجھے ہی کیوں چُنا؟" اس کا خیال تھا کہ کاشف اسے سراہے گا اور اسے دنیا کی خوبصورت عورت قرار دے کر اس کی محبت کے گُن گائے گا لیکن وہ ہنس کر بولا

"مجھے زندگی میں کبھی خوبصورت عورت سے شادی کرنی ہی نہیں تھی۔۔خوبصورت عورت کی الگ ہی دوکانداری ہوتی ہے۔اپنی ذات کا زعم۔۔ہر بات میں نخرہ۔۔ضد۔۔مجھے یہ سب نہیں چاہیئے تھا۔۔یہ سب چیزیں تو محبوبہ کی ذات تک برداشت ہوتی ہیں۔۔محبوبہ سدا زندگی نہیں۔۔میں بیوی اور محبوبہ میں فرق رکھنے کا قائل ہوں۔۔مجھے تو تمہارے جیسی بیوی ہی چاہیئے تھی" کاشف نے اگرچہ جملے کے آخر میں اس کی دلجوئی کا سارا سامان رکھ دیا تھا لیکن صوفیہ کا دل مزید بجھ گیا۔شادی کے دو مہینے تک چند مزید پریشان کن باتیں ہوئیں۔۔کاشف خاندان کی عورتوں میں حد سے زیادہ مقبول تھے۔خاندان کی ہر الہڑ مٹیار گھر میں داخل ہوتے ہی سب سے پہلے" کاشف بھائی" کے پاس حاضری لگواتی تھی۔۔کاشف بھی ساتھ مل کر خوب ہنسی مذاق کرتا، ہاتھوں پر ہاتھ مار کر ٹھٹھے لگائے جاتے۔۔یہی حال دوست احباب کا تھا۔دوستوں کی بیویاں بھی کزنز کی طرح بے تکلف تھیں۔صوفیہ کو یہ سب چیزیں ناگوار گزرتی تھیں،ان کے گھر کا ماحول کسی قدر مذہبی رہا تھا،ایسی باتیں معیوب سمجھی جاتی تھیں اس لئے اسے مزید بے چینی ہونے لگتی لیکن کاشف کے لئے یہ عام سی باتیں تھیں۔وہ ان سب چیزوں کو عام سی

باتیں سمجھتا تھا۔صوفیہ یہ نہیں کہہ سکتی تھی کہ مجھے یہ سب اچھا نہیں لگتا کیونکہ پہلے بھی چند ایک باتوں میں کاشف اسے باور کروا چکا تھا کہ"

میکے کو بھول جاؤ اور اپنا ایک اسٹینڈرڈ بناؤ۔تم ایک رئیس آدمی کی بیوی ہو"صوفیہ دل مسوس کر رہ جاتی تھی۔اب بھی یہی ہوا تھا ۔کاشف کھانے کے وقت گھر سے نکلا تھا اور یہ کہہ کر نکلا تھا کہ تم تیار رہو ہم کھانا باہر کھائیں گے۔صوفیہ کو کیا تیاری کرنی تھی۔وہ پہلے سے ہی نک سک سے تیار تھی لیکن چونکہ شوہر کہہ گیا تھا سو اس نے کپڑے ربدیل کر لئے تھے،میک اپ بھی کر لیا تھا لیکن کاشف نہیں آیا تھا پھر نو بجے کے قریب اس کا فون آ گیا کہ میں

"میں مجید بھائی کے گھر پر ہوں۔۔۔پانچ منٹ میں چائے پی کر آرہا ہوں"

صوفیہ کو کاشف کے دوستوں میں مجید بھائی اور ان کی اہلیہ ہی سب سے برے لگتے تھے۔آدمی تھا تو منہ میں پان دبائے بیٹھا رہتا جبکہ بیوی کسی فلمی ہیروئن کی طرح کاشف کے سر پر منڈلاتی رہتی۔وہ خوبصورت بھی بہت تھی۔اداکارہ ممتاز سے ملتی تھی۔صوفیہ سے جب پہلی بار ملنے آئی تب بھی اور جب ان کی دعوت کی تب بھی بھڑکتے رنگ کی میکسی میں ملبوس زلفیں پشت پر بکھرائے آس پاس خوشبوئیں بکھیرتی رہتی تھی۔اسی لئے کاشف کے فون کے بعد سے صوفیہ کا دل جل جل کا خاک ہوا جا رہا تھا اور مرے پر سو درے کہ اسے تاخیر بھی ہو گئی تھی۔انہی سوچوں میں الجھی بیٹھی تھی جب گاڑی کے ہارن کی آواز نے اسے اٹھنے پر مجبور کر دیا تھا۔کمرے کی کھڑکی سے تو باہر نگاہ پڑتی نہیں تھی سو کمرے سے باہر نکل آئی پھر سیڑھیوں کی گرل کے قریب آکر نیچے جھانکا۔چند منٹ بعد کاشف کی شکل نظر آئی تھی۔اس نے سکون کا سانس لیا پھر فوراً کمرے کے اندر چلی گئی تاکہ ناراضی کا اظہار کر سکے

"ارے تم اب تک جاگ رہی ہو" کاشف نے اسے دیکھتے ہی پہلا جملہ یہ ادا کیا تھا۔اس کا دل مزید جل کر خاک ہو گیا۔

"آپ جو باہر تھے اب تک۔۔۔کیسے سو سکتی تھی میں۔۔" وہ اٹھلا کر بولی۔پوری امید تھی کہ شوہر آگے بڑھ کر اسے منانے کا سامان کرے گا لیکن ایسا کچھ بھی نہیں ہوا۔

"ارے بابا میرا انتظار مت کیا کرو۔۔سو جایا کرو۔۔میرے گھر آنے کے اوقات مقرر نہیں ہیں" وہ گھڑی اور ٹائی اتارتا ہوا باتھ روم میں چل دیا۔صوفیہ کا نازک دل لرزا پھر پلکوں سے آنسو پھسل کر گالوں پر آ گئے۔یہ نا جتا سکی کہ پھر کھانا باہر کھانے کو کیوں بول گئے تھے۔بے دلی سے اٹھی اور جیولری اتارنے لگی۔

کاشف آرام دہ کپڑوں میں ملبوس بستر پر آ بیٹھا

"آپ نے ٹیلی فون پر کہا تھا۔آپ چائے پی کر آرہے ہیں" اس کی جانب دیکھے بنا شکوہ کر ہی دیا

"ہاں ارادہ تو یہی تھا مگر حبیبہ نے اصرار کر کے کھانے کی میز پر بٹھا دیا۔کیا مزیدار کوفتے اور ٹرائفل بنا رکھا تھا۔مجھ سے بھی رہا نہیں گیا۔اس لئے کھانا کھانے میں گھنٹہ مزید لگ گیا۔۔۔بہت ذائقہ ہے حبیبہ کے ہاتھ میں۔۔تم ان سے ٹرائفل بنانا تو ضرور ہی سیکھ لو۔۔تم نے اب تک مجھے اپنے ہاتھ سے کچھ بنا کر نہیں کھلایا" وہ سرہانہ درست کرتے اس کی طبیعت بھی درست کر رہا تھا۔صوفیہ کچھ نہیں بولی تھی۔اب

بولنے کو کچھ رہ بھی نہیں گیا تھا۔وہ مزید رونے کے لئے باتھ روم میں گھس گئی۔حبیبہ کا نام اس نے دل ہی دل میں دیا سلائی رکھ دیا تھا جو اس کے دل کو جلانے کے کام آتی تھی۔



”وہ ایک خوبصورت عورت ہے“ بی بی جان نے اسے دیکھتے ہوئے محبت بھرے لہجے میں کہا۔

”زندگی ایسی عورت کے لئے اس جملے سے شروع ہو کر اس جملے پر ختم ہو جاتی ہے کیونکہ پھر خود اس کے لئے حسن ایک امام ضامن بن جاتا ہے،وہ سمجھتی ہے جہاں جائے گی چھا جائے گی۔۔سب کچھ تسخیر کر لے گی۔۔اسے محنت نہیں کرنی پڑے گی،،سب کچھ اسے پلیٹ میں رکھ کر دے دیا جائیگا۔۔عورت حسین ہو اور اسے اپنے حسن کا زعم بھی ہو تو پھر ایسی عورت مرد کے دل پر چڑھ نہیں پاتی کیونکہ مرد کے لئے عورت کا حسن تب تک اہم ہوتا ہے جب تب تک کہ وہ اس کی پہنچ میں نہیں ہوتا۔جس عورت کو وہ پالیتا ہے پھر اس کے لئے وہ عورت تو رہتی ہے۔۔اہم بھی رہتی ہے مگر خوبصورت نہیں رہتی۔۔اس لئے جو عورتیں عام شکل وصورت کی ہوتی ہیں نا یقین کرو وہ زیادہ پیا من بھاتی ہیں۔۔کیونکہ ان کی شخصیت کا اسرار مرد کے لئے ان کی کشش کو ختم نہیں ہونے دیتا۔تم میری بات سمجھ رہی ہو نا“ انہوں نے مزید محبت لہجے میں سمو کر اسے دیکھا تھا۔وہ صبح سے بجھی بجھی سی نظر آتی تھی۔بی بی جان کے پوچھنے پر اس نے بھیگی آنکھوں کے ساتھ بتا دیا کہ وہ حبیبہ جیسی عورتوں سے خائف ہے۔

”میں نے تمہیں بہت چن کر اپنے بیٹے کے لئے پسند کیا تھا۔تمہیں اللہ نے بہت پیاری شکل دی ہے لیکن تمہارے انداز اس سے بھی زیادہ پیارے ہیں۔تم پہلی نظر میں مجھے بھا گئی تھیں۔مجھے ایسی ہی بہو کی ضرورت تھی جو سلیقہ مند ہو،خوش اخلاق ہو،ملنسار ہو۔۔ایسی عورت گھر توڑنے سے زیادہ بنانے پر یقین رکھتی ہے۔۔مجھے امید ہے کہ تم میرے اس گھر کو ہمیشہ جوڑ کر رکھو گی۔تمہاری کوئی نند بھاوج نہیں ہے۔تم ہی اس سارے گھر کی مالک ہو۔۔اس گھر میں جو بھی ہے وہ سب تمہارے شوہر کا ہے اور جو تمہارے شوہر کا ہے۔۔وہ تمہارا بھی ہے بیٹی۔۔بس اتنا دھیان رہے کہ تمہارا شوہر لا پرواہ اور شاہ خرچ واقع ہوا ہے۔اکلوتے پن کی بہت سی خرابیاں اس کے اندر بدرجہ اتم موجود ہیں۔حبیبہ جیسی بہت سی عورتیں تمہیں اس کے ارد گرد نظر آئیں گی جو تھوڑے سے مالی مفاد کی خاطر اپنے مقام سے گرنے کو بھی تیار ہو جاتی ہیں لیکن تم اس کی شریکِ حیات ہو۔۔تمہارا اس پر حق ہے۔اس لئے حق کے ساتھ اس کی زندگی میں رہو۔یہ وہم مت کرو کہ تم خوبصورت نہیں ہو۔تمہارا درجہ اور مقام کسی بھی باہر والی خوبصورت عورت سے زیادہ ہے۔اس لئے اب یہ تمہاری ذمہ داری ہے کہ تم نے اسے کیسے اپنا بنا کر رکھنا ہے۔کیسے اسے سیدھی راہ پر رکھنا ہے۔۔اسے کیسے اپنے حق میں بہتر بنانا ہے۔۔تم سمجھ رہی ہو نا میری بات“ بی بی جان نے اسے اس کی زندگی کا مشکل ترین سبق پڑھایا تھا۔کاشف نثار کو سمجھنے کا فارمولا سکھا رہی تھیں وہ اسے۔۔یہ انگریزی کا کوئی مشکل جملہ نہیں تھا جسے وہ رٹ رٹ کر یاد کر لیتی۔۔یہ تو الجبرا تھا جس کی اسے اسکول میں بھی سمجھ نہیں آتی تھی



"بیگم صاحبہ کہاں ہیں؟" اس نے ملازمہ کو دیکھتے ہی پہلا سوال یہ کیا تھا۔اس کے ہاتھ میں تین سالہ ایمان بلک رہی تھی جسے چپ کروانے کی کوشش میں وہ ہلکان ہوئی جا رہی تھی۔بچی کو بخار ہوا تھا جس کی بناء پر وہ کافی چڑچڑی ہوئی تھی باپ کو دیکھتے ہی وہ ہمک کر اس کی جانب لپکنے لگی تھی لیکن سمیع صاحب نے اپنی بچی کی طرف دیکھا تک نہیں تھا نا ہی اس کے متعلق پوچھا تھا بلکہ اپنی بیگم کے متعلق پوچھا تھا۔

"وہ سو رہی ہیں جی۔۔" وہ اتنا ہی کہہ سکی

"سو رہی ہیں۔۔اس وقت۔۔۔ان کی طبیعت تو ٹھیک ہے نا" اس کے چہرے پر پریشانی بڑھی تھی

"پتا نہیں جی" جواب ایک بار پھر مختصر ہی آیا تھا

"کیا مطلب پتا نہیں۔۔تم لوگوں کو اس گھر میں رکھا کیوں ہے۔۔۔بیگم صاحبہ کی خدمت کے لئے۔۔۔تم لوگ اگر اپنے کام ٹھیک سے نہیں کر سکتے تو اپنا حساب کرو اور چلے جاؤ یہاں سے" وہ غرا کر بولا تھا پھر اس کی گود میں دبکی اپنی بچی کو دیکھے بناء وہ سیڑھیاں چڑھنے لگا۔اس کی بلند آواز سن کر اماں رضیہ بھی کچن سے نکل آئیں۔وہ ایمان کے لئے فیڈر بنانے پانچ منٹ پہلے ہی کچن میں گئی تھیں۔

"کیا ہوا۔۔کس بات پر غصہ آ گیا سمیع کو" انہوں نے آتے ہی پوچھا تھا۔

"میں نے تو کچھ بھی نہیں کہا جی۔۔۔صاحب تو ہر وقت غصے میں ہی رہتے ہیں" وہ بیچاری نئی نئی کام پر آنا شروع ہوئی تھی اس لئے ڈر گئی تھی۔اماں رضیہ نے اس کے ہاتھ سے ایمان کو پکڑا اور کاؤچ پر بیٹھ گئیں

"تم دل برا مت کرو۔۔۔سمیع غصے کا تیز نہیں ہے۔۔بس بیوی کی وجہ سے گھبرایا ہوا رہتا ہے۔۔۔ورنہ تو دل کا بڑا اچھا بچہ ہے" انہوں نے ایمان کے منہ میں فیڈر دیتے ہوئے اسے تسلی دی تھی۔انہوں نے ہی اپنی مدد کے لئے اسے ملازم رکھا تھا۔ایمان کی ساری ذمہ داری ان پر ہی تھی اور وہ اب اتنی توانا نہیں رہی تھیں کہ سارا گھر بھی دیکھتیں اور چھوٹی سی بچی کو بھی پالتیں۔رانی انہیں اچھی لگی تھی۔پھرتیلی سی لڑکی تھی۔بھاگ بھاگ کر سارے کام نبٹاتی رہتی تھی اور ایمان کو بھی اچھے سے سنبھال لیتی تھی۔وہ کو دبھی کچھ عرصہ پہلے ہی اس کے ساتھ رہنے کے لیئے آئی تھیں بلکہ سمیع نے بصدِ اصرار اپنے پاس بلایا تھا

"سمیع صاحب بی بی جی سے بہت ڈرتے ہیں کیا؟ رانی نے اماں رضیہ کے قریب زمین پر بیٹھتے ہوئے پوچھا تھا ساتھ ہی ان کی شکل بھی دیکھی کہ اس سوال پر برا ہی نا مان جائیں۔۔صاحب کے رشتہ داروں میں سے تھیں لیکن پوچھے بناء رہا بھی نہیں جا رہا تھا۔وہ جس دن سے آئی تھی اسی دن سے دیکھ رہی تھی کہ صاحب بچی کو تو دیکھتا بھی نہیں لیکن بیگم صاحبہ پر جان چھڑکتا ہے۔آفس جاتے آفس سے آتے بس اسی کے متعلق پوچھتا ہے۔اسی کا دم بھرتا ہے۔

"ارے نہیں بھئی۔۔ڈرتا ورتا کیا ہو گا۔۔بس محبت کی شادی ہے۔۔دونوں ساتھ پڑھتے تھے۔۔۔ہو گئی محبت وحبت۔۔نوبت شادی تک آ پہنچی۔شہرین کے باپ نے رشتہ دینے سے پہلے پہل انکار کر دیا تو سمیع صاحب مرنے مارنے تک آ گئے تھے۔یہی حال شہرین کا ہوا۔نیند کی گولیاں کھا کر اسپتال پہنچ گئیں۔۔اسی لئے ماں باپ نے بھی یہی بہتر سمجھا کہ یہ دونوں تو لاعلاج ہو چکے اور ان کا علاج ایک

دوسرے کے پاس ہی ہے سو پھر شادی طے کر دی" اماں گھٹنا ہلاتے ہوئے اسے تفصیل بتا رہی تھیں، انہیں باتیں کرنے کا خبط تھا اور باتیں کرتے ہوئے وہ اکثر یہ بھی بھول جایا کرتی تھیں کہ آیا کیا بات ملازمین سے کرنی ہے اور کیا نہیں کرنی۔ دراصل سمیع کے ابا کی دور پرے کی رشتہ دار تھیں۔ شادی ہوئی نہیں تھی اسی لئے تیرے میرے در پر پڑی رہتی تھیں، سمیع کے ابا خدا ترسی میں اپنے گھر لے آئے کہ اللہ کی دی ہوئی بڑی برکت تھی رزق کی فراوانی تھی اور پھر گھر کے کاموں میں اہلیہ کی مدد بھی ہو جایا کرے گی۔ رضیہ بی بی تب سے ان کے بچوں کی اماں رضیہ بن گئیں۔ سمیع شادی کے بعد کراچی آ گیا تھا اور یہاں ہی رہ رہا تھا۔ اس نے انہیں چند مہینے پہلے ہی فیصل آباد سے بلوایا تھا

"اماں محبت کی شادی کا مطلب یہ تو نہیں نا کہ اپنی بچی کی پرواہ بھی نا ہو۔۔ میں نے کبھی صاحب کو ایمان کو گود میں اٹھاتے نہیں دیکھا۔ ابھی بھی جب آئے تو ایمان اتنا رو رہی تھی لیکن انہوں نے یہ نہیں پوچھا کہ بچی کیوں رو رہی ہے بلکہ یہی پوچھا کہ بیگم صاحبہ کہاں ہیں "رانی نے ناک چڑھا کر کہا تھا۔ اماں نے اسے گھور کر دیکھا۔ وہ بہر حال ملازمہ تھی

"اچھا چلو اٹھو۔ اب ذرا باورچی خانے میں جھانکو۔۔ ہر وقت باتیں نا بھگارتی رہا کرو۔" انہوں نے اسے وہاں سے اٹھایا تھا لیکن اس کے سوال نے انہیں بھی بے چین کیا تھا۔ وہ بھی محسوس کرتی تھیں کہ سمیع بیوی کے لئے کچھ زیادہ ہی اتاولا ہو گیا تھا۔ ہر وقت اس کے پیچھے لگا رہتا۔ اس کے ناز ایسے اٹھاتا تھا جیسے وہ کوئی تین سال کی بچی ہے اور اپنی بچی جو تین سال کی ہونے کو آئی تھی۔ اس کی کوئی پرواہ ہی نہیں تھی۔ انہوں نے سوچا تھا کہ وہ سمیع سے اس متعلق بات کریں گی۔



"کہاں مصروف تھی۔۔ میں کب سے میسج کا انتظار کر رہا تھا" زری نے سیل فون اٹھا کر ہاتھ میں پکڑتے ہی دیکھا تھا۔ مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر بکھری

" پکوڑے بنا رہی تھی۔۔ کھاؤ گے" اس نے بھی لکھ کر بھیج دیا۔ وہ واقعی کچن سے پکوڑے بنا کر نکلی تھی۔۔ پودینے کی چٹنی اور ساتھ چائے بھی تھی۔ گرمی اس قدر تھی کہ اس کی شہابی رنگت مزید دہکنے لگی تھی۔ امی اور نینا ایک طویل بحث کے بعد اب شیر و شکر ہوئی پکوڑے کھانے اور چائے پینے میں مصروف ہو گئی تھیں۔ ٹی وی پر کسی ریئلیٹی شو کا ریپیٹ ٹیلی کاسٹ چل رہا تھا۔ ان دونوں کی توجہ ٹی وی کی جانب تھی۔ زری اطمینان سے چائے کا کپ ہاتھ میں پکڑے سیل فون میں گم ہو گئی تھی

"اونہہ میں نہیں کھاتا ایسی چیزیں۔۔۔ اپنی باڈی سے عشق ہے مجھے۔ میں نہیں چاہتا کہ جب تم مجھے دیکھو تو میں موٹا ہو چکا ہوں "دوسری جانب سے جواب آیا

"ہاہاہا" زری نے صرف اتنا ہی لکھ کر بھیجا تھا۔ وہ اکثر ہی ایسی باتیں کرتا تھا

"تم تو کہتے تھے میں جم جاتا ہوں۔۔ جم جانے والے موٹے نہیں ہوتے" اس نے دوسرا ٹیکسٹ کیا

"ہاں وہ تو جاتا ہوں اور ڈائٹ بھی کنٹرول میں رکھتا ہوں۔۔ مجھے کھانے پینے سے ذرا کم رغبت ہے" جواب آ گیا تھا۔

"اچھی بات ہے۔" اس نے لکھ بھیجا

"اچھا میری چھوڑو۔ اپنی سناؤ۔ کیا کیا آج سارا دن۔ مجھے مس کیا۔" اس بار ٹیکسٹ کے ساتھ افسردہ شکل والا ایموشن بھی تھا

"میں کیوں کروں گی مس۔۔۔ مجھے اور کوئی کام نہیں ہے کیا" اس نے میسیج کے ساتھ چڑانے والا ایموشن بھیجا تھا۔ مسکراہٹ اس کے چہرے پر بکھری تھی۔

"نہیں۔۔ مجھے مس کرنا سب سے ضروری ہے تمہارے لئے۔۔" دوسری جانب وہ بھی کافی فراغت سے کام نبٹا کر بیٹھا ہوا تھا کہ سیکنڈ کے دسویں حصے میں جواب آ بھی جاتا تھا

"کیوں۔۔ بھئی ضروری کیوں۔۔؟" اس نے اپنی مسکراہٹ کو بدقت ہونٹوں کے کناروں سے سمیٹ کر قابو میں رکھتے ہوئے لکھ بھیجا تھا

"اس لئے کہ میں تمہارا ہونے والا ہوں" جواب بھی فوراً آیا۔ مسکراہٹ زری کے چہرے پر بکھر گئی۔ اسے اس جواب سے گدگدی سی ہوئی اور اسی لمحے نینا نے اسے دیکھا تھا۔ ناگواری کی ایک لہر اس کے اندر اٹھی تھی جسے اس نے چھپانے کی کوشش بھی نہیں کی تھی

"یہ تم کیا پاگلوں کی طرح خود بخود مسکرا رہی ہو" وہ اسے ٹوک رہی تھی۔ زری نے فوراً اپنے تاثرات پر قابو پا کر اسے دیکھا

"کوئی نہیں۔۔ میں تو ٹی وی دیکھ رہی ہوں" وہ منہ بنا کر بولی تھی۔

"ٹی وی تمہاری گود میں نہیں ہے۔۔ سامنے پڑا ہے۔" نینا نے عام سے انداز میں کہا لیکن اس کے دیکھنے کا انداز ایسا تھا کہ زری محتاط سی ہو گئی اور اسے برا بھی لگا

"نینا ویسے تم ہو بہت بدتمیز۔ ایک تو میں تمہارے کہنے پر اتنی گرمی میں پکوڑے بنا کر لائی ہوں اور اوپر سے تم مجھے باتیں سنا رہی ہو۔۔ یہ نہیں کہ شکریہ ہی بول دو" وہ ناک چڑھا کر بولی تھی

"بڑی مہربانی بہن۔۔ یہ چار پکوڑے بنانے اور پھر طعنہ دینے کے لئے۔۔۔ لیکن تم بھی کھا لو ورنہ امی سارے کھا جائیں گی" وہ شرارتی انداز میں بولی۔ اس وقت وہ بالکل فریش موڈ میں تھی۔ لگتا ہی نہیں تھا کہ کچھ دیر پہلے امی کا دل دکھا کر ان سے بحث کر کے ہٹی ہے۔

"مجھے نہیں کھانے۔۔۔ میں موٹی ہو جاؤں گی" اس نے انکار کیا۔ نینا نے پھر اسے گھور کر دیکھا

"امی آپ کو نہیں لگتا یہ زری کچھ عجیب سی ہوتی جا رہی ہے۔۔ موٹی ہو جاؤں گی۔۔ میری اسکن خراب ہو جائے گی۔۔ ناخن ٹوٹ جائیگا۔۔ ہاتھ پر نشان پڑ جائیگا۔۔۔ بال رف ہو جائیں گے" وہ اس کی نقل اتار رہی تھی۔ امی نے محبت پاش نظروں سے اپنی بڑی بیٹی کو دیکھا۔ اس میں اور نینا میں دو سال کا فرق تھا

"اچھی بات ہے نا۔۔ اپنا خیال رکھتی ہے تم بھی اپنا خیال رکھا کرو۔۔ اس کے بال اور اسکن دیکھو اور اپنے بال اور اسکن دیکھو" امی نے اسے احساس دلایا تھا

" مجھے اور بھی ضروری کام ہیں زندگی میں ۔۔میں اگر اسکن اور بالوں کے چکر میں پڑ گئی نا تو پھر وہ کام کون کرے گا" اس نے ہمیشہ والا رٹا رٹایا جواب دیا تھا۔امی نے مزید ٹوکنا مناسب نہیں سمجھا کہ ابھی تو بیٹی صاحبہ کا مزاج ٹھیک ہوا تھا۔زری نے شکر کا سانس لیا کہ اس پر سے توجہ ہٹ گئی تھی



" مرد الجبرا کے سوال کی طرح ہے ۔۔جس طرح الجبرا کے سوال میں فارمولا سمجھ میں آجائے تو سوال حل کرنا آسان ہو جاتا ہے اسی طرح شوہر کی رمز بھی سمجھ میں آجائے تو زندگی آسان ہو جاتی ہے" وہ سبق تھا جو اس روز صوفیہ نے سیکھا لیکن تب تک دیر ہو چکی ہوئی تھی۔اسے کاشف نثار سے شدید محبت ہو چکی تھی اور یہ بالکل فطری بات تھی۔وہ ایک عام سی گھر میں رہنے والی ۔۔اچھے رشتے کے لئے بیاہی بہنوں اور ماں کے بتائے اصولوں پر عمل کرنے والی لڑکی تھی۔کاشف نثار اس کی زندگی میں آنیوالا پہلا مرد تھا اور مرد بھی ایسا کہ جس کی وجاہت کا دم دنیا بھرتی تھی۔وہ نسبت طے ہونے سے بھی پہلے اس کی تصویر کی پہلی جھلک میں ہی اس کی محبت میں گرفتار ہو گئی تھی۔دن بھر آتے جاتے کن انکھیوں سے شوکیس میں سجی اس کی تصویر کو دیکھتے اور رات کو اس کے ساتھ زندگی گزارنے کے خواب دیکھتے دیکھتے وہ کب اس کے لئے زندگی سے بھی زیادہ ضروری ہو گیا،اسے پتا ہی نا چلا۔اگرچہ اسے اپنی محبت پر فخر تھا اور کاشف بھی شوہر تو اچھا تھا لیکن بس اس کی چند عادات تھیں جن سے وہ خار کھاتی تھی لیکن افسوسناک بات یہ تھی کہ وہ ان عادات کو بدل نہیں سکتی تھی۔کاشف کو اپنی ذات کے معاملے میں بلاوجہ کی مداخلت پسند نہیں تھی۔انہی دنوں اسے پتا چلا کہ وہ ماں بننے والی ہے۔۔یہ خبر بہت خوش آئند ثابت ہوئی۔بی بی جان تو خوش تھیں ہی صوفیہ کا بھی دھیان بٹ گیا۔ان دنوں کاشف اپنی دوکان کی نئی برانچ کھولنے کی تیاریاں کر رہا تھا۔اس نے اوپن مارکیٹ میں بھی انویسمینٹ کی ہوئی تھی اور کسی کمپنی کے شیئرز بھی خرید رکھے تھے۔اس کا کاروباری حلقہ کافی وسیع ہو رہا تھا۔وہ کافی ملنسار اور مہمان نواز انسان تھا گھر میں دعوتوں کا اہتمام کرنا اور دوستوں کی دعوت پر خوشدلی سے لبیک کہنا اس کی سرشت تھی۔وہ اکثر صوفیہ کو بھی اپنے ہمراہ لے جاتا تھا۔حاملہ ہو جانے کے بعد وہ اس کے ساتھ جا نہیں پاتی تھی۔بی بی جان کی نصیحت تھی کہ وہ اس حالت میں زیادہ وقت گھر میں گزارے تو اچھا ہے۔کاشف پارٹیز سے واپسی پر اسے وہاں کی باتیں کم اور حبیبہ کی تعریفیں زیادہ سناتا۔انہی دنوں وہ ایک پارٹی سے واپس آیا تو صوفیہ پھٹ پڑی

" حبیبہ حبیبہ حبیبہ۔۔۔میں تھک گئی ہوں یہ حبیبہ کا پہاڑہ سن کر۔۔آپ کو اس عورت کی تعریف کرنے کے علاوہ کوئی اور کام نہیں ہے کیا"

" وہ ہے ہی تعریف کے قابل۔۔ہفتے کے سات دن وہ نو پارٹیز اٹینڈ کرتی ہے اور ہر بار ایک نئے روپ میں سامنے آتی ہے ۔۔اس کی ڈریسنگ،اس کا میک اپ۔اس کی سوشلائزنگ مجھے متاثر کرتے ہیں تو کیوں نا کروں اس کی تعریف" کاشف نے ہنستے ہوئے کہا تھا۔وہ پہلے بھی اس موضوع پر صوفیہ کی برہمی محسوس کر چکا تھا لیکن وہ اسے خاطر میں لانے کو تیار نہیں تھا

" اتنی اچھی لگتی تھی تو شادی کیوں نا کر لی اس سے" صوفیہ نے آنسو بہاتے ہوئے کہا تھا

" شاید کبھی کرلوں" کاشف کے چہرے پر ابھی بھی مسکراہٹ کم نا ہوئی تھی۔وہ مردوں کی اس قسم سے تعلق رکھتا تھا جو عورت کو اپنی محبت میں آنسو بہاتا دیکھ کر خوشی محسوس کرتے ہیں

"کب۔۔۔؟" صوفیہ بی بی جان کی ساری نصیحتوں کو بھول چکی تھی۔کاشف کے اعتراف نے اسے جلا کر رکھ دیا تھا۔

"تمہیں کس بات کی جلدی ہے۔۔۔صبح تو ہونے دو" وہ ابھی بھی مذاق کے موڈ میں تھا۔صوفیہ کا پارہ ہائی ہونے لگا

" مجھے صاف صاف بتادیں کاشف وہ آپ کی کیا لگتی ہے۔۔" وہ غرا کر بولی تھی۔آنکھیں ابھی بھی نم تھیں۔کاشف نے اس کے انداز کو ناپسندیدگی سے دیکھا۔عورت کا اونچا لہجہ مرد کو کبھی پسند نہیں آتا،یہ تو عورت ہوتی ہے جو مرد کے اونچے لہجے کو اس کی مردانگی سمجھ کر برداشت کر لیتی ہے

"محبوبہ ہے وہ میری۔۔۔سن لیا تم نے۔۔۔محبت کرتا ہوں اس سے" وہ بھی غصے سے بولا۔

"تو پھر اسی سے شادی کرتے۔۔میری زندگی بربادیوں کی" وہ اب اپنے آنسو اور خفگی دونوں چھپا نہیں پائی تھی

"تم اسے زندگی برباد کرنا کہتی ہو۔۔ارے زندگی بنادی میں نے تمہاری ورنہ تم وہیں اپنے چھوٹے سے گھر میں اپنے چودہ بہن بھائیوں اور بھابھیوں کے ساتھ پڑی سڑ رہی ہوتی۔۔۔جس طرح کا کھانا روزانہ تم میرے گھر کھاتی ہونا اس طرح کے کھانے تم لوگوں کے یہاں صرف عیدوں پر بنتے ہیں۔۔۔تمہیں جس طرح کے لباس اور دوسری اشیاء میں دلواتا ہوں نا۔۔۔ایسی اشیاء تم لوگوں کو تب نظر آتی ہیں جب تم لوگوں کے رشتہ دار دبئی سعودیہ سے آتے ہیں۔۔۔اسے زندگی برباد کرنا کہتی ہو تم" وہ کم ظرف آدمیوں کی طرح اب اپنے احسانات گنوا رہا تھا۔صوفیہ اس کے بدلتے ہوئے انداز دیکھ رہی تھی اور رو رہی تھی۔

"محبوبہ ہے وہ میری۔۔۔محبت کرتا ہوں اس سے" اس کے کانوں میں تو بس شوہر کا اعتراف گونج رہا تھا

" آپ اتنا ہی بیزار ہیں مجھ سے تو چھوڑ دیں مجھے۔۔۔بھیج دیں مجھے میرے ماں باپ کے گھر۔۔جہاں میں چودہ لوگوں کے ساتھ رہوں گی لیکن عزت کے ساتھ رہوں گی۔۔جہاں مجھے یہ احساس تنگ نہیں کرے گا کہ میرا شوہر ایک آوارہ آدمی ہے،،جو غیر عورتوں کے ساتھ گلچھڑے اڑاتا پھرتا ہے" وہ چلا چلا کر بول رہی تھی۔

" صوفیہ آواز نیچی رکھو۔۔بی بی جان سو رہی ہیں۔۔۔میں تم سے آرام سے بات کر رہا ہوں اور تم ہو کہ بے قابو ہوتی جاتی ہو۔۔۔اتنا شوق ہے اگر اماں کے گھر جانے کا تو میری طرف سے کوئی پابندی نہیں ہے۔۔تم جا سکتی ہو۔۔۔دروازہ تمہارے سامنے ہے" اس نے دروازے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا تھا۔صوفیہ کی آنکھیں اس کے انداز پر پھیل گئی تھیں۔یہ وہی کاشف تھا جو شادی کے شروع کے دنوں میں اس کا دم بھرتا نا تھکتا تھا۔اس نے اپنا دوپٹہ اٹھایا اور دروازہ کھول کر باہر نکل گئی۔آنسو تھے کہ رکنے کا نام نا لے رہے تھے۔یہ زندگی کا ایک عجیب سا رخ تھا جو اسے احساس دلا رہا تھا کہ جب مائیں بیٹیوں کو دیکھ دیکھ کر ان کے اچھے نصیب کی دعائیں مانگتی ہیں تو کیوں مانگتی ہیں۔اسے سمجھ میں آ رہا تھا کہ اچھا نصیب بڑے گھر کا نام ہے نا زرق برق کپڑے لتے کا۔۔یہ پیٹ بھر کھانے کی لذت ہے نا آرام دہ

بستر پر سونے کی سہولت ۔۔ یہ نصیب اس رویے کا نام ہے جس کے تحت ماں باپ اپنے جگر کے ٹکڑے پالتے ہیں اور پھر صرف یہ دعا کرتے ہیں کہ جیسا ہم نے انہیں محبت سے پالا ۔۔۔ یا اللہ انہیں آئندہ زندگی میں بھی یہی محبت عطا کرنا۔وہ آنسو بہاتی سیڑھیاں اتر کر نیچے آ گئی تھی۔ بی بی جان کے کمرے کی لائٹ بند تھیں۔وہ اس وقت ان کے کمرے میں بھی نہیں جا سکتی تھی اس لئے چپ چاپ وہیں صوفے پر لیٹ گئی۔روتے رہنے سے آنکھیں سرخ ہو چکی تھیں اور سر میں بھی درد ہونے لگا تھا، اسے صبح کا انتظار تھا جب بی بی جان اٹھتیں اور اس کے درد کا مداوا کرتیں۔



"مجھے تم سے یہ امید نہیں تھی صوفیہ" بی بی جان نے تاسف بھرے انداز مین اسے دیکھتے ہوئے کہا تھا۔کاشف بھی ان کے کمرے میں موجود تھے

"بی بی جان یہ کہتے ہیں حبیبہ سے محبت ہے انہیں ۔۔تو پھر بتائیں ۔۔میری کیا حیثیت ہے" وہ ایک دفعہ پھر بلکی

"لاحول ولا۔۔ بی بی جان ۔۔دیکھ رہی ہیں یہ کیسے واہیات الزام لگا رہی ہے مجھ پر ۔۔" کاشف تڑپ کر بولا تھا

"بی بی جان انہوں نے خود میرے سامنے اعتراف کیا تھا" وہ کاشف کے انداز پر حیران رہ گئی۔اب کس قدر مودب بنا بیٹھا تھا وہ

"بی بی جان یہ ہر بات میں مجھ پر شک کرتی ہے ۔۔۔کیا کیوں کیسے ۔کون اور کس لئے ۔۔اس کی پیشانی پر تیوریاں نہیں پڑتیں بلکہ یہ سوال اور سوالیہ نشان پڑتے ہیں ۔۔میں کیا اتنا گھٹیا آدمی ہوں کہ اپنے دوست کی بیوی پر بری نظر رکھوں گا۔اور یہ تو مجھے کسی بھی عورت کے ساتھ بات کرتا دیکھتی ہے تو ایسے منہ بنا لیتی ہے جیسے میں نے اسے گود میں بٹھا لیا ہے ۔۔کیا میں اتنا ہی گیا گزرا ہوں کہ ہر عورت کو دیکھ کر رال ٹپکانے لگوں گا" وہ تنک کر بولا تھا۔اس کے ہر جملے کے ساتھ بی بی جان افسوس سے سر ہلاتے ہوئے صوفیہ کو دیکھتی تھیں ۔صوفیہ بالکل چپ بیٹھی تھی

"میری زندگی اجیرن کر دی ہے اس نے ۔۔آپ بتائیں کیا میں چوڑیان پہن کر گھر بیٹھ جاؤں ۔۔برقع پہن کر لوگوں کی نظروں سے روپوش ہو جاؤں یا کوئی بہن جیسی کزن بھابھی جیسی دوست کی اہلیہ مجھ سے مخاطب ہوں تو منہ سی کر بیٹھ جاؤں کی میں بات نہیں کروں گا آپ سے ۔۔میری زوجہ محترمہ برا مناتی ہیں" وہ ایک ایک لفظ پر زور دیتا سارا الزام اس کے سر ڈالتا جا رہا تھا۔

"میں کاروباری آدمی ہوں ۔۔کاروبار کے سو اسرار و رموز ہوتے ہیں ۔۔سو جھوٹ سچ بولنے ہوتے ہیں ۔۔مجید میرا کلائنٹ ہے ۔۔لاکھوں کا بزنس دیتا ہے مجھے ۔۔تو اگر ضرورت کے تحت میں اسکی بیوی کو خریداری کے لئے لے گیا یا اسکے کھانے اور کپڑوں کی تعریف کر دی تو کیا فرق پڑ گیا ۔۔ضرورتِ باہمی میں نا جانے کیا کیا کرتے ہیں لوگ اور میں تو صرف تعریف ہی کرتا ہوں" کاشف اب اسی جانب دیکھتے ہوئے بولا تھا۔صوفیہ اس کی ڈھٹائی پر دل ہی دل میں جل کر خاک ہو رہی تھی

"تم یہاں سے جاؤ کاشف ۔" بی بی جان نے اس کی بات ختم ہونے پر اسے وہاں سے چلے جانے کے لئے کہا۔

"بیٹی میں نے تمہیں اس دن کیا سمجھایا تھا۔لگتا ہے تمہیں میری کوئی بات سمجھ میں نہیں آئی" بی بی جان اسے بیٹی کہتی تھیں اور اپنے بیٹے کو اس بیٹی کا خیال رکھنے کو بھی نہیں کہتی تھیں۔صوفیہ کو اس لمحے وہ بہت دوغلی لگیں۔

"میری بچی! میں یہ نہیں کہتی کہ تم غلط کہہ رہی ہو یا کاشف کے رویے نے تمہارا دل نہیں دکھایا ہوگا لیکن بیٹی مرد نا جانے کیا کیا کرتے ہیں۔۔میرا بدبخت بیٹا تو صرف زبانی کلامی تعریفیں ہی کرتا ہے۔۔میری جان سمجھنے کی کوشش کرو یہ اس کے کاروباری تقاضے ہیں۔۔تم کیوں جل جل کر اپنا خان کالا کرتی ہو۔تم اپنی حالت دیکھو اور حلیہ دیکھو۔۔۔بکھرے بال۔سوجی ہوئی آنکھیں۔۔صبح سے خالی پیٹ گھٹنوں میں منہ دے کر بیٹھی ہو۔۔بیٹی! جب بچہ پیٹ میں ہو تو سمجھو ماں کی ذمہ داری تب سے شروع ہو جاتی ہے۔۔اس کے ہنسنے بولنے رونے گنگنانے اور گڑگڑانے تک کا اثر بچے پر پڑتا ہے۔۔تم بس آجکل اپنا اور بچے کی صحت کا خیال رکھو۔۔۔باقی ہر مسئلے کو جوتے کی نوک پر رکھو چاہے وہ۔۔حبیبہ ہو یا نصیبہ۔۔اب جاؤ نہاؤ، کپڑے تبدیل کرو۔۔اور کاشف کو میرے پاس بھیجو" انہوں نے بات ختم کر کے اسے چلے جانے کے لئے کہا تھا۔وہ خاموشی سے بوجھل دل لئے اپنے کمرے میں آگئی



"مجھ سے اب تک ناراض ہو" رات کو کاشف نے اس کے بالوں میں انگلیاں چلاتے ہوئے نرمی سے پوچھا تھا۔بی بی جان نے بیٹے کے بھی اچھے کان کھینچے تھے تب ہی اس نے نا صرف صوفیہ سے معافی مانگی تھی بلکہ برے رویے کے ازالے کے طور پر اسے کھانا کھلانے باہر لے گیا تھا اور واپسی پر اسے سونے کے بندے بھی دلوائے تھے۔وہ اس سے بار بار محبت کا اظہار کرتا رہا تھا اور اس کی تعریفیں بھی کرنے میں مگن تھا۔صوفیہ کافی مطمئن ہوگئی تھی اور رات والی باتیں اسے ایک ڈراؤنا خواب لگ رہی تھیں جو اب ختم ہو چکا تھا۔وہ بستر پر اس کے قریب ہی بیٹھی تھی جب اس نے پوچھا

"نہیں کاشف۔۔اب نہیں ہوں۔۔پہلے ناراض تھی" وہ سادہ سے انداز میں بولی تھی

"کیوں۔۔۔اب ناراضی ختم ہوگئی؟" وہ چڑانے والے انداز پوچھ رہا تھا

"میں آپ سے ناراض نہیں رہ سکتی کاشف۔۔میں رات بھر سو نہیں سکی۔۔۔آپ کی رات والی باتیں میرے کانوں میں کسی بھدے بے ہنگم ساز کی طرح کانوں میں گونجتی رہی ہیں۔۔۔آپ پلیز دوبارہ مجھ سے کبھی ایسے بات مت کرنا" وہ اس کے قریب ہو کر بولی تھی۔کاشف نثار نے اس کے انداز پر نثار ہوتے ہوئے اسے کود سے قریب کیا تھا

"صوفیہ ایک بات تم بھی یاد رکھو۔۔مجھے شک کرنے والی بیوی نہیں چاہیئے تھی۔۔یہ بات مجھے سب سے زیادہ بری لگتی ہے کہ انسان کی لائف پارٹنر کو اس پر بھروسہ نا ہو۔۔یہ میاں بیوی کے درمیان ایک صحت مند رشتے کو پنپنے نہیں دیتا۔۔دوسرا یہ بات بھی یاد رکھو۔۔کہ آج کے بعد ہمارے بیڈ روم سے باتیں باہر نہیں جائیں گی۔۔تم اگر میری ماں سے میری شکائتیں کروگی تو میں بھی تمہاری ماں سے تمہاری شکائتیں کروں گا۔۔ایک کمرے سے بات نکلے گی تو گھر کے باہر بھی پہنچ جائیگی اس سے تعلقات مضبوط نہیں ہونگے بلکہ مزید خراب ہوں

گے۔۔میں تمہارے ساتھ کٹی پھٹی خراب زندگی نہیں جینا چاہتا۔۔تم میری بیوی ہو۔۔۔کچھ دن بعد تم میری اولاد کی ماں کہلاؤ گی۔۔میں تمہیں ڈی گریڈ کرنے کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکتا" وہ بہت محبت سے کہہ رہا تھا۔صوفیہ کو بہت سکون ملا

"اور حبیبہ۔۔۔؟" اس نے اٹھلا کر سوال کیا تھا

"اسے بھول جاؤ۔۔وہ ٹھنڈی ہوا کا جھونکا ہے۔۔آتا ہے۔۔اپنا احساس دلاتا ہے اور پھر چلا جاتا ہے" کاشف نے ناک سے مکھی اڑانے والے انداز میں کہا تھا۔صوفیہ اس کا چہرہ دیکھتی رہ گئی



"میں کب سے تمہاری راہ تک رہا تھا" سلیم نے اسے دیکھتے ہی شکوہ کناں انداز میں کہا تھا

"کیوں۔۔؟" وہ اپنے مخصوص لٹھ مارکہ انداز میں بولی

"تمہاری یاد آرہی تھی" اس نے کاؤنٹر کے اوپر بنے چھوٹے سے دروازے کو کھول کر اسے اندر آنے کا راستہ دیا تھا

"جتنی اوقات ہے نا اتنی ہی باتیں کیا کرو۔۔اس سے زیادہ کرو گے تو طبیعت اور حالات دونوں بگڑ جائیں گے" وہ اندر آتے ہوئے بولی تھی پھر ہاتھ میں پکڑی پلیٹ اسے تھمادی

"یہ لو میری چہیتی بہن نے بہت مزے کے پکوڑے بنائے تھے۔۔تمہارے لئے لائی ہوں" سلیم تب تک پلیٹ پر پڑا رومال ہٹا کر پکوڑا منہ میں بھی رکھ چکا تھا

"مہربانی ملکہ عالیہ۔۔آپ نے اتنی عنایت کی کہ غریب کو پکوڑے کھلانے کے بارے میں سوچا" وہ وہیل چیئر کو ریورس کر کے پیچھے لے گیا تھا۔چھ بجنے والے تھے اور لائٹ جانے کے کوئی اوقات نہیں تھے۔وہ باہر کی جانب پڑی ہوئی چیزیں لائٹ جانے سے پہلے اٹھالیا کرتا تھا لیکن اب اسے دیکھ کر وہ پکوڑے کھانے بیٹھ گیا تھا نینا کاؤنٹر پر پڑے جار اور پیکٹ چیک کرنے لگی

"تم چلی ملی نہیں لائے؟" اسے مطلوبہ چیز نہیں ملی تھی۔سلیم نے نفی میں سر ہلایا

"کسی کام کے نہیں ہو تم اور تمہاری یہ پھٹیچر دوکان تو بالکل کسی کام کی نہیں ہے" وہ چڑ کر پیچھے والے کاؤنٹر پر بیٹھ گئی تھی

"نینا بیگم زبان کو لگام دو۔۔میں اپنی شان میں گستاخی تو برداشت کر لیتا ہوں لیکن اپنی دوکان کے لئے کوئی بھی نامناسب لفظ مجھ سے برداشت نہیں ہوتا" وہ اپنے پیچھے پڑے پیکٹ سے کچھ نکال کر اس کی جانب اچھال کر بولا۔نینا نے مہارت سے کیچ کیا تھا،وہ چلی ملی کا پیکٹ تھا،اس نے بنا شکریہ ادا کئے پیکٹ کھولا اور منہ میں جیلی رکھتے ہوئے بولی

"مینڈکی کو زکام تو سنا تھا۔۔یہاں کینچوے کو بھی چھینکیں آنے لگیں۔۔خدا خیر کرے زمانہ بگڑتا جا رہا ہے" وہ اسے خاطر میں نہیں لاتی تھی

"تم مجھے کینچوا کہہ رہی ہو؟" وہ پوچھ رہا تھا حالانکہ جانتا تھا وہ اسے ہی کہہ رہی ہے

"تمہیں کوئی شک ہے۔۔؟ وہ چلی ملی اڑانے میں مشغول تھی۔سلیم وہ واحد انسان تھا جس سے اس کی خوب جمتی تھی

”شرم تو نہیں آتی اپنے کزن کو کنجوا کہتے ہوئے“ وہ افسوس سے سر ہلا کر بولا

”شرم کنجوے کو آئے۔۔ یا تمہیں آئے۔۔۔ مجھے کیوں آئے۔۔ یہ تمہارا اور اس کا معاملہ ہے۔۔اپنے معاملات سے مجھے دور رکھو“ اس کا پیکٹ ختم ہو چکا تھا

”آج تمہارے ابا گھر نہیں تھے کیا جو تم زبان کے جوہر دکھانے کے لئے محلے میں نکل آئی ہو“ سلیم نے تاک کر حملہ کیا تھا۔ابا کے نام پر اس نے منہ بنایا

”سلیم بابو! توڑ دیا ہے نا بچی کا دل ابا کا نام لے کر۔۔کیا تھا جو ہنس کر دو دل کی باتیں سن لیتے۔۔۔مگر نہیں تم بھی زمانے کے ساتھ مل گئے ہو۔۔خون سفید ہو گیا تمہارا بھی“ خالی ریپر کا گولہ سا بنا کر اسے پاس پڑی باسکٹ میں پھینکتے ہوئے وہ اٹھ کھڑی ہوئی تھی پھر باہر نکلتے نکلتے رکی

”لاؤ دو۔۔“ وہ کچھ مانگ رہی تھی۔سلیم مسکرایا پھر وہیل چیئر آگے کر کے کاؤنٹر کے دراز سے ایک خاکی پیکٹ نکالا تھا جس پر بڑا بڑا کر کے ایک ایڈریس لکھا ہوا تھا۔نینا نے پکڑ کر اسے الٹ پلٹ کر دیکھا

”احمد علی“ اس نے اس پر لکھا نام پڑھا تھا پھر سر ہلایا

”آج پھر یہی نام لکھ دیا۔۔تمہیں سلیم علی لکھتے ہوئے تکلیف ہوتی ہے؟“ وہ چڑ کر پوچھ رہی تھی۔سلیم نے گہری سانس بھری پھر بے بسی سے مسکرایا

”میں نہیں چاہتا کسی کو میرے بارے میں پتا چلے“

”کیوں۔۔تم تھانے میں مطلوب ہو“ نینا کو جرح کی عادت تھی

”لوگوں کے لئے ظاہر چمک دمک بڑی اہمیت کی حامل ہے اور میرے پاس کیا ہے اس ٹوٹی ٹانگ اور بیساکھی کے علاوہ۔۔تعلیم بھی رو دھو کر انٹر۔۔لوگ یقین نہیں کریں گے کہ ایک لولا لنگڑا انٹر پاس عام سی شکل وصورت والا کریانے کی دوکان کا مالک شاعری بھی کر سکتا ہے یا اس کی کہانیاں ڈائجسٹ میں چھپتی ہیں۔۔۔“ وہ یاسیت بھرے لہجے میں کہہ رہا تھا۔نینا کو دل ہی دل میں اس کے انداز پر ترس آیا مگر عادت سے مجبور تھی اس لئے سر ہلا کر بولی

”ہاں یہ تو تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔۔کون یقین کرے گا بھلا کہ یہ کنجوے جیسا انسان اتنی اچھی شاعری کر سکتا ہے اور اتنی اچھی کہانیاں لکھ سکتا ہے کہ اس کے نام کے ڈھیروں تعریفی خطوط آتے ہیں۔“

”اسی لئے تو اپنا نام نہیں لکھتا۔۔لوگوں کی پھبتیوں سے ڈر لگتا ہے۔“ وہ سابقہ انداز میں بولا تھا۔سارے محلے اور گھر والوں کے سامنے ہمہ وقت ہنستے رہنے والا سلیم نینا کے سامنے کبھی کبھی افسردہ ہو جایا کرتا تھا،نینا کے ساتھ اس کا عجیب رشتہ تھا،وہ اس کی کزن بھی تھی،سہیلی بھی اور راز داں بھی

”چہ چہ۔۔کتنے بیچارے انسان ہو تم۔۔۔بہت افسوس ہوا تمہاری دکھی داستان سن کر۔۔تم خود کشی کر لو پہلی فرصت میں۔۔یہ دنیا اب

تمہارے رہنے کے قابل نہیں رہی۔۔یہ دوکان مرنے سے پہلے میرے نام کر جانا۔۔میں تمہاری وہیل چیئر پر بیٹھ کر ٹافیاں بیچا کروں گی۔۔اور تمہاری تصویر بھی یادگار کے طور پر یہاں سامنے لٹکا دوں گی" وہ سر ہلاتی جارہی تھی اور ساتھ ساتھ چلی ملی کے پیکٹ بھی اٹھارہی تھی۔ہاتھ اور زبان دونوں ایک پھرتی سے چل رہے تھے

"مرجاؤ تم نینا۔ٹھیک سے جذباتی بھی نہیں ہونے دیتیں" وہ اس کی بات پر ہنسا تھا

"ایک بات یاد رکھنا۔نینا کو جذبات سے چڑ ہے،،یہ بندہ کھا جاتے ہیں۔۔۔مت دھیان دو لوگوں کی باتوں پر۔۔۔اپنے اندر حوصلہ پیدا کرو کہ دنیا کا سامنا اس بیساکھی کے ساتھ کرسکو۔۔۔تمہاری شاعری تمہارا ہنر ہے،،تمہارا قلم تمہارا ہتھیار ہے اور یہ بیساکھی تمہاری سہیلی ہے۔۔۔انہیں اپنی طاقت سمجھو۔تم گرنے لگوگے نا تو کسی بھی انسان سے پہلے یہ لکڑی کا ڈنڈا تمہاری مدد کو آئیگا۔۔۔فخر کروان چیزوں پر سلیم بابو" وہ اب باہر نکل رہی تھی۔سلیم کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی۔کسی کو یقین نہیں آتا تھا کہ نینا بی بی کسی کی مسکراہٹ کا موجب ہوسکتی ہیں۔

"ارے ظالم پورے پانچ پیکٹ چلی ملی کے اٹھالئے۔۔۔دو تو واپس کردو۔۔۔میں پیسوں کے خریدتا ہوں۔۔۔مفت نہیں اٹھاتا۔۔۔تمہارے اباکی طرح رئیس نہیں ہوں" وہ ہنستے ہوئے بولا تھا۔نینا منہ چڑاتے ہوئے اپنے گھر کی جانب چل دی تھی۔



"کیا سوچ رہی ہو؟" سمیع نے اسے آئسکریم پکڑاتے ہوئے سوال کیا تھا۔وہ مسکرائی مگر چہرہ پھر بھی بجھا بجھا سا تھا۔

"یہی سوچ رہی تھی کہ زندگی میں ناجانے کون سی نیکی کی تھی کہ اللہ نے اتنا اچھا جیون ساتھ عطا کیا" وہ مسکرائی تھی۔سمیع بھی اس کے ساتھ بونٹ پر بیٹھ گیا۔غروبِ آفتاب کا وقت ہونے والا تھا،سورج اپنا سنہری بکھرا بکھرا ساز وسامان سمیٹنے میں مشغول تھا۔ہوا میں ہلکی سی نمی محسوس ہوتی تھی۔اس نے آفس میں آج ایک تھکا دینے والا دن گزارا تھا اور گھر آتے ہی کچھ دیر لیٹنے کا ارادہ تھا لیکن شہرین کی فرمائش پر وہ اسے ساحلِ سمندر کی ہوا کھلانے لے آیا تھا۔شہرین کو انکار کرنا اس کی عادت نہیں تھی بلکہ وہ تو خواہش کرتا تھا کہ وہ کہیں باہر چلنے کی فرمائش تو کرے لیکن وہ حد درجہ گھر گھسنی ہوچلی تھی۔اسے گھومنے پھرنے سے رغبت نہیں رہی تھی۔

یہ بات تو میں بھی اکثر سوچتا ہوں" وہ مسکرا کر بولا

"کیا۔۔؟" شہرین نے اڑتی ہوئی لٹوں کو ایک ہاتھ سے قابو کرنے کی کوشش کی تھی جو آئسکریم کھانے کی راہ میں سخت رکاوٹ بن رہی تھیں۔

"یہی کہ اللہ نے تمہیں کتنا اچھا جیون ساتھ عطا کیا ہے۔۔۔نظر اتارتی رہا کرو میری"

"ہمہ وقت اتارتی ہوں۔۔اللہ کی ذات کا شکر ادا کرتی ہوں اور دعا کرتی ہوں کہ اللہ تمہیں ہمیشہ میرا رکھے" وہ تشکر کا بھرپور مظاہرہ کرتے ہوئے بولی

"آمین۔۔۔اور تمہیں بھی صرف میرا رکھے۔ہمیشہ۔۔آمین" اس نے کہنے کے ساتھ ساتھ آئسکریم کا لقمہ لیتے ہوئے شہرین کی

شکل بھی دیکھی پھر اسے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ "آمین" کہنے میں میرا ساتھ دو لیکن وہ چپ چاپ آئسکریم کھانے کی کوشش کرتی رہی تھی

"جب کوئی دعا دیتا ہے نا شہرین جی تو آمین کہنا سننے والے پر لازم ہے" وہ اس کی خاموشی سے مصنوعی انداز میں اکتا کر بولا تھا

"آمین کہنے سے دعا قبول ہو جاتی ہے؟" وہ سرسری سے انداز میں پوچھ رہی تھی۔سمیع کو اندازہ تھا کہ وہ غائب دماغی کی سی کیفیت میں ہے

"سیانے تو یہی کہتے ہیں کہ قبول ہو جاتی ہے" وہ آئسکریم میں مگن بولا

"اچھا تو پھر آمین۔۔" وہ بولی

"ثم آمین" سمیع نے کہا پھر اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولا

"مت سوچا کرو اتنی باتیں۔۔اللہ نے یہ جو چھوٹا سا دماغ دیا ہے نا اس میں بس میری یاد اور میری سوچ کو رکھا کرو۔۔باقی کے سوال جواب زمانے والوں کو حل کرنے دو۔۔ہمارا بھی بھلا ہو گا اور ان کا بھی" اس کی آئسکریم ختم ہو چلی تھی۔وہ اپنی محبوب بیوی کی دلجوئی کی ہر ممکن کوشش کر رہا تھا۔اسے اندازہ تھا کہ جب جب بھی وہ اپنی امی سے بات کرتی تھی ہرٹ ہو جاتی تھی۔ان کی شادی کے بعد سے وہ اس سے تعلقات ختم کر چکے ہوئے تھے اور عید شبرات پر بھی ملنے کے روادار نا رہے تھے شہرین کے لئے یہ صورتحال بعض اوقات بڑی تکلیف دہ ہو جاتی تھی۔

"میں کب سوچتی ہوں سمیع،،سوچیں خود بخود آتی ہیں۔۔پتا بھی نہیں چلتا کب دماغ مشرق کی طرف چلتا چلتا مغرب کی جانب گھومنا شروع ہو جاتا ہے" اس کے انداز میں لاچاری تھی۔سمیع نے اسے دیکھا پھر آئسکریم کا آخری بائٹ لے کر دونوں ہاتھوں سے اسکی اڑتی زلفوں کو پکڑ کر کانوں کے پیچھے اڑستا ہوا بولا

"زندگی آئسکریم ہے۔۔میٹھی۔۔مگر جلد ختم ہو جانے والی۔۔اسے فضول سوچوں میں ضائع مت کرو۔۔میری خاطر۔۔میں تمہیں ناخوش دیکھتا ہوں نا تو دل چاہتا ہے خود کو گولی مار لوں۔۔نا میں تم سے شادی کرتا نا تمہارے گھر والے تم سے قطع تعلق کرتے" وہ اس کے گالوں پر ہاتھ رکھے ہوئے بولا تھا۔اس کے ہاتھوں کے نیچے شہرین کے بال دب گئے تھے۔

"نہیں سمیع یہ بات نہیں ہے۔۔میں خوش ہوں۔۔بہت خوش۔۔" وہ اسے یقین دلا رہی تھی۔سمیع کو اس کے جھوٹ بولنے پر بھی پیار آیا

"مان لیا بیگم صاحبہ۔۔چلو اب میں تمہاری ان بدتمیز لٹوں کو سنبھالتا ہوں۔۔تم یہ آئسکریم ختم کرو" اس نے اپنے ہاتھ نہیں ہٹائے تھے۔شہرین مسکرائی تھی پھر اس نے کون کو منہ کے قریب کرنا چاہا تھا کہ سامنے نگاہ پڑی۔۔وہاں جو بھی کھڑا تھا ان دونوں کو ہی دیکھ رہا تھا۔شہرین ساکت رہ گئی تھی۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "راپنزل" ابھی جاری ہے،بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

وہ اویس تھا۔اس کا چھوٹا بھائی۔

سمیع نے ایک نظر اسے دیکھا جو انہیں دیکھ کر اب لاتعلق ہو کر آگے بڑھ گیا تھا۔اس کی آنکھوں میں شناسائی کی ذرا سی بھی رمق نہیں تھی۔دوسری نظر اس نے شہرین پر ڈالی جو اپنے بھائی کو وہاں پا کر کچھ ملی جلی کیفیات کا شکار نظر آتی تھی۔سمیع اس سے پہلے کہ اسے کچھ کہتا وہ یکدم بونٹ سے اتری اور بھاگ کر اویس کی طرف جا پہنچی۔تب تک وہ ان سے کچھ فاصلے پر جا چکا تھا

"اویس۔۔۔کیسے ہو۔۔"اس نے جاتے ہی اس کا ہاتھ پکڑ لیا تھا۔سمیع کو مجبوراً اس کے تعاقب میں آنا پڑا۔

"یہ کیا بدتمیزی ہے۔۔کون ہو تم۔۔؟"اویس نے سخت نگاہوں سے اسے گھورتے ہوئے اس کا ہاتھ جھٹک دیا۔گرمیوں کے دن تھے۔ایسی جگہ پر لوگوں کا آنا جانا عام سی بات تھی لیکن چھٹی کا دن نا ہونے کے باعث بہت پبلک بھی نہیں تھی لیکن اتنی کم بھی نہیں تھی کہ کوئی باآوازِ بلند کسی کو دھتکارتا اور قریب سے گزرتے لوگوں تک آواز بھی نا پہنچتی۔کچھ ایک چہروں نے پلٹ کر بھی دیکھا تھا۔

"ایسے بات کیوں کر رہے ہو اویس۔۔۔تم تو میرے اتنے لاڈلے تھے۔۔اس طرح تو مت کرو"شہرین کی آواز میں لجاحت اور اویس کی آنکھوں میں کرختگی ایک ساتھ بڑھی تھی۔شہرین نے پھر اپنا ہاتھ اس کے کندھے پر رکھنا چاہا تھا۔وہ بدک کر پیچھے ہٹا

"معاف کرو بی بی۔۔۔میں نہیں جانتا تم کون ہو"اس نے مزید کرختگی لہجے میں سموئی

"شہرین چلو یہاں سے"سمیع کو اس کا انداز سخت برا لگا۔وہ شہرین سے کافی چھوٹا تھا لیکن اچھا قد کاٹھ نکال لیا ہوا تھا اس لئے اب وہ اس کے کندھوں تک ہی آتی تھی۔

سمیع کے ٹوکنے پر اویس نے ایک نظر اس پر ڈالی۔کیا نہیں تھا اس نظر میں۔۔۔نفرت حقارت اور انتہائی سرد مہری۔سمیع کو مزید تپ چڑھی۔اس نے آگے بڑھ کر شہرین کا ہاتھ پکڑنا چاہا لیکن اس نے اس کا ہاتھ جھٹک دیا تھا

"مجھے ایک منٹ بات تو کرنے دو سمیع۔۔"وہ جیسے چڑ کر بولی۔سمیع اس کے رویے پر حیران رہ گیا۔

"میں تم سے بات کرنا ہی نہیں چاہتا۔۔خوامخواہ گلے مت پڑو۔تم مر چکی ہو ہم سب کے لئے۔۔اپنا راستہ ناپو۔۔۔بلکہ میں ہی یہاں سے چلا جاتا ہوں۔۔میں اپنے دوستوں کے ساتھ آیا ہوں۔۔دوبارہ مجھے مخاطب کر کے ان کے سامنے میرا تماشہ بنوانے کی ضرورت نہیں ہے"وہ بے حد بدتمیزی سے بولا تھا۔اب لوگ بھی رُک کر دیکھنے لگے تھے۔

اویس آگے بڑھا تھا تو شہرین نے پھر اسے پیچھے سے جا لیا

"اچھا میں چلی جاتی ہوں لیکن یہ تو بتا دو۔۔۔امی ابو کیسے ہیں۔۔ان کو میرا اسلام کہنا۔۔۔میں بہت یاد کرتی ہوں"اس کے رویے میں منت ولجاحت بڑھنے لگی تھی۔ایسا لگتا تھا اسے اپنے اور اپنے بھائی کے سوا کوئی نظر ہی نہیں آ رہا تھا۔سمیع کا غصہ بڑھنے لگا

"ان کو تمہارے سلام کی ضرورت نہیں ہے۔۔۔اپنے سلام کو اپنے اس یار تک محدود رکھو"اویس نے سمیع کی طرف اشارہ کیا تھا۔

”تمیز سے بات کرو۔۔تمہیں کسی نے اتنا بھی نہیں سکھایا کہ بڑی بہنوں سے کیسے بات کرتے ہیں“سمیع نے اسے کم اور شہرین کو زیادہ کھا جانے والی نظروں سے دیکھا تھا

”تم تمیز کی بات کرتے ہو۔۔میں تو تم سے بات ہی نہیں کرنا چاہتا۔۔دو ٹکے کے لوفر آدمی۔۔۔اونہہ۔۔دوسروں کی بہنوں کو ورغلا کر راہِ راست سے بھٹکانے والے مجھے نصیحتیں کرنے آ گئے ہیں۔۔“اس کا لہجہ اور انداز اتنا گستاخانہ تھا کہ سمیع کو اپنا بلڈ پریشر ہائی ہوتا ہوا محسوس ہونے لگا۔

”میں تم سے بات کرنے کے لئے مرا نہیں جا رہا۔تم جیسوں کو تو میں منہ بھی نہیں لگایا کرتا۔تمہارے الفاظ ہی تمہاری تربیت کا پتا دیتے ہیں“سمیع چبا چبا کر بولا تھا۔اویس کے چہرے پر استہزائیہ مسکراہٹ نمودار ہوئی

”یہ بات اپنی اس بیوی کو بھی سمجھا لو نا پھر۔۔۔اور تربیت کرنے کے لئے اللہ نے تمہیں اولاد دے دی ہے نا۔۔اپنی بیٹی کو سکھانا یہ ساری باتیں۔۔۔“اویس کچھ اور بھی کہنا چاہتا تھا لیکن سمیع نے”بیٹی“ کا لفظ سنتے ہی اسے دھکا دیا تھا۔لوگ اب رُک کر ان کے قریب جمع ہو رہے تھے

”تڑپ اٹھتی ہے نا دل میں۔۔۔چبھتی کانٹا ہے نا کوئی۔۔تکلیف ہوتی ہے نا۔۔۔جب اپنی بیٹی کا،اپنی بہن کا ذکر آتا ہے۔۔۔سب کے ساتھ ایسا ہی ہوتا ہے“ وہ گردن ہلا کر جتا رہا تھا اور ساتھ ہی طنزیہ مسکراہٹ اس کے چہرے کا احاطہ کر رہی تھی

”سمیع تم چُپ رہو۔۔پلیز۔۔یہ میرا اور میرے بھائی کا معاملہ ہے۔۔تم مجھے بات کرنے دو“شہرین بجائے اس کا ساتھ دینے کے ابھی بھی اپنے بھائی سے بات کرنے پر بضد تھی۔سمیع کو اویس سے زیادہ اس پر غصہ آیا۔اس نے شہرین کا ہاتھ پکڑا تھا اور کسی کی جانب دیکھے بناء اپنی گاڑی کی سمت جانے کے لئے پیچھے کی طرف مڑنا چاہا تھا۔شہرین نے بے چارگی سے ایک بار پھر اس کا ہاتھ جھٹکا

”سمیع پلیز۔۔ایک منٹ۔۔صرف ایک منٹ۔۔۔“وہ ابھی بھی وہاں سے ہٹنے کو تیار نہیں تھی۔اویس نے سمیع کا غصے سے سُرخ ہوتا چہرہ دیکھ کر طنزیہ انداز میں مصنوعی قہقہہ لگایا تھا۔سمیع کے ناک کے نتھنے پھول گئے تھے۔اس سے پہلے کہ اُسکا ہاتھ اٹھتا اس نے خود ہی وہاں سے ہٹ جانا مناسب سمجھا تھا۔سمیع کی توقع کے برخلاف شہرین وہیں کھڑی رہ گئی تھی۔

☆ ☆ ☆

”میں آج پہلے بیٹنگ کروں گا“سلیم نے بیساکھی لہرا کر کہا تھا۔سارے بچوں نے ایک ساتھ گھور کر اسے دیکھا۔

”کل کس نے پہلے بیٹنگ کی تھی؟“برکت نے تیکھے چتون لئے سوال کیا تھا

”سلیم بھائی نے۔۔؟“سب بچوں نے یک زبان جواب دیا

”پرسوں کس نے پہلے بیٹنگ کی تھی؟“برکت نے ہی پوچھا تھا

”سلیم بھائی نے۔۔“سارے ایک ساتھ چلائے تھے

"تو بس پھر آج کون پہلے بیٹنگ کرے گا؟" یہ سوال سلیم نے کیا تھا۔ایک بھی بچے نے اس کا نام نہیں لیا تھا

"اب کوئی نہیں بولا۔۔سلیم بھائی۔۔۔اب میرا نام لیتے سانپ سونگھ گیا سب کو۔۔۔ظالموں" وہ چلایا تھا

"سلیم بھائی یہ بے ایمانی ہے۔۔۔آپ روز پہلے باری لے لیتے ہیں پھر آؤٹ بھی نہیں ہوتے۔۔۔ہماری باری تو آتی ہی نہیں ہے۔۔لیکن لائٹ آجاتی ہے" اظفر اور حمزہ نے ایک ساتھ بیان جاری کیا تھا۔بجلی کے جاتے ہی سارے بچے اپنے گھروں سے ٹارچ لا کر گلی میں جمع ہو کر کرکٹ کھیلنے لگتے تھے۔سلیم بھی کاونٹر کے باہر پڑی ساری چیزیں اٹھا کر اندر رکھ دیا کرتا اور شٹر کا کچھ حصہ بھی نیچے کر دیتا تھا یا پھر اس کے ابا گھر میں موجود ہوتے تو وہ آ کر دوکان کے باہر کرسی رکھ کر بیٹھ جاتے اور سلیم صاحب کرکٹ کھیلنے میں لگ جاتے۔۔وہ فیلڈنگ کر سکتا تھا نا باؤلنگ لیکن وہیل چیئر پر بیٹھے بیٹھے بیٹنگ جما کر کرتا۔وہ سب بچے دس سے بارہ سال کی عمروں کے تھے۔ان سے اسے آؤٹ کرنا مشکل ہو جاتا اور جب وہ آؤٹ ہو جاتا تو دوکان یا گاہک کا بہانہ بنا کر فوراً گیم سے الگ ہو جاتا۔اس لئے بچے اسے باری دیتے نہیں تھے

"تم لوگ اچھی باؤلنگ کیا کرو تا کہ میں جلدی آؤٹ ہو جاؤں۔۔۔اب اس میں بھی میرا قصور ہے کیا؟" وہ کندھے اچکا کر بولا

"آپ چیٹر ہیں۔۔۔آؤٹ ہو بھی جائیں تو مانتے نہیں ہیں" حمزہ نے باؤلنگ کو ہاتھوں میں گھماتے ہوئے کہا تھا۔سلیم نے مصنوعی ناراضی کا اظہار کرتے ہوئے آنکھیں پھیلائی تھیں۔

تم سب لوگ جلتے ہو مجھ سے۔۔۔اس لئے کہ میں تم سب سے بہتر بیٹس مین ہوں۔۔۔اس محلے کا شاہد آفریدی۔۔۔" احساسِ تفخر سے گردن اکڑائی گئی

"آیا وڈا (بڑی) شاہد آفریدی۔۔۔شکل دیکھی ہے اپنی۔۔۔" یہ آواز بچوں کی نہیں تھی لیکن اس آواز کو سلیم آنکھیں بند کر کے بھی پہچان سکتا تھا۔اس نے منہ اٹھا کر اوپر دیکھا۔آواز خالہ کے گھر سے آئی تھی لیکن تاریکی کے باعث کوئی نظر نہیں آ رہا تھا۔اس نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھا۔کھڑکی میں کوئی نہیں کھڑا تھا پھر اس نے ان کے دروازے کی جانب دیکھا۔گھر کے دروازے سے باہر نکل کر جو چبوترا سا بنا تھا۔نینا اس پر براجمان تھی

"نینا کی بچی تم اپنا منہ بند رکھو" آواز تو وہ پہچان ہی چکا تھا اس لئے چلا کر بولا۔بچے بھی مسلسل چلا رہے تھے

"منہ بند بھی رکھ لوں مگر آنکھیں تو کھلی ہیں نا۔۔۔جو صاف دکھا دیتی ہیں کہ پانی میں دس روپے والا سرف ایکسل ڈال کر بھی تمہیں غوطہ دیا جائے تو تم زیادہ سے زیادہ میلا جے ور دھنے نظر آؤ گے۔۔" اس نے اسی کے انداز میں کہا۔سلیم نے منہ بنا کر کوئی جواب نہیں دیا تھا

"اچھا تو بچو! میں کیا کہہ رہا تھا۔۔۔پہلے باری میں لوں گا" اس نے وہیں سے سلسلہ کلام جوڑا تھا

"نہیں۔۔نہیں۔نہیں۔۔۔" اس بار سب متحد تھے

"دیکھ لو بھائی ہوں تم سب کا۔۔پچھلی بار عید پر سب کو مفت آئسکریم کھلائی تھی میں نے" وہ اب منتوں پر اتر آیا تھا

"وہ دو سال پہلے کی بات ہے" وہ سب پھر چلا کر بولے تھے۔سلیم نے گھور کر دیکھا

"اچھا افلاطونوں اس سال بھی عید پر کھلاؤں گا۔۔اب تو باری دے دو" وہ اسی منت بھرے انداز میں بولا تھا۔بچوں کو بھی ترس اور لالچ نے مجبور کیا تھا کہ اس کی بات مان لیں

"اچھا لے لیں۔۔لیکن یاد رکھیں بے ایمانی جس کا کام۔۔۔" اظفر باؤلر تھا نے انگلی اٹھا کر تنبیہہ کرتے ہوئے جملہ ادھورا چھوڑ دیا تھا جسے باقی بچوں نے پورا کیا

"ھندو کافر اس کا نام" یک زبان ہو کر نعرہ لگایا گیا۔

"بالکل بالکل۔۔۔" سلیم نے گردن ہلائی اور پھر نینا کی طرف دیکھا۔وہ اس کی جانب متوجہ نہیں تھی

"نینا باجی ایمپائرنگ کریں گی" سلیم نے بچوں کو تسلی دی تھی۔اس کا نام لینے پر وہ متوجہ ہوئی پھر سر ہلا کر بولی

اوکے ڈن۔۔۔شاہد آفریدی صاحب۔۔۔" اس نے طنزیہ انداز میں کہا تھا سلیم نے پرواہ نا کرتے ہوئے وہیل چئیر گھسیٹ کر پوزیشن سنبھالی تھی اطفر نے پہلی بال ہی گھما کر پوری رفتار سے کروائی اور سلیم صاحب تیز شاٹ کھیلنے کے چکر میں سامنے کھڑے حمزہ کے ہاتھوں کیچ آوٹ ہو گئے۔

"آوٹ۔۔آوٹ۔۔آوٹ۔۔" وہ سب پھر چلانے لگے

"کوئی نہیں۔کوئی نہیں۔۔ابھی تو میں پریکٹس کر رہا تھا۔۔یہ کیا بات ہوئی۔۔" وہ مکر گیا تھا اور بیٹ بھی ہاتھ سے چھوڑنے کو تیار نہیں تھا

"بے ایمانی جس کا کام۔۔ھندو کافر اس کا نام۔۔۔بے ایمانی جس کا کام۔۔ھندو کافر اس کا نام۔۔۔" وہ سب پھر چلانے لگے تھے

"اچھا۔۔نینا باجی سے پوچھ لو۔۔وہ ایمپائر ہیں نا" اب کی بار نینا انہی کی جانب متوجہ تھی

"آوٹ۔۔آوٹ۔۔۔" وہ سب نینا کے سر پر سوار ہو گئے

"کوئی نہیں۔کوئی نہیں۔۔۔یہ تو نو بال تھی۔۔میں نے خود دیکھا۔۔ناٹ آوٹ۔۔۔" وہ ایمپائر کے انداز کی اداکاری کرتے ہوئے گردن اکڑا کر بولی۔۔سلیم کے ساتھ آپس میں جتنا مرضی اختلاف ہوتے ان کے۔۔بیرونی محاذوں پر وہ اکٹھے تھے۔سلیم نے نعرہ لگاتے ہوئے بیٹ ہوا میں بلند کیا تھا

"بے ایمانی جس کا کام۔ھندو کافر اس کا نام۔۔نہیں بلکہ۔۔بے ایمانی جس کا کام۔۔۔نینا سلیم اس کا نام۔۔نینا باجی سلیم بھائی اس کا نام" وہ اب نعرہ بدل کر چلانے لگے تھے"

"جی نہیں بے ایمانی جس کا کام۔۔۔حمزہ، برکت اس کا نام۔۔حمزہ، اظفر اس کا نام" نینا بھی اسی انداز میں چلانے لگی تھی۔سارا محلہ ان کے شور سے گونج رہا تھا۔ابا اسی وقت واپس آئے تھے۔تاریکی کے باعث نینا کو پتا نہیں چلا تھا لیکن گھر کی سیڑھیاں چڑھتے ہوئے انہوں نے چبوترے پر بیٹھی اپنی بیٹی کے انداز کو ناپسندیدگی سے دیکھا تھا

☆ ☆ ☆

"کیا دیکھ رہی ہو۔۔" کاشف نے آئینے میں نظر آنیوالے اس کے عکس کو دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا۔وہ اُسے تیار ہوتا دیکھ رہی تھی ۔فیروزی رنگ کی بڑے کالر والی شرٹ اور بڑے کف والے آستینوں کے ساتھ چھوٹے چھوٹے چیک والی ٹائی لگائے تازہ شیو،،شیمپو اور اوڈی ٹوائلٹ کی ملی جُلی خوشبوئیں بکھیرتا اس کا شوہر۔۔اس کا وجیہہ شوہر۔۔اسے کبھی کبھی اپنے ذہنی تناؤ کی سب سے بڑی وجہ لگا کرتا تھا۔رات کے اس پہر اس طرح سے تیار ہو کر جانا اب اس کا روز کا معمول بن گیا تھا اور اسے اس طرح تیار ہو کر جاتے دیکھنا صوفیہ کا معمول بنتا جاتا تھا۔

پیسہ ہُن کی طرح برسنے لگا تھا اور ان کا باہمی رشتہ توجہ کو ترسنے لگا تھا۔یہ نہیں تھا کہ وہ صوفیہ کو ساتھ چلنے کے لئے نہیں کہتا تھا یا لے جانا نہیں چاہتا تھا۔جب بھی شہر کے سیٹھوں کے خاندان اکٹھے ہوتے تھے کاشف اسے ساتھ چلنے پر اصرار کرتا تھا لیکن بی بی جان کا کہنا تھا کہ وہ ان دنوں آرام کرے اور ہرا یرے غیرے سے ملنے میں احتراز برتے تو وہ گھر سے کم ہی نکلتی تھی۔

"میرا خیال ہے میں آج کالا ٹیکا لگا ہی لوں۔۔۔بیوی ٹکٹکی باندھ کر دیکھے اور دیکھتی ہی چلی جائے تو اس کا مطلب شوہر واقعی خوبصورت ہے" وہ خود ہی ہنسا تھا۔صوفیہ مسکرائی تک نا تھی

"کیا سوچ رہی ہو؟" کاشف نے اپنی بات پر اس کا کوئی رَدِعمل نا دیکھ کر سوال کیا تھا

"میں جب پانچویں کلاس میں تھی نا تو ہماری ایک نئی میڈم (ٹیچر) آئی تھیں۔۔انہوں نے ہمیں ایک بہت دلچسپ بات بتائی ۔کہنے لگیں ہر انسان کی آنکھ کے بائیں جانب اندر کی طرف ایک چھوٹا سا سوراخ ہوتا ہے جس کے متعلق آج تک یہ پتا نہیں چل سکا کہ اس کا فائدہ کیا ہے۔۔یعنی اس کا ہونا اور نا ہونا ایک برابر ہے۔۔۔میں یہ سوچ رہی تھی کہ مرد کی خوبصورتی بس آنکھ کا وہ چھوٹا سا سوراخ ہی تو ہوتی ہے۔۔جس کے متعلق یہ نہیں پتا چل سکا کہ اس کا فائدہ کیا ہے" وہ سادہ سے انداز میں جو بات کہنے کی کوشش کر رہی تھی وہ اور کاشف دونوں جانتے تھے کہ یہ اسقدر سادہ بھی نہیں ہے۔کاشف نے اب کی بار مُڑ کر اس کی جانب دیکھا۔مسکراہٹ اس کے ہونٹوں سے ابھی جُدا نہیں ہوئی تھی

"کیا کہنا چاہ رہی ہو بیگم۔۔کُھل کر کہو نا" وہ بیڈ کے دوسرے کنارے پر ٹک کر بیٹھا تھا

"ایک عام سی بات کہی ہے کہ مرد کی خوبصورتی بے فائدہ ہے۔" وہ اپنی بات سے پلٹی نہیں تھی

"مرد کی خوبصورتی عورت کیلیے ہی تو ہوتی ہے۔" وہ صوفیہ کے طنز کو سمجھ تو رہا تھا لیکن شوہرانہ عادت کے مطابق بات کو کھینچ کر لمبا کر رہا تھا۔

"عورت کو مرد کی خوبصورتی سے کیا غرض۔۔اسے تو بنانے والے نے خود اتنا خوبصورت بنایا ہے۔۔اُسے کیا پرواہ۔۔ایک طرح سے مرد کی خوبصورتی اس کے لئے وبالِ جان ہی ہے۔۔عورت کا خانہ خراب کرنے کے لئے تو اُس کے پاس پہلے سے بڑے ہتھیار ہیں۔۔اس کی مردانگی۔۔طاقت۔۔دولت۔۔عورت پر روپیہ خرچ کرنے کا حوصلہ۔۔۔میٹھی میٹھی باتیں کر کے اسے شیشے میں اتارنے کا گر ۔۔عورت تو ان باتوں سے ہی چاروں شانے چت کی جا سکتی ہے۔" وہ کچھ زیادہ اکتائے ہوئے انداز میں بولی تھی

"پتا نہیں تم کیا باتیں کر رہی ہو۔۔میں تمہاری اس فلاسفی کو نہیں مانتا۔۔میں تو اتنا جانتا ہوں کہ خوبصورتی صرف عورت کی میراث نہیں ہے۔۔اللہ نے اسے برابر مرد اور عورت دونوں میں بانٹا ہے اور پھر خوبصورتی کا مفہوم کیا ہے۔۔۔سیانے کہتے ہیں جو دلپسند ہے وہی

دلکش ہے۔۔باقی سب باتیں غیر ضروری ہیں" وہ دوبارہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا تھا
"آگ لگے ان سیانوں کو۔۔انہی کی باتیں تو دماغ خراب کرتی ہیں۔۔انہوں نے ہی معیار قائم کر کے ہم جیسوں کو مصیبت میں ڈالا ہوا ہے۔۔اچھا مرد ایسا ہوتا ہے۔۔اچھی عورت ایسی ہوتی ہے" وہ انتہائی چڑ کر بولی تھی۔کاشف کے ہونٹوں پر مسکراہٹ گہری ہوئی
"سیانوں سے کیا دشمنی ہے بھائی تمہاری۔۔؟" وہ پرفیوم اسپرے کرنے لگا تھا
"زندگی کے کسی بھی جذبے کی اپنی کوئی ذاتی تعریف نہیں ہوتی۔۔یہ ہر شخص کے لئے اس کے اپنے حالات و واقعات کے مطابق ہوتی ہے۔۔ہر شخص کا اپنا ذاتی تجربہ۔سیانوں کو کوئی حق نہیں پہنچتا کہ وہ مجھے بتائیں کہ دلپسندی ہی دلکشی ہے۔۔۔میرے لئے مرد کا خوبصورت ہونا ایک غیر ضروری بے فائدہ بات ہے۔۔تو ہے۔۔۔میرے نزدیک مرد کی شرافت ہی اس کی سب سے بڑی دلکشی ہے۔لیکن ٹھیک اسی طرح کسی دوسری عورت کے لئے مرد کا خوبصورت ہونا بہت بڑی بات بھی ہو سکتی ہے۔۔وہ شرافت کو اپنی ہیل والی جوتی کی نوک پر رکھتی ہوں گی۔۔۔اس لئے سیانوں کو چاہیئے کہ وہ ہر بات میں ٹانگ نا اڑایا کریں۔۔۔عام انسانوں کو اپنے تجربات سے سیکھنے دیں۔۔۔اور اگر کہے بغیر گزارا نہیں ہوتا تو ہر بات کہنے کے بعد بریکٹ میں لکھ دیا کریں۔۔۔ادارہ نتائج کا ذمہ دار نا ہوگا" کاشف نے قہقہہ لگایا تھا۔
"اتنا غصہ۔تمہارے ارادے آج کچھ نیک نہیں لگتے۔۔کہو تو ڈاکٹر کے پاس لے چلوں" وہ ابھی بھی استہزائیہ انداز میں بات کو اڑا رہا تھا اور یہ امر صوفیہ کے لئے بڑا دکھ دینے والا تھا کہ وہ اس کی باتوں کو ہمیشہ مذاق میں ختم کر دیتا تھا۔
"ارادے نیک ہونے سے کیا ہوتا ہے کاشف صاحب۔۔۔انسان نیک ہونے چاہئیں بس۔۔" یہ در پردہ طنز تھا۔
"کیا بات ہے بیوی!۔۔بہت ذہانت والی باتیں کرنے لگی ہو" کاشف نے اپنے مزاج کے سابقہ رنگ کو برقرار رکھا تھا۔
"آپ خود ہی تو کہتے ہیں کہ آپ کو میرے جیسی ذہین بیوی چاہیے تھی۔۔۔بی بی جان کو بھی ذہانت ہی درکار تھی تو بس۔۔۔میں نے بھی ذہانت کو ہی گھول گھول کر پینے کا ارادہ کر لیا ہے" صوفیہ نے اب کی بار مسکرانے کی کوشش کی تھی۔مسلسل طنز اس کے شوہر کے مزاج پر گراں بھی گزر سکتا تھا۔

کاشف کی کچھ باتیں اسے یہ احساس بھی دلاتی تھیں کہ وہ اس کی پرواہ کرتا ہے اور اس سے محبت بھی کرتا ہے۔وہ خود بھی محبت کا وقتاً فوقتاً اظہار کرتا رہتا تھا لیکن اپنی روش سے ہٹتا بھی نہیں تھا۔

"اٹھو تیار ہو جاؤ۔۔۔کہیں باہر لے کر چلتا ہوں تمہیں۔گھر میں پڑے رہنے سے تم کچھ زیادہ ہی ذہین ہوتی جا رہی ہو۔۔۔اب اسقدر ذہانت بھی نہیں چاہیئے مجھے۔" اس نے یکدم اس کی جانب مڑ کر کہا۔صوفیہ کو دل ہی دل میں بڑی خوشی ہوئی۔وہ خود بھی اس کے ساتھ جانا چاہتی تھی
"بی بی جان۔۔۔؟" اس نے سوالیہ انداز میں اسے دیکھا
"ان سے میں پوچھ لیتا ہوں۔تم تیار ہو کر نیچے آؤ" وہ کمرے سے نکلتے ہوئے بولا تھا۔صوفیہ خوشی خوشی تیار ہونے چل دی تھی

☆ ☆ ☆

ناراض ہو سمیع" شہرین نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے سوال کیا تھا۔سمیع نے مڑ کر اسے دیکھا پھر ہاتھ میں پکڑا سگریٹ فوراً فرش پر پھینک کر اسے پاؤں سے مسلنے لگا۔شہرین اس کے ساتھ آ کھڑی ہوئی تھی۔وہ کب سے بالکونی میں کھڑا سگریٹ پھونک رہا تھا ۔شہرین کو دکھ بھی ہو رہا تھا لیکن وہ بھی کیا کرتی۔ماں باپ کی یاد اسے بے چین ہی اسقدر رکھتی تھی۔یہ فطری سی بات تھی جب ماں باپ ساتھ تھے تو سمیع کی کمی حاوی رہتی تھی۔اب سمیع ساتھ تھا تو ماں باپ کی کمی جان لیوا محسوس ہوتی تھی

" ناراض رہا ہی نہیں جاتا تم سے۔۔یہی تو مجبوری ہے" وہ سادہ سے انداز میں بولا تھا

" شہرین چند لمحے اس کے انداز پر چپ کھڑی رہی پھر اس نے بھی سمیع کے بالکل ساتھ کھڑے ہو کر بالکونی کی گرل پر ہاتھ جمائے تھے

" آئی ایم سوری۔لیکن میں اپنے دل کا کیا کروں۔۔وہ میرا بھائی ہے۔۔چھوٹا لاڈلا بھائی" عجب بیچارگی اس کے لہجے پر چھائی تھی

" میں نے اتنے دنوں بعد اسے دیکھا تھا۔۔وہ وہاں تھا۔میرے اتنے قریب۔۔میں اس لئے بس۔۔آئی ایم سوری سمیع"

" وہ وہاں تھا۔۔یہ میں نے بھی دیکھ لیا تھا۔۔اور اس نے تمہیں دیکھ کر بھی تمہیں نہیں بلایا تم سے بات بھی نہیں کی۔اس کے باوجود تم اس کے پاس گئیں۔۔۔اسے مخاطب کیا لیکن اس نے تمہارے ساتھ کیا کیا۔۔چھوٹا بھائی ہے تمہارا۔۔لیکن کس انداز میں تمہیں دھتکارا اس نے۔۔بات کیسے کر رہا تھا وہ تمہارے ساتھ۔۔۔ایسے ہوتے ہیں چھوٹے بھائی۔میرا بھائی ایسے کرتا نا مجھ سے تو میں دو تھپڑ اس کے منہ پر مار کر آتا۔تمہارا لحاظ تھا ورنہ۔۔۔" اس نے بات ادھوری چھوڑ دی تھی۔اویس کا طنزیہ قہقہہ ابھی سماعتوں میں گونج رہا تھا۔شہرین چند لمحے کچھ نہیں بولی۔تاسف میں گھری اپنی انگلیاں مروڑتی رہی۔سمیع نے اس کی جانب دیکھا پھر اسے بھی افسوس ہوا۔شہرین کی آنکھیں سوجی ہوئی تھیں

۔اسے کچھ بھی سمجھانا کبھی کبھی بے حد مشکل ہو جاتا تھا۔ایک بار اس کی بہن کسی مال میں مل گئی تھیں،شہرین کے محبت سے گلے لگانے اور مخاطب کرنے کے باوجود انہوں نے اس کی بات کا جواب بھی نہیں دیا تھا اور تب بھی انہوں نے سمیع کو بے بھاؤ سنائی تھیں۔اس کے گھر والے صاف ہی کہتے تھے کہ شہرین ہمارے لئے مر چکی ہے اور سمیع سے وہ سب شدید نفرت کرتے تھے۔شہرین کے لئے یہ بات بہت بڑا صدمہ تھی۔شہرین چند لمحے اس کی جانب دیکھتی رہی پھر اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہوا تھا۔آنسو ٹپ ٹپ کر کے بہنے لگے

" مائی گاڈ۔۔شینا پلیز۔۔میرے ساتھ ایسے مت کرو" عورت کے آنسو ہتھیار ہوتے ہیں اور من چاہی عورت کے آنسو کے ایٹمی ہتھیار ہوتے ہیں۔سمیع کو مزید تاسف نے گھیر لیا۔وہ پھر بھی بے آواز روتی رہی

"تمہیں ذرا سا بھی اندازہ ہو نا شیری کہ تمہارے آنسو میرے ساتھ کیا کرتے ہیں تو تم کبھی ایک آنسو بھی نا بہاؤ" وہ زچ ہو کر بولا

" میں زندگی میں کسی کو خوش نہیں کر پاؤں گی۔۔نا تمہیں نا کبھی اپنے گھر والوں کو۔۔۔مجھے یہ شادی کرنی ہی نہیں چاہیئے تھی

۔۔۔مجھے لگتا ہے مجھ سے بہت بڑی غلطی ہوگئی۔۔بہت بڑی۔۔ہم میں سے کوئی بھی خوش نہیں ہے۔۔کوئی ایک بھی نہیں" وہ روتے ہوئے بول رہی تھی۔سمیع نے انتہائی افسوس بھرے انداز میں اسے دیکھا

"جب تم ایسے بی ہیو کرتی ہو نا۔۔۔مجھے بہت دکھ ہوتا ہے۔۔انتہائی دکھ۔۔مجھے لگتا ہے تم اپنے فیصلے پر پچھتا رہی ہو۔۔تم میرے ساتھ خوش نہیں ہو۔۔۔"

"سمیع میں اپنے دل کا کیا کروں۔۔وہ سب مجھے یاد آتے ہیں تو آنکھوں سے نیند اڑ جاتی ہے۔۔سو نہیں پاتی کئی کئی گھنٹے۔۔امی کی شکل آنکھوں کے سامنے گھومتی رہتی ہے۔۔ان کی گود میں سر رکھنے کی خواہش بے چین کرنے لگتی ہے۔۔کتنا عرصہ ہوگیا ہے ان سے ملے ہوئے۔۔۔میں خود کو بہت اکیلا محسوس کرتی ہوں" وہ ہچکیوں سے رونے لگی تھی۔سمیع کو وہ بالکل کسی چھوٹی سی بچی کی مانند لگی جو ماں باپ سے ضد کر کے اپنی بات تو منوا چکی تھی لیکن اب پچھتاوے اس کا پیچھا نہیں چھوڑتے تھے۔اس نے اسے اپنے ساتھ لگا لیا تھا

"میں ہوں نا تمہارا۔تم کسی اور کے بارے میں کیوں سوچتی ہو۔۔میرے بارے میں سوچا کرو۔صرف میرے بارے میں۔۔۔" وہ اسے تسلی دے رہا تھا۔وہ کبھی اس پر غصہ نہیں کر پاتا تھا

"کیا تمہارے لئے یہ احساس کافی نہیں ہے کہ تمہارا جیون ساتھی پورے کا پورا تمہارا ہے۔۔مت رویا کرو۔۔مت ہلکان کیا کرو خود کو۔۔میں ٹوٹنے لگتا ہوں۔۔دڑاڑیں پڑ جاتی ہیں مجھ میں۔۔میرے بارے میں بھی تو سوچو۔۔میرے ماں باپ بھی تو مجھ سے خفا رہتے ہیں لیکن میں پھر بھی تمہارا ہو جانے پر خوش ہوں۔۔میرا نقصان تم سے کہیں زیادہ ہے یار۔۔تمہارا ہو جانے کے بعد میں تو اپنے آپ کا بھی نہیں رہا۔۔پھر بھی تم رو رو کر مجھے ہی لیٹ ڈاؤن کرتی ہو۔۔۔بتاؤ کیا کروں۔۔۔مر جاؤں۔۔؟" وہ بیچارگی ولاچاری کی آخری حد پر کھڑا تھا

"اللہ نا کرے۔۔ایسی باتیں کیوں نکالتے ہو منہ سے۔۔۔مرنا ہی ہے تو میں مر جاتی ہوں۔۔اس بے چینی سے تو نجات ملے گی" وہ تڑپ کر بولی تھی۔

"میں تو جیسے بچ ہی جاؤں گا پھر۔۔۔"سمیع نے گردن جھٹکی تھی۔شہرین کچھ نہیں بولی۔تھکی ہوئی مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر نمودار ہوئی۔سمیع کی محبت اسے مشکور و مسرور تو کرتی تھی لیکن ماں باپ کی ناراضی کی بے چینی بھی اپنی جگہ مستحکم تھی۔



"یہ لیں آنسہ صوفیہ حلیمہ۔۔۔چکن سوپ کا لطف اٹھائیں" حبیبہ نے اس کے سامنے باؤل رکھتے ہوئے اسے اس کے مکمل نام سے مخاطب کیا تھا۔یہ بھرپور طنز تھا ورنہ ایسے تو نہیں مخاطب کیا کرتی تھی وہ اسے۔صوفیہ کے چہرے کے تاثرات بالکل سپاٹ ہو گئے۔اسے اِس عورت سے نفرت محسوس ہوتی تھی اور اس نفرت کو چھپانے میں اب دِقت بھی ہونے لگی تھی۔گھر سے نکلتے وقت اسے قطعاً اندازہ نہیں تھا کہ کاشف اسے کہاں لے جا رہا ہے۔سارا راستہ کاشف اس سے بہت محبوبانہ انداز میں باتیں کرتا رہا تھا۔اس کی جھنجھلاہٹ اور بیزاری کے لئے پر یگنینسی کو موردِ الزام ٹھہراتا رہا۔آنیوالے مہمان کی باتیں کر کے اس کے مزاج کی اکتاہٹ کو ختم کرنے کی کوشش کرنے میں لگا رہا۔اس

لئے جب اس نے مجید بھائی کے گھر گاڑی روکی تو وہ چاہتے ہوئے بھی اپنی ناپسندیدگی کا اظہار نا کر پائی تھی۔اس نے مجید بھائی اور حبیبہ کو پک کیا تھا اور وہ ایک ریسٹورنٹ میں آ گئے تھے۔صوفیہ کی ساری حسیات حبیبہ کی جانب متوجہ تھیں جبکہ حبیبہ کی ساری توجہ سارا دھیان کاشف پر تھا۔اس نے بغیر آستینوں والی قمیض پہن رکھی تھی۔اس کا ٹراؤزرز اس کے ٹخنوں سے کافی اونچا تھا۔وہ جس انداز میں بیٹھی تھی اس انداز میں اس کی پنڈلی تک نگاہ پڑتی تھی۔اس کے سلکی بال اس کے گداز بازوؤں اور پنڈلیوں سے بھی زیادہ دل موہ لینے والے لگ رہے تھے جو وہ ہر جملے کے بعد لہرا لہرا کر اپنے ساتھ بیٹھے ہوئے کاشف کے کندھوں پر بکھرانے کی پوری کوشش کرتی تھی۔صوفیہ کو اپنا آپ اس کے سامنے بے حد کمتر لگا۔حبیبہ کسی بھی عورت کو احساسِ کمتری میں مبتلا کرنے کے تمام تر لوازمات سے لیس تھی اور صوفیہ پہلے سے فربہ ہو چکی تھی۔اس کی رنگت اس کی جسمانی تبدیلیوں کے باعث مزید سنولا نے چکی تھی۔اس کا دل بُجھ کر رہ گیا اور وہ حبیبہ کے سامنے مزید دبتی ہوئی لگنے لگی۔ایسی حالت میں بھوک ہونے کے باجود اس نے کچھ بھی کھانے سے انکار کر دیا تھا

"شکریہ۔۔مجھے نہیں چاہیئے" کھانے کا آرڈر دے دینے کے بعد اس طرح سے انکار کرنا مناسب نہیں لگتا تھا لیکن اس کا موڈ آف ہو چکا تھا۔سارا کا سارا آرڈر کاشف اور حبیبہ نے مل کر دیا تھا۔ان کے انداز بتاتے تھے کہ یہ ہوٹلنگ کا ان کا پہلا تجربہ نہیں تھا۔اس بات کا احساس بھی صوفیہ کا دل توڑنے کو کافی تھا کہ وہ اکثر اکٹھے باہر جاتے رہتے تھے۔اس کے دوٹوک انکار کے بعد کاشف نے اسے آنکھوں ہی آنکھوں میں اشارہ کیا تھا کہ وہ تھوڑا سا سوپ لے لے لیکن اس نے پرواہ نہیں کی تھی اور کرسی پر پیچھے ہو کر بیٹھی رہی مگر چہرے پر مصنوعی مسکراہٹ برقرار رکھی تھی۔اب اس قدر بھی بے ادب اور بدتمیز نہیں تھی وہ۔۔اور پھر نجانے وہ میزبان تھی یا مہمان۔۔۔وہ تو اس بات کا تعین کرنے میں بھی ناکام ہوئی جا رہی تھی۔کھانے کے سب ہی آئٹم یہاں تک کہ کولڈ ڈرنکس تک میں حبیبہ کی ہی مرضی چلی تھی۔ہر چیز اس نے منتخب کی تھی

"سوپ نہیں چاہیئے تھا تمہیں۔۔۔یہاں کا سوپ زبردست ہے؟" حبیبہ نے حیران ہونے کی کچھ زیادہ ہی اداکاری کی اور منہ کھول کر کاشف کی طرف دیکھنے لگی کہ جیسے اس کی تائید سننا چاہتی ہو

"تم یہاں کا سوپ پسند نہیں کرتی۔۔۔یہ چکن کریم اینڈ ساور ہے۔۔۔تھوڑا سا لے کر دیکھو۔۔ان کا شیف بہت محنت سے بناتا ہے" اس نے اسی انداز میں اصرار کیا تھا۔کاشف نے پھر اسے اشارہ کیا کہ لے لو لیکن وہ فیصلہ کر چکی تھی۔اسے حبیبہ کے ساتھ بیٹھ کر حبیبہ کا آرڈر کیا ہوا کچھ بھی نہیں کھانا تھا۔

"یہ پرانز ٹرائی کرو۔۔سی فوڈ میں ان کا کوئی ثانی نہیں۔۔میں نے اور کاشف نے تو بہت بار کھائے ہیں یہاں سے۔۔۔اس کے تو فیورٹ ہیں بلکہ یہ تو ان کا مارکیٹنگ مینجر لگتا ہے۔۔۔ہر جگہ اس ریسٹورنٹ کے سی فوڈ کی پروموشن کرتا نہیں تھکتا" حبیبہ نے اس کے آگے سے سوپ باؤل اٹھا کر پلیٹ کر دی تھی تاکہ وہ کچھ اور کھا سکے لیکن وہ پھر بھی ٹس سے مس نا ہوئی

"مجھے بھوک نہیں ہے حبیبہ بھابھی۔۔۔آپ لوگ کھائیں" اس نے ہونٹوں کو مزید پھیلاتے ہوئے کہا تھا۔حبیبہ نے کاشف کی جانب دیکھا جس کے ماتھے پر شکنیں نمودار ہو چکی تھیں۔

"آپ کھائیں سیٹھ صاحب۔۔اسے بھوک ہوگی تو خود ہی لے لے گی" اپنے پیالے میں سوپ انڈیلتے ہوئے اس نے قطعیت سے کہا۔صوفیہ نے "سیٹھ صاحب" کے لفظ پر چونک کر کاشف کو دیکھا۔اپنے دوست کی بیوی کو مخاطب کرنے کا یہ کون سا انداز تھا۔حبیبہ بھی اس اندازِ تخاطب کی عادی لگتی تھی۔وہ کندھے اچکا کر اپنے پیالے کی جانب متوجہ ہوگئی تھی۔صوفیہ کا منہ مزید پھول گیا

"کھانے کا وقت ہے بھابھی۔۔۔اچھا نہیں لگتا کچھ تو لیجئے نا۔۔ہم سب کھائیں اور آپ بند منہ لئے بیٹھی رہیں" مجید بھائی نے کاشف اور حبیبہ کے برعکس ابھی تک کچھ کھانا شروع نہیں کیا تھا۔صوفیہ کو کبھی اس شخص کی منطق بھی سمجھ میں نہیں آتی تھی۔اچھا بھلا سمجھدار با ہوش انسان تھا۔اس کی آنکھوں کے سامنے اس کی بیوی شعلہ و جوالہ بنی کسی دوسرے آدمی کی بانہوں کا ہار بننے کی بھرپور کوشش کرتی رہتی تھی لیکن وہ بالکل بھی برا نہیں مناتا تھا بلکہ منہ میں تمباکو مصالحے والا پان ڈال اپنے پیلے دانت نکال کر ہنستا رہتا اور اپنی قیامت سے ذرا سی کم بیوی کی ہاں میں ہاں ملاتا چلا جاتا۔صوفیہ کو اس آدمی سے بھی چڑ ہوتی تھی۔یہ اگر جدید زمانے کے اصول تھے تو بہت عجیب تھے۔ان کے خاندان میں تو ایسے آدمی کو "بے غیرت" کہا جاتا تھا اور یہاں سب نے اس کا نام "مجید بھائی" رکھا ہوا تھا

"مجید بھائی بھوک نہیں ہے۔۔آپ پلیز شروع کیجئے۔۔میں میٹھا ٹرائی کروں گی آپ کے ساتھ" اس نے انہیں بھی سہولت سے انکار کیا تھا لیکن بعد میں میٹھا کھانے کی ہامی بھر لی تھی۔کاشف کے چہرے پر بدلتے رنگ اب اس کی خفگی کو ظاہر کرنے لگے تھے جس سے صوفیہ کافی گھبراتی تھی۔

"ہاں۔۔۔کچھ لوگوں کو اس حالت میں میٹھا کھانے کی بہت رغبت محسوس ہوتی ہے" حبیبہ نے عام سے انداز میں کہا تھا لیکن صوفیہ کو لگا وہ اس پر طنز کر رہی ہے۔

"زیادہ میٹھا کھانا اچھی بات نہیں ہے صوفیہ۔۔۔ابھی تم اتنی فربہ ہو رہی ہو۔۔آخری دنوں میں تو بالکل غبارہ بن جاؤ گی۔۔اس لئے احتیاط کیا کرو" صوفیہ کو اس کا مشورہ انتہائی برا لگا اور اب کی بار وہ اپنی ناپسندیدگی چھپا نہیں پائی تھی

"آپ میرے لئے پریشان نا ہوں بھابھی۔۔۔میں اپنا خیال خود رکھ سکتی ہوں" وہ سپاٹ لہجے میں بولی تھی۔حبیبہ سوپ سے بھرا چمچ منہ تک لے جا رہی تھی اس کے جواب پر اس کے چہرے کا رنگ بدلا تھا لیکن وہ کچھ بولی نہیں بلکہ مصنوعی مسکراہٹ کے ساتھ سر ہلا کر سوپ پینے لگی تھی۔صوفیہ کو کہہ دینے کے بعد احساس ہوا کہ اسے ایسے نہیں کہنا چاہیئے



"میری زیست کے ابواب کا عنوان محبت
میں خود ہوں محبت ،میرا ایمان محبت
تخصیص نہیں ہے ،کوئی تفریق نہیں ہے
قدرت نے بنائے ہیں سب انسان محبت

دل کی ویرانیوں نے بھی ہنس کر یہ کہا ہے
صدقے تیرے تو آئی ہے مہمان محبت

"ایسا کیا آگیا ہے اخبار میں" وہ بہت احترام اور محبت کے ساتھ ایک ایک مصرع دیکھ رہا تھا جب کانوں میں آواز سنائی دی۔اس نے اخبار چہرے کے سامنے سے ہٹائی اور پھر اسے تہہ لگا کر اس رُخ سے کاؤنٹر پر رکھا کہ اس کی نظریں اس صفحے پر پڑتی رہیں جہاں اس کی غزل چھپی تھی۔ایک مشہور روزنامے کے ادبی ایڈیشن پر نو آموز شاعروں کے لئے مخصوص صفحے پر اس کی نظم چھپی تھی۔وہ آج بہت خوش تھا۔صبح سے ہی اس کی بتیسی اندر نہیں جا رہی تھی۔گاہکوں کا وقت ہو چلا تھا۔وہ عذرا باجی تھیں جنہوں نے اسے ٹوکا تھا۔اس کی دوکان پر ان کا روز کا آنا تھا

"ہمارے یہاں اخبار میں کچھ نہیں آتا۔۔بس جاتا ہی جاتا ہے" وہ مسکرا کر بولا۔اس کا شارہ اخبارات سے بنی ان چھوٹی تھیلیوں کی جانب تھا جن میں وہ مرچ مسالے بیچتا تھا

"لوگ اخبار لے جاتے ہیں اور نقدی دے جاتے ہیں۔۔فائدے کی بات ہی ہے" وہ ہنس کر بولیں تھیں۔اچھی خوش مزاج عورت تھیں۔

"اچھا فرمائیے صبح صبح کیوں تشریف لائی ہیں۔۔کیا پیش کروں آپ کی خدمت میں" وہ وہیل چیئر کو گھسیٹ کر پیچھے ہوا تھا۔ڈبل روٹی کے پیکٹ پیچھے پڑے تھے۔صبح صبح زیادہ تر لوگ ڈبل روٹی انڈوں کے چکر میں ہی آیا کرتے تھے۔اس نے ایک پیکٹ اٹھا کر انہیں دینا چاہا

"میں ہلدی لینے آئی تھی۔۔ڈبل روٹی نہیں چاہیئے" انہوں نے انکار کر دیا تھا۔سلیم نے حیرانی سے انہیں دیکھا پھر ہلدی والی تھیلے کی طرف جاتے ہوئے پوچھ لیا

"کیا کریں گی ہلدی کا؟" اس کا چہرہ عذرا باجی کی طرف نہیں تھا ورنہ اس سوال پر ان کے چہرے پر جو بیزاری چھائی تھی وہ فوراً دیکھ لیتا

"اس میں کچا دودھ ملاؤں گی۔۔پھر جو کا آٹا ڈالوں گی۔۔لیموں کے چند قطرے اور شہد ڈال کر مکس کروں گی اور پھر۔" وہ اتنا ہی بولی تھیں کہ سلیم ہلدی ڈال کر مڑا تھا۔ان کی بات کاٹ کر بولا

"اب خدارا یہ مت کہیئے گا کہ یہ سب منہ پر لگاؤں گی" عذرا باجی نے فوراً نفی میں سر ہلا یا

"نہیں نہیں یہ اب کہہ رہی ہوں۔۔میں تو اس آمیزے کو پراٹھے پر لگا کر ساس کو کھلاؤں گی پھر وہ جب میرے سر پر کوئی چیز غصے سے دے ماریں گی تو جو زخم آئے گا نا باقی آمیزہ اس زخم پر لگا لوں گی" وہ طنزیہ انداز میں بولی تھیں۔سلیم ہنستا رہا

"خدا خیر کرے۔ایسی تو نہیں ہوا کرتی تھیں آپ۔۔۔کہاں سے سیکھ لیا یہ سب"

" جب پتا ہے کہ ایسی نہیں ہوں میرے بھائی تو پوچھ کیوں رہے ہو۔۔ ہلدی ہے۔۔ ہانڈی میں ڈالوں گی" وہ چڑ کر بولی تھیں

" میں نے تو ایک سوال ہی کیا تھا۔۔آپ غصہ ہی کر گئی ہیں۔۔ میں تو اس لئے پوچھ رہا تھا کہ ابھی تو ناشتے کا وقت ہے۔۔ابھی سے ہانڈی کا سامان؟؟؟" اس نے وضاحت کی تھی

" بس میرے بھائی۔۔ کیا بتاؤں اپنے دکھ کی داستان۔۔ صبح صبح بڑی نند کا فون آیا ہے کہ کھانے کے وقت آئیں گی اور کڑھی کھانے کی فرمائش کی ہے۔۔۔اس لئے سوچا کہ ابھی چڑھا دوں چولہے پر۔۔۔ گرمیوں کے دن ہیں۔۔ زیادہ دیر باورچی خانوں میں نہیں کھڑی ہوا جاتا" انہوں نے بھی ہر بات بتانی ضرور ہوتی تھی سلیم کو۔۔ جیسے وہ ان کی بچپن کی سہیلی ہو

" آپ غریب عورتوں کے بھی کتنے مسئلے ہوتے ہیں نا۔۔ ہمہ وقت کھانا پکانے، کپڑے دھونے اور گھر چمکانے میں لگی رہتی ہیں" وہ انہیں چڑا رہا تھا

" اچھا تو تم کوئی امیر عورت ڈھونڈ لینا اپنے لئے۔۔ جس کے ساتھ یہ سب کام کرنے کے لئے دو ملازمائیں بھی آئیں۔۔۔ ہم تو غریب ہی اچھے" انہیں اس کی عادت کا پتا تھا اس لئے وہ برا نہیں مناتی تھیں

" ایسے نصیب کہاں اپنے جناب۔۔۔ ہمیں کہاں ملے گی ایسی مہارانی"

" کیا پتا مل ہی جائے۔۔۔ معجزے بھی دنیا میں ہی ہوتے ہیں" وہ کاؤنٹر سے ہٹتے ہوئے کہنا نا بھولی تھیں۔ سلیم ہنسا

" کیوں کسی غریب کو اونچے اونچے خواب دیکھا کر اس کا ایمان خراب کرتی ہیں۔۔۔ مجھے کہاں ملے گی ایسی کوئی مہارانی۔۔ میں تو غریب بھی ہوں اور کم پڑھا لکھا بھی" وہ مصنوعی انداز میں منہ لٹکا کر بولا۔

" اس کے علاوہ اللہ نے تمہیں شکل بھی واجبی سی دی ہوئی ہے۔۔ قد کاٹھ بھی اتنا ہی ہے کہ اچھے سے اچھا کپڑا پہن کر بھی سلیم پیپا (کنستر) ہی لگتے ہو۔۔ باقی رہی سہی کسر اس بیساکھی نے پوری کر دی۔۔۔ اور بتاؤ۔۔ صبح صبح کچھ اور کھری کھری سننی ہیں یا کافی ہیں اتنی؟؟" یہ آواز عذرا باجی کی نہیں تھی۔ سلیم اور عذرا باجی دونوں کے منہ سے قہقہہ ابلا تھا

" نینا کی بچی۔ تمہیں اللہ پوچھے۔۔۔ کبھی کوئی اچھی بات بھی نکال لیا کرو منہ سے" وہ ہنستا ہوا بولا تھا۔ وہ بیگ کندھے پر لٹکائے یونیورسٹی جانے کے لئے نکلی تھی۔ عذرا باجی بھی اس کی بات پر ہنستی ہوئی اپنے گھر کی راہ ہو لی تھیں

" یہ اچھی بات ہی تھی۔۔۔ اب سچ تمہیں کڑوا لگتا ہے تو ہم کیا کریں۔۔۔" وہ کاؤنٹر کے قریب آ گئی تھی۔ سلیم نے دلچسپی سے اس کا انداز دیکھا۔ اسے پتا تھا اس وقت اگر وہ آئی ہے تو ایک آدھ ببل گم کے علاوہ کچھ درکار نا ہوگا۔ اس نے کہے بغیر ہی ببل گم نکال کر اس کے سامنے کاؤنٹر پر رکھ دی تھی۔

" تم اتنی صبح کیوں جا رہی ہو۔۔ ابھی تو آٹھ ہی بجے ہیں" سلیم کو پتا تھا اسکی مرضی نہیں ہوگی تو جواب بھی نہیں دے گی لیکن پھر بھی پوچھ لیا اور اس کا موڈ بھی کچھ اچھا تھا اس لئے راز داری سے بولی

" مجھے نئی ٹیوشن مل گئی ہے ۔۔انٹر کی لڑکی کو میتھس اور انگلش پڑھانی ہے ۔۔صبح پہلے وہاں جاؤں گی ۔۔پھر وہاں سے یونیورسٹی ۔۔"
سلیم نے ناگواری کے حساس تلے گِھر کر کچھ کہنا چاہا پھر یہ سوچ کر خاموش رہا کہ وہ برا بھی منا سکتی ہے لیکن اسے اسکی پرواہ تھی کہے بغیر رہا بھی نہیں جاتا تھا

" نینا ایسی کون سی مصیبت آن پڑی ہے کہ پڑھائی کے ساتھ یہ جھنجھٹ بھی پال لئے ہیں ۔۔ایک آدھ ٹیوشن کی خیر تھی لیکن تم نے تو پورا اسکول ہی کھول لیا ہے ۔۔خالو کی دوکان بھی اب تو ٹھیک چل رہی ہے ۔۔۔۔۔تمہیں کس چیز کی کمی ہے"

" مجھے تمہارے خالو کی ہی کمی ہے ۔۔۔اور بس اب مزید کوئی سوال نا کرنا ۔۔"

۔وہ مزے سے ببل منہ میں رکھ کر دائیں طرف مڑ گئی تھی ۔سلیم اس کی پشت کی طرف دیکھتا رہا پھر کچھ یاد آیا تو چلا کر بولا

" شام کو گھر چکر لگانا ۔۔تمہیں کچھ دکھانا ہے ۔۔"

" سوچوں گی ۔۔۔" اس نے مڑ کر کندھے اچکاتے ہوئے کہا تھا

" اونہہ سوچوں گی ۔۔باقی سب کام جیسے سوچ سمجھ کر کرتی ہو" وہ اسی انداز میں بولا تھا ۔نینا دور جا چکی تھی

☆ ☆ ☆

" اماں یہ کچھ روپے ہیں ۔۔۔رکھ لیجئے ۔۔سب کی تنخواہیں دینی ہیں ۔۔اپنے ہاتھ سے دے دیجئے گا سب کو اور عبدالرحیم کے ساتھ جا کر گروسری وغیرہ کرا آیئے گا ۔۔" اس نے آملیٹ کے ٹکڑے کو فورک میں پرو دیا تھا ۔اماں رضیہ نے احساس تفخر میں گِھر کر اِدھر اُدھر دیکھا کہ کوئی اور ملازم موجود ہے یا نہیں ۔وہ چاہتی تھیں کہ سارے ملازم سن لیں کہ سمیع صاحب انہیں کس درجہ عزت دیتے ہیں ۔ویسے تو سب ملازمین ہی جانتے تھے لیکن کبھی کبھی انہیں سب کے سامنے یہ جتا کر خوشی ہوتی تھی ۔اسی لئے انہیں روپے پکڑتے ہوئے کچن کی جانب منہ کر کے آواز لگائی ۔

" رانی صاحب کے لئے گرم چائے لاؤ جلدی" سمیع نے پلیٹ پر سے نظریں بھی نہیں ہٹائیں تھیں ۔ماں رضیہ اس کے رغبت بھرے انداز کو بہت محبت سے دیکھ رہی تھیں ۔انہیں یہ لڑکا بہت فرمانبردار اور معصوم لگتا تھا ۔وہ دیکھتی تھیں اس کی زندگی میں بیوی اور اس کے آفس کے علاوہ کوئی دوسری مصروفیت ہی نہیں تھی ۔شہرین کی یاد آتے ہی انہوں نے نادانستہ طور پر سیڑھیوں کی جانب دیکھا ۔شہرین بیڈ روم میں ہی تھی ۔معمول کے مطابق سمیع اکیلے ہی ناشتہ کر رہا تھا ۔اس نے شہرین کو چائے پانی جوس پہنچانے کے متعلق کوئی حکم اب تک نہیں دیا تھا ۔رانی چائے رکھ کر چلی گئی تھی ۔اماں کو یاد آیا بے بی ایمن کو کل بخار رہا تھا اور سمیع نے اس کی خیریت بھی دریافت نہیں کی تھی ۔بیوی پر جان چھڑکنے والا بیٹی سے نجانے اتنا لاپرواہ کیوں تھا ۔انہوں نے کھنکھار کر گلا صاف کیا ۔سمیع نے سر اٹھا کر سوالیہ انداز میں انہیں دیکھا

" وہ بیٹا ۔۔میں کچھ بات کرنا چاہ رہی تھی ۔۔۔اگر تم برا نا مناؤ تو ۔۔" انہوں نے ٹھہر ٹھہر کر کہا تھا ۔سمیع نے فورک پلیٹ میں رکھ دیا تھا

" جی جی کہیئے ۔۔خیریت ۔۔۔مزید روپے چاہیئں" اسے ان کے انداز سے یہی لگا کہ شاید اس نے تھوڑی رقم دے دی ہے ۔

" نہیں نہیں ۔۔۔روپے پیسے والا معاملہ نہیں ہے ۔۔۔" اماں نے فوراً نفی میں گردن ہلائی

"تو پھر۔۔؟" اس نے چائے کی پیالی اپنے سامنے کی

"بیٹا بہو سے کہو تھوڑی ذمہ داریاں بچی کی بھی دیکھ لیا کرے۔۔وہ ننھی سی جان ملازموں کے سر پر ہے۔۔۔میری بوڑھی جان ۔۔اپنی جانب سے پورا خیال رکھتی ہوں لیکن ماں کا نعم البدل تو نہیں ہو سکتی نا۔۔اسے ماں کی ضرورت ہے" انہوں نے رُک رُک کر کہا تھا ۔سمیع کے چہرے کے تاثرات ایک لمحے میں سپاٹ ہو گئے۔اس نے کرسی کی پشت سے ٹیک لگا لی اور پیچھے ہو کر بیٹھتے ہوئے چائے کپ کو مزید اپنی جانب گھسیٹا تھا

"دیکھیں اماں رضیہ! اب وہ زمانہ نہیں رہا کہ بچے ماؤں کے پلوؤں سے باندھ کر پالے جائیں۔۔بچوں میں اعتماد نہیں پیدا ہوتا اس طرح میں خود شہرین سے کہتا ہوں کہ ایڈجسٹمنٹ کرے خود کو ایمن کے ساتھ۔۔اسی میں ایمن کی بھلائی ہے۔۔میں ویسے بھی سال دو سال میں اسے بورڈنگ بھجوا دوں گا۔۔تب تک آپ اچھی طرح سنبھال رہی ہیں۔۔آپ پر پورا بھروسہ ہے مجھے۔۔تب ہی تو آپ کو بلوایا ہے۔۔۔آپ اچھی دیکھ ریکھ کر رہی ہیں۔۔میں مطمئن ہوں۔۔۔"

وہ چائے کا سِپ بھرتے ہوئے کہہ رہا تھا۔اماں نے پریشان سا ہو کر گردن ہلائی۔وہ توقع کر رہی تھیں کہ سمیع ان کی بات کو سُن کر اس پر غور کرے گا

"میں تو اس لئے کہہ رہی تھی کہ۔۔لڑکی کی ذات ہے۔۔ترستی ہے پیار کے لئے۔۔۔" وہ بات بھی نامکمل کر سکیں۔سمیع نے ہاتھ اٹھا کر انہیں بولنے سے روک دیا تھا۔

"آپ کو مشکل ہو رہی ہے اگر ایمن کو سنبھالنے میں تو آپ بتا دیں۔۔۔میں ایک اور میڈ کا انتظام کر لیتا ہوں۔کوئی مسئلہ نہیں ہے

" اب کی بار اس کا لہجہ اس قدر دوٹوک تھا کہ اماں گھبرا ہی گئیں

"نہیں نہیں بھئی۔۔۔میں تو بس ایسے ہی کہہ دیا۔۔تمہاری مرضی بیٹا۔۔تم زیادہ بہتر سمجھتے ہو" انہوں نے اس کی جانب دیکھے بناء کہا تھا۔وہ خود اس کے پاس آ کر کافی مطمئن تھیں۔آخری عمر میں ایک مستقل ٹھکانہ مل جانا کس قدر آسودگی کا باعث تھا یہ کوئی ان کے دل سے پوچھتا۔۔وہ سمیع یا شہرین کے ساتھ بگاڑنا نہیں چاہتی تھیں۔انہیں یہاں بہت سکون اور اُس سے بھی بڑھ کر اتھارٹی میسر تھی۔

"جی۔۔۔" سمیع نے اسی سپاٹ انداز میں کہا اور پھر اپنی جگہ سے اُٹھ کھڑا ہوا

"شہرین سو رہی ہے۔۔نیند کی دوا کھا کر سوئی تھی رات۔۔۔خود نا اُٹھے تو جگائیے گا مت۔۔۔لیکن ایک دو گھنٹے بعد میڈ کو بھیج کر چیک کرواتی رہیئے گا کہ اٹھ گئی ہے یا نہیں۔۔جوس یا آملیٹ وغیرہ یا جو بھی وہ چاہے اس کے اٹھنے پر فریش بنوائیے گا" یہ آخری حکم تھا۔وہ رسٹ واچ کا زاویہ دُرست کرتا ڈائننگ لاؤنج سے باہر کی جانب جانے کے لئے دروازے کی سمت بڑھ گیا۔اماں رضیہ نے تاسف سے میز پر پڑے ان پیسوں کی جانب دیکھا پھر گہری سانس بھری

"واہ رے مولا۔۔۔اس عمر میں ان چند ہزار کی خاطر کیا کیا سہنا پڑتا ہے۔۔۔ہمیں بھی کوئی اتنا چاہنے والا ساتھی عطا کیا ہوتا تو ہم

بھی یوں دوسروں کے در کی ٹھوکریں نا کھاتے پھرتے"



"تم بہت بدتمیز اور جاہل عورت ہو۔۔۔ چار لوگوں میں اٹھنے بیٹھنے کا بھی سلیقہ نہیں تمہیں۔۔۔ سخت شرمندہ کروایا ہے تم نے مجھے" کاشف سخت بپھرا ہوا تھا۔ واپسی کا سارا وقت اس نے مخاطب کرنا تو دور کی بات صوفیہ کی جانب دیکھا تک نہیں تھا۔ وہ گھر کے اندر نہیں آیا تھا بلکہ اسے گیٹ پر ڈراپ کر کے کچھ کہے بناء چلا گیا تھا۔ یہ اس کی ناراضی کا سخت ترین اظہار تھا۔ صبح کے وقت اس کی واپسی ہوئی یا وہ رات کو ہی آ کر گیسٹ روم میں سو گیا تھا۔ صوفیہ کچھ نہیں جانتی تھی۔ وہ کمرے میں صبح کے وقت ہی آیا تھا۔ رات بہت دیر بے چین رہنے کے بعد صوفہ دو گھنٹے نیند لے اٹھ چکی تھی۔ اس کی آنکھیں پھر سوجی ہوئی تھیں اور سر میں سخت درد تھا۔ کاشف کو دیکھ کر اس نے خود ہی بات کا آغاز کیا تھا تو وہ پھٹ پڑا تھا

" آئی ایم سوری۔۔۔" وہ اس سے زیادہ کیا کہتی

"تمہارا مسئلہ کیا ہے صوفیہ۔۔۔ تمہیں احساس بھی ہے کہ تم کیا کرتی ہو میرے احباب کے ساتھ۔۔ گھر سے نکلی تو بھی بیزار تھیں۔۔ وہاں جتنی دیر رہی تب بھی ناک چڑھا کر بیٹھی رہیں۔۔" اس نے کاشف کا یہ جارحانہ انداز پہلی دفعہ تو دیکھا نہیں تھا لیکن پھر بھی اسے دُکھ ہوا۔ حبیبہ کے معاملے میں وہ ہمیشہ جذباتی ہو جایا کرتا تھا۔

" آپ ان کو ساتھ کیوں لے گئے تھے۔۔۔ میں آپ کے ساتھ کھلی فضا میں کچھ وقت گزارنے کی خواہش لے کر گھر سے نکلی تھی اور آپ نے ان کو بھی گھسیٹ لیا۔۔ حبیبہ اینڈ کمپنی کو۔۔ گھٹن ہو رہی تھی مجھے اس عورت کی موجودگی میں۔۔۔ زہر لگتی ہے مجھے وہ۔۔۔" وہ اپنے آنسو چھپانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بولی تھی۔ اس کا دل نجانے اللہ نے اتنی نرم مٹی سے کیوں بنایا تھا۔ اس کا دل چاہتا تھا وہ چیخ چیخ کر غُرا غُرا کر کاشف سے اِس معاملے میں بات کرے لیکن چیخنے چلانے سے پہلے ہی آنسو آنکھوں سے ٹپک ٹپک کر اسے لاچار کر دیتے تھے

" مجھے تو لگتا ہے تمہیں کوئی ذہنی عارضہ لاحق ہو گیا ہے۔۔۔ تمہیں ہر عورت زہر لگتی ہے۔۔۔ ہر عورت تمہیں خلجان میں مبتلا کر دیتی ہے۔۔ ہر عورت سے چڑتی ہو تم۔۔۔ بالخصوص وہ عورتیں جو شکل وصورت میں تم سے بہتر ہیں ان کو دیکھ کر تو تم مرنے والی ہو جاتی ہو۔۔۔ کتنی بار کہہ چکا ہوں کہ تم میری بیوی ہو۔۔۔ تمہاری جگہ کوئی نہیں لے سکتا۔۔۔ باقی سب چیزیں موسموں کی طرح آنی جانی ہیں۔۔ کاروباری تعلقات میں مضبوطی قائم رکھنے کے لئے پتا نہیں کیا کیا کرتے ہیں لوگ۔۔۔ میں تو صرف کھانا ہی کھا رہا تھا لیکن تمہارا شک ہی ختم نہیں ہوتا۔۔۔ ایسا کرو تم مجھے کسی ڈبے میں پیک کر کے اپنی الماری کے آخری خانے میں چھُپا کر رکھ دو۔۔ تمہاری جان کو بھی سکون ہو جائیگا اور میری جان کو بھی" وہ چڑ کر بولا تھا۔ صوفیہ نے کچھ نہیں کہا کیونکہ آنسوؤں کی روانی اور شدت سے آواز حلق سے باہر ہی نہیں نکل رہی تھی۔ کاشف باتھ روم میں گھس گیا تھا

" زندگی اجیرن کر کے رکھ دی ہے میری۔۔۔ بی بی جان کو بھی سارے زمانے میں یہی ایک ملی تھیں میرے لئے۔۔ نا شکل نا عقل۔۔۔" وہ بڑبڑا رہا تھا۔ اس کے ہر جملے کے ساتھ صوفیہ کی سسکیاں بڑھتی جاتی تھیں۔



امی نے اسے دیکھتے ہی کہا تھا۔وہ کافی اچھے مزاج کے ساتھ گھر میں داخل ہوئی تھی۔اسے جونئی ٹیوشن ملی تھی انہوں نے پہلے ہی دن ادائیگی کر دی تھی۔۔اسی لئے وہ خوش تھی لیکن اس کی خوشی بس وقتی ہوتی تھی۔امی لان کا نیا چمچماتا سوٹ پہنے چادر اوڑھے تیار بیٹھی تھیں۔زری کی تیاری بتا رہی تھی کہ وہ بھی ساتھ جا رہی ہے۔اس کا سارا جوش غائب ہونے لگا۔اس نے تو سوچا تھا آرام سے گھر جا کر پزا آرڈر کرے گی۔زری سے چائے بنوائے گی اور پارٹی کرے گی لیکن امی اور زری کے ایک ساتھ کہیں جانے کا مطلب تھا کہ اب نا صرف اسے اکیلے رہنا تھا بلکہ شام کے وقت کے کام بھی اس کے ذمے تھے۔۔گھر کے کاموں سے ویسے بھی اسکی جان جاتی تھی اس لئے اس نے ناک چڑھائی تھی

"بڑا کوئی مہربان دن تھا آج۔۔جو میرا انتظار ہو رہا تھا جس طرح کا مزاج تھا،منہ سے فقرہ بھی ویسا ہی نکلا تھا۔امی نے دھیان نہیں دیا تھا بلکہ اپنی چادر کو کر سر پر اوڑھتے ہوئے بولیں

"کھانا کھا لینا۔۔آلو قیمہ پکا ہے۔۔لوکی کا کل رات والا سالن بھی پڑا ہے۔۔صرف روٹی پکانی ہے اور اگر ابا آجائیں تو ان کو شام کی چائے بنا دینا۔۔ہم زرینہ کی طرف جا رہے ہیں۔۔اسکی ساس کا پتا چلا تھا کافی بیمار ہیں۔۔۔ارادہ تو یہی ہے کہ جلدی آجائیں گے لیکن اگر دیر ہوگئی تو رات کے لئے تھوڑے سے چاول ابال لینا اور اپنے ابا سے کھانے کا پوچھ لینا۔امی اس کی جانب دیکھے بناء سب حکم صادر کرتی باہر نکل گئی تھیں۔زری نے آئینے میں ڈوپٹہ درست کرتے ہوئے اسے دیکھا۔وہ تھکی ہوئی لگتی تھی۔آٹھ بجے گھر سے نکلی تھی اور اب دو بج رہے تھے۔

"مارکیٹ جانے کا بھی ارادہ ہے۔۔تمہیں کچھ چاہیئے تو بتا دو" اس نے سیڑھیاں اترنے سے پہلے سوال کیا۔نینا نے اپنی مخصوص بدمزاجی سے پہلے اس کا چہرہ دیکھا پھر منہ بنا کر بولی

"جی نہیں شکریہ۔۔مہربانی۔۔نوازش۔۔تم ماں بیٹی کے بھی بیانات نہیں ملتے۔۔۔امی کہہ رہی ہیں کہ آنٹی زرینہ کی طرف جا رہی ہیں اور تم کہہ رہی ہو مارکیٹ جا رہے ہیں" وہ ہی سڑا ہوا انداز جیسے کسی نے پیسے مانگ لئے ہوں۔

زری کو اندازہ تو تھا ہی کہ وہ اس قسم کا ہی جواب دے گی لیکن پھر بھی اس کی بات کا برا منا کر بولی

"روز روز نہیں نکلا جاتا۔۔اتنی گرمی ہے۔۔اب جا رہے ہیں تو کچھ ضروری کام بھی نبٹا آئیں گے۔۔۔" نینا نے کچھ دیر سوچا۔زری بھی سیڑھیوں کی طرف بڑھ رہی تھی

"اچھا سنو۔۔میرے دو ڈوپٹے ہیں ڈائی کروانے والے۔۔وہ ڈائی کروا لانا۔۔اور ایک شرٹ کے ساتھ میچنگ ٹراؤزر لے آنا

"اسے اپنا کام یاد آ ہی گیا تھا۔زری نے فوراً نفی میں گردن ہلائی

"نہیں بھئی۔۔ایسے کام نہیں کوئی چھوٹا موٹا کام بتاؤ۔۔کوئی کلپ لانا ہو یا کوئی نیل پالش۔۔۔یا پھر کوئی لیس فیتہ وغیرہ۔۔ڈائی والے کے پاس تو رش بہت ہوگا۔ہمیں مغرب سے پہلے واپس بھی آنا ہے"

"تو پھر جاؤ۔۔میرا دماغ کھانے کیوں کھڑی ہوگئی۔۔کام تو ایسے پوچھا تھا جیسے کر ہی آئیں گی محترمہ" مزاج پھر سوا نیزے پر پہنچ گیا تھا۔زری بھی ناک چڑھا کر نیچے سیڑھیاں اتر گئی تھی۔اس نے بھی ہمیشہ کی طرح بیگ وہیں پھینکا اور دھپ دھپ کرتی کمرے میں گھس گئی

☆ ☆ ☆

وہ کمرے میں آ کر بستر پر لیٹ گئی تھی۔ارادہ تھا کہ گھنٹہ بھر سوئے گی پھر اُٹھ کر اطمینان سے چائے بنائے گی اور کھانا کھالے گی۔لائٹ گئی ہوئی تھی۔پنکھا یو پی ایس پر چل رہا تھا لیکن اس کی رفتار بہت آہستہ تھی۔وہ کروٹیں بدلتی رہی مگر نیند نہیں آئی تھی۔امی کی غیر موجودگی میں اکثر ایسا ہو جاتا تھا،اسے نیند نہیں آیا کرتی تھی۔اس نے کچھ دیر لیٹ کر نیند کے مہربان ہو جانے کا انتظار کیا تھا پھر سونے کا اردہ ترک کر کے اٹھ کر بیٹھ گئی۔امی نے بتایا تھا کہ آلو قیمہ بنا ہے۔۔اسے پسند بھی تھا لیکن روٹی بنانے والی تھی سو اس کا کھانا کھانے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔یہ نہیں تھا کہ اسے کام کرنے آتے نہیں تھے۔۔۔بوقتِ ضرورت سب کام کر لیتی تھی لیکن بس من موجی انسان تھی دل چاہا تو کر لیا ورنہ کسی کام کو ہاتھ نہیں لگاتی تھی۔ایک روٹی بناتے وقت بھی جان جاتی تھی۔اس نے چند لمحے سوچنے میں گزارے کہ وہ چائے کے ساتھ کیا کھا سکتی ہے پھر ذہن میں ایک خیال لپکا تھا۔اٹھ کر کھڑکی کے پاس آئی اور نیچے جھانکنے لگی۔اِدھر اُدھر دیکھا۔۔محلے کا کوئی بچہ،بڑا گزرتا دکھائی نا دیا تھا کچھ دیر انتظار کے بعد جب وہ کھڑکی کے سامنے سے ہٹنے کا سوچ رہی تھی پڑوسیوں کا بارہ سالہ حمزہ باہر نکلا تھا

"حمزہ۔حمزہ۔۔"اس نے بڑے دُلار سے پکارا تھا۔اس نے سر اٹھا کر سوالیہ انداز میں اوپر دیکھا

"تم لوگوں کے گھر آج کیا پکا تھا؟"

"پتا نہیں"اس نے کندھے اچکا کر کہا تھا۔نینا نے گھور کر اسے دیکھا

"کیوں۔کھانا نہیں کھایا تھا تم نے آج دوپہر کو۔۔"

"دوپہر کو کھایا تھا۔اب تو شام ہو رہی ہے۔۔۔مجھے تو بھول بھال بھی گیا"حمزہ نے معصومیت سے جواب دیا تھا۔وہ کافی عجلت میں لگتا تھا لیکن نینا باجی سے ڈرتا تھا بھی تھا۔اس لئے مجبوراً رکا ہوا تھا

"اتنی جلدی کیسے بھول گیا موٹو۔۔۔تین روٹیاں جو تم روز کھاتے ہو اتنی جلدی بھولنے والی چیز نہیں ہوتیں۔۔۔جلدی بتاؤ کیا پکایا تھا"اس نے غرا کر کہا تھا۔

"میں نہیں بتاؤں گا۔آپ تو ہمیشہ ڈانٹتی ہی رہتی ہیں۔۔"اس کا انداز اور تین روٹیوں کا تذکرہ سُن کر اس نے صاف انکار کیا تھا

"کیا کہا۔۔ذرا دوبارہ کہنا۔۔۔نہیں بتاؤ گے۔۔؟ٹھہر جاؤ ذرا۔ابھی جاتی ہوں تمہارے گھر اور تمہاری امی کو بتاتی ہوں کہ تم دوپہر کو چھت پر چڑھے پتنگیں اڑا رہے تھے بلکہ نہیں۔۔۔آج رات کو آؤں گی جب تمہارے ابا بھی گھر ہوں گے۔۔چل بیٹا حمزہ۔۔تجھے تو آج کُٹ(پٹائی)پڑوا کر ہی رہوں گی"اس نے آنکھیں مٹکاتے ہوئے اسے ڈرایا تھا

"ہائے نینا باجی آپ کتنی جھوٹی ہیں۔۔میں تو کئی دن سے چھت پر گیا ہی نہیں۔۔اور پتنگ کی تو اس سال شکل بھی نہیں دیکھی میں نے"وہ ذرا سا چڑ کر بولا تھا

"یہ بات تمہارے ابا کو تو نہیں پتا نا۔۔تم دیکھتے جاؤ میں کرتی کیا ہوں تمہارے ساتھ۔۔ایسی کہانی بنا کر سناؤں گی نا کہ فوراً یقین کر لیں گے"وہ اسی انداز میں بولی تھی۔حمزہ کچھ زیادہ گھبرا گیا۔نینا باجی سے ایسی امید کی جاسکتی تھی۔وہ اگر کہہ رہی تھی کہ وہ ابا سے پٹائی کروائے گی تو وہ کروا سکتی تھی۔

" نینا باجی ۔۔ایسے مت کہیں نا۔۔میں نے کیا کیا ہے ۔۔مجھ سے کیوں ناراض ہو رہی ہیں آپ" حمزہ نے ہتھیار ڈالے تھے

" یہ ہوئی نا بات ۔۔۔چلو جلدی سے بتاؤ ۔کیا پکایا تھا آج تمہاری اماں نے ۔۔" وہ اپنے تئیں اونٹ کو پہاڑ کے نیچے لے آئی تھی ۔

" آلو گوبھی" حمزہ نے منہ لٹکا کر کہا تھا۔نینا کے منہ کا زاویہ ہی بگڑ گیا۔سارا اشتیاق چلچلاتی دھوپ میں رکھی برف کی مانند پگھلا تھا

" آئے ہائے ۔۔۔میرے نصیب ۔۔۔غریب لوگو کبھی تو بریانی یا پلاؤ بھی بنا لیا کرو ۔۔۔سارا دن مصالحہ ٹی وی دیکھتی ہیں تمہاری اماں ۔۔۔اور اتنا خوار ہونے کے بعد پکاتی ہیں وہی آلو گوبھی" اس نے تاسف سے بھرپور لہجہ میں کہا تھا حمزہ بُرا مان گیا

" میں جاؤں کیا ۔۔؟" وہ عاجز آ کر بولا تھا پھر اس کے جواب کا انتظار کیئے بغیر آگے بڑھ گیا تھا

" خبردار ۔واپس آؤ ۔۔۔یہ سلیم کی دوکان پر جاؤ اور اسے بولو باجی نینا کہہ رہی ہیں ایک جوس اور چپس کا بڑا والا پیکٹ دیں ۔۔وہ لے کر فوراً میرے گھر دے کر جاؤ ۔۔۔یاد رکھو نہیں دے کر گئے نا تو ۔۔۔" اس نے خرانٹ جادوگرنیوں کی طرح آنکھیں گھماتے ہوئے بات ادھوری چھوڑ دی تھی ۔حمزہ نے کھا جانیوالی نظروں سے اسے دیکھا پھر نا چاہتے ہوئے بھی بڑبڑاتا ہوا سلیم کی دوکان پر چل دیا۔نینا کھڑکی سے ہٹ گئی لیکن پانچ منٹ بعد ہی دوبارہ نیچے جھانکنے لگی تھی ۔حمزہ بھی اسی وقت آ گیا تھا

" نینا باجی ۔۔سلیم بھائی کہہ رہے ہیں ۔۔یہ دوکان آپ کے سُسر کی نہیں ہے ۔" حمزہ نے بہت مزے لے کر بتایا تھا۔نینا کی آنکھیں پھٹ سی گئیں

" کیاآآآ ۔۔سلیم کے بچے کی اتنی جُراءت ۔۔۔واپس جاؤ اور اسے کہو ایک منٹ کے اندر سب کچھ دے ورنہ اس کی خیر نہیں ۔۔" وہ چلا کر بولی تھی پھر جیسے اسے کچھ خیال آیا

" اچھا رُکو ۔۔تم جاؤ ۔۔اس سلیم کی گچی ( گردن ) تو میں مروڑتی ہوں آ کر" اس نے کھا جانے والے انداز میں کہا پھر بیڈ پر پڑا ڈوپٹہ گردن میں ڈالا اور تن فن کرتی کمرے سے نکلی تھی ۔لیکن فوراً ہی بریک لگانے پڑے ۔ابا لاؤنج میں دیوان پر نیم دراز ٹی وی دیکھ رہے تھے ۔اسے بالکل خبر نہیں ہوئی تھی وہ کب آ گئے تھے ۔دروازہ کھولنے کے لئے چونکہ سیڑھیاں اتر کر جانا پڑتا تھا اس لئے اُن کے اور نینا کے پاس دروازے کی چابی ہمیشہ ہی ہوتی تھی کیونکہ امی اور زری تو کبھی کبھی گھر سے نکلتے تھے ۔ان دونوں کو دوکان اور یونیورسٹی جانا ہوتا تھا ۔اب امی تو موجود نہیں تھیں جن کے سامنے وہ ابا کو نظر انداز کر کے نجانے اپنی کونسی محرومیوں کے بدلے لیتی تھی اس لئے اس نے سست سے انداز میں ابا کو سلام کیا تھا ۔انہوں نے جواب دیا تو وہ کچھ کہے بناء دھیرے دھیرے قدم اٹھاتی سیڑھیوں کی جانب بڑھنے لگی تھی

" کہاں جا رہی ہو اس وقت ؟" انہوں نے حیرانی سے اسے دیکھا تھا ۔وہ مڑی پھر سوچتے ہوئے بولی

" وہ میں ذرا ۔۔سلیم کی دوکان سے چپس لینے ۔۔اور جوس ۔۔" آواز خود بخود سست ہو گئی ۔وہ کوئی بچی تو تھی نہیں جو یہ بات ٹھوس لہجے میں کہی جاتی ۔وہ پہلے بھی آرام سے اندر باہر آتی جاتی تھی ، امی کو چھوٹے موٹے کام ہوتے تھے تو کر آیا کرتی تھی لیکن ابا کی موجودگی میں ان کی کوشش ہوتی تھی کہ وہی جائیں

"اچھا۔رکو۔اس وقت کہاں جاؤ گی۔۔میں لا دیتا ہوں" انہوں نے اسے واپس بلا لیا تھا۔وہ بھی خاموشی سے کچھ کہے بناء پلٹ آئی۔امی ہوتیں تو صاف جواب دے کر چلی جاتی لیکن ابا سے براہِ راست جھگڑے کی ہمت نہیں تھی اس میں۔۔اسی لئے ابا کو خاموشی سے سیڑھیاں اترتے دیکھتی رہی



"بی بی جان! آج مجھے کوئی نصیحت مت کیجئے گا۔۔آپ کو نہیں پتا یہ عورت مجھے کتنا شرمندہ کرواتی ہے۔۔۔میں اس کی دلجوئی کی خاطر جو بھی کروں یہ اپنے رویے سے میرا دل توڑ دیتی ہے۔۔آپ بھی مجھے ہی ٹوکتی ہیں۔۔اپنی لاڈلی بہو کو نہیں سمجھاتیں" کاشف نے بی بی جان کی جواب طلبی پر اکتا کر کہا تھا۔بی بی جان چند لمحے خاموش رہیں۔ان کا ہر حساب کتاب غلط ہوا جا رہا تھا۔محبت کرنے والی سلیقہ شعار بیوی بھی ان کے بیٹے کو اس کی آزادانہ روش ترک کرنے پر مجبور نہیں کر پا رہی تھی اور ستم ظریفی یہ تھی کہ وہ اپنی غلطی کو غلطی سمجھتا ہی نہیں تھا۔اسے بیوی کے ٹوکنے سے الجھن ہوتی تھی وہ یہ سمجھنے کو تیار نہیں تھا کہ اس کی بیوی کو اس کی ان رنگین مزاج عادتوں سے کتنی چڑ ہوتی ہوگی۔وہ دونوں کو باری باری سمجھا کر تھک چکی تھی لیکن دونوں ہی سمجھنے کو تیار نہیں تھے۔صوفیہ سے انہیں کم شکایت تھی کیونکہ وہ دیکھتی تھیں صوفیہ بہت کچھ برداشت کر رہی تھی جو شاید ان کے خاندان کی کوئی لڑکی ہوتی تو نا سہہ پاتی۔انہوں نے یہی بات جب بیٹے کو سمجھانے کی کوشش کی تھی تو وہ اکتا کر بولا تھا

"میں کسی کو کوئی نصیحت نہیں کروں گی لیکن کاشف ایک بات یاد رکھنا۔۔مکان آرام سے بن جاتے ہیں مگر گھر نہیں بنتے۔۔تم لوگ چند دنوں بعد دو سے تین ہو جاؤ گے۔۔۔مکان گھر بن جائیگا۔۔لیکن یہی صورتحال رہی تو گھر کیسے بنے گا میرے بچے۔۔تم لوگوں کا رشتہ خالی مکان رہ جائیگا اور خالی مکان میں بدروحیں رہا کرتی ہیں۔۔بیویاں نہیں۔۔۔اپنی بیوی کو زندہ لاش مت بننے دو۔۔اس عورت کی قدر کرو۔۔اسے محبت ہے تم سے۔۔تمہاری ماں کے بعد اگر واقعی کسی عورت کو تم سے محبت ہے نا تو وہ صوفیہ ہی ہے۔۔۔باقی تو کھمبوں پر چسپاں فلموں کے اشتہار ہیں جنہیں شریف آدمی اس ڈر سے گردن اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا کہ کسی نے دیکھ لیا تو سبکی ہوگی" بی بی جان نے اتنے واضح لفظوں میں کبھی بیٹے کو نصیحت نہیں کی تھی۔کاشف سر جھکائے بیٹھا رہا تھا۔

"اب تم دروازے کی اوٹ میں چھپ کر کھڑے ہو جاؤ۔۔۔اور اپنے کانوں سے سن لو کہ میں اسے نصیحت کرتی ہوں یا نہیں" بی بی جان نے اپنے بیٹے کو اشارہ کیا تھا۔

اس کے بعد صوفیہ کی باری تھی لیکن بی بی جان کچھ پوچھتی یا کہتیں صوفیہ نے رونا شروع کر دیا تھا" بی بی جان! میں آپ سے بہت شرمندہ ہوں لیکن یہ سب میرے اختیار سے باہر ہے۔۔مجھے اس عورت کو دیکھتے ہی کچھ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔۔میں نے جان بوجھ کر مس بی ہیو نہیں کیا۔۔اتنی بدتمیز بھی نہیں ہوں میں۔۔۔میری ماں نے میری تربیت اتنی بھی لاپرواہی سے نہیں کی۔۔۔لیکن۔۔میں بے بس ہوں۔۔۔" صوفیہ نے شرمندہ ہوتے ہوئے کہا تھا۔بی بی جان کو اس پر ترس آیا۔

اس حالت میں جب شوہر کی ذمہ داری تھی کہ وہ اس کے ذہنی سکون کا خیال رکھتا۔اس کو خوش رکھنے کی کوشش کرتا۔۔وہ آپس

میں لڑ جھگڑ کر وقت گزار رہے تھے

"میں سب کچھ برداشت کرلوں گی بی بی جان۔۔آپ کاشف سے کہیئے وہ حبیبہ کو چھوڑ دیں۔اس سے ملنا ترک کردیں۔۔ورنہ وہ کاشف کو مجھ سے چھین کرلے جائیگی۔۔میں مرجاؤں گی بی بی جان۔۔۔میں کاشف کے بغیر نہیں رہ سکتی بی بی جان" وہ ان کی آغوش میں منہ چھپائے بلک رہی تھی۔ بی بی جان کا دل چاہا اپنے بیٹے کے منہ پر ایک زوردار طمانچہ رسید کریں۔اسے "ہیرے" کی پہچان ہی نہیں تھی

☆ ☆ ☆

"کیا وقت ہے؟" شہرین نے آنکھیں کھولنے کی کوشش کرتے ہوئے سوال کیا تھا۔

"ایک بج رہا ہے بیٹی۔۔۔سمیع میاں دوبار فون کر کے پوچھ چکے ہیں۔۔میں نے سوچا میں خود دیکھ کر آؤں کہ طبیعت تو ٹھیک ہے؟" اماں رضیہ نے وضاحت کی تھی۔وہ خود سے جگانا تو نہیں چاہتی تھیں لیکن اپنے دل کا کیا کرتیں۔ایک بج چکا تھا اور شہرین اب تک سو رہی تھی۔وہ عموماً گیارہ بجے تک اٹھ جاتی تھی لیکن آج تو حد ہی ہوگئی تھی

"جی اماں طبیعت ٹھیک ہے۔۔بس سر میں کچھ درد ہے۔۔اس لیئے بستر سے نہیں نکلی۔" اس نے کسلمندی سے انگڑائی لیتے ہوئے جواب دیا۔اس کا سر بہت بھاری ہورہا تھا۔اماں رضیہ نے کھڑکی کے پردے ہٹا کر روشنی کو کھلا راستہ دیا تھا۔شہرین نے روشنی کی وجہ سے دوبارہ آنکھیں بند کرلیں۔اماں اس کے بستر پر آبیٹھیں۔اس کی دمکتی رنگت کو کمرے میں آنیوالی روشنی مزید دمکا رہی تھی۔بھرے بھرے گلابی ہونٹ اور نیند کی وجہ سے گلابی دِکھنے والی آنکھیں۔۔بھورے بال اور تیکھی ناک۔۔اماں نے غور سے اس کا چہرہ دیکھا پھر دل ہی دل میں اس کے حسن کو جی بھر کر سراہا تھا۔اللہ نے حسن تو واقعی بیش بہا دیا تھا اس لڑکی کو۔۔سمیع کو اگر اس کے علاوہ کچھ دکھائی نہیں دیتا تھا تو اس میں اس کا قصور بھی نہیں تھا

"بیٹی۔۔اتنا سر کیوں درد کرتا رہتا ہے۔۔کسی اچھے ڈاکٹر کے پاس کیوں نہیں جاتیں۔۔ڈاکٹر سے ملو۔۔رپورٹ (ٹیسٹ) کرواؤ۔۔پتا تو چلے کہ کیا جڑ ہے اس سر درد کے مرض کی۔۔۔یہ کوئی اچھی علامت تو نہیں ہے" وہ محبت سے بولی تھیں۔شہرین ان کے انداز پر مسکرائی

"بہت بار گئی ہوں ڈاکٹر کے پاس اماں۔۔۔"

"کیا کہتے ہیں ڈاکٹر۔۔" انہوں نے اس کے بستر کو درست کرتے ہوئے پوچھا تھا

"کچھ بھی نہیں کہتے۔۔۔ڈپریشن بتاتے ہیں۔۔انگزائٹی" اس نے پپوٹے سہلائے تھے اور اٹھ بیٹھی تھی۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "راپنزل" ابھی جاری ہے،بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

" ارے یہ موا ڈپریشن ہی کھا گیا ہے سب کو" انہیں زیادہ حیرانی نہیں ہوئی تھی۔آجکل اکثر لوگوں کے منہ سے وہ یہی سنتی رہتی تھیں، " پر بیٹی تمہیں کاہے کا ڈپریشن ۔۔تمہیں تو اللہ نے اتنا چاہنے والا میاں دیا۔۔اتنی قدر کرتا ہے تمہاری۔۔سر آنکھوں پر بٹھاتا ہے تمہیں ۔۔ماشاءاللہ" وہ بہت لاڈ سے بولیں ۔صبح ہونے والی گفتگو اپنی جگہ لیکن ان کے دل میں سمیع کے لئے کافی محبت تھی اور اسی وجہ سے انہیں شہرین سے بھی لگاؤ تو تھا

" میں خود نہیں جانتی اماں ۔۔یہ ڈپریشن آتا کہاں سے ہے۔۔" وہ واقعی عاجز نظر آتی تھی ۔اس نے بلینکٹ ہٹایا تھا اور باتھ روم کی جانب چل دی ۔اماں بستر درست کرتی رہیں تھیں ۔اس کمرے میں پھیلاوا ہونا بھی کہاں تھا۔بچی تو سارا وقت نیچے رہتی تھی ۔او پر میاں بیوی رہتے تھے لیکن وہ بھی کافی سلیقہ مند تھی ۔انہیں اس کمرے میں کبھی چیزیں بکھری نظر نہیں آتی تھیں ۔شہرین کو باتھ روم میں کچھ وقت لگا تھا تب تک اماں رضیہ وہیں بیٹھی رہیں تا کہ اس سے پوچھ کر ہی جوس بنوائیں ۔

" آج تو سر میں کچھ زیادہ ہی درد ہو رہا ہے۔" شہرین نے نکلتے ہوئے بھی سر تھام رکھا تھا

" چائے بنوا دیں اماں ۔۔" اس نے جوس کو انکار دیا تھا۔

" جیسی تمہاری مرضی بیٹا۔۔اگر کہو تو سر میں تیل ڈال دوں ۔۔تمہیں سکون ملے گا" انہوں نے سوالیہ انداز میں کہا تھا۔شہرین نے لمحہ بھر انہیں دیکھا پھر یاسیت سے سر ہلایا۔ایک بار پھر اپنی ماں کی یاد آنے لگی تھی اسے

" جی اماں ۔۔پلیز ۔۔سر بہت بھاری ہو رہا ہے" اس نے التجائیہ انداز میں کہا۔اماں تیل لینے باتھ روم کی سمت گئی تھیں لیکن وہ ابھی مڑی بھی نہیں تھیں کہ انہوں ے شہرین کو عجلت بھرے انداز میں باتھ روم میں آتے دیکھا۔وہ کچھ سمجھ بھی نہیں پائی تھیں کہ شہرین واش بیسن کی سمت مڑی تھی اور اس نے ابکائی کرنے والے انداز میں منہ کھولا تھا

" اللہ خیر۔۔بیٹی کیا ہوا؟" وہ ایک دم گھبرا گئی تھیں ۔شہرین چند لمحے واش بیسن کے پاس اسی طرح کھڑی رہی ۔معدہ خالی تھا سو نکلا تو کچھ نہیں لیکن شہرین چند سیکنڈز میں ہی زرد پڑ گئی تھی ۔سارا خون جیسے نچڑ کر رہ گیا تھا۔اماں نے بمشکل سہارا دے کر اسے بستر پر بٹھایا پھر چلا کر رانی کو آواز دی اور شہرین کے ہاتھ پاؤں سہلانے لگیں

" کیا ہو گیا بیٹی ۔۔ابھی تو ٹھیک تھی" وہ حیران تھیں

" مجھے خود پتا نہیں چلا لیکن اب ٹھیک ہوں ۔۔غبار سا نکل گیا ہو جیسے ۔۔سر کو بھی سکون مل گیا ہے" شہرین نے نقاہت بھرے انداز میں کہا۔اسی اثنا میں رانی بھی ایمن کو گود میں اٹھائے چلی آئی تھی ۔

" رانی بیگم صاحبہ کے لئے جوس لاؤ" انہوں نے حکم دیا تھا۔مالکوں کی غیر موجودگی میں وہ خود مالک بن جاتی تھیں ۔

" ایمن کو یہیں چھوڑ جاؤ" شہرین نے بچی کی جانب دیکھتے ہوئے کہا تھا۔رانی ایمن کو چھوڑ کر دوبارہ کمرے سے نکل گئی

" پہلے بھی کبھی ہوا ہے ایسے؟" اماں نے اس کی طرف بغور دیکھا۔ان کی چھٹی حس نے جیسے کوئی الارم سا بجایا تھا۔

" ایسے ہوا تو نہیں کبھی پہلے میرے ساتھ۔۔۔آج ہی ہوا ہے" وہ ایمن کی جانب دیکھتے ہوئے کہہ رہی تھی

" جب ایمن پیدا ہونے والی تھی؟" اماں نے ایک اور سوال کیا۔شہرین نے چونک کر دیکھا۔اسے اب سمجھ میں آئی تھی کہ وہ کیا پوچھنا چاہ رہی تھیں۔وہ خود حیران سی ہو کر سوچ میں پڑ گئی

" بیٹی کوئی اچھی خبر لگتی ہے" اماں کو اس کا پر سوچ انداز دیکھ کر جیسے یقین سا آ گیا تھا

" پتا نہیں۔اماں۔۔۔شاید" وہ واقعی پر یقین نہیں تھی

" ماشاء اللہ۔۔۔اللہ مبارک گھڑی لائے۔۔۔ایمن تین سال کی ہو رہی ہے۔۔۔اللہ نے بروقت خوشی دکھائی ہے" اماں نے جھٹ پٹ دعائیں دی تھیں۔جوس لاتی رانی دروازے پر ہی رک گئی۔اندر سے آوازیں صاف باہر تک آ رہی تھیں۔وہ سمجھ گئی تھی کہ دونوں مالکنیں اندر کیا بات کر رہی ہیں

" لو بتاؤ۔۔۔پہلے والا بچہ تو سنبھالا نہیں جاتا خود سے اور دوسرے کی تیاری شروع کر دی ہے" اس نے ناک چڑھا کر سوچا تھا

☆ ☆ ☆

" اتنی محبت کرتی ہو مجھ سے۔۔؟ اس دن کاشف نے اس کی محبت کو پہلی بار واقعی دل کی گہرائی سے محسوس کیا تھا۔بی بی جان کی باتوں نے بھی اسے اس کی غلطی کا احساس دلایا تھا۔

" بہت زیادہ کاشف۔۔اسی لئے تو دل جلتا ہے جب آپ کو کسی اور کے ساتھ دیکھتی ہوں" وہ استحقاق بھرے لہجے میں بولی تھی۔کاشف کچھ نہیں بول سکا تھا۔اسے صوفیہ سے محبت نہیں تھی لیکن افسوسناک بات یہ تھی کہ اسے حبیبہ سے بھی محبت نہیں تھی۔اسے بس تتلی کی طرح اپنے ارد گرد منڈلاتی عورت اچھی لگتی تھی۔اس کی کسی کمینی سی حس کو تسکین پہنچتی تھی جب عورت بھنورے کی طرح اس پر واری صدقے جاتی تھی۔اس کی اپنی بیوی تو ہنستی بولتی ہی تھی۔اس کی محبت میں قربان ہو جانے کو بھی تیار تھی۔لیکن اس میں کیا خاص بات تھی۔۔بیویاں تو سب کی ہی ایسی ہوتی ہیں۔۔اسے اصل مزا تب آتا تھا جب دوسروں کی بیویاں بھی اس پر مرتی تھیں اس کے ساتھ بات کرنے کو ترستی تھیں۔۔اس کی تعریف کرتی تھیں۔اس کی مردانگی کو اس سے جلا ملتی تھی لیکن بی بی جان کی باتوں سے اسے شرمندگی ہوئی تھی۔صوفیہ سے بے شک اسے محبت نہیں تھی لیکن ہونے والی اولاد کے لئے اس کا دل ابھی سے بہت بے چین رہتا تھا۔اس دن اس نے خود سے عہد کیا تھا کہ وہ صوفیہ کے ساتھ وفادار رہنے کی کوشش کرے گا۔

☆ ☆ ☆

" نینا کہاں ہے؟" ابا نے زری کو ٹی وی کے سامنے بیٹھے دیکھ کر امی سے سوال کیا تھا۔

" وہ آپا (سلیم کی امی) کی طرف گئی ہے۔۔کیوں کوئی کام تھا" امی کو پہلا خیال یہی سوجھا تھا۔ابا عام طور سے بچیوں کے متعلق زیادہ سوال جواب نہیں کرتے تھے۔وہ جانتے ہی تھے کہ عشاء کے بعد زری اور نینا ٹی وی کے سامنے نہیں ہوتی تھیں تو اپنے کمرے میں ہوتی

تھیں ۔ابا خاموش رہے ۔امی ان کے لئے تازہ روٹی اتارنے باورچی خانے کی سمت چل دیں

"کیابات ہے ۔۔کیاسوچ رہے ہیں؟" کھاناٹرے میں سجائے پلٹ کرآئیں توامی نے اباکے چہرے سے اندازہ لگالیا تھا کہ وہ کسی گہری سوچ میں گم ہیں ۔انہوں نے ایک نظر بیوی کا چہرہ دیکھا پھر کچھ نہیں بولے ۔ان کے ذہن میں کچھ دنوں سے جو خیال گونج رہا تھا وہ یکدم بیان کرنا آسان نہیں تھا۔حلیمہ چند لمحے ان کی جانب دیکھتی رہیں

"کیا پریشان کر رہا ہے آپ کو ۔۔نینا نے کوئی بدتمیزی کی؟" ان کو خدشہ تھا کہ یہی ہوا ہوگا۔

"آپ دل پرمت لیں ۔۔اس کی تو عادت ہے" انہوں نے ساتھ ہی تسلی دینی چاہی تھی ۔ابا نے نظر اٹھا کر انہیں دیکھا پھر فوراً نفی میں سر ہلایا تھا۔

"ارے نہیں بھئی ۔۔۔اب ایسی بدتمیز بھی نہیں ہے وہ ۔۔تمہارے ساتھ ذرا لاڈ پیار میں زبان چلاتی رہتی ہے ورنہ میرے ساتھ تو کبھی زبان درازی نہیں کی" وہ مسکراتے ہوئے ان کی ہمت بندھا رہے تھے

"ہاں میں نے تو ان کی جائیدادیں ضبط کررکھی ہیں نا ۔۔" امی چڑ کر بولی تھیں ۔ابا نے کوئی جواب نہیں دیا اور ٹرے کو اپنے سامنے کرلیا۔امی جگ سے پانی نکال کر ان کے سامنے رکھتے ہوئے بھی ان کے چہرے کو غور سے دیکھ رہی تھیں ۔زری ٹی وی میں مگن تھے ۔

"یہ اپنی نینا سلیم سے کتنی چھوٹی ہے؟" انہوں نے نوالہ منہ میں رکھتے ہوئے یکدم سوال کیا تھا ۔امی نے ان کا چہرہ پھر غور سے دیکھا ۔پتا نہیں کیا کھچڑی پک رہی تھی ان کے اندر

"چھوٹی کہاں ہے ۔۔۔بڑی ہے ۔۔سال چھ مہینے کا فرق ہوگا" امی نے جواب تو دے دیا لیکن بے چینی تھی کہ وہ کچھ اور پوچھیں تو امی جانچ سکیں کہ آخر وہ کیا سوچ رہے ہیں ۔وہ ان کے بہن بھائیوں کے متعلق زیادہ بات چیت نہیں کرتے تھے ۔سلیم سے بھی اس کی دوکان کی وجہ سے علیک سلیک تھی کیونکہ وہاں انہیں چھوٹا موٹا سودا سلف لینے کبھی کبھی جانا پڑ جایا کرتا تھا

"وہی تو میں سوچ رہا تھا کہ عمروں میں کچھ فرق ہے ۔۔اپنی نینا سے چھوٹا ہی ہے ۔۔۔ہم عمر نہیں ہے" ابا دوسرا نوالہ بنا رہے تھے

"چند مہینوں کا ہی فرق ہے ۔۔۔ہم عمر ہی سمجھیں" اب کی بار امی نے لاپروائی سے کہا تھا ۔ابا سر ہلاتے ہوئے کھانا کھانے لگے لیکن چہرے پر ابھی بھی کچھ پریشانی سی چھلکتی تھی ۔

"سنو ۔۔۔نینا سے کہنا رات برات منہ اٹھا کر خالہ کے گھر نہ جایا کرے ۔۔۔مناسب نہیں لگتا ۔۔وہ اب بچی نہیں رہی ۔۔بڑی ہو گئی ہے ۔۔" انہوں نے وہ غبار نکال ہی دیا تھا جو شام سے دل میں پک رہا تھا ۔ایک دن پہلے وہ نینا کو "بچی" کہہ رہے تھے اور اب وہی اسے "بڑی" قرار دے رہے تھے ۔وہ سلیم کا نام براہِ راست نہیں لے سکتے تھے ۔یہ بات نینا سمیت اس کی ماں کو بھی بری لگ سکتی تھیں ،وہ دیکھ سکتے تھے حلیمہ کا چہرہ ان کی بات پر بالکل سپاٹ ہوگیا تھا۔

☆ ☆ ☆

"دھوپ زندگی ہے" اماں رضیہ نے اس کے گھنے لمبے بالوں کو بہت نرمی سے چھوتے ہوئے شفقت بھرے لہجے میں کہا تھا ۔شہرین کی گود میں پلیٹ دھری تھی جس میں سیب کی قاشیں کٹی پڑی تھیں ۔ابکائی آنے کی وجہ سے اس کا بلڈ پریشر قدرتی طور پر کم ہو گیا تھا تو اسے کھانے کی حاجت بھی محسوس ہونے لگی تھی ۔وہ سیب کو رغبت بھرے انداز میں کھانے میں مصروف تھی ۔ایمن بھی اس کے سامنے کارپیٹ پر بیٹھی اپنے ٹیڈی بیئر سے کھیلنے میں مگن تھیں ۔اماں رضیہ اس سارے سین سے سب سے زیادہ خوش تھیں ۔انہیں سمجھ میں آ گیا تھا کہ شہرین کو سمجھانا سمیع کو نصیحتیں کرنے سے زیادہ بہتر تھا۔

"ہوا روشنی انسان کی بنیادی ضروریات ہیں ۔۔۔یہ سب چیزیں نا ملیں تو انسان کمزور پڑ جاتا ہے پھر وہ بیمار نا ہوتے ہوئے بھی خود کو بیمار محسوس کرنے لگتا ہے ۔۔۔تم خود کو دیکھو کتنی کمزور ہو رہی ہو ۔آنکھوں کے نیچے حلقے ہو گئے ہیں ۔۔۔اتنی اکتائی ہوئی کیوں رہتی ہو بیٹی" اماں رضیہ اس کے بالوں میں تیل انڈیلتے ہوئے تمہید بھی باندھ رہی تھیں ۔انہوں نے رانی کو اچھا سا ناشتہ تیار کرنے کا حکم بھی دے دیا تھا۔شہرین سیب تو کھا رہی تھی لیکن الجھن بھی چہرے پر بکھری تھی، اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ فوراً سمیع کو گڈ نیوز دے دے ۔اس نے اسے کال بھی کی تھی لیکن سمیع فی الوقت ریسیو نہیں کر رہا تھا

"اماں میرا دل بجھتا سا جاتا ہے ۔کسی کام میں نہیں لگتا ۔۔۔مجھے خود سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسا کیوں ہے لیکن ہر چیز سے بیزاری محسوس ہوتی ہے ۔۔۔مجھے یہ احساس کھائے جاتا ہے کہ میں نے اپنے ماں باپ کا بہت دل دُکھایا ہے ۔۔انہیں تکلیف پہنچائی ہے ۔۔۔بہت بدقسمت بیٹی ہوں میں" اماں کی انگلیاں بہت نرمی سے اس کے بالوں میں چل رہی تھیں ۔اسے ذہنی سکون مل رہا تھا۔اس نے بھی دل کی بات انہیں بتا ہی دی ۔اماں کو تاسف نے گھیر لیا ۔۔انہیں شہرین پر اور بھی پیار آیا۔وہ کس قدر دُکھی لگتی تھی۔

"ایسے نہیں کہتے میری بچی ۔۔۔تم تو بہت قسمت والی ہو ۔انشاء اللہ ماں باپ کی ناراضی بھی ختم ہو جائیگی لیکن اس کے متعلق سوچ سوچ کر ابھی تو اپنی زندگی برباد نا کرو ۔۔اللہ نے تمہیں ہیرے جیسا خاوند دیا ہے ۔۔پھول جیسی بچی ہے ۔۔ان نعمتوں کی قدر کرو ۔۔ان کا لطف اٹھاؤ ۔۔" وہ اس کے بالوں کا مساج کرتے ہوئے اسے سمجھا بھی رہی تھیں ۔شہرین کچھ بھی نہیں بولی ۔اس کی نظریں ایمن کا جائزہ لے رہی تھیں ۔بہت دن بعد ایمن اس کمرے میں آئی تھی ورنہ وہ نیچے اپنی میڈ کے پاس ہی رہتی تھی ۔اماں رضیہ نے اسکی نظروں کا تعاقب کیا پھر ایمن کو دیکھتا پا کر انہیں بہت اچھا لگا ۔یہی تو موقع تھا وہ اسے سمجھا سکتی تھیں ۔

"میری بات کا برا مت ماننا بیٹی ۔۔چھوٹا منہ بڑی بات ۔لیکن کہے بغیر رہ بھی نہیں سکتی ۔۔۔" اماں نے اتنا ہی کہا تھا کہ شہرین نے مڑ کر انہیں دیکھا پھر فوراً بولی

"ارے نہیں اماں ۔۔۔آپ میری امی جیسی ہیں ۔۔میرے اور سمیع کے دل میں بہت عزت ہے آپکی ۔۔۔آپ کا تو احسان ہے ہم پر کہ آپ ایمن کو اتنی محبت اور توجہ سے پال رہی ہیں ۔۔۔آپ کی وجہ سے مجھے ایمن کی بالکل فکر نہیں ہوتی ۔۔میرے دل کو آپ کی موجودگی سے اتنی ڈھارس ملی ہے کہ میں الفاظ میں بیان بھی نہیں کر سکتی" وہ جو بھی کہہ رہی تھی اس کے چہرے کا ایک ایک عضو اس کے بیان کی

تصدیق کر رہا تھا۔اماں رضیہ کا چہرہ کھل اٹھا۔اتنی عزت و توقیر تو آجکل کوئی اپنے سگے ماں باپ کو نہیں دیتا تھا وہ تو پھر دور پار کی ایک غریب ضرور تمند رشتہ دار تھیں۔وہ مزید محبت سے اس کے بالوں میں انگلیاں چلانے لگیں۔

"کہیئے نا۔۔کیا کہنا چاہ رہی تھیں آپ۔۔۔؟" شہرین نے بہت ادب سے سوال کیا تھا۔اماں رضیہ نے محبت پاش نظروں سے اس کا چہرہ دیکھا۔اب اسکے منہ سے اتنے اچھے الفاظ میں اپنا تذکرہ سن کر وہ یہ نہیں کہہ سکتی تھیں کہ اپنی بیٹی کو وقت دیا کرو۔۔وہ ان پر بھروسہ کرتی تھی تو اپنی ننھی منی پھولوں جیسی بیٹی ان کے سپرد کر رکھی تھی۔انہوں نے اپنا مطمعٔ نظر بیان کرنے کے لئے بہت مہذب الفاظ منتخب کئے

"ارے بیٹی بس یہی کہنا چاہتی تھی کہ زندگی میں خوش ہونے کے مواقع تلاش کیا کرو۔۔گھر بار میں دلچسپی لیا کرو۔۔۔اس چار دیواری سے باہر نکل کر ملازموں کو دیکھا بھالا کرو۔۔اتنی پیاری بچی ہے۔۔۔اس کے ساتھ کھیلا کرو۔۔اولاد کی ایک مسکراہٹ ماں کا دل ٹھنڈا کر دیتی ہے۔۔اپنے دل کا سکون اپنی اولاد میں ڈھونڈو۔اللہ تمہیں مزید خوشیاں دے۔۔اولادِ نرینہ کا سُکھ دے"

شہرین ان کی باتوں پر سر ہلا رہی تھی



میں رانیہ کی جانب سے بہت مطمئن ہوں" رانیہ کی امی نے مسکرا کر اسے دیکھتے ہوئے کہا تھا۔نینا نے اپنی مسکراہٹ چھپا کر سر ہلایا تھا۔وہ پہلے جن بچوں کو ٹیوشن پڑھاتی تھی ان کی مائیں بھی اس سے کافی خوش رہتی تھیں لیکن وہ جونیئر کلاسز تھیں۔رانیہ ایک بڑی بچی تھی اس لئے اس کی امی کے اس طرح کہنے پر نینا کا خون کئی سیر بڑھ گیا تھا۔وہ اپنے کام کے سلسلے میں کوتاہی کرتی بھی نہیں تھی۔

"میں رانیہ کی کارکردگی سے بہت خوش ہوں۔۔۔بہت دل لگا کر پڑھ رہی ہے تمہارے ساتھ۔۔بہت تعریف کرتی ہے تمہاری۔۔میں تو مسز مشتاق کی دل سے شکر گزار ہوں کہ انہوں نے تمہارے جیسی اچھی لڑکی کا بتا دیا مجھے ورنہ آجکل اچھے ٹیوشن ٹیچرز ملتے کب ہیں۔۔اس کو خوب پریکٹس کرواؤ تا کہ سب کمی پوری ہو جائے۔۔۔اسکی پرسینٹیج اچھی آجائے بس تو سمجھو مجھے سکون ہو جائے" رانیہ کی امی کافی ہنس مکھ اور باتونی خاتون واقع ہوئی تھیں۔

"انشاءاللہ۔۔نائنٹی سکس پرسینٹ سے کم نہیں ہوں گے۔۔۔رانیہ بہت ذہین ہے اور محنتی بھی۔۔۔آپ فکر مت کریں جو کمی بیشی ہے وہ بہت جلد پوری کروا دوں گی۔" اس نے انہیں تسلی دی تھی اور اپنی کلائی پر بندھی گھڑی پر وقت دیکھا۔اسے دیر ہو رہی تھی جبکہ مسز رحیم کی باتیں آج کافی طویل ہو گئی تھیں۔عام ماؤں کی طرح وہ بھی اپنی بیٹی کے ایگزامز کے لئے بیٹی سے زیادہ پریشان رہتی تھیں۔

"انشاءاللہ۔۔۔میں واقعی بہت مطمئن ہوں۔۔بیٹھے بٹھائے اتنی اچھی ذہین فطین قابل اور محنتی ٹیوشن ٹیچر مل جانا کسی نعمت سے کم نہیں۔۔میں تو جتنا شکر ادا کروں کم ہے۔۔۔اسی لئے میں یہ چاہ رہی تھی کہ تم اسے اردو بھی پڑھا دیا کرو۔۔۔" انہوں نے ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر مدعا بیان کیا تھا۔نینا جو اپنی تعریفیں سن سن کر خوشی سے پھولی نہیں سما رہی تھی کو دل ہی دل میں جھٹکا لگا۔اس نے چہرے پر مسکراہٹ قائم رکھتے ہوئے تھوک نگلا۔اردو سے تو اس کی اپنی جان جاتی تھی

"آجکل کے انگلش میڈیم کے بچے اردو میں اتنے کمزور ہیں کہ اب اس مضمون کی بھی ٹیوشن پڑھنی پڑھتی ہے۔۔ہمارے زمانے میں ایسا تھوڑی ہوتا تھا۔۔ہم خود ہی سب پڑھ لیا کرتے تھے۔۔اتنے اتنے لمبے مضمون بغیر یاد کئے لکھ آیا کرتے تھے ایگزامز میں۔۔۔لیکن یہ میری بیٹی صاحبہ ایک شعر کی تشریح خود نہیں کر سکتیں۔۔اردو کا ایک مضمون نہیں لکھ سکتی خود سے۔۔خیر اس زمانے میں پڑھائیاں آسان بھی ہوتی تھیں۔۔آجکل تو بچوں کو بچپن سے ہی اسکالر بنانے میں لگ جاتے ہیں پھر تین سال تو یہ قران حفظ کرنے کی وجہ سے اسکول گئی ہی نہیں ہے۔۔اس کو تو زیادہ محنت کی ضرورت ہے۔میری ریکویسٹ ہے کہ تم اسے اردو بھی پڑھا دیا کرو۔۔مجھے امید ہے تم اردو بھی بہت اچھے طریقے سے پڑھا لوگی۔۔" وہ بہت مہذب طریقے سے اپنا مدعا بیان کر رہی تھیں۔نینا کو سمجھ میں نہیں آیا کہ ایک دم ان کو انکار کس طرح کرنا ہے۔وہ یہ نہیں کہہ سکتی تھی کہ میں اردو نہیں پڑھانا چاہتی۔نئی نئی ٹیوشن ملی تھی اور پھر اتنی تعریفیں سن کر تو وہ بالکل بھی ایک دم انکار نہیں کر سکتی تھی۔اس نے دوسرا حربہ اپنایا تھا

"پڑھانے کا تو کوئی مسئلہ نہیں تھا۔۔میں آرام سے کروا دیتی اردو بھی لیکن لیکن آپ جانتی ہیں مجھے یہاں سے یونیورسٹی جانا ہوتا ہے۔۔نو بجے میری کلاس ہوتی ہے" یہ سب سے بہتر اور مناسب بہانہ تھا۔رانیہ کی امی نے تاسف سے سر ہلایا"

"اوہو۔۔یہ تو واقعی مسئلہ ہے۔۔۔لیکن میں زیادہ وقت نہیں لونگی تمہارا۔۔صرف پینتالیس منٹ۔۔۔اتنا وقت ہی کافی ہے۔" وہ اصرار کر رہی تھیں۔رانیہ مسکرائی۔دل ہی دل میں اسے اس بات کی بہت خوشی تھی کہ وہ اس کے کام سے اتنی مطمئن تھی کہ مزید وقت کے لئے منت وسماجت تک آ گئی تھیں

مسز رحیم یقین کیجئے میرے پاس وقت نہیں ہوتا۔۔میں پینتالیس منٹ تو دور کی بات دس منٹ نہیں نکال سکتی۔آپ کے گھر سے نکلتی ہوں تو بھاگتے ہوئے اسٹاپ تک جاتی ہوں۔۔ذرا سی دیر ہو جائے تو یونیورسٹی بس مس ہو جاتی ہے۔" اس نے سہولت سے انکار کرنا چاہا تھا۔وقت تو وہ نکال سکتی تھی لیکن اردو پڑھانا اس کے لئے جوئے شیر لانے کے مترادف تھا۔وہ میتھس انگلش سائنس سبجیکٹس تو کروا سکتی تھی لیکن اردو معاشرتی علوم سے اس کی جان جاتی تھی۔

"بات تو تمہاری بھی ٹھیک ہے۔۔۔میں زیادہ اصرار نہیں کرنا چاہتی کہ میری بیٹی کی اتنی اچھی ٹیچر کو کوئی مشکل یا پریشانی ہو" وہ بالا آخر مان گئی تھیں۔نینا نے دل ہی دل میں شکر ادا کرنا چاہا تھا لیکن اگلے ہی لمحے مسز رحیم بولیں

"میرے پاس ایک آپشن ہے۔۔۔میں تمہیں ڈرائیور سے یونیورسٹی ڈراپ کروا دیا کروں گی۔تم آرام سے دس منٹ پہلے یہاں سے ڈرائیور کے ساتھ چلی جایا کرنا۔" انہوں نے حل نکالا تھا۔نینا کو اب کی بار بیزاری محسوس ہوئی

"ارے نہیں۔۔آپ کیوں زحمت کرتی ہیں۔۔۔ایسی بات نہیں ہے۔۔۔" وہ دوٹوک انکار کرنے کے لئے الفاظ جمع کرنے لگی

زحمت کی بات ہے ہی نہیں۔۔۔ہمارا گھر کا ڈرائیور ہے۔۔۔صبح سے شام تک یہاں گھر میں فارغ ہی ہوتا ہے اور یونیورسٹی تک بمشکل دس منٹ کی ڈرائیو ہے۔۔کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے۔۔۔میں درخواست کرتی ہوں پلیز چند ایک مہینے کی تو بات ہے۔۔" وہ تو جیسے اس

کے گھٹنوں میں بیٹھنے کو تیار تھیں

"اچھا میں دیکھوں گی کہ کیا کر سکتی ہوں۔۔آپ پلیز ریکویسٹ مت کریں۔۔آپ بڑی ہیں مجھ سے۔۔اچھا نہیں لگتا" اس نے بمشکل انہیں ٹالا تھا۔وہ سوچ رہی تھی کہ جب وہ اتنا اصرار کر رہی ہیں تو وقت نکال ہی لے۔

"بڑی کہہ کر عزت کر رہی ہو تو اب انکار کر کے میرا دل نا توڑنا" انہوں نے مان بھرے لہجے میں کہا تھا۔نینا کو اس لمحے خود اپنے آپ پر ہی ترس آیا لیکن وہ چُپ رہی تھی۔"زرمین" بی بی جان نے گلابی لحاف میں لپٹی وہ چھوٹی سی پوٹلی اس کی گود میں رکھ دی تھی۔تکلیف اذیت انتظار اور بے چینی سب اختتام کو پہنچ گئی تھی۔اس نے بسم اللہ پڑھ کر بچی کو تھام لیا۔

"مبارک ہو صوفیہ۔۔اللہ نے تمہیں اپنی رحمت سے نوازا ہے" بی بی جان بہت خوش دکھائی دیتی تھیں۔صوفیہ کے دل کو سکون مل گیا۔پیدائش کے وقت جب نرس نے اسے بتایا تھا کہ بیٹی ہوئی ہے تو وہ یہ سوچ کر اداس ہو گئی تھی کہ نجانے بی بی جان اور کاشف کا کیا ردِ عمل ہو لیکن تیسرے دن گھر آنے کے بعد اسے احساس ہوا تھا کہ وہ غلط سوچ رہی تھی۔وہ دونوں تو بے تحاشا خوش تھے۔۔انہوں نے سارے گھر کو تازہ پھولوں سے سجا کر اس کا استقبال کیا تھا۔بچی کا عقیقہ اس طرح کیا گیا تھا کہ جیسے صوفیہ کے جاننے والوں میں کسی نے بیٹے کا بھی نا کیا ہو گا۔سارے خاندان کو مدعو کیا گیا تھا۔سات طرح کے کھانے اور دوسرے لوازمات سے تواضع کرنے کے بعد دیسی گھی والے موتی چور کے لڈو بانٹے گئے تھے۔فقیرنیاں وقفے وقفے سے دروازے پر خیرات کے لیئے آرہی تھیں۔کئی مدرسوں میں بکرے کے گوشت کے پلاؤ اور زردے کی دیگیں بھجوائی گئی تھیں۔بی بی جان نے پوتی کو"زرمین" نام دیا تھا۔اسے اور صوفیہ کو قیمتی سونے کے کنگن پہنائے گئے تھے۔ایک پیشہ ور فوٹو گرافر تصاویر کھینچنے کے لئے گھر بلوایا گیا تھا۔صوفیہ جب اس گھر میں آئی تھی تو بھی اس کے استقبال میں کوئی کسر نہیں چھوڑی گئی تھی لیکن زرمین کے لئے تو محبت اور پیسہ واقعی پانی کی طرح بہایا جا رہا تھا۔بعد کے آنے والے دنوں میں بھی صوفیہ کے خاندان میں ہر شخص کی زبان پر صوفیہ کی خوش بختی کا چرچا رہا۔بہنیں بھابھیاں کزنیں۔۔سب اس کی قسمت پر ایک بار پھر رشک کرتی رہیں۔

وہ بہت خوبصورت دن تھے۔صوفیہ کے دل سے ہر وسوسہ،ہر برا خیال مٹ کر رہ گیا تھا۔کاشف فیکٹری سے گھر آ کر سارا وقت صوفیہ اور زرمین کو دیتا تھا۔زرمین میں تو اس کی جان تھی۔اسے گود میں لے کر جھلاتا رہتا۔اس ننھے وجود سے نجانے کون کون سی باتیں کرتا رہتا۔صوفیہ دیکھتی اور اللہ کا شکر ادا کرتی رہتی۔شادی کے بعد سے اب تک یہ پہلی مرتبہ ہوا تھا کہ حبیبہ جیسی عورتوں کے وسوسے اور خوف سے اسے نجات مل رہی تھی۔زرمین اسے اپنی طاقت لگتی تھی۔وہ تھی بھی بالکل باپ کی کاپی۔۔رنگ روپ نقش ہر چیز میں باپ کا ثانی۔۔۔جو بھی دیکھتا بچی کی خوبصورتی کو سراہے بغیر نا رہ پاتا۔اس میں صوفیہ کی محنت کا تو کوئی عمل دخل نہیں تھا لیکن اسے۔بہت طاقت اور فخر کا احساس ہوتا

"یہ بالکل تمہارے جیسی ہے۔۔۔وہی ناک نقشہ۔۔۔وہی نمکین رنگت" حبیبہ دوبارہ ملنے کے لئے آئی تو زرمین کو دیکھ کر بولی۔زرمین تین مہینے کی ہو رہی تھی اور اب اس کی باپ سے مشابہت مزید واضح ہونے لگی تھی۔حبیبہ نے اسے گود میں لے رکھا تھا اور بہت نزاکت سے اس کا گال وقفے وقفے سے سہلاتی تھی۔صوفیہ نے اس کے ہاتھ سے زرمین کو پکڑ لیا

"میری بیٹی تھی۔۔میرے جیسی ہی ہونی تھی۔۔اب بابرہ شریف جیسی تو ہونے سے رہی" اس نے بظاہر مسکراتے ہوئے کہا تھا۔جیبہ نے اس کا چہرہ دیکھا۔کمرے میں ان دونوں کے سوا کوئی نہیں تھا

"یہی تو میں کہہ رہی ہوں کہ بالکل تمہارے جیسی ہے۔۔۔بہت پیاری اور تیکھی سی" جیبہ کا نادازِ صلح جو تھا

"جی بھابھی میں بہت اچھی طرح سمجھ رہی ہوں۔۔آپ کیا کہنا چاہتی ہیں" صوفیہ نا چاہتے ہوئے بھی طنز کر گئی تھی۔یہ عورت اسے سلگا کر رکھ دیتی تھی۔اس کے سامنے نجانے کون سا احساسِ کمتری اس کے سارے وجود پر چھا جاتا تھا۔

"کیا بات ہے صوفیہ۔۔میں نے محسوس کیا ہے تم بہت طنزیہ سی ہوتی جا رہی ہو۔۔میری کوئی بات بری لگی ہے کیا" جیبہ سارے معاملات آج ہی نبٹانے کے چکر میں تھی

"نہیں بھابھی۔۔میں طنزیہ نہیں ہو رہی۔۔یہ دراصل آپ ہیں جس نے طنز کی ابتدا کی تھی۔۔" وہ چڑ کر بولی

"لیکن میں نے ایسا کیا کہہ دیا جو تمہیں اتنا برا لگ گیا۔۔؟" اس نے حیرانی سے سوال کیا

"سارے زمانے کو زمین کی مشابہت کاشف جیسی لگتی ہے اور آپ کو یہ میرے جیسی لگ رہی ہے" وہ اسی انداز میں بولی تھی۔جیبہ مزید حیران ہوئی

"اس میں برا ماننے والی کیا بات ہے۔۔۔میں نے تو۔۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ صوفیہ نے اس کی بات کاٹ دی

"آپ یہی کہنا چاہتی ہیں کہ زمین خوبصورت نہیں ہے"

"ارے بخدا نہیں۔۔۔میں یہ کہہ رہی ہوں کہ یہ بالکل تمہارے جیسی خوبصورت ہے۔۔" وہ زِچ ہوئی تھی یا شاید زِچ ہونے کی اداکاری کر رہی تھی۔صوفیہ نے گہری سانس بھر کر اپنے بلا وجہ عود کر آنے والے غصے پر قابو پایا

"یہی طنز ہے آپ کا۔۔سمجھیں آپ۔۔" وہ گرا کر بولی تھی۔جیبہ مے حیرانی سے اس کی جانب دیکھا پھر وہ اپنا پرس اٹھا کر اٹھ کھڑی ہوئی تھی

"تم پاگل ہو۔۔بالکل پاگل۔۔میں تم سے دور رہوں یہی بہتر ہے" وہ کمرے سے باہر نکلی تھی۔صوفیہ نے اس کی پست کی جانب دیکھتے ہوئے ناک چڑھائی تھی پھر نجانے اس کے دل میں کیا سمائی۔جیبہ کے پیچھے گئی اور بولی

"میرے شوہر سے بھی دور رہو" جیبہ نے مڑ کر اس کی جانب دیکھا،دیکھتی رہی پھر مسکرائی۔۔چبھتی ہوئی تلخ،طنزیہ اور ذو معنی مسکراہٹ

"یہ ناممکن ہے میری جان۔۔اُس سے دور نہیں رہ سکتی میں" وہ کہہ کر رکی نہیں تھی بلکہ مسکراتی ہوئی آگے بڑھ گئی تھی۔اس کا اس قدر کھلا ڈلا اعتراف صوفیہ کو جی جان سے سلگا گیا تھا۔وہ اس عورت کو قتل کر دینا چاہتی تھی لیکن بے بس تھی۔

☆ ☆ ☆

اس نے رانیہ کی اردو کی کتابیں کھول کر اپنے سامنے رکھیں پھر صفحات لپٹ کر دیکھتی رہی۔۔اسے بیزاری ہو رہی تھی۔اس مضمون کو پڑھانے کے لئے اسے خود پہلے ایک گھنٹہ پڑھنا پڑتا تھا پھر ہی وہ اس قابل ہو سکتی تھی کہ رانیہ کو اچھے طریقے سے پڑھا سکتی تھی۔وہ چند لمحے ایسے ہی بیٹھی رہی پھر اسے سلیم کا خیال آیا تھا۔وہ اس سے بھی تو مدد لے سکتی تھی۔بے شک وہ صرف ایف اے پاس تھا لیکن یہ کتابیں بھی تو انٹر کی ہی تھیں اور پھر اسے اردو پر اچھا عبور حاصل تھا۔وہ شاعری کرتا تھا،کہانیاں لکھتا تھا۔اتنا تو قابل تھا ہی کہ وہ اردو پڑھانے کے لئے اس کی کوئی معاونت کر سکتا۔نینا نے کتابیں سمیٹیں۔ڈوپٹہ اٹھا کر کندھے پر پھینکا اور چپل پاؤں میں اڑستے ہوئے کمرے سے باہر نکل آئی۔امی اپنے کمرے میں تھیں شاید نماز پڑھ رہی تھیں اور زری شاید واش روم میں تھی کیونکہ پانی گرنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔نینا نے دروازہ بجا کر اسے نیچے جانے کا بتایا اور سیڑھیاں اتر آئی۔شام اتر آئی تھی لیکن ابھی تاریکی مکمل طور پر نہیں پھیلی تھی۔اسے یقین تھا کہ اس وقت سلیم اپنی دوکان پر مصروف ہوگا۔اس نے آخری سیڑھی پر ڈوپٹے کی پوزیشن ذرا درست کی پھر لمبے لمبے قدم اٹھاتی سلیم کی بیٹھک نما دوکان میں آ گئی۔وہ اپنا کھاتا کھولے موبائل کان سے لگائے بیٹھا تھا۔پچیس تاریخ کے بعد وہ حساب کتاب کی پڑتال کر کے ان تمام چیزوں کا آرڈر فون پر ہی دے دیا کرتا تھا جو درکار ہوتی تھیں۔شام تک بڑے کریانے کے اسٹور کا لڑکا اپنی سوزوکی میں اس کا مطلوبہ سامان بھر کر ڈیلیور کر جاتا تھا سلیم بھی موقع پر دائیگی کر دیتا۔یہ اس کے لئے بہت سہولت ہو گئی تھی کہ فون پر ہی کام ہو جاتا تھا۔کہیں جانے کی مشکل تھی نا کسی کا احسان لینا پڑتا تھا۔سامان چھوڑ کر جانے والا لڑکا خود ہی اس کے ساتھ مدد کرواتے ہوئے سامان دوکان کے اندر رکھوا دیتا تھا۔وہ اسی حساب کتاب میں مشغول تھا۔نینا کو دیکھ کر ہی اس نے جان بوجھ کر با آوازِ بلند کہا تھا

”ہاں بھئی ہاں۔۔چلی ملی اس بار مت بھیجنا۔۔میری دوکان میں چوہیا گھس آتیں ہیں اور ساری چلی ملی کھا جاتی ہیں۔اس بار ایک کارٹون بھی نا آئے سامان میں۔۔یاد رکھنا“ وہ تاکید کر رہا تھا۔نینا نے خود ہی کاؤنٹر کا دروازہ ہٹایا اور اندر داخل ہو گئی

”مت منگواؤ چلی ملی۔۔۔میں بھی تمہارے ابو کو جا کر بتاتی ہوں کہ ان کا لڑکا کسی لڑکی کی محبت میں عجیب وغریب شاعری کرتا رہتا ہے اور پھر فرضی ناموں سے مجھ غریب سے مختلف میگزینز کو بھجواتا ہے۔۔۔اور یہ بھی بتاؤں گی کہ وہ لڑکی ہماری ذات برادری کی بھی نہیں ہے جس کے لئے سلیم صاحب شاعری کرتے ہیں اور یہ بھی کہوں گی کہ سلیم گھر سے بھاگ کر اس کے ساتھ شادی کرنے کا ارادہ رکھتا ہے“ وہ دھمکی آمیز انداز میں کہہ رہی تھی۔سلیم نے سٹپٹاتے ہوئے ادھر اُدھر دیکھا کہ کوئی قریب سن تو نہیں رہا پھر اسے گھور کر بولا

”اللہ بچائے تم سے نینا۔۔۔رائی کا پہاڑ۔۔لفظ سے افسانہ۔۔۔دھاگے سے رضائی اور ورق سے پوری کتاب بنا لیتی ہو تم۔۔۔سو چڑیلیں مری تھیں تو تم پیدا ہوئی تھی۔

”ہاں تو فائدہ ہوا نا۔۔سو چڑیلیں ختم ہوئی دنیا سے۔۔۔میرا دنیا میں آنا کس قدر مبارک ثابت ہوا۔۔اور ایسے ہی منہ پھاڑ کر نا کہہ دیا کرو۔۔پہلے الحمدوللہ کہا کرو اور پھر ماشاءاللہ بھی کہا کرو۔۔۔نظر لگتے پتا تھوڑی چلتا ہے“ وہ واقعی ڈھیٹ تھی۔سلیم نے زوردار آواز کے ساتھ کھاتے والا رجسٹر بند کیا

"اپنی آمد کا مطلب بتاؤ اور جاؤ یہاں سے۔۔۔میں ویسے بھی تم جیسی خود غرض لڑکی سے زیادہ بات وات نہیں کرنا چاہتا۔۔۔" وہ ناک چڑھا کر بولا تھا۔نینا نے آنکھیں پھاڑ کر اسے دیکھا

"سلیم۔۔۔اتنی بدتمیزی۔۔۔؟" اس نے مصنوعی حیرانی کا اظہار کرتے ہوئے آنکھیں پھیلائیں

"بدتمیزی نہیں۔۔۔ادلے کا بدلہ۔۔۔تم بھی تو یہی کرتی ہو۔تمہیں میں نے کل کہا تھا کہ رات کو آنا تمہیں ایک چیز دکھاؤں گا لیکن تم آئی نہیں۔۔۔اب اپنا کوئی کام ہے تو فوراً آ گئی ہو۔۔۔" وہ واقعی ناراض لگتا تھا

"میں رات کو آئی تھی شہزادہ سلیم لیکن تم سو چکے تھے۔۔۔میں خالہ کے پاس بیٹھ کر واپس آ گئی" اس نے وضاحت کی۔سلیم نے اس کی جانب دیکھا آیا وہ سچ کہہ رہی ہے یا جھوٹ۔۔وہ جھوٹ تو بولتی نہیں تھی

"تمہاری رات تہجد کے وقت ہوتی ہے کیا۔۔میں انتظار کر کے دس بجے سویا تھا۔مزید کتنا انتظار کرتا۔سارا دن کا تھکا ہوا ہوتا ہوں۔۔جلدی نیند آ جاتی ہے۔۔" اس نے بھی وضاحت دی تھی۔

"آجکل دس بجے کون سوتا ہے سلیم صاحب۔۔اور میں بھی فارغ تو نہیں ہوتی۔۔۔اسائنمنٹ بنا رہی تھی۔اس سے فارغ ہوئی تو نیچے آ گئی پھر آنٹی زبیدہ روک کر کھڑی ہو گئیں۔۔انہوں نے باتیں کرنی شروع کر دیں تو بیس پچیس منٹ لگ گئے" وہ اکتا کر بولی تھی۔اسے وضاحتیں دینے سے چڑ تھی

"اچھا خیر چھوڑو۔۔اب بتا دو۔کیا دکھانا تھا" وہ صلح جو انداز میں پوچھ رہی تھی۔سلیم نے اس کی جانب دیکھا پھر اس کے چہرے کے تاثرات دیکھ کر اس نے بھی مصنوعی ناراضی ختم کی تھی

"نہیں تم گھر آنا۔۔یہاں نہیں دکھا سکتا۔۔۔تم بتاؤ کیا لینے آئی تھی اور یہ ہاتھ میں کیا پکڑا ہے" وہ اس کے ہاتھ میں پکڑی کتابوں کی جانب اشارہ کر کے پوچھ رہا تھا

"یہ اردو کی کتاب ہے۔۔۔وہ جو نئی ٹیوشن ملی تھی نا۔۔انہوں نے اردو پڑھانے کو بھی بول دیا ہے اور اردو میری کتنی اچھی ہے۔۔تم جانتے ہی ہو۔۔مجھ سے تو ٹرگنومیٹری کروا لو۔۔الجبرا سیکھ لو۔۔۔یہ اردو کہاں پڑھانی آتی ہے مجھے لیکن رانیہ کی امی کہتی ہیں کہ کچھ دن اردو پڑھا دو۔۔تم سے مدد لینے آئی تھی" وہ اپنا مسئلہ بیان کرنے لگی تھی۔سلیم اس کے ہاتھوں کی جانب ہی دیکھ رہا تھا جن میں کتابیں دبی تھیں

"تم انکار کر دو نا۔۔اتنا خوار ہونے کی ضرورت کیا ہے۔۔۔تمہاری اپنی پڑھائی اتنی مشکل ہے۔۔اپنا پڑھو گی یا اپنی اسٹوڈنٹ کا پڑھو گی" وہ چڑ کر بول رہا تھا

"انکار کیا تھا میں نے۔۔۔لیکن وہ اتنی محبت سے اصرار کر رہی تھیں۔۔مجھے حامی بھرنی پڑی۔مروت بھی کوئی چیز ہوتی ہے سلیم صاحب" وہ ناک چڑھا کر بولی۔سلیم کے چہرے پر مسکراہٹ چمکی

"ہمیں کیا پتا مروت کیا ہوتی ہے۔۔۔ہمارے ساتھ کبھی برتی ہو تم نے تو ہمیں پتا ہو نا" وہ کندھے اُچکا کر بولا۔
"سلیم تم جتنا وقت بے تکی باتیں کرنے میں ضائع کرتے ہو نا۔۔اتنی دیر میں انسان پڑھ لکھ کر ایم اے پاس کر آتا ہے۔" وہ مزید چڑ کر بولی

دیکھا۔۔اسی لئے میں نے کہا کہ ہمیں کیا پتا مروت کیا ہوتی ہے۔۔۔یہ نایاب چیز تو تم اپنے اسٹوڈنٹس اور ان کے گھر والوں پر ضائع کر آتی ہو"سلیم بھی اسی کے انداز میں بولا تھا۔نینا نے جواب میں کچھ کہنا چاہا تو سلیم نے ہاتھ سے اشارہ کر کے اسے روک دیا
"میرے پاس پرانی گائیڈ بکس پڑی ہوئی ہیں۔۔۔تم رات کو آؤ گی نا تو میں تمہیں دے دوں گا لیکن جلدی آنا"سلیم نے کہا پھر کاؤنٹر کے دراز میں پہلے سے رکھے گئے چلی ملی کے پیکٹ نکال کر اسے دے دئے تھے۔اس نے جھپٹنے کے انداز میں پکڑے اور شکریہ ادا کئے بناء کھول کر کھانے لگی تھی



"زری تم نے عصر کی نماز پڑھ لی؟" وہ موبائل ہاتھ میں لے کر لاؤنج میں بیٹھی ہی تھی کہ امی نے آ کر پوچھا۔اس نے نفی میں گردن ہلاتے ہوئے فیس بک کی دنیا میں قدم رکھا
"وقت پر نماز تو ادا کر لیا کرو تم دونوں۔۔اتنی بڑی تو ہو گئی ہو اب کہ یہ بات مجھے بار بار یاد نا کروانی پڑے" امی نے ناپسندیدگی سے اس کو دیکھتے ہوئے کہا۔زری نے ناک چڑھائی
"امی ابھی تو اذان ہوئے پندرہ منٹ ہی ہوئے ہیں۔۔۔پڑھ لیتی ہوں۔۔۔نہا کر آئی تھی تو بال ذرا گیلے ہیں۔تھوڑے سے خشک ہو جائیں تو پڑھتی ہوں نماز" وہ اسکرول ڈاؤن کرتی ہوئی موبائل اسکرین میں گم تھی۔
"ٹھیک ہے لیکن اب اس موبائل میں ہی گم مت رہنا۔نماز پڑھ لینا۔۔بلا وجہ نماز قضا کرنے کا فائدہ۔۔؟" وہ اس کے لمبے بھورے بالوں کو بغور دیکھتے ہوئے تاکید کر رہی تھیں۔اس کے بال بہت خوبصورت تھے اور وہ ان کا خیال بھی بہت رکھتی تھی۔وہ غلط نہیں کہہ رہی تھی۔ان میں نمی چمک تو رہی تھی۔انہوں نے دل ہی دل میں بیٹی کے بالوں کی خوبصورتی کو سراہا پھر انہیں دوسری بیٹی کی یاد آئی
"نینا کدھر ہے۔۔اب تک سو رہی ہے؟" انہوں نے ایک نظر ان کے کمرے کی جانب دیکھا
"نہیں۔۔وہ نیچے اتری تھی۔۔سلیم کے پاس گئی ہو گی چلی ملی لینے" زری لاپرواہ مگن سے انداز میں بولی۔امی کو یکدم جیسے کچھ یاد آیا۔ابا نے کچھ تاکید کی تھی۔اشاروں اشاروں میں انہیں کیا باور کروانا چاہا تھا۔وہ اچھی طرح سمجھ گئی تھیں
"یہ لڑکی کب سدھرے گی۔۔۔اب کوئی بچی تو نہیں رہی کہ جب چاہے منہ اٹھا کر گھر سے باہر نکل جائے" وہ ناپسندیدگی کا اظہار کر رہی تھیں۔زری ٹیکسٹ کرنے میں مگن ہو گئی تھی۔اس کی انگلیاں تیزی سے ٹچ اسکرین پر چل رہی تھیں۔اس کا سارا دھیان موبائل میں ہی تھا لیکن امی کی بات کا جواب دینا بھی ضروری تھا۔

"آپ کو پتا ہی ہے اسے چپس جوس اور چلی ملی کھائے بغیر سکون نہیں آتا۔۔وہی لینے گئی ہوگی۔۔آجائے گی ابھی"

"ابھی آجائے تو اچھا ہے" انہوں نے جیسے خود کلامی کی

"کیا ہوگیا ہے امی۔۔کون سا پہلی بار گئی ہے۔۔۔دن میں کئی بار جاتی ہے۔۔آپ جانتی ہی ہیں سلیم کے پاس جائے بغیر اسے سکون نہیں ملتا" زری نے تسلی دی تھی۔

"یہی تو غلط بات ہے۔۔بلاوجہ منہ اٹھا کر جب جی چاہے دوکانوں پر گھومتے رہنا کون سی اچھی بات ہے۔۔وہ سلیم کی دوکان ہے اس کا میکہ نہیں ہے۔" امی چڑ کر بولی تھیں۔اب کی بار زری نے سر اٹھا کر انہیں دیکھا۔وہ کافی ناخوش اور الجھی ہوئی نظر آتی تھیں۔زری نے سوالیہ انداز میں انہیں دیکھا۔نینا کی شروع سے یہی روٹین تھی لیکن امی نے پہلے کبھی تو نہیں ٹوکا تھا۔

"اب تم کیا منہ اٹھا کر مجھے دیکھنے لگی ہو۔۔چلو رکھو اپنی اس جڑواں بہن کو ادھر اور نماز ادا کرا کرو" انہوں نے اس کے موبائل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا تھا اور کمرے سے باہر نکل گئی تھیں۔انہیں نجانے کیوں اتنا غصہ آرہا تھا۔زری ان کے انداز پر حیران تو ہوئی لیکن اس موضوع پر مسلسل سوچتے رہنے کا وقت اس کے پاس نہیں تھا۔وہ دوبارہ سے موبائل میں گم ہوگئی تھی



"ترنگ ہے؟" شوکت بھائی نے شٹر کے نیچے سے دکان کے اندر نگاہ دوڑاتے ہوئے پوچھا تھا۔سلیم وہیل چیئر پر آرام دہ حالت میں بیٹھا ستانے کی کوشش کر رہا تھا۔سہ پہر کے وقت بعض اوقات وہ دوکان بند بھی کر دیا کرتا تھا یا کبھی اماں آکر کاؤنٹر سنبھال لیتیں اور وہ آدھ پونا گھنٹہ ستا لیا کرتا تھا اور اگر کچھ لکھنے کا دل چاہتا تب بھی یہی وقت مناسب ترین تھا لیکن آج اماں بھی گھر نہیں تھیں۔لکھنے کا من بھی نہیں تھا لیکن سستی سی چھائی ہوئی تھی اسی لئے وہ تھوڑا سا شٹر گرا کر وہیں اخبار منہ پر رکھ کر بیٹھا رہا تھا

شوکت بھائی کی آواز پر چہرے پر سے اخبار ہٹا کر اس نے ان کی جانب دیکھا پھر اس ادھ سوئی کیفیت میں بھی شرارت اس کے دل میں گدگدی کرنے لگی تھی

"ترنگ ہی ترنگ ہے جی۔۔۔بتائیے کیا کر کے دکھاؤں۔۔بھنگڑا ڈالوں یا لڈی پیش کروں یا دھمال پسند کریں گے؟" شوکت بھائی اس کی بات پر ہنسے

"آپ کی ذاتی ترنگ کی بات نہیں کی میں نے سلیم صاحب۔۔۔۔چائے والے دودھ کی بات کر رہا ہوں" انہوں نے وضاحت کی سلیم نے وہیل چیئر گھما کر آگے کی پھر بولا

وہ والا "ترنگ" تو نہیں ہے۔" اس نے بائیں ہاتھ سے جماہی روکتے ہوئے کہا تھا۔شوکت بھائی نے لکڑی کے چوکھٹے کے ساتھ اوپر کی جانب لٹکتی ہوئی مختلف تھیلیوں کی طرف دیکھا تھا۔ڈرجنٹ پاؤڈرز۔۔شیمپو۔۔انسٹنٹ ڈرنک کے پاؤڈرز۔۔۔کافی چیزیں لٹک رہی تھیں لیکن چائے میں ملانے والا پاؤڈر نہیں تھا۔انہوں نے مایوسی سے سر ہلایا

" یار چائے کی طلب ہو رہی تھی اور تمہارے پاس ایوری ڈے بھی نہیں ہے" سلیم نے بھی گردن ذرا باہر نکال کر دیکھنے کی کوشش کی۔مطلوبہ وائٹنر واقعی ختم ہوا تھا

" خشک دودھ ہے تو وہ دے دو" شوکت بھائی اب اندر نظریں دوڑا رہے تھے۔

" ہے تو سہی ۔۔۔لیکن شاید آپ کے لئے نہیں ہے" اس نے وہیل چئیر کو گھما کر پیچھے کی جانب کیا تھا

" کیوں بھئی ۔۔۔کیوں" ان کے چہرے پر حیرت نمودار ہوئی

" کیوں کہ پاکستان کا ہر تیسرا بچہ آئرن کی کمی کا شکار ہے ۔۔۔وہ آپ کا بھی ہو سکتا ہے" اس نے خشک دودھ کا پیکٹ ان کے سامنے کاؤنٹر پر رکھتے ہوئے اس برانڈ کے اشتہاری پروگرام کی نقل کی تھی۔شوکت بھائی ہنسے

" اوہ نہیں بھائی ۔۔میرا نہیں ہو سکتا۔۔شکر ہے میرے تو دو ہی بچے ہیں ۔۔۔تیسرا ہوتا تو آئرن کی کمی کا شکار ہوتا" انہوں نے پیکٹ اٹھا کر ادائیگی کی تھی۔اسی دوران خالو (نینا کے والد) دوکان کی جانب آتے دکھائی دیئے۔سلیم مودب سا ہو کر بیٹھ گیا تھا۔سارے محلے کے ساتھ ہلڑ بازی ہنسی مذاق کرنے والا سلیم اپنے خالو کے سامنے ایک تہذیب یافتہ تمیز دار لڑکا نظر آنے کے ہر ممکن کوشش کیا کرتا تھا۔

" گولڈ لیف ہے؟ ۔۔۔" خالو نے اپنی مطلوبہ سگریٹ کی ڈبیا کے متعلق پوچھا تھا۔شوکت بھائی نے ذو معنی انداز میں سلیم کا چہرہ دیکھا

" جناب گولڈ لیف نہیں ۔۔۔پوچھئے سنہرا پتہ ہے؟ ۔۔۔" خالو نے سوالیہ انداز شوکت بھائی کا چہرہ دیکھا تھا

"سلیم صاحب کو اشاروں کی زبان سمجھ میں آتی ہے ۔۔بات کو گھما پھرا کر کرنے میں ان کا کوئی ثانی نہیں ۔۔ابھی میں نے چائے کے لئے" ترنگ" مانگا تو بولے ۔۔۔۔" شوکت بھائی چند منٹ پہلے کی بات مزے لے کر بتانے لگے۔سلیم نے انہیں آنکھوں ہی آنکھوں میں ٹوکا تھا۔وہ خالو سے بہت مرعوب رہتا تھا۔ایک وہی تو انسان تھے سارے محلے میں جن سے وہ خائف رہتا تھا۔ابھی ترنگ والی بات ختم نہیں ہوئی تھی کہ مختار بھائی بھی آ کر کھڑے ہو گئے۔سلیم نے سگریٹ کی ڈبی نکال کر کاؤنٹر پر رکھ دی تھی لیکن شوکت بھائی کی بات ختم نہیں ہوئی تھی اس لئے اس نے خالو کو متوجہ نہیں کیا تھا۔وہ ترنگ کے بعد آئرن کی کمی والی بات بھی بتانے لگے تھے۔سلیم کو دل ہی دل میں شرمندگی محسوس ہوئی۔وہ خالو کے ساتھ اتنا بے تکلف نہیں تھا۔ان کی بات ختم ہوئی تو مختار بھائی بولے

" ارے یہ تو کوئی بات ہی نہیں ہے ۔۔مزے کی بات میں بتاتا ہوں آپ کو ۔۔۔وقار آصف ہیں ناوہ نکڑ والے ۔۔ان کا بڑا بیٹا کافی شرارتی ہے ۔۔پرسوں واپسی پر اسکول سے کسی سے جھگڑا ہو گیا۔۔بچوں میں مارا ماری ہو گئی ۔۔وہ بھی بازو چھلوا کر گھر آیا۔۔انہوں نے چھوٹے بیٹے کو بھیجا کہ سلیم سے ڈیٹول لے آؤ۔سلیم میاں نے ڈیٹول کی بجائے "کمفرٹ" ( کپڑوں کی دھلائی کے بعد ڈالنے والی خوشبودار محلول ) دے دیا۔۔کہ ٹی وی پر تو یہی دکھاتے ہیں کہ ہر دھلائی کے بعد کمفرٹ لگانا چاہیئے" مختار بھائی ایسے بتا رہے تھے جیسے کوئی بہت ہی خوشگوار بات ہو۔شوکت بھائی بھی سن کر ہنس دیئے لیکن خالو کے چہرے پر مروت والی مسکراہٹ کی رمق ہی چمکی اور غائب ہو گئی

" باتوں کا ہی تو کھاتے ہیں یہ ۔۔۔ورنہ اس دوکان میں رکھا ہی کیا ۔۔ڈھنگ کی کوئی چیز تو ملتی نہیں ہے ۔۔" خالو نے طنزیہ انداز

میں کہا تھا۔ان کا چہرہ بالکل سپاٹ تھا۔انہوں نے سگریٹ کی ڈبیا اٹھا لی تھی

"برخوردار باتوں کی بجائے کام پر دھیان دیا کرو۔۔یہی دوکان کل پونجی ہے تمہاری۔۔گپیں مارنے اور کرکٹ کھیلنے سے فرصت ملے تو اس پر دھیان دو ورنہ جو چار پیسے آتے ہیں وہ بھی آنے بند ہو جائیں گے" اپنے بھرے ہوئے والٹ سے پیسے نکالتے ہوئے وہ اسے مشورہ دے رہے تھے۔اس نے بدقت مسکراتے ہوئے سر ہلایا۔اسے کچھ عجیب سا لگا تھا۔خالو کم گو تھے۔اس کے ساتھ تو ایک طرف اس کے اماں ابا سے بھی بہت لئے دئے انداز میں بات کرتے تھے لیکن ایسا رعونت بھرا انداز بھی کبھی نہیں اپنایا تھا۔اس کی دوکان پر بھی کم و بیش ہی آتے تھے لیکن بات ہمیشہ نرم انداز میں کرتے تھے۔آج ان کا انداز سلیم کو کچھ سنجیدہ اور طنزیہ سا لگا۔وہ چپ سا ہو گیا۔ان کا انداز اس کی سمجھ سے بالا تر تھا۔



"واقعی۔۔۔؟" سمیع نے حیرانی سے اسکا چہرہ دیکھا۔یہ خبر اس کے لئے غیر متوقع اور زیادہ اچھی بھی نہیں تھی۔

"میری طبیعت کچھ دنوں سے نارمل نہیں رہتی۔۔نیند بھی پوری کرتی ہوں مگر سر بھاری رہتا ہے۔۔متلی کی سی کیفیت محسوس ہوتی ہے۔۔بیزاری چھائی رہتی ہے۔۔شک تو مجھے بھی تھا لیکن آج کنفرم ہو گیا۔" شہرین خود بھی کنفیوژڈ سی تھی

"ایک ذرا سی متلی سے یہ تصدیق کیسے ہو گئی یار کہ گڈ نیوز ہے۔۔۔کیسی بچوں جیسی باتیں کرتی ہو" وہ مصنوعی انداز میں مسکراتا ہوا اکتا کر بولا۔اسے دوسرے بچے کی خواہش نہیں تھی۔

"اماں رضیہ سے بات کی تھی وہ بھی یہی کہہ رہی تھیں" شہرین کا انداز ابھی بھی ویسا ہی تھا

"اوہ اچھا اچھا۔ماں رضیہ نے تو ایم بی بی ایس کیا ہوا ہے۔۔میں بھول ہی گیا تھا۔لاؤ وہ پریسکرپشن بھی دے دو جس میں انہوں نے ملٹی وٹامنز اور آئرن سپلیمینٹ لکھ کر دئے ہیں۔۔کل آفس سے واپسی پر لیتا آؤں گا" وہ اسے چڑا رہا تھا اور ساتھ ہی ریموٹ سے ٹی وی کی آواز اونچی کی تھی۔شہرین نے اسے مصنوعی ناراضی سے گھور کر دیکھا پھر مسکرائی تھی

"ایم بی بی ایس کی بات نہیں ہے۔۔۔سیانی عورت ہیں۔تجربہ بھی کوئی چیز ہوتی ہے۔۔۔وہ اپنے تجربے کی بنیاد پر کہہ رہی تھیں" شہرین نے ریموٹ اٹھا کر دوبارہ سے ٹی وی کی آواز دھیمی کی۔

"تجربہ اور چیز۔۔۔؟" اس نے برا سا منہ بنایا

"یہ دراصل ان غلطیوں کا نام ہوتا ہے جو انسان اپنی زندگی میں خود کرتا ہے لیکن شرمندگی سے بچنے کے لئے دوسروں کو اپنے کارنامے کہہ کر سناتا ہے۔۔۔شہرین سمیع! یہی جدید زندگی کا اصول ہے" اس نے اس کے ہاتھ سے ریموٹ چھیننے کی کوشش کرتے ہوئے کہا تھا۔شہرین نے ہاتھ اپنے پیچھے کر لیا

"سمیع وہ ٹھیک کہہ رہی تھیں۔۔مجھے بھی لگتا ہے کہ گڈ نیوز ہے۔۔۔اتنی مارننگ سک نیس ہوتی ہے آجکل۔نوزیا (متلی کی کیفیت)

فیل ہوتا ہے.بہت" شہرین نے ریموٹ ابھی بھی اسے نہیں دیا تھا

"تم نے مجھے پہلے کیوں نہیں بتایا۔۔۔میں کسی اچھے نیورو سرجن سے ٹائم لیتا ہوں۔۔۔سر درد کے بعد اب نوزیا بھی رہنے لگا ہے۔۔۔یہ کوئی اچھی بات تو نہیں ہے"سمیع کے چہرے پر فکرمندی چھلکنے لگی تھی

"نہیں مجھے گائنا کولوجسٹ سے ملنا ہے۔۔تم ڈاکٹر بشریٰ صفدر سے ٹائم لو۔۔۔"شہرین نے ریموٹ اسے دینے کے لئے ہاتھ آگے کیا تھا۔

"پہلے مجھ سے تو مل لو اچھی طرح۔۔۔میری طرف تو شاید عرصے سے دیکھا بھی نہیں ہے تم نے"سمیع نے ریموٹ کی بجائے اسکا ہاتھ پکڑلیا تھا۔وہ شکوہ کر رہا تھا۔شہرین کو فی الوقت شوہر کے جذباتی سہارے کی بہت ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔

"آئی ایم سوری سمیع لیکن یقین کرو میں خود اب اس صورتحال سے تھک گئی ہوں۔۔میں نکلنا چاہتی ہوں اس اینزائیٹی سے۔۔۔میں بھی خوش ہونا چاہتی ہوں۔۔صرف تمہارے اور ایمن کے بارے میں سوچنا چاہتی ہوں۔۔میرا دل چاہتا ہے کوئی بات مجھے پریشان نا کرے۔کسی بیماری کا خیال مجھے پریشان نا کرے۔۔"

"تمہیں کوئی بیماری نہیں ہے۔۔تمہیں صرف میری محبت کا مرض لاحق ہے اور تمہاری سب بیماریوں کا شافی علاج میں ہوں۔۔تم اگر سب فضول قسم کی سوچیں ترک کر کے صرف میرے بارے میں سوچا کرو تو تمہیں کسی ڈاکٹر سے ٹائم نا لینا پڑے" وہ بہت محبت سے اس کی جانب دیکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔شہرین نے سر ہلایا تھا۔اسے سمیع کی بات سے اتفاق تھا۔

"تم میرے لئے دعا کرتے ہونا" وہ اس کے ہاتھ کے لمس کو محسوس کرتے ہوئے پوچھ رہی تھی

"تمہارے لئے نہیں کروں گا تو کس کے لئے کروں گا یار" وہ ہارے ہوئے انداز میں بولا تھا۔شہرین کو اماں رضیہ کی بات پر پختہ یقین ہوا تھا۔اسے واقعی ہیرے جیسا شوہر ملا تھا



"آپ ہمیں بھی ساتھ لے چلتے۔۔میں اور زرمین آپ کے بغیر اداس ہو جائیں گے" کاشف کے کپڑوں کے سوٹ کیس کو لاک کرتے ہوئے وہ افسردگی سے بولی تھی۔کاشف بیڈ پر بیٹھا موزے پہن رہا تھا۔پندرہ منٹ میں اسے ائرپورٹ کے لئے نکلنا تھا۔

"یہ ایک بزنس ٹرپ ہے یار۔۔تم میرے ساتھ جاتی تو بور ہو جاتی۔۔میں نے مجید بھائی سے کہا تھا کہ وہ اپنی فیملی کو بھی تیار کر لیتے تو پھر میں تمہیں بھی ساتھ لے جاتا لیکن حبیبہ نے انکار کر دیا" موزوں کے بعد اب وہ رسٹ واچ باندھ رہا تھا

اچھا ہوا۔۔اس کے ساتھ جانا بھی نہیں تھا مجھے" وہ ناک چڑھا کر بولی۔کاشف ذومعنی ہنسی ہنسا

"اتنی اچھی خاتون ہے یار۔۔تم پتا نہیں کیوں اتنا خار کھاتی ہو" وہ اسے چڑا رہا تھا

"ہر وہ خاتون جو آپ کو اچھی لگتی ہے۔۔۔ہاں میں اسے سے خار کھاتی ہوں۔۔۔کرلیں جو کرنا ہے" وہ محبت بھرے مان سے بولی

تھی۔زرمین کی پیدائش نے اسے کے پاؤں کے نیچے کی زمین کو کنکریٹ کا بنا دیا تھا۔وہ خود کو بہت بہت مضبوط سمجھنے لگی تھی۔بی بی جان کی کہی ہر بات سچ ثابت ہو رہی تھی۔زرمین کی آمد اور اس کی ہر درجہ محبت نے اس کے شوہر کے دل میں اس کا قلعہ کافی مضبوط کر دیا تھا۔

"اتنی محبت کرتی ہو مجھ سے" وہ اب پرفیوم اسپرے کر رہا تھا

"آپ کی سوچ سے بھی زیادہ" صوفیہ نے اعتراف کیا تھا۔یہ حقیقت تھی کہ ہر گزرتے دن کے ساتھ اس کے دل میں کاشف کی محبت مزید سے مزید تر ہوتی جاتی تھی۔وہ ایک ہفتے کے لئے دوبئی جا رہا تھا اور اس کی جدائی کے متعلق سوچ کر صوفیہ کا دل بیٹھا جا رہا تھا

"نا کرو یار۔۔۔۔جب شوہر گھر سے دور جا رہا ہو۔۔وہ بھی ایک ہفتے کے لئے تو ایسی باتیں نہیں کیا کرتے۔۔۔اسے آسان الفاظ میں ظلم کہتے ہیں" وہ پلٹ کر اس کی جانب آیا تھا اور اس کے کندھوں پر ہاتھ رکھا تھا

"اسے ظلم نہیں کہتے۔۔ظلم اسے کہتے ہیں جو آپ کر رہے ہیں۔۔مجھے ساتھ نا لے جا کر۔۔ایک ہفتہ تھوڑا نہیں ہوتا۔۔" وہ دلگیر لہجے میں بولی تھی۔کاشف نے اپنا سر کے سر کے ساتھ مس کیا

"مجھے احساس ہے۔۔لیکن جانا بھی ضروری ہے نا۔۔۔۔۔میری بیٹی بہت خوش قسمت ہے۔۔اس کی پیدائش کے بعد سے اب تک مجھے لاکھوں کا منافع ہوا ہے۔۔میں اپنے بزنس کا دائرہ بڑھا رہا ہوں۔۔دبئی ایک بہت بڑی مارکیٹ ہے۔۔مجھے بہت اچھی آفرز آ رہی ہیں۔۔میں ان کا فائدہ اٹھانا چاہتا ہوں،،بس اسی لئے دل پر پتھر رکھ کر جا رہا ہوں" وہ وضاحت دے رہا تھا۔

"میں سمجھ سکتی ہوں کہ کوئی ٹھوس وجہ ہوگی نا جو آپ جا رہے ہیں لیکن اپنا خیال رکھئے گا اور ہمیں یاد رکھئے گا۔۔روز فون کرنا مت بھولنا۔۔ورنہ میں اور میری بیٹی ناراض ہو جائیں گے" وہ لاڈ سے بولی۔کاشف نے مسکراتے ہوئے اثبات میں سر ہلایا تھا۔اسی دوران فون کی گھنٹی کی آوازیں سنائی دینے لگی تھیں۔کاشف نے اس کے کندھوں سے ہاتھ اٹھا کر تپائی پر پڑا کارڈلیس اٹھایا تھا۔

"کیا۔کب۔۔کیسے۔۔۔اوہ مائی گاڈ" وہ نجانے کس سے بات کر رہا تھا لیکن اس کے منہ سے نکلنے والے الفاظ نے صوفیہ کو احساس دلایا تھا کہ کچھ بہت ہی بری خبر ہے۔

"کیا ہوا؟" اس کے فون بند کرتے ہی اس نے سینے پر ہاتھ رکھ کر پوچھا تھا

"مجید بھائی ائرپورٹ جا رہے تھے۔۔۔راستے میں ایکسیڈینٹ ہو گیا۔۔۔پولیس اسٹیشن سے فون تھا۔۔کہتے موقع پر ہی دم توڑ گئے" کاشف کا رنگ خطرناک حد تک زرد ہو چلا تھا۔صوفیہ بھی ڈھے سی گئی۔یہ کیا ہو گیا تھا۔حبیبہ سے اسے کتنی بھی نفرت تھی لیکن اس نے کبھی اس کا برا سوچا تھا نا چاہا تھا۔کاشف مزید کچھ کہے بناء گاڑی کی چابی اٹھا کر دوڑتے ہوئے کمرے سے باہر نکل گیا تھا۔



"گڈ نیوز تو نہیں ہے" ڈاکٹر بشریٰ نے اسے دیکھتے ہوئے پیشہ ورانہ مسکراہٹ ہونٹوں پر سجا کر کہا تھا۔وہ شہرین کو کافی پہلے سے جانتی تھیں۔ایمن بھی انہی کے ہاسپٹل میں پیدا ہوئی تھی۔انہوں نے شہرین کے تمام لیب ٹیسٹ اور اسکیننگ وغیرہ کروائی تھی۔شہرین کے

اندازے کی تصدیق نا ہوسکی تھی۔سمیع نے مسکراتے ہوئے جتانے والے انداز میں اسے دیکھا

"میں بھی سوفیصد پر یقین نہیں تھی لیکن کچھ مسائل تھے تو بس اس لئے سوچا آپ سے مل لوں۔۔۔" شہرین نے جان بوجھ کر جملہ ادھورا چھوڑ دیا

"بہت اچھی بات ہے۔۔تمام ٹیسٹ ہو گئے۔۔وہم ختم ہوجاتا ہے اس طرح۔۔سیف سائیڈ پر رہنا ہمیشہ بہتر ہوتا ہے۔۔میں کچھ میڈیسن لکھ دیتی ہوں۔۔وہ باقاعدگی سے لو۔۔انشاءاللہ تمام مسائل ختم ہوجائیں گے" ڈاکٹر بشریٰ کا بات کرنے انداز شہرین کو بہت پسند تھا

"ڈاکٹر بظاہر تو میں بالکل ٹھیک ہوں۔۔رپورٹس بھی ٹھیک ہیں۔۔اسکیننگ میں کچھ نہیں ہے۔۔لیکن میں اپنے آپ کو ٹھیک نہیں محسوس کرتی۔۔۔ہر وقت ایک بوجھ میرے ذہن پر سوار رہتا ہے۔۔چاہتے ہوئے بھی خوش نہیں رہ پاتی۔۔ایسا لگتا ہے جیسے کوئی طاقت مجھے کھائے جارہی ہے۔۔میرا دل بجھا بجھا رہتا ہے۔۔۔بہت سے ڈاکٹرز سے مل چکی ہوں لیکن سب ڈپریشن کہہ کر بات ختم کر دیتے ہیں" وہ منہ لٹکا کر اپنا مدعا بیان کر رہی تھی۔ڈاکٹر بشریٰ اس کی بات سنتے ہوئے مسلسل سر ہلا رہی تھیں

"ڈپریشن کاہے کا۔۔کوئی پریشانی ہے کیا زندگی میں۔۔۔کیوں مسٹر سمیع یہ کیا کہہ رہی ہیں شہرین۔۔۔ایسا کیوں ہے۔۔آپ خیال نہیں رکھتے ان کا" ڈاکٹر بشریٰ نے مصنوعی انداز میں اسے گھورتے ہوئے آڑے ہاتھوں لیا تھا

"ڈاکٹر صاحبہ!اس لڑکی میں جان ہے میری۔۔لٹرلی میں نے اپنا دل نکال کر اس کی ہتھیلی پر رکھ دیا ہوا ہے۔۔۔یہ دن کو رات کہے تو میں رات کہہ دیتا ہوں۔۔یہ رات کو دن کہے میں تب بھی مان لیتا ہوں۔۔بتائیں کیا خیال نا رکھتا ہوں گا اس کا۔۔۔بہت پریشان رہتا ہوں اس کی وجہ سے۔۔اسے پتا نہیں کس بیماری کا وہم ہے جو ہمیشہ اس کے اعصاب پر سوار رہتا ہے" وہ محبت پاش نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے کہہ رہا تھا محبت کے اظہار اور اعتراف کو کوئی موقع وہ ہاتھ سے جانے نہیں دیتا تھا

"میں مذاق کر رہی تھی۔۔۔میں جانتی ہوں آپ بہت خیال رکھنے والے شریکِ حیات ہیں لیکن شہرین جو محسوس کرتی ہے۔۔۔اسے بھی وہم نہیں کہہ سکتے آپ۔۔۔یہ پوسٹ نیٹل ڈپریشن ہے۔" ڈاکٹر بشریٰ نے ریوالنگ چئیر گھما کر پیچھے کی اور بولیں

"بچے کی پیدائش کے بعد وہ پیچیدگیاں جو ہمارے ملک میں بالکل نظر انداز کر دی جاتی ہیں اور ان کے علاج پر بالکل دھیان نہیں دیا جاتا۔۔پوسٹ نیٹل ڈپریشن بھی ان میں سے ایک ہے۔۔۔وجود اور اعصاب پر تھکن اور اداسی کا بلا وجہ غلبہ۔۔رونے کی خواہش۔۔بعض اوقات سر درد۔۔کسی کام میں جی نا لگنا۔۔۔اپنے آپ سے اور خود سے وابستہ رشتوں سے الجھن محسوس ہونا۔۔روٹین کے کاموں میں بے رغبتی۔۔ہارمونل ام بیلینس۔۔۔یہ سب علامات پوسٹ نیٹل ڈپریشن کی بھی ہوسکتی ہیں"

"پوسٹ نیٹل ڈپریشن۔۔۔؟"سمیع نے ان کا بولا ہوا لفظ دوہرایا

"کیا ہمیں سائیکاٹرسٹ سے ملنا چاہیئے؟" وہ ان کا مشورہ طلب کر رہا تھا

"مل لیجئے۔۔کوئی مضائقہ نہیں ہے لیکن جیسا کہ آپ کہہ رہے ہیں کہ آپ لوگ اس سلسلے میں پہلے بھی کچھ معالجین سے مل چکے ہیں

اور افاقہ نہیں ہوا تو میرا خیال ہے اب اپنا علاج خود کیجئے۔۔ جی ہاں ڈپریشن کے لئے کوئی بھی دوا کھانے سے بہتر ہے کہ خود اپنا علاج کیجئے ۔۔۔آپ کے رپورٹس کے مطابق میرا علم یہ کہتا ہے آپ کو کوئی بیماری نہیں ہے۔۔۔صرف اپنا لائف اسٹائل تبدیل کر لیجئے۔۔ زندگی میں دلچسپیاں بڑھائیں۔۔۔اللہ نے آپ کو اولاد دی ہے۔۔۔اس کے ساتھ وقت گزاریں۔۔ایک دوسرے کے ساتھ وقت گزاریں۔۔۔جس سے مل کر خوشی ہوتی ہے۔۔اس سے بار بار ملیں۔۔جن کی موجودگی دل کو ناگوار گزرتی ہے اس شخص اور خیال کو بھی قریب نا پھٹکنے دیں۔۔خوش رہیں۔۔مطمئن رہیں۔۔مصروف رہیں۔۔یہ بہترین علاج ہے۔۔" ڈاکٹر بشریٰ نے کہنے کے ساتھ ساتھ ایک چھوٹا سا کتابچہ بھی ان کے سامنے رکھ دیا تھا۔

"اس میں اس ڈپریشن کی علامات اور روحانی علاج درج ہے۔۔فرصت نکال کر اسے پڑھ لینا۔۔۔اور پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔۔یہ صرف آپ کے ساتھ نہیں ہو رہا۔۔۔ پاکستان میں ہر پانچویں ماں اس صورتحال سے گزرتی ہے۔۔زندگی کی جانب مثبت رویہ رکھئے۔۔اچھی سوچ اچھی زندگی کے لئے بہت ضروری ہے۔۔۔" ڈاکٹر بشریٰ نے مسکراتے ہوئے شہرین سے کہا تھا۔اس نے سر ہلایا۔سمیع نے اطمینان بھری گہری سانس لی تھی۔اسے جیسے حوصلہ مل گیا تھا کہ اب شہرین اپنی مردہ دلی سے ضرور ہی پیچھا چھڑوا کر پہلے والی چلبلی سی شہرین بن جائیگی



"محبتوں کی فطرت میں عجب سی لامکانی ہے
عجب سی بے یقینی ہے، عجب سی بے دھیانی ہے
ان کی قسمتوں میں بھی ہجرتیں ہی لکھی ہیں
ان کے فیصلوں میں بھی شدتیں جھلکتی ہیں
منزلوں کی خواہش میں لمحہ لمحہ یہ اپنے راستے بدلتی ہیں
چاہے جانے کی چاہ میں نکھرتی ہیں بکھرتی ہیں
لیکن ایسا ہوتا ہے کہ ایک حد گزرنے پر
مزاج کی سیلانی سے جب یہ تھکنے لگتی ہیں
زیست کے مصائب سے جب یہ مرنے لگتی ہیں
تب دلوں کے سبز خطوں کو جہاں سے نرم پاتی ہیں
وہیں نگر سجاتی ہیں۔۔وہیں پہ گھر بناتی ہیں"

"یہ کیا لکھتے رہتے ہو تم۔۔مجھے تو سمجھ میں ہی نہیں آتا۔محبت محبت محبت۔۔ہر وقت محبت۔تمہارا ذہن کچھ اور کیوں نہیں سوچتا" نینا نے اس کی نظم کو پڑھنے کے بعد ڈائری اس کو تھما دی تھی۔وہ صبح کی اٹھی ہوئی تھی۔دوپہر کو بھی نہیں سو پائی تھی اس لئے اب نیند سے آنکھیں بوجھل ہوئی جا رہی تھیں۔سلیم سے گائیڈ بکس نا لینی ہوتیں تو شاید وہ آتی بھی نہیں لیکن اب مجبوری بھی تھی اور سلیم کی نئی چھپنے والی شاعری بھی دیکھنی تھی اسی لئے وہ آ گئی تھی۔ابا اور امی اپنے کمرے میں تھے۔وہ زری کو بتا کر سیڑھیاں اتر آئی تھی۔سلیم اسی کے انتظار میں بیٹھا تھا۔

"تم بہت بدذوق ہو نینا۔تمہیں اتنی اچھی باتیں سمجھ میں نہیں آتیں۔۔محبت تو ایک الوہی جذبہ ہے اور شاعری میں جذبات ہی تو ہوتے ہیں۔۔۔جذبات نا لکھوں تو اور کیا لکھوں۔۔۔اچھا بتاؤ اور کیا سوچوں یا لکھوں جو تمہیں سمجھ میں آ جائے اور اچھا بھی لگے" سلیم نے ڈائری بند کر دی اور اپنی ٹانگ کو سیدھا کیا تھا۔نینا کو واقعی شاعری سمجھ میں نہیں آتی تھی لیکن دوٹوک ناپسندیدگی کا اظہار بھی سلیم کو اچھا نہیں لگا تھا۔وہ پہلے ہی خالو کے شام والے رویے کی وجہ سے کافی دلگرفتہ ہو رہا تھا۔

"مجھے تو ایک ہی جذبہ سمجھ میں آتا ہے اور وہ ہے وفا۔۔۔انسان کو انسان کے ساتھ وفادار ہونا چاہیئے۔۔۔باوفا اور مخلص۔۔دنیا میں تعلقات صرف اسی بنیاد پر بنائے اور نبھائے جا سکتے ہیں۔۔میرے لئے وفا سے زیادہ انمول کوئی اور چیز نہیں ہے۔۔باقی سب تو غیر ضروری بیکار باتیں ہیں" وہ سادہ سے انداز میں کہہ رہی تھی۔سلیم نے اس کا چہرہ دیکھا

"وفا ایک آؤٹ ڈیٹیڈ چیز ہے کزن۔۔۔زمانے میں پنپنے کے لئے انسان نے اب بہت سی نئی چیزیں ایجاد کر لی ہیں۔۔۔وفا دنیاداری کی لسٹ میں سب سے آخری نمبر پر آتی ہے" وہ ناک چڑھا کر بولا تھا

نینا نے بغور اس کا چہرہ دیکھا اور پھر دیکھتی رہی۔وہ اسقدر بیزار کیوں دِکھتا تھا

"کیا ہوا۔۔خالہ سے ڈانٹ پڑی۔۔کسی نے کچھ کہا ہے کیا۔۔؟" وہ سنجیدگی سے پوچھ رہی تھی۔اس کے لہجے میں کوئی طنز یا مذاق نہیں تھا

"نہیں تو۔۔اماں کی ڈانٹ پھٹکار تو ماضی بعید کا قصہ ہو گئی۔۔عرصہ ہوا انہوں نے تو کبھی سخت لہجے میں بھی بات نہیں کی" وہ اسی انداز میں بولا تھا جو نینا کو کچھ باور کروا رہا تھا۔

"یہ جو میری ٹانگ تھی نا۔۔اللہ اسے غریق رحمت کرے۔۔بڑی کوئی کرموں والی تھی۔۔۔جب جسم کے ساتھ تھی تب بھی زندگی میں اس کی وجہ سے بڑا آرام تھا۔۔اب نہیں رہی تو بھی کچھ چیزیں بہت اچھی ہوئی ہیں۔۔اس میں سے ایک اماں کی ایکسٹرا توجہ اور محبت کا ملنا ہے۔۔۔پہلے سے زیادہ محبت کرنے لگی ہیں مجھ سے۔۔۔سب سے پہلے میرے لئے کھانا نکال کر دوکان پر دے جاتی ہیں۔۔پھل آئے ہوں تب بھی میرا حصہ پہلے نکالتی ہیں باقی بھائیوں کو بعد میں دیتی ہیں۔۔ابا کو دینے سے بھی پہلے میرے لئے دودھ کا گلاس بھر کر رکھ جاتی ہیں یہاں۔۔۔" اس نے تپائی کی جانب پڑے دودھ کے گلاس کی جانب اشارہ کیا جو ابھی بھی بھرا ہوا تھا۔نینا نے مڑ کر دیکھا پھر اس کے چہرے کو ایک بار پھر جانچتی ہوئی نظروں سے دیکھا۔وہ اس کی بات کا جواب دینے کی بجائے اسے ٹال رہا تھا۔لیکن کیوں۔۔۔؟

وہ اداس لگتا تھا۔ وہ اکثر اس طرح اداس ہو جایا کرتا تھا لیکن نینا سے اس ناراضی کی وجہ کبھی چھپائی نہیں تھی۔ اس نے صرف شرارتاً وہ گلاس اٹھالیا تھا

" خالہ بھی غلط کرتی ہیں۔۔۔اتنی محبت کے قابل بھی کہاں ہو تم۔۔ بتاؤ دودھ کا اتنا بڑا گلاس تمہیں دے دیتی ہیں۔۔اس دودھ کو پینے سے کون سا تمہاری صحت میں برکت پڑ جانی ہے۔۔۔تم نے کون سا ہینڈسم لگنے لگ جانا ہے۔" اس نے دودھ کے گلاس سے گھونٹ بھرا تھا۔ سلیم چپ چاپ اپنی ٹانگ کی جانب دیکھتا رہا۔ اس کی بات پر مسکرایا نہ کوئی جواب دیا۔ نینا اب کی بار کچھ پریشان ہوئی۔

" کیا بات ہے سلیم۔۔کوئی مسئلہ ہے؟" یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ اس کے چہرے کے تاثرات پڑھ نا پاتی۔ سلیم مسکرایا۔۔وہی مصنوعی مسکراہٹ جو نینا کو الجھا رہی تھی

" نہیں نہیں۔۔کوئی مسئلہ نہیں ہے۔۔میں تو سوچ رہا تھا تم واقعی ٹھیک کہہ رہی ہو اتنی محبت کے قابل کہاں ہوں میں۔۔۔" وہ اسی پژمردہ انداز میں بولا تھا۔

" بتاؤ گے کہ کیا ہوا ہے یا میں جاؤں یہاں سے؟" وہ چڑ کر بولی۔ اس سے زیادہ صبر نہیں تھا اس میں

" نینا مجھے ایسا لگتا ہے جیسے خالو مجھے پسند نہیں کرتے" اس نے وہ بات کہہ ڈالی جو شام سے اسے افسردہ کئے ہوئے تھی۔ نینا نے ہاتھ میں پکڑا دودھ کے گلاس سے ایک سپ لیا اور پھر گردن ہلائی جیسے سلیم کی بات اس کے لئے بالکل غیر اہم ہو

" وہ مجھے بھی پسند نہیں کرتے۔۔۔اور بتاؤ"

" تمہاری بات اور ہے نینا۔۔تم ان کی بیٹی ہو" وہ لفظ "بیٹی" پر زور دے کر بولا تھا

" تمہیں بھی فرق نہیں پڑنا چاہیئے پاگل شاعر آدمی کیونکہ تم ان کی بیٹی نہیں ہو۔" وہ اسی کے انداز میں بولی تھی۔

" مجھے فرق پڑتا ہے۔۔بہت فرق پڑتا ہے۔۔۔میں بہت ہرٹ ہوتا ہوں۔۔۔ڈر جاتا ہوں۔۔۔اس لئے کہ میں جانتا ہوں میں واقعی محبت کے قابل نہیں ہوں" وہ چند لمحے پہلے بولا گیا اسی کا جملہ دوہرا رہا تھا۔ حساسیت اس کے ہر لفظ اور انداز سے ٹپک رہی تھی۔ نینا زِچ ہوئی

" یہ ڈائیلاگز میرے سامنے بول کر مجھے یہ احساس مت دلاؤ کزن کہ میں نے کوئی نامناسب بات کر دی ہے۔۔میری تو عادت ہے ایسے اناپ شناپ بولتے رہنا۔۔تم سے کس نے کہا کہ تم محبت کے قابل نہیں ہو۔۔سارا محلہ تمہاری اماں سمیت تم پر دل و جان سے فدا ہے۔۔۔محلے کی ساری باجیاں آنٹیاں تمہارے گن گاتے نہیں تھکتیں۔۔۔محلے کے بچے تو بچے بچوں کے اباؤں کو بھی اپنی مٹھی میں کر رکھا ہے تم نے۔۔۔تمہاری شاعری کو پسند کرتے ہیں لوگ۔۔۔تمہاری کہانیاں پڑھتے ہیں۔۔۔اس کے علاوہ اور کیا چاہتے ہو تم ناشکرے انسان" وہ مصنوعی انداز میں چڑ کر بولی تھی۔ اسے سلیم کے رویے کی وجہ سمجھ میں آگئی تھی۔ احساسِ کمتری کا مخصوص دورہ اس پر حاوی ہو رہا تھا

" نظمیں، غزلیں۔۔۔یہ افسانے کہانیاں۔۔۔ان سب کا ایک ہی مقصد ایک ہی ہے نینا۔۔۔میں بہت قابل بن جانا چاہتا ہوں۔۔۔اتنا

قابل کہ میری ٹوٹی ہوئی ٹانگ اور میری کریانے کی دوکان میری خواہش کی راہ میں حائل نا ہو سکیں۔۔میں تم لوگوں کے برابر آجانا چاہتا ہوں۔۔تم لوگوں کے سامنے کمتر نہیں لگنا چاہتا۔۔میں خالو کی نظر میں ان کی بیٹی کے ہم پلہ ہو جانا چاہتا ہوں" سلیم نے سر جھکا کر کہا تھا۔نینا کے ہاتھ سے دودھ کا گلاس چھلکتے چھلکتے بچا۔وہ یہ کیسی نئی اور انوکھی بات کر رہا تھا۔

اتنا واضح اعتراف اور اپنی خواہش کا اظہار۔۔اس نے اسکی ٹوٹی ہوئی ٹانگ کی جانب دیکھا اور پھر دیکھتی رہی۔وہ اسے کیا کہتی۔الفاظ کی کمی اسے بری طرح محسوس ہونے لگی تھی۔وہ اس کا دل نہیں توڑنا چاہتی تھی لیکن یہ اس کے اپنے ختیار کی بات نہیں تھی۔اس نے دودھ کا گلاس دوبارہ تپائی پر رکھ دیا اور پھر اپنی انگلیوں کی جانب دیکھتی رہی۔

"یہ ممکن نہیں ہے سلیم۔۔" اس نے کہتے ہوئے جان بوجھ کر اس کے چہرے کی جانب نہیں دیکھا تھا۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

" زری یہ تولیا تمہارا ہے یا نینا کا؟" امی نے کمرے میں آتے ہوئے سوال کیا تھا۔زری نے فوراً ہاتھ میں پکڑا موبائل تکیے کے نیچے اڑسا۔

" مجھے تو ہمیشہ بھول جاتا ہے کہ سفید تولیا نینا کا ہے یا گلابی والا۔۔تم ہی بتاؤ" امی نے اس کے آگے سفید تولیا رکھا تھا۔ان دونوں بہنوں نے چند دن پہلے ہی نئے تولیے خریدے تھے اور امی کو پہچان نہیں ہو رہی تھی۔آج کپڑے دھلے تھے اور وہ ان کے کپڑے وغیرہ الگ الگ کر کے، تہہ لگا کر الماریوں میں رکھ رہی تھیں

" امی سفید والا اس کا ہے۔۔۔گلابی والا میرا ہے۔۔گلابی بڑا ہے۔۔۔سفید چھوٹا ہے۔۔۔میرے بال لمبے ہیں اس لئے میرا ٹاول بڑا ہے۔۔آپ یہ نشانی یاد کر لیں نا" زری نے مشورہ دیا تھا

" یہ بھی اچھی کہی کہ میں یاد کر لوں۔۔تم لوگ خود ہی اپنی چیزیں سنبھال کر رکھ لو تو مجھے یاد کرنے کی ضرورت ہی نا پڑے۔۔۔دوپہر سے کپڑے تار سے اتار کر وہاں صوفے پر رکھے ہوئے ہیں۔۔رات ہو گئی ہے۔۔مجال ہے دونوں میں سے کسی نے ہاتھ بھی لگایا ہو۔۔اتنا سا کام نہیں ہوتا تم دونوں سے کہ اپنے کپڑے ہی تہہ لگا کر الماریوں میں رکھ لو۔۔دھونا تو دور کی بات ہے۔۔لوگوں کی بیٹیاں تو نا صرف ماؤں کے ساتھ کپڑے دھلواتی ہیں بلکہ استری کر کر کے الماریوں میں سجاتی بھی ہیں اور یہاں میری شہزادیاں خود الماریوں میں رکھنے تک کی روادار نہیں" امی کا یہ روز کا سبق تھا جو وہ انہیں پڑھاتی رہتی تھیں

" امی میں تو کتنے ہی کام کرتی ہوں۔۔مجھے کیوں ڈانٹ رہی ہیں۔۔نینا کو ڈانٹا کریں نا۔۔وہ تو ہل کر پانی بھی نہیں پیتی" زری ناراضی سے بولی۔اس کا خیال تھا کہ نینا کی لاپروائی کی وجہ سے اسے بھی بلاوجہ امی سے ڈانٹ پڑ جاتی ہے۔

" ارے ان محترمہ کی بھی خوب کہی۔۔وہ خود اُٹھ کر یونیورسٹی چلی جاتی ہیں۔سمجھو قلعے فتح کر لیتی ہیں۔۔۔ایم اے نہیں کر رہیں۔۔ہمارے سر احسان کر رہی ہیں" امی انتہائی چڑ کر بولی تھیں پھر انہیں یکدم احساس ہوا کہ نینا موجود نہیں تھی

" ہیں کدھر تمہاری بہن صاحبہ۔۔۔سو گئی کیا؟" انہوں نے اس کے بستر کی طرف دیکھا جس پر لحاف کھلا پڑا تھا جو یقیناً شام کو سوتے وقت کھولا گیا تھا اور ابھی بھی تہہ لگا کر رکھا نہیں گیا تھا۔اس کی کتابیں کپڑے اور دوسری اشیاء ایسے ہی بکھری رہتی تھیں

" نینا کہاں ہے؟" انہوں نے زری سے سوال کیا تھا۔چہرے پر کچھ تفکر سا نظر آیا۔نینا نے سوال سے زیادہ چہرے کے تاثرات پر غور کیا تھا۔

" وہ خالہ کی طرف گئی ہے۔۔کہہ رہی تھی سلیم سے کتابیں لینی ہیں۔۔دس منٹ پہلے ہی سیڑھیاں اتری ہے" اس نے وضاحت کی۔

" یہ ہر وقت منہ اٹھا کر خالہ کی طرف کس خوشی میں چلی جاتی ہے وہ۔۔۔ہر دو گھنٹے بعد اسے سلیم سے کوئی نیا کام یاد آجاتا ہے" امی کے چہرے پر بڑھتی ہوئی پریشانی کی لکیریں زری کو حیران کر رہی تھیں۔خالہ کا گھر نینا کے لئے اس کا اپنا ہی گھر تھا۔وہاں جانے کے لئے وہ وقت اور اجازت دونوں کی کبھی محتاج نہیں رہی تھی۔امی نے بھی کبھی ٹوکا نہیں تھا لیکن اب نجانے کیوں اس طرح پریشان ہوئی چلی جا رہی

تھیں۔ پہلے بھی اسی بات پر ناراض ہو رہی تھیں اور اب بھی برا مان رہی تھیں

"زیادہ دیر نہیں ہوئی۔۔ابھی چند منٹ پہلے ہی۔۔۔۔" زری نے مزید کچھ کہنا چاہا لیکن امی نے اس کی بات کاٹ دی

"تم کس لئے صفائیاں پیش کر رہی ہو، وضاحتیں دے رہی ہو۔۔۔ چپ کرو۔۔۔عیسیٰ کا گواہ موسیٰ۔۔۔جاؤ جا کر اسے بلا کر لاؤ۔" امی اسے ڈپٹ کر بولیں۔

"امی آجائے گی۔کون سا پہلی بار گئی ہے۔۔آپ تو بلاوجہ ہی ناراض ہوئی جا رہی ہیں۔۔کوئی بات ہوئی ہے کیا۔۔۔ پہلے تو آپ نے کبھی نہیں ٹوکا نینا کو۔۔۔" وہ حیران تھی۔امی نے اسے گھور کر دیکھا

"جتنا کہا ہے نا اتنا کرو۔۔وکیل بن کر ماں سے سوال جواب نا شروع کر دیا کرو۔۔۔اٹھو جاؤ" وہ پہلے سے زیادہ ناراضی لہجے میں سمو کر بولی تھیں

زری کا موڈ بھی خراب ہوا۔خالہ کا گھر ایک گھر چھوڑ کر ہی تھا لیکن اس وقت وہ سیڑھیاں اتر کر جانے کا سوچ کر ہی اکتا گئی تھی لیکن چونکہ امی غصے میں تھیں اس لئے وہ مزید بحث کئے بناء ان کے رویے میں آنیوالی تبدیلی کے متعلق قیاس لگاتی اٹھی تھی اور سرہانے پر پڑا ڈوپٹہ کندھے پر رکھ کر دروازے کی سمت بڑھی۔چند لمحوں بعد وہ خالہ کے دروازے کے باہر کھڑی تھی۔دروازہ کھلا ہوا ہی تھا۔ان کے گھر کا دروازہ کھلا ہی رہتا تھا۔خالہ کی ایک ہی بیٹی اور چار بیٹے تھے۔بیٹی کی انہوں نے شادی کر دی ہوئی تھی اور اب گھر میں صرف لڑکے ہی تھے جن کا ہر وقت اندر باہر آنا جانا لگا رہتا تھا اس لئے دروازہ بند ہوتا ہی نہیں تھا۔وہ اطمینان سے اندر آگئی۔ٹی وی کی آوازیں باہر تک آرہی تھیں۔خالہ پاکستانی چینلز پر آنیوالے سیریلز بڑے شوق سے دیکھنے کی عادی تھیں اور پھر ان سیریلز پر سیر حاصل بحث بھی کرتی تھیں۔زری اس وقت کسی سیریل کی پوری روئیداد سننے میں انٹرسٹڈ نہیں تھی۔سلیم کا کمرہ بیرونی دروازے کے بالکل ساتھ تھا۔وہ خاموشی سے سلیم کے کمرے کی جانب بڑھی تھی۔

"یہ ممکن نہیں ہے سلیم" اس نے نینا کو کہتے سنا۔اس کے قدم وہیں جم سے گئے۔یہ نینا کے الفاظ نہیں تھے بلکہ یہ اس کا انداز تھا جس نے اسے باہر رک جانے پر مجبور کیا۔وہ اتنی بیچارگی سے سلیم کو کس "ناممکن امر" کے متعلق بتا رہی تھی۔زری نے دروازے کی اوٹ میں ہوتے ہوئے کان اندر جاری گفتگو کی جانب لگاتے ہوئے مزید کچھ سننے کی کوشش کی



"انسان ختم ہو جاتے ہیں۔۔زندگی باقی رہتی ہے" حبیبہ نے افسردگی سے بھرپور لمبی گہری سانس بھری تھی۔صوفیہ کے دل کو عجیب سے دھڑکے نے آگھیرا۔ہلکے گلابی رنگ کے کرتا شلوار میں بناء کسی آرائش کے سادہ چہرے کے ساتھ بھی اس کا رنگ روپ کسی کا بھی دل موہ لینے کی صلاحیت رکھتا تھا۔اس کی دمکتی ہوئی گندمی رنگت اس کی چمکدار گہری آنکھیں، عنابی ہونٹ اس کا گلابی لباس اور کلائی میں موجود واحد سنہرا کنگن۔۔۔سفید کفن میں لپٹی مجید بھائی کی میت سامنے پڑی تھی۔صوفیہ دیکھتی رہ گئی۔بے رنگ بیوگی نے تو حبیبہ کو مزید رنگدار بنا دیا تھا۔

اس نے سر پر ڈوپٹہ اوڑھ رکھا تھا لیکن اس نزاکت کے ساتھ کہ اس کا چہرہ اس ڈوپٹے کے ہالے میں مزید دمکتا ہوا لگتا تھا

۔لباس ریشم کا تھا اور ریشم کا لباس ہلکے رنگ کا ہو تب بھی دیکھنے والوں پر بڑا گہرا تاثر چھوڑ دیتا ہے۔ہر آنکھ اشکبار تھی، ہر چہرہ افسردہ تھا اور ان سب کے ساتھ بیٹھی صوفیہ حبیبہ کو ہی دیکھتی جاتی تھی۔حادثے کی اطلاع ملتے ہی اس کے حواس جیسے گم ہو گئے تھے۔اس کا دل لرز کر رہ گیا تھا۔اسے حبیبہ سے نفرت تھی لیکن اس کو کبھی بددعا تو نا دی تھی اس نے۔وہ اس کا برا تو نہیں چاہتی تھی۔اس نے کبھی اس کا سہاگ چھن جانے کی دُعا نہیں کی تھی لیکن مجید بھائی کی حادثاتی موت نے اسے ڈرا دیا تھا۔اس کے ضمیر نے بہت ملامت کی تھی اسے۔جنازے میں شرکت سے پہلے تک وہ اپنے بیڈروم میں بیٹھی کاشف کی لمبی زندگی کی دعائیں مانگتے ہوئے بے آواز روتی رہی تھی اور حبیبہ کے شوہر کی مغفرت کے لئے دعا بھی کرتی رہی تھی۔جنازے میں شرکت سے پہلے تک اس نے حبیبہ کے اجڑے پجڑے سراپے کو کئی بار خیالوں ہی خیالوں میں اپنے ارد گرد منڈلاتے دیکھا تھا اور اسے دل ہی دل میں اس پر ترس آیا تھا۔اس کا سہاگ چھن گیا تھا۔اب کیا بچ گیا تھا اس کے پاس۔صوفیہ کے خیال میں حبیبہ نام کا قصہ ختم ہو گیا تھا۔اس کے خاندان میں،عزیز و اقارب میں حتیٰ کہ فلموں ڈراموں میں بھی" بیوگی" مضمون کا وہ جملہ تھی جس کے بعد فُل اسٹاپ لگا دیا جاتا ہے اور فل اسٹاپ کے آگے تو کچھ نہیں ہوتا۔صوفیہ کے خیال میں بھی حبیبہ اب" کچھ" نہیں رہی تھی۔اس لئے اس کی ہمدردی میں صوفیہ کا دل کافی افسردہ تھا۔وہ اس کے دل کے صبر و قرار کے لئے بھی دعائیں کرتی رہی تھی لیکن جب جنازے میں شرکت کے لئے پہنچی تو سارا منظر جیسے اس کی توقعات کے برعکس تھا۔حبیبہ افسردہ تو تھی لیکن اس کا حلیہ ویران نہیں تھا۔اس کے بال بکھرے نہیں تھے۔اس کی کلائیاں خالی نہیں تھی اور اس کا حسن ماند نہیں ہوا تھا۔صوفیہ کو نجانے کس نے کہہ ڈالا تھا کہ بیوگی حسن کے چھن جانے کا نام ہے اور وہ حبیبہ کے حسن سے ہی تو خائف تھی جو مزید نکھر کر سامنے آ گیا تھا۔صوفیہ کو اس کی جانب دیکھتے ہوئے یہ تک بھول گیا کہ وہ موجود کہاں ہے۔وہ کسی ملکہ کی طرح سنگھاسن پر بیٹھی نظر آتی تھی اور اس کا ہر انداز ثابت کر رہا تھا کہ ملکہ بیوہ ہو کر بھی ملکہ رہتی تھی۔وقفے وقفے سے کاشف کو اس کے پاس آنا پڑ رہا تھا۔ہاسپٹل کے معاملات تھے۔پولیس کی کاروائی تھی۔قبرستان اور گورکن کے انتظامات تھے۔کاشف مرنے والے کا بزنس پارٹنر تھا۔اس کی ذمہ داری تھی کہ وہ یہ سب معاملات سنبھالتا لیکن نجانے کیوں صوفیہ کو لگا کہ وہ سب سے زیادہ حبیبہ کو سنبھالنے کے لئے ہلکان ہوا جا رہا ہے۔وہ عورتوں والے حصے کی طرف آتا تھا تو حبیبہ کی سسکیاں بڑھ جاتی تھیں۔کاشف اسے دلاسہ دیتے ہوئے اپنے بازوؤں میں بھر لیتا تھا اور وہ بھی اس کے کندھے پر سر رکھ کر مرے ہوئے شوہر کا دُکھ جی بھر کر روتی جاتی تھی۔صوفیہ کا دل مزید ڈرنے لگا۔یہ کیا ہو رہا تھا۔یہ کیا ہونے جا رہا تھا۔



" یہ ناممکن ہے سلیم" نینا نے پست لہجے میں گردن ہلاتے ہوئے اسے کہا تھا

" میں جانتا ہوں۔۔اور اس بات کے لئے میں تم سے شکایت کروں گا نا کوئی جرح۔۔میں اپنی اوقات سے واقف ہوں" سلیم نے دھیمے سے لہجے میں کہا۔اس کی آواز بھی پست تھی اور شاید حوصلہ بھی۔نینا اپنی جگہ سے اٹھی تھی۔

اچھی بات ہے۔امید ہے اب یہ محبت وجبت والی شاعری کرنے سے توبہ کر لو گے تم" نینا نے کوئی تاثر ظاہر کئے بناء عام سے لہجے میں کہا تھا۔

”توبہ کا وقت گزر چکا ہے نینا۔۔میں اب اس دلدل میں مکمل طور پر دھنس چکا ہوں۔۔۔اب تو سزا کاٹنے کے دن ہیں“ وہ یہ اعتراف بھی آرام سے کر گیا تھا۔نینا کے سامنے اعتراف نا کرتا تو کس کے سامنے کرتا۔نینا چپ رہی۔۔بالکل چپ۔۔اسے سمجھ میں نہیں آیا تھا کہ کیا کہے۔اپنے اس معصوم سے کزن کو کس طرح سمجھائے کہ وہ دکھی ہوئے بغیر اس راہ سے ہٹ جائے

”یہ ٹھیک نہیں ہوا۔۔۔میں تمہیں ہرٹ نہیں کرنا چاہتی۔۔۔لیکن۔۔۔“ وہ بمشکل اتنا ہی کہہ پائی

”نینا۔۔۔تم اب میرے ساتھ یہ سب کرو گی۔۔۔وضاحتیں دو گی۔۔۔دلائل جمع کرو گی میرے لئے۔۔۔مجھے یہ بتاؤ گی کہ تم مجھے ہرٹ نہیں کرنا چاہتی۔۔۔کیا میں یہ بات جانتا نہیں ہوں؟“ وہ چڑ سا گیا تھا۔نینا چپ ہو گئی۔اس کے پاس الفاظ ختم ہو گئے تھے اور بعض اوقات جہاں الفاظ اپنا بوریا بستر سمیٹ کر اختتام کی جانب گامزن ہوتے ہیں وہیں سے آنسو اپنے سفر کی ابتداء کر دیتے ہیں۔نینا کی آنکھوں میں نمی سے مرچیں سی بھرنے لگیں۔وہ کسی کے سامنے نہیں روتی تھی۔اسے کسی کے سامنے رونے سے چڑ تھی۔وہ دروازے کی جانب بڑھی

”یہ کتابیں رکھی ہیں تمہارے لئے۔۔۔لے جاؤ“ سلیم نے اشارے سے تپائی پر پڑی کتابوں کی جانب اس کی توجہ مبذول کروائی۔نینا پھر مڑی اور تپائی پر پڑی وہ گائیڈ بکس اٹھالیں

”شکریہ سلیم۔۔“ نجانے کس چیز کی تلافی کے لئے اس نے اظہارِ تشکر کا مظاہرہ کیا تھا جو کہ سلیم کے سامنے پہلے کبھی نہیں کیا تھا اس نے

”دفع ہو جاؤ نینا۔۔تم پر مرتے ہیں تو کیا مار ہی ڈالو گی ہمیں“ وہ مصنوعی خفگی سے بولا تھا۔نینا دروازے سے نکل رہی تھی

”دل تو یہی چاہتا ہے کہ تمہیں مار ہی ڈالوں“ وہ مڑتے ہوئے ہوئے کہنا نا بھولی تھی۔پھر نجانے کیا سوچ کر دوبارہ اندر آ گئی

”مرے ہوئے کو کون مارتا ہے۔۔۔۔“ سلیم نے اسے واپس آتا دیکھ کر کہا

”سلیم ان باتوں میں کچھ نہیں رکھا۔۔۔۔۔تم ابھی بھی واپس پلٹ سکتے ہو“ وہ اسے سمجھا رہی تھی۔سلیم مسکرا دیا

”نینا! محبت ناسور ہے۔۔۔یہ اپنی ابتداء میں سمجھ ہی نہیں آتی اور جب سمجھ میں آتی ہے تو واپسی کے سب امکانات ختم ہو چکے ہوتے ہیں۔۔۔“ وہ اتنی لاچاری سے بولا کہ نینا کا دل پھر رونے کے لئے مچلنے لگا۔وہ دونوں ہی جانتے تھے کہ وہ ایک دوسرے کا بھرم رکھ رہے ہیں

”میں کچھ نہیں جانتی سوائے اس کے کہ محبت نقصان کا سودا ہے۔۔۔مجھے افسوس ہے تمہارے نقصان پر۔۔۔اور مجھے افسوس ہے کہ تم نے اپنا نقصان خود کیا ہے“ وہ اب کی بار رکی نہیں تھی بلکہ تیزی سے باہر نکل گئی۔بیرونی دروازے کی جانب بڑھتے ہوئے اس نے کسی سمت نہیں دیکھا تھا بلکہ سر جھکائے باہر آ گئی۔ایک آنسو لڑھکتا ہوا اس کے گال سے پھسل کر نیچے جا گرا تھا۔اس نے سر اٹھا کر آسمان کی جانب دیکھا اور کچھ دیر دیکھتی رہی۔اس کی نگاہوں میں آنسو ہی نہیں تھے شکوہ بھی در آیا تھا۔وہ واقعی سلیم کو دکھی نہیں دیکھ سکتی تھی لیکن یہ سب اس کے اپنے اختیار کی بات بھی نہیں تھی



”ڈاکٹر بشریٰ بہت اچھی ہیں“ شہرین نے طمانیت بھری گہری سانس لیتے ہوئے سمیع سے کہا تھا۔وہ ہاسپٹل سے گھر واپس جا رہے

تھے۔شام کو کافی ہوا چلتی رہی تھی جس کی بناء پر موسم کافی خوشگوار تھا لیکن ہوا کے ساتھ کافی گرد بھی فضاء میں اکٹھی ہو گئی تھی جس سے سمیع کو الجھن ہوتی تھی اس لئے اس نے گاڑی کا اے سی آن کر رکھا تھا۔شہرین کو اے سی کی وجہ سے اکثر متلی کی کیفیت محسوس ہونے لگتی تھی لیکن آج وہ ایسا کچھ محسوس نہیں کر رہی تھی۔اس کا کریڈٹ بھی وہ ڈاکٹر بشریٰ کو ہی دے رہی تھی۔انہوں نے اسے ایک چوس کر کھانے والی ٹیبلٹ اپنے کلینک میں ہی کھانے کو دی تھی۔ان سے مل لینے کے بعد وہ ذہنی طور پر کافی پرسکون ہو گئی تھی۔ایک طرف اسے یہ اطمینان تھا کہ وہ دوبارہ پریگنینٹ نہیں ہوئی تھی اور دوسری جانب اس بات کی بھی خوشی تھی کہ اسے کوئی بیماری نہیں تھی۔ایک ذرا سا ڈپریشن تو تھا اور ڈاکٹر بشریٰ نے کافی سمجھایا تھا

”ڈپریشن کوئی بیماری نہیں ہے۔۔یہ زندگی کی طرف ہمارا عمومی رویہ ہے۔۔ہم اگر شکر گزاری اک جذبہ اپنا لیں اور یہ سوچتے رہیں کہ اللہ سب سے بہتر مسبب الاسباب ہے تو ہم کبھی ڈپریسڈ نا ہوں لیکن ہم بلا ضرورت ان مسائل کو بھی سر پر سوار رکھتے ہیں جنہیں ہم خود حل ہی نہیں کر سکتے تو مایوسی ہمیں گھیرے رکھتی ہے اور یہی مایوسی ڈپریشن کا باعث بنتی ہے۔۔اللہ پر بھروسہ رکھیں اور کسی منفی سوچ کو اپنے قریب بھی نا پھٹکنے دیں“ وہ بہت اچھے طریقے سے اسے سمجھاتی رہی تھیں

ان کے کلینک سے نکلتے ہوئے شہرین نے دل میں تہیہ کیا تھا کہ وہ اب کسی الٹی سیدھی سوچ میں گھر کر پریشان نہیں ہو گی اور نا ہی ان باتوں پر کڑھے گی جو اس کے اختیار سے باہر تھیں۔وہ جب بھی کسی نئی ڈاکٹر سے ملتی تھی ابتداء میں اسی طرح پر جوش ہوتی پھر آہستہ آہستہ سب بھولتی جاتی تھی۔اسی لئے واپس گھر جاتے ہوئے وہ خود کو بہت فریش محسوس کر رہی تھی کیونکہ ڈاکٹر بشریٰ کی باتیں اسے اچھی لگی تھیں

”تمہیں میرے علاوہ سب اچھے لگتے ہیں نا“ سمیع نے چڑایا

”یہ میں نے کب کہا؟“ وہ ہنسی تھی

”اچھا ذرا یاد کر کے بتاؤ کہ لاسٹ ٹائم کب تم نے میرے لئے ایسے کہا تھا کہ سمیع تم بہت اچھے ہو“ وہ موڑ کاٹنے کے بعد اس کے چہرے کی جانب دیکھتے ہوئے بولا تھا

”یہ تو میں دن میں کئی بار کہتی ہوں کہ سمیع تم بہت اچھے ہو“ وہ حیران ہوئی تھی

”سوتے ہوئے کہتی ہو گی شاید۔۔کیونکہ میں نے جاگتے ہوئے تو کبھی تمہیں اپنی تعریف میں ایک جملہ بولتے نہیں سنا۔۔ہاں یہ ضرور سنتا رہتا ہوں کہ اماں رضیہ بہت اچھی ہیں۔۔فہمیدہ (ملازمہ) بہت اچھی ہے۔۔ڈاکٹر بشریٰ بہت اچھی ہیں۔بائی داوے کیا کبھی تم نے ان لوگوں کے سامنے یہ کہا ہے کہ سمیع بہت اچھا ہے“ وہ جتا کر بولا۔شہرین ہنسی

”تمہارے بارے میں اب میں ہر ایک سے بات تو نہیں کر سکتی نا۔۔تم تو میرا انتہائی پرسنل میٹر ہو۔۔میری ڈائری پر لکھی ہوئی وہ محبت بھری نظم جسے میں ہر ایک کے سامنے نہیں پڑھ سکتی“ وہ ہنستے ہوئے بولی تھی۔سمیع نے ونڈ اسکرین سے نظریں ہٹا کر اسے دیکھا اور پھر دیکھتا ہی رہا

" ڈاکٹر بشریٰ واقعی بہت اچھی ہیں" وہ کہہ رہا تھا۔شہرین نے آنکھیں سکیڑ کر مسکراتے چہرے کے ساتھ دیکھا پھر زور سے ہنسی

" کیوں اب کیا ہوا۔۔۔؟"

" انہوں نے ایک ہی وزٹ میں میری بیوی کی کھوئی ہوئی یاد داشت واپس لوٹا دی۔۔۔اللہ کا شکر ہے کہ تمہیں یاد آگیا کہ میں تمہاری محبت بھری نظم ہوں۔۔۔میں تو اسے معجزہ ہی کہوں گا" وہ اسی انداز میں بولا تھا

شہرین ہنستی رہی۔

" جتنے مرضی طنز کرنے ہیں کر لو لیکن اب تم دیکھنا میں خود کو بالکل پہلے جیسا کر لوں گی۔۔خوش باش رہنے والی شہرین۔۔۔ہمہ وقت ہنسنے کھیلنے والی شہرین۔۔۔میں ان لوگوں کے بارے میں سوچوں گی بھی نہیں" اس نے اپنی امی یا گھر والوں کا نام نہیں لیا تھا لیکن سمیع سمجھ گیا تھا کہ وہ "کن" لوگوں کی بات کر رہی ہے۔اس نے جواباً کچھ نہیں کہا۔شہرین کے ماں باپ اور بہن بھائیوں سے دل ہی دل میں سخت خار کھانے لگا تھا وہ۔۔۔اس کے دل میں ان کے لئے اب کوئی عزت باقی نہیں رہی تھی

" پہلے ہی میں الٹی سیدھی سوچوں میں گھر کر بہت وقت ضائع کر چکی ہوں۔۔ایمن کو اور تمہیں وہ توجہ دے سکی ہوں نا محبت جو تم دونوں ڈیزرو کرتے ہو۔۔۔۔بس بہت ہو گئی۔۔۔اب مزید وقت ضائع نہیں کرنا مجھے" وہ ٹھوس لہجے میں بولی تھی۔سمیع نے سگنل آجانے پر گاڑی روک دی تھی۔وہ کچھ بھی نہیں بولا تھا

" اب تم کیا سوچ رہے ہو؟" شہرین نے اس کی خاموشی سے اکتا کر پوچھا۔سمیع نے گردن موڑ کر اسے دیکھا پھر مسکراتے ہوئے بولا

" یہی کہ ڈاکٹر بشریٰ واقعی بہت اچھی ہیں" اس نے سارا زور "واقعی" پر لگا کر کہا تھا۔شہرین ایک بار پھر زور سے ہنس دی



وہ بہت بوجھل دل کے ساتھ سیڑھیاں چڑھ کر اوپر آئی تھی۔امی لاؤنج میں بیٹھیں دُھلے ہوئے کپڑے تہہ لگا رہی تھیں۔وہ چپ چاپ انہیں مخاطب کئے بناء اپنے کمرے کی جانب بڑھنے لگی

" کدھر جا رہی ہو۔۔۔اِدھر آؤ نا ذرا۔۔" امی نے اسے پکارا تھا۔نینا نے مڑ کر انہیں دیکھا۔اس نے ایک دو آنسو ہی بہائے تھے اور چہرہ اور آنکھیں اچھی طرح پونچھ کر اوپر آئی تھی لیکن پھر بھی اسے لگا کہ اگر اس نے امی کی جانب دیکھا تو وہ جان جائیں گی کہ وہ کسی بات پر افسردہ ہے۔

" جی۔۔" اس نے ان کی جانب دیکھے بناء کہا تھا

یہ تم ہر وقت منہ اٹھا کر سلیم سے کیا لینے چلی جاتی ہو؟" وہ سخت ناراضی بھرے لہجے میں سوال کر رہی تھیں۔نینا کا دل مزید ٹوٹ گیا۔اسے شکوہ تھا کہ امی کو کبھی اس کے چہرے سے اس کی دلی کیفیت سمجھ نہیں آتی تھی جبکہ زری سا اداس ہو جاتی تھی تو امی کو فوراً پتا چل جاتا تھا

" آئندہ جاتے وقت منہ اٹھا کر نہیں جاؤں گی بلکہ یہیں میز پر رکھ جایا کروں گی۔۔ٹھیک ہے" اس نے بدتمیزی سے کہا تھا۔امی

کو اس کے انداز پر اتنا غصہ آیا کہ چند لمحے وہ کچھ بول ہی نہیں پائی تھیں۔

"پڑھ لکھ کر یہی سیکھا ہے کہ ماں سے بدتمیزی کیسے کرتے ہیں۔۔کتابوں میں سر کھپا کھپا کر اتنا ہی علم حاصل ہوا کہ بڑوں کی کوئی عزت نہیں ہوتی۔۔۔ماں ہوں تمہاری۔۔۔اتنا ہی یاد رہ جایا کرے تمہیں تو ہم سب کی زندگی میں سکون ہو جائے۔۔بدتمیز نا ہنجار۔۔۔ڈھیٹ لڑکی۔۔۔اتنی تمیز بھی نہیں ہے کہ ماں سے بات کیسے کرتے ہیں" امی انتہائی برا مان کر بولی تھیں۔ان کا بس نہیں چل رہا تھا کہ اٹھ کر اس کے منہ پر دو تھپڑ مار دیں۔

"آپ بھی اس طرح مت پوچھیں نا۔۔میں زری کو بتا کر گئی تھی۔۔" وہ ابھی بھی ان کی جانب دیکھے بناء بول رہی تھی

"زری تمہاری ماں نہیں ہے۔۔میں تمہاری ماں ہوں۔۔تم مجھ سے اجازت لینے کی پابند ہو۔۔مجھ سے پوچھ کر نہیں جا سکتی تھی" وہ سابقہ انداز میں بولی تھیں۔ان کے ہاتھ اب بہت تیزی سے کپڑے تہہ لگا رہے تھے جو ان کی سخت خفگی کو ظاہر کر رہا تھا

"امی میں حج پر نہیں گئی تھی۔۔۔سلیم کے پاس گئی تھی۔۔۔جس کے پاس دن میں سات مرتبہ جاتی ہوں میں۔۔۔سات مرتبہ اجازت لوں آپ سے؟" وہ چڑ گئی اور یہ تو اس کا مشغلہ تھا۔وہ ہر بات پر چڑ جایا کرتی تھی

"سات مرتبہ جانے کی ضرورت کیا ہے۔۔ایسا کون سارا جا مہاراجا ہے وہ کہ جو اتنی مرتبہ حاضری دینی پڑتی ہے اس کے دربار میں" امی بہت غصے میں تھیں۔نینا نے کچھ حیرانی سے انہیں دیکھا۔امی نے پہلے تو اس طرح اسے کبھی کہیں آنے جانے پر نہیں ٹوکا تھا۔وہ پہلے ہی بوجھل دل لئے گھر میں داخل ہوئی تھی امی کی خفگی نے مزید دل توڑ ڈالا۔وہ کچھ کہے بناء اپنے کمرے میں آ گئی تھی۔اس کا کسی سے بات کرنے کو دل ہی نہیں چاہ رہا تھا



"تم نے حبیبہ کو فون کیا تھا بیٹی" بی بی جان نے زرمین کے پنگھوڑے کی ڈوری کو ہلاتے ہوئے اس سے سوال کیا تھا۔صوفیہ اپنی ناگواری چھپا نہیں پائی تھی۔اس کا کونسا دوستانہ رہا تھا حبیبہ سے کہ وہ فون کرتی

"بی بی جان! میں کیا کروں گی فون کر کے؟" اس نے ان سے بھی وہی کہہ دیا تھا جو اس کے منہ میں آیا تھا

"صوفیہ۔۔" انہوں نے سرزنش بھرے انداز میں نا صرف پکارا بلکہ اس کی جانب دیکھا بھی تھا۔

"وہ عدت میں ہے۔۔تمہارا فرض ہے کہ گاہے بگاہے اسے فون کر کے اس کی خیریت دریافت کرتی رہو۔۔۔بہت سے کام ہوتے ہیں جو عدت میں بیٹھی عورت نہیں کر سکتی۔۔تمہیں پوچھنا تو چاہیئے اس سے۔۔۔۔" انہوں نے اتنا ہی کہا تھا کہ صوفیہ نے ان کی بات کاٹ دی

"بی بی جان کاشف ہیں نا پوچھنے کے لئے۔۔حبیبہ اور اس کے تمام امور کا خیال رکھنے کے لئے۔۔۔وہ مجھ سے زیادہ اچھی طرح اس کی ذمہ داریاں بانٹ رہے ہیں" وہ اپنی دلگرفتگی اور بیزاری کو حتیٰ الامکان چھپانے کی کوشش کرتے ہوئے بولی تھی۔کئی دن ہو چلے تھے مجید بھائی کی وفات کو اور کئی دنوں سے اس کی نیند اڑی ہوئی تھی۔

" اب کیا ہوگا؟" یہ وہ سوال تھا جو ہمہ وقت اس کے اعصاب پر سوار رہنے لگا تھا۔ بی بی جان اور کاشف کو جیبہ سے ہمدردی کا اتنا تیز بخار چڑھا تھا کہ حرارت اسے اپنے وجود تک محسوس ہونے لگی۔ جیبہ کا بھرا پرا میکہ تھا سسرالی رشتے دار بھی کم نہیں تھے لیکن کاشف اور بی بی جان ہمہ وقت اسے "اکیلا" اور "عدت میں بیٹھی مجبور عورت" قرار دیتے ہوئے اس کی ساری ذمہ داریاں بانٹنے کے لئے ہمہ وقت بیتاب رہتے تھے اور یہ بات صوفیہ کو کانٹے کی طرح چبھتی تھی۔

" صوفیہ وہ بیوہ ہے۔۔اس کا خیال رکھنا ہم سب کی ذمہ داری ہے بیٹی۔۔" بی بی جان کو کافی دکھ ہوا تھا اس کی بات سن کر۔۔وہ اپنی ناپسندیدگی چھپا نہیں پائی تھیں

" یہی تو میں آپ کو سمجھانا چاہ رہی ہوں بی بی جان۔۔وہ بیوہ ہے۔۔اس کے شوہر کو دنیا سے رخصت ہوئے دس دن بھی نہیں ہوئے۔۔وہ عدت میں ہے۔۔اسے غیر مردوں سے نہیں ملنا چاہیئے۔۔اس لئے اسے کچھ دیر اکیلا چھوڑ دیں۔۔اپنے شوہر کے لئے مغفرت کی دعائیں مانگنے دیں۔۔۔۔احسان کریں اس پر بھی اور مجھ پر بھی۔۔" وہ چڑ کر بولی تھی

" کیا کہنا چاہتی ہو تم صوفیہ۔۔مجھ سے اشاروں میں باتیں مت کرو۔۔اس عمر میں ایسی ذہنی مشقت کے قابل نہیں ہوں میں" بی بی جان نے چہیتی بہو کے اندازِ گفتگو کو بغور دیکھا تھا۔وہ نرم و نازک سی ٹھہر ٹھہر کر سمجھداری سے گفتگو کرنے والی صوفیہ جو انہیں پہلی نظر میں اپنے بیٹے کے لئے بھا گئی تھی جیسے کہیں گم ہو کر رہ گئی تھی۔

" بی بی جان کاشف ہر روز جیبہ کے گھر کیوں جاتے ہیں۔۔؟" اس کا ارادہ نہیں تھا کہ وہ یہ سوال ان سے کرے گی لیکن اس سے صبر نہیں ہوا تھا اور پھر ساس کے علاوہ تھا ہی کون جن سے وہ بات کر سکتی۔۔

" روز صرف یہ پوچھنے جانا کہ اسے کوئی کام یا کسی چیز کی ضرورت تو نہیں ہے اور پھر دو گھنٹے وہاں قیام کرنا۔۔یہ کون سی نئی مذہبی رواداری ہے جس کا کسی کتاب میں ذکر آج تک میں نے تو نہیں پڑھا۔۔یہ کوئی مناسب بات ہے کیا۔۔لاکھ وہ دوست کی بیوہ کی حیثیت سے اس کی بھلائی کے لئے اس سے ملتے ہوں گے لیکن کیا یہ بات جائز ہے۔۔آپ خود بتائیں" اب کی بار وہ چڑ کر نہیں بولی تھی بلکہ عجیب طرح کا خدشہ تھا جو اس کے چہرے سے چھلکنے لگا تھا

" صوفیہ! آج پہلی مرتبہ مجھے بھی یہ احساس ہو رہا ہے کہ کاشف صحیح کہتا ہے۔۔تم بلا وجہ ہر بات کو سر پر سوار کے شوہر کے ساتھ لڑائی جھگڑے کا سامان پیدا کر لیتی ہو" بی بی جان بہت لاچار سے انداز میں بولی تھیں۔حقیقت یہ بھی تھی کہ وہ اس روز روز کی بحث سے اکتانے لگی تھیں۔انہوں نے خود جوانی میں بیوگی کاٹی تھی اس لئے ان کے دل میں یکدم جیبہ کے لئے بہت ہمدردی پیدا ہو گئی تھی۔وہ یہ بات سن کر ہی کافی ناراض ہو رہی تھیں کہ صوفیہ ایک عدت میں بیٹھی عورت پر بھی شک کر سکتی ہے۔

'میری بات سنو بیٹی۔۔جیبہ کا بہت نقصان ہوا ہے۔۔شوہر کی اچانک حادثاتی موت نے اسے اعصابی طور پر بہت دھچکا پہنچایا ہے۔۔اسے دوست احباب کے سہارے کی ضرورت ہے۔۔زمانہ جو بھی کہے لیکن میں جانتی ہوں کہ شوہر کے چلے جانے سے جو خلا پیدا

ہو جاتا ہے وہ عورت کو بہت کمزور کر دیتا ہے۔۔اسے جذباتی سہارے کی بھی ضرورت ہے اور پھر ظاہر ہے وہ اب مالی طور پر کاشف کی محتاج ہے کیونکہ اس کے شوہر کا خطیر سرمایہ کاشف کے کاروبار میں لگا ہے۔۔لین دین اور بینک کے معاملات کے لئے کاشف کو طوعاً کرہاً وہاں جانا ہی پڑتا ہے۔تم یہ بات سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کرتی۔۔اپنے دل اور ذہن کو کشادہ رکھو۔۔اب تو تم ماں بن چکی ہو۔۔تمہارا قلعہ بہت مضبوط ہے میری بیٹی" وہ ہمیشہ کی طرح بہت شفقت بھرے انداز میں اسے نصیحت کر رہی تھیں۔صوفیہ کچھ نہیں بولی۔اسے اب بی بی جان کے پندونصائح والے سب ابواب ازبر ہو چکے تھے۔اسے ان میں دلچسپی محسوس نہیں ہوتی بلکہ اس کا دل دُکھتا تھا کہ وہ بھی اس کا ساتھ دینے کی بجائے اپنے بیٹے کی حمایت کرتی ہیں۔

"ہم چلیں گے کسی دن اس کی طرف۔۔۔میں تمہارا انکار نا سنوں" ان کی بات حتمی اور آخری تھی۔صوفیہ کا دل چاہا کہ صاف انکار کر دے مگر احتراماً خاموش رہی لیکن چہرے پر جو بیزاری چھائی تھی وہ ان سے چھپی نہیں رہی تھی

"اللہ کے یہاں صلہ رحمی کا بہت درجہ ہے میری بچی" وہ اپنی جگہ سے اٹھتے ہوئے کہہ رہی تھیں



نینا کو سلیم کے کمرے سے نکلتے دیکھ کر زری مزید دروازے کے پیچھے ہوگئی کہ کہیں نینا کی نظر اس پر نا پڑ جائے۔اس نے ان دونوں کی ساری گفتگو سن اور سمجھ بھی لی تھی۔اس کے لئے یہ بہت حیران کن بات تھی۔سلیم کو اس نے کبھی اپنے بہنوئی کے طور پر نہیں سوچا تھا۔اسے سلیم کبھی پسند رہا ہی نہیں تھا۔

وہ نینا کے جانے کے پانچ منٹ بعد نکلی تھی اور پھر گھر کی سیڑھیوں میں بھی پانچ منٹ رک کر انتظار کرتی رہی تھی۔وہ یہ تاثر دینا چاہتی تھی کہ وہ نینا کو بلانے گئی تو تھی لیکن خالہ نے اسے اپنے پاس بٹھا لیا تھا۔نینا کو اگر بھنک پڑ جاتی کہ وہ ان کی باتیں سن چکی ہے تو ایک معرکتہ الآرا جھگڑا ہو سکتا تھا اور جھگڑوں سے وہ بڑا بچتی تھی۔اس کی اور نینا کی زیادہ بنتی نہیں تھی لیکن اس میں اس سے زیادہ نینا کا ہی قصور ہوتا تھا۔اس کی کسی سے بھی نہیں بنتی تھی۔اس نے کزنز اور کلاس فیلوز کو بھی کبھی گھاس نہیں ڈالی تھی اور انہوں نے بھی اس کی غیر موجودگی میں ایک نام رکھ چھوڑا تھا۔سب اسے" نینا پھڈے باز" کہہ کر بلاتے تھے جبکہ زری کزنز کلاس فیلوز حتیٰ کہ ماں باپ کی بھی ہر دلعزیز رہی تھی۔اس کی ایک وجہ تو اس کی بے مثال خوبصورتی تھی پھر اس کی عادتیں اور شوق بھی سب کی توجہ جلدی اپنی جانب مبذول کروا لیتے تھے۔اسے کپڑے پہننے اوڑھنے کا سلیقہ تھا۔اس نے بہت چھوٹی عمر میں سلائی سیکھ لی تھی۔کسی بھی شادی بیاہ یا دعوت پر جاتے ہوئے وہ اپنے کپڑے خود ڈیزائن کرتی تھی اور ایسے کرتی تھی کہ سب تعریف کرنے پر مجبور ہو جاتے تھے۔میک اپ اتنا اچھا کرتی تھی کہ اس کی سہیلیاں اسے اپنا بیوٹی پارلر بنانے کا مشورہ دیتی تھیں۔خاندان کی ہر شادی پر دلہن کی مہندی اس کے ذمے رہتی تھی۔۔انہی وجوہات کی بناء پر وہ لڑکیوں اور ان کی ماؤں میں مقبول ہو جاتی تھی جبکہ نینا کو ایسے شوق نہیں تھے۔وہ بچپن سے آدم بیزار ٹائپ تھی۔وہ تو زری کی عادتوں سے بھی چڑتی تھی جبکہ زری کو اس کی عادتوں پر کوئی اعتراض نہیں تھا۔وہ تو دل سے دعا کرتی تھی کہ نینا نارمل لڑکیوں کی طرح میک اپ مہندی چوڑیوں میں دلچسپی لیا

کرے اسی لئے یہ ساری باتیں سن کر اسے یہ کم از کم ضرور اچھا لگ رہا تھا کہ نینا کی زندگی میں کوئی بات نارمل لڑکیوں والی بھی تھی لیکن سلیم پھر بھی اسے پسند نہیں تھا۔اسی لئے اسے نینا کا دوٹوک انکار بھی تسلی بخش لگا تھا۔یہی سب سوچتی وہ سیڑھیاں چڑھ گئی تھی



"نینا۔زری۔۔اٹھو نماز کا وقت نکل رہا ہے" امی نے قرانِ پاک شیلف پر رکھتے ہوئے بیٹیوں کے کمرے کی جانب منہ کر کر آواز دی تھی پھر باسی روٹیاں، سوکھی ڈبل روٹی اور رات کے بچے ہوئے تھوڑے سے چاول ایک پرات میں لے کر باہر صحن میں آ گئیں۔یہ گھر کافی بڑا لیکن پرانی طرز کا بنا تھا۔نیچے کا سارا پورشن گودام کے طور پر استعمال ہوتا تھا اور وہ انہوں نے کرایے پر چڑھا رکھا تھا جبکہ پہلی منزل پر ان لوگوں نے رہائش اختیار کی ہوئی تھی۔چار کشادہ کمروں، ٹی وی لاؤنج، ڈرائینگ روم اور ایک بڑے سے کچن پر مشتمل وہ پورشن ان کی ضرورت کے لئے کافی سے زیادہ تھا۔مسئلہ صرف ایک تھا کہ سیڑھیاں چڑھ اتر کر باہر اندر آنا جانا پڑتا تھا جس سے وہ خار کھاتی تھیں لیکن اچھی بات یہ تھی کہ صحن کافی بڑا تھا۔امی نمازِ فجر کے بعد اطمینان سے وہاں چہل قدمی کر سکتی تھیں۔یہ ان کی بہت پرانی روٹین تھی۔نماز کے بعد باسی روٹیوں کے ٹکڑے قینچی سے کاٹ کاٹ کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹ کر چڑیاؤں کو ڈالتی جاتی تھیں اور ساتھ اسمِ الٰہی کا ورد بھی کرتی رہتی تھیں۔ان کاموں سے فراغت کے بعد وہ چائے چولہے پر رکھ دیتیں۔نینا سب سے پہلے گھر سے نکلتی تھی اور اکثر اوقات صرف چائے پی کر ہی جاتی تھی۔اس کے بعد ان کے ابا روانہ ہو جاتے تھے۔سب سے آخر میں امی اور زری اطمینان سے ڈٹ کر ناشتہ کرنے کی عادی تھیں۔

انہوں نے معمول کے مطابق سب کام انجام دئے۔چڑیوں کو روٹیاں ڈال کر انہوں نے چائے بنائی پھر دوبارہ بیٹیوں کے کمرے میں جھانک کر دیکھا۔زری کا بیڈ لحاف سے ڈھکا ہوا تھا جس کا مطلب تھا وہ سو رہی تھی جبکہ نینا نظر نہیں آئی تھی۔وہ یقیناً باتھ روم میں تھی۔امی دوبارہ لاؤنج میں آ کر بیٹھ گئیں۔

"امی میں جا رہی ہوں۔۔اللہ حافظ" نینا کمرے سے نکلتے ہوئے بولی تھی۔امی نے اسے دیکھا۔وہ اسے اطمینان سے اپنے پاس بٹھا کر اپنا موقف سمجھانا چاہتی تھیں کہ وہ سلیم کے ساتھ اتنا بے تکلف مت ہوا کرے۔اس کے ابا کو یہ سب پسند نہیں ہے۔وہ مناسب الفاظ ہی منتخب کر رہی تھیں۔جوان اولاد سے بات کرتے ہوئے بھی سو قسم کی احتیاطیں درکار ہوتی ہیں، سو قسم کے ہیر پھیر کر کے انہیں باتیں سمجھانی پڑتی ہیں لیکن نینا کا بجھا ہوا چہرہ اور متورم سرخ آنکھیں دیکھ کر امی کے دل کو کچھ ہوا۔نینا بد مزاج چڑچڑی تھی۔منہ پھٹ بھی تھی لیکن ایک بات وہ حلفیہ کہہ سکتی تھیں ان کی بیٹی کردار کی بہت اچھی تھی۔اسکول کالج تک لڑکوں کے ساتھ پڑھی تھی اور مجال ہے اس نے کبھی انہیں شکایت کا موقع دیا ہو۔ایک سلیم ہی تو تھا جس سے وہ ذرا ہنس کر بات کر لیتی تھی ورنہ باقی سارے زمانے کو تو کاٹ کھانے کو دوڑتی تھی اور انہیں یقین تھا کہ سلیم کے ساتھ اس کی صرف کزن کی حیثیت سے بے تکلفی تھی۔ان کے شوہر کا ذہن جس نہج پر سوچ رہا تھا اس سے وہ اتفاق نہیں کرتی تھیں۔انہیں اس کے اپنی خالہ کے گھر جانے یا سلیم کے ساتھ بے تکلفی پر بھی اعتراض نہیں تھا لیکن ان کے دل میں شوہر کا بھی اس قدر احترام اور عزت تھی کہ وہ ان کی بات سے انکار نہیں کر سکتی تھیں۔یہ کام تو زندگی میں کبھی نہیں کیا تھا انہوں نے اور اپنی طرف سے انہیں شکایت

کا موقع بھی کبھی نہیں دیا تھا انہوں نے ۔۔اگر انہیں اس بات پر اعتراض تھا کہ نینا اور سلیم کے درمیان ضرورت سے زیادہ بے تکلفی ہے تو پھر امی کو بھی اعتراض تھا۔حالانکہ انہوں نے اشاروں اشاروں میں صرف ابھی اس بات کی نشاندہی کی تھی لیکن امی چاہتی تھیں کہ ان کے شوہر کو مزید کسی شکایت کا موقع نا ملے اسی لئے انہوں نے رات کو نینا کو ٹوکا تھا لیکن اب اس کی حالت دیکھ کر انہیں بہت افسوس ہوا۔اولاد کتنی ہی بدمزاج یا منہ پھٹ کیوں نا ہو ماں کی محبت کو نہیں دبا سکتی۔اولاد کی ذراسی بے چینی ماں کو بھی بے چین کر دیتی ہے۔نینا کا بے چین انداز دیکھ کر امی کو دل ہی دل میں افسوس ہو رہا تھا کہ وہ شاید ان کے ڈانٹنے کی وجہ سے اتنی اپ سیٹ نظر آتی ہے

"نینا! چائے بنی ہوئی ہے۔۔پی کر جاؤ" انہوں نے رات والی ساری ناراضی بھلا کر اسے پکارا۔نینا جاگرز کے تسمے باندھ رہی تھی۔

"امی دل نہیں چاہ رہا" اس نے انکار کیا تھا۔اس کی آواز میں کسلمندی تھی۔امی کو مزید دکھ ہوا۔اتنا تو کبھی ان کی بات کا برا نہیں منایا تھا اس نے۔اس کی آنکھیں دیکھ کر لگتا تھا جیسے رات بھر روتی رہی ہے۔

"آدھا کپ ہی پی لو۔۔۔خالی پیٹ مت رہا کرو۔۔اتنے لمبے دن ہیں آج کل کے۔۔۔کچھ کھا کر نہیں جاتی۔۔پتا نہیں یونیورسٹی میں بھی کچھ کھاتی ہو کہ نہیں۔۔۔واپسی بھی چار بجے ہوتی ہے۔۔۔کچھ تو کھا جایا کرو" امی نے محبت سے چور لہجے میں کہا۔وہ خاموشی سے سیڑھیوں سے ملحقہ دیوار پر لگے آئینے کے سامنے کھڑی ہو کر دوپٹہ سیٹ کر رہی تھی۔امی کو ایک بار پھر افسوس ہوا۔اتنی سادہ اور لاپرواہ سی بیٹی تھی ان کی۔۔یونیورسٹی میں پڑھتی تھی مگر انہوں نے اسے کبھی دوسری لڑکیوں کی طرح سجتے سنورتے نہیں دیکھا تھا۔یونیورسٹی میں ایڈمیشن کے وقت سفید ٹراؤزرز کے ساتھ درجن بھر مختلف پرنٹس کی کالر والی جو شرٹس سلوائی تھیں وہی بدل بدل کر پہنتی رہتی۔ڈوپٹے بھی سفید ہی لے لیتی تھی اور وہ بھی مرضی تھی کبھی سر پر ڈال لیتی کبھی کندھے پر لٹکا کر نکل جاتی۔کبھی رسی بنا کر گردن میں لٹکا لیتی اور کبھی کبھی اسکارف بھی لے لیتی تھی۔امی کو بس اس کا رویا رویا چہرہ دیکھ کر افسوس ہوئے چلا جا رہا تھا۔اس کی ساری پژمردگی اور کسلمندی انہیں اپنی ڈانٹ کا شاخسانہ لگ رہی تھی۔وہ پہلے بھی اسے اس کی بدمزاجی اور بدزبانی پر ٹوکتی ڈانٹتی رہتی تھیں اور ان کی ڈانٹ کے جواب میں وہ پہلے کبھی روئی تو نہیں تھی۔وہ اگر روئی ہوئی نا لگ رہی ہوتی تو انہیں بھی اس قدر افسوس نا ہو رہا ہوتا۔امی اپنی جگہ سے اٹھیں اور دم پر رکھی چائے میں سے اس کے لئے ایک پیالی نکال کر ساتھ بسکٹس بھی رکھ لائیں کہ شاید سامنے رکھ دیں تو وہ کھالے۔

"امی واقعی دل نہیں چاہ رہا۔" اس نے انہیں چائے لاتا دیکھ کر کہا

"میری خاطر تھوڑا سا کھالو۔خالی پیٹ گھر سے نکلتی ہو تو میرے دل کو کچھ ہوتا ہے" انہوں نے محبت بھرے لہجے میں تاکید کی

"اللہ خیر۔۔آج تو بہت مہربان ہو رہی ہیں آپ۔۔۔دیکھوں ذرا سورج کس طرف سے نکلا ہے" اس نے بلاوجہ کھڑکی کی جانب دیکھتے ہوئے کہا تھا۔چہرے کے تاثرات ابھی بھی پہلے جیسے افسردہ تھے ان میں خوشگواریت کی کوئی جھلک ڈھونڈنے سے بھی نظر نہیں آتی تھی۔

"ماں اولاد کے لئے ہمیشہ ہی مہربان ہوتی ہے۔۔تم یہ بات وقت آنے پر سمجھو گی" وہ دوبارہ سے صوفے پر بیٹھ گئی تھیں۔نینا نے کچھ نہیں کہا۔امی کن انکھیوں سے بار بار اس کے چہرے کا جائزہ لے رہی تھیں

"یہ وہی بادام کے بسکٹ ہیں جو تمہیں بہت پسند آئے تھے۔۔۔اسی لئے تمہارے ابا سے دوبارہ منگوائے ہیں میں نے" امی نے اسے للچانے کی کوشش کی۔گزشتہ بار جب یہ بسکٹ آئے تھے تو سب سے زیادہ اس نے ہی کھائے تھے۔نینا نے انکار میں سر ہلایا

"امی بھوک نہیں ہے" وہ لاچاری سے بولی۔چہرے کی طرح لہجہ بھی الجھا ہوا تھا لیکن امی کے اصرار پر صوفے پر میز کے سامنے بیٹھ گئی تھی

"بھوک ہوگی بھی کیسے۔۔تمہارے معدے کو عادت ہی نہیں رہی وقت پر کھانے کی۔۔۔ناشتہ نا کرنے کی عادت اور خالی پیٹ چائے پی پی کر معدہ جلا لیا ہے تم نے اپنا۔۔اور پھر یہ جو سارا دن چپس اور الم غلم کھاتی رہتی ہو۔۔۔یہ ٹھیک نہیں ہے نینا۔۔جوان بچی ہو ۔۔بھوک نا لگنے کا تو کوئی جواز ہی نہیں بنتا۔۔اس عمر میں دو پراٹھے اور اتنا بڑا سا آملیٹ کھایا کرتی تھی میں ناشتے میں" اس کے آگے بسکٹس والی پلیٹ کرتے ہوئے وہ ٹوکتے ہوئے مسکرائیں تھیں۔

"اس کا مطلب زری بالکل آپ جیسی ہے" نینا سادہ سے لہجے میں بولی تھی۔زری کو ڈٹ کر ناشتہ کرنے کی عادی تھی۔امی نے چونک کر اس کا چہرہ دیکھا۔مسکراہٹ ان کے چہرے سے یکدم غائب ہوئی۔

"ہاں۔۔۔شاید۔۔۔" انہوں نے تصدیق کی تھی لیکن تردید کے انداز میں۔نینا نے بادام والا ایک بسکٹ اٹھا ہی لیا تھا



"رانی یہ والا بیڈ کور اتار کر یہ گرین اور زرد پھولوں والا بچھا دو" اس نے بیڈ کور نکال کر رانی کو پکڑاتے ہوئے کہا تھا۔رانی نے سر ہلا کر بیڈ کور پکڑ لیا تھا۔شہرین کی طبیعت کیا ٹھیک ہوئی تھی سارے گھر میں تھرتھلی سی مچ گئی تھی۔اس نے آج سارے گھر کی صفائی اپنی نگرانی میں کروائی تھی پھر اماں رضیہ کے ساتھ مل کر کھانا بھی بنایا تھا۔اپنے ہاتھوں سے سمیع کے لئے رس ملائی بنائی تھی اور اب وہ یہ سوچ سوچ کر خوش تھی کہ یہ سب دیکھ کر سمیع کتنا خوش ہوگا۔آج اس نے کسی قسم کی منفی سوچ کو قریب پھٹکنے بھی نہیں دیا تھا۔ڈاکٹر بشریٰ کی ہدایت کے مطابق وہ اپنے معمولات تبدیل کرنے کی حتیٰ الامکان کوشش کر رہی تھی۔رانی آرام سے سرہانے کا کور اتارتی ہوئی اس کے انداز و اطوار ملاحظہ کر رہی تھی

"ارے تم نے ابھی تک کور ہی تبدیل نہیں کیا۔۔۔لاؤ مجھے دو۔۔میں کرتی ہوں۔۔۔تم ذرا بھاگ کر لان میں جاؤ اور جتنے بھی سرخ گلاب ہیں نا سب توڑ لاؤ" اس نے اگلا حکم صادر کیا۔شہرین کے ہاتھ کافی پھرتی سے چل رہے تھے

"میں یہ بدل کر چلی جاتی ہوں باجی۔۔۔ابھی ایک منٹ میں۔۔۔" رانی نے جلدی جلدی ہاتھ چلانے شروع کئے تھے۔شہرین نے اس دوران میں دوسرے سرہانے کا کور اتار کر نیا چڑھانا شروع کر دیا تھا۔رانی نے کے کور چڑھانے تک وہ بیڈ پر چادر ڈال کر بچھانے لگی تھی

"باجی! آپ رہنے دیں میں کر لیتی ہوں۔۔۔سمیع بھائی کو پتا چلے گا تو وہ بہت ناراض ہوں گے۔۔۔غصہ کریں گے" رانی نے اس کے ہاتھ سے چادر پکڑنی چاہی تھی۔اماں رضیہ کے حکم کے مطابق اب وہ مالکوں کے لئے باجی اور بھائی کے القابات استعمال کرنے لگی تھی۔وہ شہرین کے سامنے کافی مستعد نظر آنے کی کوشش کر رہی تھی۔اسے حیرانی بھی ہو رہی تھی کہ باجی شہرین حاملہ ہونے کے بعد اتنی

پھرتیلی کیسے ہوگئی تھیں۔کہاں وہ سارا دن اپنے کمرے میں سر پکڑ کر بیٹھی رہتی تھیں اور کہاں صبح سے سارے گھر میں تتلی بنی اڑتی پھر رہی تھیں ۔اس نے حکم کے مطابق تیزی سے ہاتھ چلانے شروع کئے تھے۔اس نے اگر اس دن ماں رضیہ اور شہرین کی باتیں نا سنی ہوتیں تو اسے کوئی پرواہ نا ہوتی لیکن اب وہ جانتی تھی کہ گھر کی مالکن جلد ہی گھر میں ننھے مہمان کا اضافہ کرنے والی ہے تو وہ اس کا خیال رکھنے کی بھی زیادہ کوشش کر رہی تھی۔اسے پتا کچھ بھی نہیں تھا۔نو عمر سی لڑکی تھی لیکن فلمیں ڈرامے دیکھ دیکھ کر کافی کچھ سیکھ چکی تھی۔اس کا خیال تھا کہ وہ ان دنوں مالکن کا خیال رکھے گی تو وہ خوش ہو کر اس کی تنخواہ میں اضافہ کر دے گی اور ہوسکتا ہے ریشمی ستاروں والا سوٹ بھی دلوا دے۔اسے پتا ہی نہیں تھا کہ جو خبر اس نے دروازے کی اوٹ سے سن لی تھی اس میں ذرا سی بھی صداقت نہیں تھی

"سمیع تم لوگوں پر غصہ کرتا ہے؟" شوہر کے ذکر پر شہرین کے چہرے پر مسکراہٹ چمکی تھی

"نہیں جی زیادہ نہیں۔۔۔بس وہ ایسے ہی۔۔۔" رانی کو سمجھ نہیں آیا کہ مزید کیا کہے۔مالکن باجی اپنے میاں کو شکایت بھی کر سکتی تھی

"ڈرو مت۔۔میں تمہاری شکایت نہیں کروں گی سمیع سے۔۔۔" شہرین نے اسے تسلی دی تھی پھر اسے بیڈ پر چادر ٹھیک سے بچھاتا دیکھ کر وہ مطمئن ہو کر وارڈروب کی سمت بڑھ گئی تھی۔اب اسے اچھا سا لباس نکال کر تیار ہونا تھا

"نہیں باجی جی۔۔شکایت والی بات تو نہیں ہے جی۔۔۔" رانی نے ہتھیلیوں کی مدد سے چادر کی شکنیں دور کرنے کی کوشش کی تھی۔وہ دل ہی دل میں تمہید باندھ رہی تھی کہ کسی طرح مالکن کو رضامند کرلے کہ وہ بیٹے کی ماں بن کر اسے ستاروں والا ریشمی سوٹ ضرور دے گی۔۔چھوٹی عمر تھی اور چھوٹی چھوٹی ہی خوشیاں تھیں۔

"اچھی بات ہے۔۔۔چلو اب جاؤ جلدی سے پھول لے کر آؤ پھر میں نے کپڑے بھی آئرن کروانے ہیں" وہ وارڈروب میں منہ دیئے ڈریس منتخب کرنے میں لگی ہوئی تھی

"جی باجی جاتی ہوں۔۔" اس نے میلے بیڈ کور کا گولہ سا بنا کر ہاتھ میں پکڑا پھر مڑی تو نظر وارڈروب پر پڑی۔ایک سے ایک بڑھیا سلا ہوا ،ریڈی میڈ سوٹ ہینگ کیا ہوا نظر آرہا تھا۔اسے بڑا اچھا لگا۔یہ کسی بھی بڑے گھر میں کام کرنے کا اس کا پہلا تجربہ تھا۔اسے بہت سی چیزیں نئی نئی سی لگتی تھیں۔کچن کیبنٹس میں پڑی گروسری،فریج میں موجود تازہ پھل،ڈائننگ ہال میں سجے چمکتے نئی نئی طرز کے برتن۔۔۔باتھ روم کے ٹائلز،شیلف پر پڑے وہ سب شیمپو لوشن جو اس نے صرف ٹی وی میں دیکھ رکھے تھے۔اب وہ نا صرف انہیں ہاتھ میں پکڑ سکتی تھی بلکہ نظر بچا کر استعمال بھی کر سکتی تھی ۔دل لبھانے کی کیا کیا چیزیں تھیں جو اسے ہمہ وقت اس کے حواسوں پر سوار رہتی تھیں۔وہ چند لمحے اسی طرح ان کپڑوں کی جانب دیکھتی رہی۔

"باجی۔۔جب آپ موٹی ہو جائیں گی تو یہ کپڑے کس کو دیں گی؟" اس نے بے ساختہ ہی پوچھ لیا۔شہرین نے مڑ کر حیرانی سے اسے دیکھا۔

"نہیں بھئی۔۔میرا موٹے ووٹے ہونے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔۔۔" وہ ناک چڑھا کر بولی تھی

"پر باجی جب بچہ پیدا ہوتا ہے تو سب عورتیں موٹی ہو جاتی ہیں۔۔۔پھر تو کپڑے تنگ ہو جاتے ہیں نا" رانی معصومیت بھرے

لہجے میں بولی تھی۔شہرین کے چہرے پر اب کی بار نا صرف حیرانی بلکہ ناپسندیدگی بھی تھی

”کہاں ہے بچہ۔۔۔کیا الٹی سیدھی باتیں کرتی رہتی ہو“ شہرین چڑ کر بولی تھی۔اسے اندازہ نہیں تھا کہ رانی نے اس کی اور اماں رضیہ کی باتیں سنی ہوں گی۔رانی سہم سی گئی۔

”جاؤ جا کر پھول لے کر آؤ“ وہ اسے ڈپٹ کر بولی۔اسے رانی کا یہ سوال اچھا نہیں لگا تھا اور رانی ہاتھ میں بیڈ کور پکڑے کمرے سے باہر جاتے ہوئے سوچ رہی تھی

”فلموں میں تو ایسی باتیں سن کر ہیروئینیں تو خوش ہوتی ہیں۔۔۔یہ ہماری مالکن اس بات پر بھی غصے میں آ گئی ہے“



اس روز سرِ شام ہی آسمان کو بادلوں نے گھیر لیا تھا۔برسات کے دن تھے اس لئے بادلوں کا آنا جانا اور آنے جانے کے اس سفر کے درمیان میں دل کھول کر یا ترس ترس کر برسنا آج کل معمول کی بات لگتی تھی۔کاشف نے کچھ عرصہ پہلے ہی اپنی دوکان کو ایک بڑے شوروم میں تبدیل کر لیا تھا اور اس کے ساتھ ہی اب اپنا ایک کشادہ الگ آفس بھی بنا لیا ہوا تھا مجید بھائی کے مرنے سے اس کی مستقبل کی منصوبہ بندی کو بڑی ٹھیس پہنچی تھی کیونکہ وہ ان پر کافی انحصار کرنے لگا تھا۔دوبئی تو وہ صرف مارکیٹ کی جانچ پڑتال کے لئے جانا چاہ رہے تھے۔ان کا اصل مقصد بعد میں چین جانا تھا جہاں سے ہوم اپلائنسز امپورٹ کر کے خطیر منافع کمانے کا ارادہ رکھتے تھے لیکن فی الوقت یہ سب معاملات التوا کا شکار تھے لیکن پھر بھی اس کا کاروبار کافی سے زیادہ وسیع ہو چکا تھا اسی وجہ سے اس کے معمولاتِ زندگی بھی تبدیل ہوتے جاتے تھے۔اس روز وہ شوروم سے ذرا جلدی اٹھ گیا تھا۔آج کل اس کی روٹین یہی تھی۔اپنے گھر جانے سے پہلے وہ حبیبہ کی طرف جاتا تھا۔بادل دیکھ کر اس نے سوچا کہ ارادہ ملتوی کر دے لیکن پھر حبیبہ کی ناراضی کے متعلق سوچ کر اس نے گاڑی اس کے گھر کی سمت موڑ دی تھی۔وہاں پہنچنے سے پہلے ہی ہلکی بارش شروع ہو گئی تھی۔حبیبہ کو دیکھ کر اس کے چہرے پر اور اس کو دیکھ کر حبیبہ کے چہرے پر مسکراہٹ خود بخود چمکنے لگتی تھی

”کیا ہو رہا تھا سیٹھ صاحب“ ایک دوسرے کے قریب صوفے پر بیٹھ چکنے کے بعد اس نے سوال کیا تھا۔

”جناب کا انتظار ہو رہا تھا کہ آپ آئیں تو بہار آئے“ وہ اٹھلا کر بولی تھی۔کاشف کی مسکراہٹ گہری ہوئی۔صوفیہ کو ایسی دل لبھانے والی باتیں کرنی نہیں آتی تھیں اور حبیبہ ایسی باتیں کرنے سے چوکتی نہیں تھی۔وہ صوفے کی پشت کا سہارا لے کر ذرا ریلیکس ہوا تھا

”میں آج جلدی چلا جاؤں گا۔۔۔بادل کافی گہرے ہیں۔۔۔ہلکی بارش ہو رہی ہے لیکن مجھے لگتا ہے آج بادل جی بھر کر برسنے والے ہیں پھر ڈرائیو کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔۔۔اس لئے آج ”بہار“ اپنے گھر جا رہی ہے“ وہ بات مکمل کر کے خود ہی ہنسا تھا

”یہ غلط ہے“ وہ کہہ رہی تھی۔کاشف کے چہرے پر ذومعنی سی مسکراہٹ بکھری

”کیوں سیٹھ صاحب۔۔۔میرا اپنے گھر جانا غلط کیسے ہو گیا؟۔۔کیا میں اپنے گھر نا جاؤں“ وہ اسی انداز میں سوال کر رہا تھا

”میں گھر جانے کی بات کو غلط نہیں کہہ رہی ہوں بلکہ میں یہ کہہ رہی ہوں کہ ٹیکنیکلی تمہارا جملہ غلط ہے کہ بہار اپنے گھر جا رہی

ہے۔۔۔یوں کہو کہ" بہار" اپنے گھر جارہا ہے" وہ تصیحح کررہی تھی۔کاشف نے سرہلایا

"اوکے۔۔بہار آج اپنے گھر جارہا ہے۔۔۔اب خوش ہو؟"

"کاشف نثار جس کے احباب میں شامل ہوگا۔۔وہ خوش کیوں نا ہوگا جناب"

"اس عزت افزائی پر میں شکر گزار ہوں سیٹھ صاحب"

"عزت افزائی کا شکریہ ہی ادا کرنا ہے تو کھانا کھا کر جاؤ نا۔۔یہ تو کوئی طریقہ نا ہوا" وہ پھر اسی ناز و ادا کو لہجے میں سمو کر بولی جو اس کا خاصہ تھا۔کاشف نے کچھ دیر سوچا۔جیببہ کو انکار کرنا آسان نہیں تھا

"آج نہیں۔۔۔صوفیہ انتظار کررہی ہوگی" اس نے پھر بہانہ بنانا چاہا۔اس کے انکار کرنے پر جب جیببہ اصرار کرتی تھی تو اس کو بڑا اچھا لگتا تھا

"میں صرف انتظار ہی نہیں کررہی۔۔۔صبر بھی کررہی ہوں" اس کے جملے میں ایک اسرار تھا اور یہ اسرار صرف کاشف ہی سمجھ سکتا تھا۔اس نے اسکا ہاتھ تھام لیا

"میں اسی لئے تو آپ کی دل سے قدر کرتا ہوں سیٹھ صاحب کہ آپ بہت صبر والی خاتون ہیں" وہ اس کے ملائم ہاتھ کو نرمی سے سہلا رہا تھا۔جیببہ کے گھر میں ملازم تو تھے لیکن کاشف کی موجودگی میں کسی کو ڈسٹرب کرنے کی اجازت نہیں تھی۔وہ سب کو پچھلی جانب بنے کوارٹرز میں بھیج دیا کرتی تھی حتیٰ کہ چوکیدار کو بھی گیٹ سے ہٹ کر اپنے کیبن میں بیٹھے رہنے کا حکم صادر کردیا کرتی تھی۔

"تم صوفیہ کو میرے بارے میں کب بتاؤ گے؟" اس نے کاشف کے لہجے کو نظرانداز کرکے سوال کیا تھا۔اس کی عدت ختم ہوئی تھی یا ابھی کچھ ایام باقی تھے اسے کچھ خبر نا تھی لیکن یہ بات حتمی تھی کہ اس کی شرم کب کی ختم ہوچکی تھی۔اس کے اور کاشف کے درمیان تعلقات بہت پہلے سے استوار ہوچکے تھے۔

"وہ پہلے سے ہی تمہارے بارے میں جانتی ہے" کاشف جو آج جلدی اٹھنے کے ارادے سے آیا تھا اب جیببہ کے بالوں میں ہاتھ پھیرنے لگا تھا۔

"کیا۔۔؟ کیا جانتی ہے وہ میرے بارے میں؟" جیببہ اس کی پیش قدمی کو خاطر میں نالاتے ہوئے پوچھ رہی تھی

"یہی کہ کاشف جیببہ پر مرتا ہے" ہاتھ اب چہرے کی جانب آچکے تھے۔

"تو پھر آج اسے یہ بھی بتادینا کہ صرف کاشف ہی نہیں مرتا جیببہ پر۔۔۔جیببہ بھی مرتی ہے کاشف پر۔۔۔اور کاشف کی خاطر کسی کو بھی مار سکتی ہے" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے ذومعنی انداز میں بولی تھی۔کاشف نے اس کی آنکھوں میں دیکھا تھا۔بارش تیز ہونے لگی تھی اور خون کی روانی بھی

☆　☆　☆

"تم نے حبیبہ کو ٹیلیفون تو کر دیا تھا نا؟" بی بی جان نے سفید ڈوپٹے کا آنچل سر پر درست کرتے ہوئے اس سے سوال کیا تھا۔وہ زرمین کو گود میں لئے گاڑی میں بیٹھ رہی تھی۔کاشف نے گھر کے لئے ڈرائیور رکھ دیا ہوا تھا۔وہ دونوں ساس بہو اب کہیں آنے جانے کے لئے اس کی محتاج نہیں رہی تھیں۔وہ دونوں ساس بہو حبیبہ سے ملنے اور اسے گھر کھانے کی دعوت پر مدعو کرنے جارہی تھیں۔صوفیہ ان کی بات کا جواب دینے کی بجائے آسمان کی جانب دیکھا۔بادل کافی گہرے ہو رہے تھے۔بارش کے کافی امکانات نظر آرہے تھے۔اس نے گاڑی میں بیٹھنے کے بعد زرمین کو کیری کاٹ میں لٹا دیا تھا۔وہ دل ہی دل میں دعائیں پڑھ کر اب اس پر پھونک رہی تھی۔عام ماؤں کی طرح اسے بھی بہت خدشہ رہتا تھا کہ زرمین کو نظر نا لگ جائے سو وہ کسی سے بھی ملتے وقت یا کہیں آتے جاتے وقت زرمین پر دعائیں پڑھ پڑھ کر پھونکتی رہتی تھی۔بی بی جان بھی اسکو اس ایکٹیویٹی میں مصروف دیکھ کر چپ ہو گئیں

"ٹیلیفون کرتی رہی لیکن اس نے اٹھایا ہی نہیں۔۔ہمارا نمبر دیکھ کر وہ فون اٹھاتی کب ہے" صوفیہ نے اپنا کام مکمل کر کے طنزیہ انداز میں کہا تھا۔بی بی جان نے گہری سانس بھری لیکن بدمزگی کے خیال سے ملائمت بھرے لہجے میں بولیں

"ارے نہیں بیٹی۔۔اس کی عدت ختم ہوئی ہے نا۔شاید کہیں ملنے ملانے چلی گئی ہوں گی۔۔اتنے دنوں سے گھر میں محصور تھیں۔۔ہوا خوری کے لئے نکل گئی ہوں گی۔۔ہمارے خاندان میں تو عدت کے بعد بھائی بھاوج اپنے یہاں لے جاتے ہیں اور پھر کچھ دن بہت اہتمام سے مہمان بنا کر رکھتے ہیں۔۔کیا پتا ان کے یہاں بھی ایسا ہی رواج ہو"

صوفیہ چپ رہی۔ڈرائیور اور دوسرے ملازمین کے سامنے وہ عموماً بی بی جان سے بحث سے احتراز برتتی تھی۔گاڑی فراٹے بھرتی ڈیفینس کی جانب رواں دواں تھیں۔اس دوران بارش بھی برسنے لگی تھی۔زرمین کاٹ میں لیٹی سو گئی تھی۔صوفیہ بھی خاموشی سے گاڑی کے شیشے سے برستی بارش کو دیکھنے لگی۔بارش کی رفتار زیادہ نہیں تھی اس لئے شیشے ابھی دھندلائے نہیں تھے۔صوفیہ کو باہر دیکھتے ہوئے یکدم احساس ہوا جیسے کاشف کی سیاہ سوک پاس سے گزری ہے۔وہ دورویہ سڑک تھی۔ایک سیاہ رنگ کی گاڑی فراٹے بھرتی ان کے قریب سے گزر کر متضاد سمت میں چلی گئی تھی۔بی بی جان دل کی مریضہ تھیں اس لئے ڈرائیور کو سست رفتاری کی خاص تاکید کی جاتی تھی۔صوفیہ نے ذرا سا آگے ہو کر گردن موڑ کر پیچھے دیکھتے ہوئے اس سیاہ گاڑی کو کھوجنے کی کوشش کی لیکن اسے ناکامی ہوئی۔اس گاڑی کی رفتار کافی زیادہ تھی،وہ منٹوں میں غائب ہو گئی تھی۔صوفیہ کو یقین سا ہوا کہ وہ گاڑی کاشف ہی کی تھی۔اس نے کچھ عرصہ پہلے ہی نئی گاڑی نکلوائی تھی۔اسے ایسے بہت شوق تھے۔اچھی گاڑی اچھا لباس،اچھی گھڑی۔۔وہ دنیا کے سامنے اپنا اسٹیٹس بڑھا چڑھا کر ظاہر کرنے کا شوقین تھا۔

"ارے بی بی جان!یہ کاشف تھے نا" اس نے ان سے پوچھا۔

"ہیں۔۔وہ اس وقت اس سڑک پر کہاں ہوں گے بیٹی" بی بی جان نے آنکھوں پر لگا چشمہ درست کرتے ہوئے کہا۔انہوں نے مڑ کر عقب میں دیکھنے کی کوشش نہیں کی تھی۔انہیں یقین تھا کہ صوفیہ کو غلط فہمی ہوئی ہوگی۔صوفیہ بھی خاموش ہو گئی۔گاڑی حبیبہ کے گھر کی جانب بڑھ رہی تھی

☆ ☆ ☆

"کیا ہوا ہے؟" وہ وال کلاک کی طرف دیکھتے ہوئے آگے ہوا تھا جب کسی نے پوچھا۔باجی عذرا کاؤنٹر پر کھڑی اسے دیکھتے ہوئے سوال کر رہی تھیں۔

"یہ ساتھ والی گلی میں جو حسین صاحب رہتے ہیں ان کے بیٹے کا عقیقہ ہوا ہے۔۔۔" اس نے بناء مسکرائے لیکن اپنے مخصوص بذلہ سنج انداز میں کہا تھا۔وہ آج بہت اداس تھا۔کسی بھی گاہک کے ساتھ کام کے علاوہ اس نے کوئی بات ہی نہیں کی تھی۔عذرا باجی مسکرائیں

"ساتھ والی گلی کی باتیں مت کرو۔۔وہاں تو پرسوں پولیس بھی آئی ہوئی تھی۔۔سنا ہے کسی کے گھر سے ہیروئن پکڑی گئی ہے" وہ اپنی طرف سے بہت بڑی خبر دے رہی تھیں

"ہیروئن پکڑی گئی ہے۔۔؟" سلیم نے مصنوعی تحیر سے آنکھیں پھیلاتے ہوئے دوہرایا پھر رازداری سے استفہامیہ انداز میں بولا

"کون سی ہیروئن۔۔؟ ریما یا میرا۔۔ریشم یا صائمہ۔۔۔؟" صائمہ باجی نے قہقہہ لگایا

"میں اِن کی نہیں۔اُس ہیروئن کی بات کر رہی ہوں جو سفید سفید ہوتی ہے" انہوں نے وضاحت کی

"ارے تو یہ سب کون سا کالی ہیں۔۔سب کی سب سفید ہی ہیں" وہ اسی انداز میں بولا

"بکو مت۔۔میں تمہارا پوچھ رہی تھی کہ تمہیں کیا ہوا ہے؟" وہ سنجیدہ ہوئی تھیں

"مجھے۔۔۔؟" اس نے استفہامیہ انداز میں پھر دوہرایا پھر آنکھیں مٹکا کر انہیں گھور کر بولا

"آپ کیوں پوچھ رہی ہیں۔۔؟" عذرا باجی کے ساتھ اس کی کافی بے تکلفی تھی۔ایک دوسرے کے گھروں میں آنا جانا بھی تھا۔

"میں بس ایسے ہی۔۔۔" انہوں نے کندھے اچکائے پھر مزید بولیں

"دراصل سارے محلے کو صبح سے بے چینی ہے کہ آج سلیم بھائی پریشان ہیں۔۔واصف انڈے ڈبل روٹی لے کر گیا تو وہ کہہ رہا تھا کہ سلیم بھائی اداس لگتے ہیں آج۔۔ابھی دوکان پر آتے ہوئے نسیمہ باجی مل گئیں۔۔وہ بھی یہی کہہ رہی تھیں کہ سلیم کسی بات پر پریشان لگتا ہے"

ان کی بات پر سلیم دل میں حیران ہوا۔کیا سارا محلہ اس کے چہرے سے اس کے دل کا حال جان سکتا تھا

وہ پریشان تو نہیں تھا لیکن دل کو بے چینی سی لاحق تھی اور اداسی بھی تھی جو مایوسی کے دھندلے پردے میں لپٹی تھی دس بج چکے تھے اور نینا ابھی تک اپنی ببل گم لینے نہیں آئی تھی۔وہ یونیورسٹی سے چھٹی نہیں کرتی تھی اور پھر اب تو وہ ٹیوشن کے لئے بھی جاتی تھی۔یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ گھر سے نکلی نا ہو۔وہ اگر گھر سے نکلی تھی تو پھر یہ کیسے ممکن تھا کہ اس نے سلیم سے بغیر ملے جانا گوارا کر لیا تھا

"کیا وہ ناراض ہو گئی تھی؟" یہ وہ سوال تھا جو سلیم کے حواسوں پر پوری طرح سوار تھا۔ساری رات وہ ٹھیک سے سو نہیں پایا تھا۔اپنی کم مائیگی کا احساس پہلے بھی اس پر حاوی رہتا تھا لیکن نینا کے دوٹوک جواب نے اسے اندر سے توڑ ہی ڈالا تھا۔امید اور آس کی کوئی ہلکی سی کرن بھی اس نے اس کی زندگی میں رہنے نہیں دی تھی۔وہ واقعی صبح سے بجھا بجھا سا تھا۔اس کی دوکان پر آنے والے گاہکوں نے یقیناً اس کی پژمردگی کو واضح طور پر محسوس کیا تھا جس کا اظہار باجی عذرا بھی کر رہی تھیں

"نہیں ایسی تو کوئی بات نہیں ۔۔۔میں صحیح ہوں" وہ مسکرایا تھا۔یہ احساس اچھا بھی لگا تھا کہ اس محلے میں اتنی محبت کرنے والے لوگ موجود تھے

"میں نے بھی یہ نہیں کہا جناب کہ آپ غلط ہیں ۔۔۔لیکن یہ چہرے پر جو بارہ بجا رکھے ہیں نا یہ یقیناً غلط ہیں ۔۔۔ہمیں نہیں پسند ایسا سلیم ۔۔۔اس لئے پوچھ رہی ہوں کہ کیا ہوا ہے" وہ لہجے میں شفقت سمو کر بولیں ۔وہ ان کے بڑے بیٹے سے چند سال ہی چھوٹا تھا اور شروع سے ہی ان کا رویہ اس کے ساتھ محبت بھرا ہی رہا تھا ۔۔وہ مسکرایا

"آج طبیعت کچھ ٹھیک نہیں ہے ۔۔ایسا لگتا ہے کہ بخار سا ہے ۔سر میں درد محسوس ہو رہا ہے" وہ اتنا ہی کہہ سکا۔

"ارے تو آج کلیم یا علیم کو کہہ دیتے وہ بیٹھ جاتے دوکان پر ۔۔۔تم آرام کر لیتے" انہوں نے پریشانی بھرے لہجے میں کہا تھا سلیم نے نفی میں سر ہلایا

"وہ دونوں کالج گئے ہوئے ہیں نا ۔۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ باجی عذرا بولیں

"میں تمہارے بھائی سے کہوں ۔۔ان کی شام کی شفٹ ہے ۔۔۔وہ مدد کر دیتے ہیں تمہاری"

"ارے نہیں عذرا باجی میں ٹھیک ہوں ۔۔۔ٹیبلیٹ لی ہے ۔۔آپ فکر نا کریں ۔۔" اس نے مسکراتے ہوئے انہیں تسلی دی تھی

"اچھی بات ہے ۔۔۔جلدی جلدی ٹھیک ہو جاؤ ۔۔بالکل اچھے نہیں لگ رہے ایسے سنجیدہ سے ۔۔مجھے بالکل نہیں قبول یہ والا سلیم ۔۔۔سارا محلہ مرجھایا ہوا لگ رہا ہے" وہ منہ بنا کر بولیں

"آج تو بڑی رومانٹک باتیں کر رہی ہیں آپ ۔۔۔مجھے تو سارا محلہ کِھلا کِھلا سا لگنے لگا ہے" وہ آنکھیں مٹکاتے ہوئے کاؤنٹر پر ذرا آگے کی جانب ہو کر چڑانے والے انداز میں بولا تھا

"شرم کرو بہن سے فلرٹ کرتے ہو" وہ ہنس رہی تھیں

"اچھا آپ کریں تو حلال ۔۔۔ہم کریں تو حرام ۔۔۔ظالم لوگو ۔۔۔" وہ بساط بھر کوشش کر رہا تھا کہ وہ اپنی افسردہ کیفیت سے نکل سکے۔

"چلو مجھے دال مونگ دو ۔۔۔دُھلی ہوئی ۔۔۔" انہوں نے ہنستے ہوئے اپنی مطلوبہ شے بتائی تھی

"میں میلی کچیلی چیزیں بیچتا بھی نہیں ہوں ۔۔ یہاں ہر چیز دُھلی دُھلائی ۔۔صاف ستھری ۔۔چکا چک ملتی ہے" وہ اپنی جون میں پلٹ رہا تھا

"ایسے ہی رہا کرو ۔۔ہنستے کھیلتے ۔۔۔اللہ تمہیں بہت سی خوشیاں دے ۔۔" وہ ہنستے ہوئے دعا دے کر اور ادائیگی کر کے دال لے کر چلی گئی تھیں

"خوشیاں ۔۔۔؟" اس نے گہری سانس بھرتے ہوئے سامنے کی سمت دیکھا جہاں اس کی خالہ کا گھر تھا۔

"نینا ناراض ہو گئی ہو کیا؟" وہی سوال پھر ذہن میں چکرانے لگا تھا ۔وہ افسردگی پھر وجود پر چھانے لگی تھی ۔اس نے کاؤنٹر پر صبح

سے رکھی ببل گم پر انگلی رکھی تھی۔



"رانی! ایمن کو میرے پاس لے آؤ" شہرین نے ہاتھوں پر لوشن ملتے ہوئے باآوازِ بلند ملازمہ کو پکارتے ہوئے حکم صادر کیا تھا۔ اس کی طبیعت سارا دن ٹھیک رہی تھی۔سر درد کی شکایت ہوئی تھی نا ابکائی آئی تھی۔اماں رضیہ نے تازہ انار کا جوس نکلوا کر اسے پلایا تھا۔وہ کافی فریش محسوس کر رہی تھی۔ہلکے سبز رنگ کے لباس میں نک سک سے تیار مناسب جیولری کے ساتھ اب وہ ٹی وی لاؤنج میں آ بیٹھی تھی تا کہ سمیع آئے تو دروازے پر اس کا استقبال کر سکے اور اپنی ساری کارکردگی اس کے گوش گزار کر سکے۔وہ کافی خوش اور پر جوش نظر آتی تھی۔ایمن رانی کے پاس تھی اور کب سے شہرین کو رانی کی آوازیں آ رہی تھی۔وہ ایمن کے ساتھ مسلسل باتیں کرنے میں مصروف تھی۔شہرین کو اپنے بیڈ روم سے باہر دیکھ کر ملازم کافی مستعد ہو رہے تھے۔شہرین اماں رضیہ سے بہت خوش تھی اور رانی سے بھی بظاہر اسے شکایت نہیں تھی لیکن ایمن کے ساتھ اس کی باتیں سن کر اسے احساس ہو رہا تھا کہ جس طرح کا اندازِ گفتگو رانی کا ہے اس سے ایمن کی زبان بھی خراب ہو گیا ور پھر اس کے دوپہر والے سوال نے بھی شہرین کو ذرا الرٹ کر دیا تھا۔ایمن کو سنبھالنے کے لئے کوئی سمجھدار لڑکی ہونی چاہیئے تھی جبکہ رانی کے ساتھ کافی اٹیچڈ ہو چکی تھی۔شہرین کو تو یہ خدشہ بھی تھا کہ ایمن الٹے سیدھے الفاظ بولنا سیکھ لے گی۔وہ بولنے لگی تھی اور اس کا کریڈٹ بھی رانی کو جاتا تھا۔وہی چھوٹے چھوٹے جملے بولتی رہتی تھی جس کی وجہ سے ایمن باتیں کرنا سیکھ رہی تھی۔شہرین کو آج ایمن کے متعلق نا صرف اپنی ذمہ داریوں کا بلکہ اپنی لاپروائی کا بھی بہت احساس ہو رہا تھا۔اس کی بیٹی اس کی طبیعت کی بناء پر بہت اگنور ہوتی رہی تھی۔اس نے ڈاکٹر بشریٰ کی دی ہوئی ہدایات کے مطابق اپنے معمولات کو تبدیل کرنے کا سوچا تھا۔اماں رضیہ بھی تاکید کرتی تھیں اور اسے بھی احساس ہو رہا تھا کہ اس کی طبیعت کی خرابی کا سب سے زیادہ نقصان ایمن کو ہو رہا تھا۔وہ اس کے کسی کام میں دلچسپی نہیں لیتی تھی۔اس کے کھانے پینے سے لے کر صفائی ستھرائی اور کھانے پینے تک کے لئے وہ اماں رضیہ کی محتاج تھی۔

"آؤ ایمن گڑیا آپ کی ماما جانی بلا رہی ہیں" رانی نے فوراً ہی بے بی واکر لا کر اس کے پاس رکھ دی تھی جس میں ایمان مزے سے بیٹھی تھی۔اس کے کپڑے اور ہاتھ پاؤں صاف ستھرے تھے۔اماں رضیہ بلاشبہ بچی کا خیال ٹھیک سے رکھ رہی تھیں

"ایمن۔۔بے بی۔۔۔کیسی ہو میری جان" اس نے اپنی جگہ سے اٹھ کر اسے گود میں لے لیا تھا۔ایمن لمحہ بھر کے لئے کسمسائی پھر اطمینان سے اس کی گود میں کھیلنے لگی۔رانی بغور مالکن کے اطوار دیکھ رہی تھی۔شہرین نے اسے جانے کا اشارہ کیا اور خود ایمن کو گود میں ہی لئے صوفے پر بیٹھ گئی۔اس کی نظریں ایمن کے وجود کا طواف کر رہی تھیں۔وہ بہت دن کے بعد اسے اس طرح گود میں لے کر بیٹھی تھی۔وہ اپنی ہی بیٹی سے بہت کتراتی تھی اور اس کی وجہ کیا تھی یہ اس نے کبھی سمیع کو بھی نہیں بتایا تھا۔

ایمن بنی بنائی شہرین تھی۔بالخصوص اس کی آنکھیں بالکل شہرین جیسی تھیں۔بہت روشن اور غلافی آنکھیں۔۔۔جو پہلی نظر میں دل موہ لیتی تھیں اور ان پر بہت گہری پلکوں کی باڑھ تھی۔ذرا سا نم ہونے پر ہی اسکی آنکھیں پلکوں کی وجہ سے بہت زیادہ بھیگ جاتی تھیں اور

یہی شہرین کے ساتھ بھی ہوتا تھا۔وہ چہرہ دھو کر خشک بھی کر لیتی تھی تو آنکھیں پھر بھی نم ہی رہتی تھیں۔پانی کی ننھی ننھی بوندیں اسی پلکوں میں پھنس سی جاتی تھیں جس سے وہ بھیگنے کے بعد مزید خوبصورت لگنے لگتی تھیں۔اس کی کزنز اور سہیلیاں اکثر اس کی آنکھوں کے لئے بہت خوبصورت اشعار پڑھا کرتی تھیں اور سمیع بھی اس کی آنکھوں کے لئے بہت اچھے کمپلیمینٹ پاس کرنے کا عادی تھا۔شہرین نے ایمن کے بھورے بالوں میں انگلیاں نرمی سے چلاتے ہوئے اس کی آنکھوں کے بعد تیکھی مغرور ناک اور پھر ہونٹوں کو بغور دیکھا۔وہ بالکل شہرین کا عکس تھی۔اس کا رنگ روپ نقش ہر چیز شہرین سے مشابہ تھی۔حتیٰ کہ دونوں کے بالوں کا رنگ بھی ایک جیسا بھورا تھا۔ایمن کے جو دانت نکل آئے تھے اس سے اس کے چہرے کی شیپ مزید شہرین جیسی ہوتی جاتی تھی۔اس کی لمبی گردن میں شہرین کی گردن کی مشابہت محسوس ہونے لگی تھی۔وہ مسکراتی تھی تو دونوں گالوں میں ڈمپل پڑتا تھا۔اس کی مخروطی ننھی منی انگلیاں اور ہتھیلیاں بالکل اپنی ماں کے جیسی لگتی تھیں۔شہرین نے غیر ارادی طور پر اس کے بال کو کانوں کے پیچھے اڑستے ہوئے اس کے کانوں کو چھوا تھا۔اس کے اپنے کان بہت چھوٹے اور نرم سے تھے اور کان کی لوب بالکل پتلی سی تھی۔وہ دیکھنا چاہتی تھی کہ ایمن کے کان بھی اس جیسے ہیں یا نہیں۔ایمن کے کان بھی اس کے جیسے ہی تھے۔وہی نرمی وہی ملائمت۔۔۔وہ کچھ دیر بلا وجہ اس کے کان کی لوب پر انگلی پھیرتی رہی۔۔

"اللہ تمہیں بیٹی دے گا اور وہ بالکل تمہارے جیسی ہوگی۔۔۔دیکھنا بالکل تمہارے جیسی۔۔۔ہو بہو تمہارا عکس۔۔۔یاد رکھنا میری بات" کسی کا کہا ہوا جملہ اس کی یادداشت میں جیسے چنگاری بن کر پھوٹا تھا اور پھر جیسے دھیرے سے ہوا میں دھواں بن کر زائل ہو گیا تھا۔اذیت اس کے اندر راکھ بن کر اڑی تھی۔اس کے سر میں درد کا احساس جاگا اور پھر ایسے ہی غائب ہو گیا جیسے پانی کا بلبلہ ہوا میں پھٹ کر غائب ہو جاتا ہے۔اس کی آنکھوں میں نمی چمکنے لگی۔

"رانی! ایمن کو لے جاؤ" اس نے بوجھل دل کے ساتھ رانی کو آواز دی تھی۔ایمن ماں کے تاثرات سے بے خبر اس کی گود میں کسی شہزادی کی طرح بیٹھی تھی۔



"نینا کتنے بجے آئیگی" زری نے چائے کا پانی چولہے پر رکھنے سے پہلے احتیاطاً امی سے پوچھا تھا۔امی نے گھڑی کی جانب دیکھا۔چار بج چکے تھے۔

"آتی ہوگی دس منٹ میں۔۔" انہوں نے مصروف سے انداز میں جواب دیا۔وہ اون کے لچھے لئے بیٹھی تھی جو انہوں نے دروازے پر آنیوالی پٹھانی سے خریدے تھے۔ان لچھوں کو اب وہ گولے کی شکل میں لپیٹ رہی تھیں۔انہوں نے آلتی پالتی کی پوزیشن میں بیٹھ کر اس موٹے لچھے کو گھٹنوں میں پھنسا رکھا اور گولہ ہاتھ میں پکڑ رکھا تھا جس پر وہ تار تار کر کے ساری اون لپیٹتی جاتی تھیں

"اس کا موڈ کیسا تھا۔۔ناراض تھی؟؟" وہ سوچ سوچ کر سوال کر رہی تھی۔امی نے عینک کے شیشوں سے سوالیہ انداز میں اس کے سوال کو سنا تھا پھر افسوس کرنے والے انداز میں بولیں

"کس وقت ناراض نہیں ہوتی وہ اور تم بار بار ایک ہی بات کیوں پوچھتی جا رہی ہو۔ناشتے کے وقت بھی یہی سوال کیا تھا اب بھی یہی پوچھ رہی ہو۔تمہارا کیا جھگڑا ہوا ہے اس سے" امی کو ایک بار پھر نینا کا رویا انداز یاد آیا

"میں کب جھگڑے وگڑے کرتی ہوں اس سے۔۔۔اسے ہی عادت ہے یہ سب کرنے کی۔۔۔میں تو اس لئے پوچھ رہی تھی کہ آپ نے ڈانٹا تھا نا اسے۔۔۔" وہ چائے کا پانی چولہے پر رکھ کر دوبارہ ان کے پاس آ بیٹھی تھی۔نینا اور سلیم کی باتیں سن لینے کے بعد اس نے نینا کے فیصلے کو ہی درست قرار دیا تھا۔سلیم نینا کے لئے قطعاً مناسب جوڑ نہیں تھا لیکن اس کا دل چاہ رہا تھا کہ امی کی ٹوہ بھی تو لے۔۔آخر امی یکدم نینا اور سلیم کی دوستی سے کیوں چڑنے لگی تھیں۔کیا وہ اس سارے معاملے سے باخبر تھیں۔۔۔

"اسے ڈانٹ کہتے ہیں؟۔۔۔میں تو اسے صرف سمجھانا چاہ رہی تھی کہ یہ روش ترک کر دے۔۔۔۔اب وہ بچی تھوڑی ہے کہ جب دل چاہے جہاں دل چاہے چلی جائے۔۔۔لڑکیوں کو بہت محتاط ہونا چاہیئے۔۔۔" امی گولہ باندھتے ہوئے چڑ کر بولیں تھیں۔بلا وجہ کے سوالات انہیں جھنجلاہٹ میں مبتلا کر دیتے تھے۔زری نے سر ہلایا اور پھر امی کے چہرے کو غور سے دیکھا

"لیکن امی وہ بچپن سے خالہ اور ان کے بیٹوں سے اٹیچڈ رہی ہے۔۔۔وہ ان کے ساتھ ان کے گھر میں رہی ہے۔۔سلیم علیم کے ساتھ کھیلتی رہی ہے۔۔۔ان کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھاتی رہی ہے۔۔۔" وہ رُک رُک کر بولی تھی۔امی نے اسے گھور کر دیکھا

"میں اس بات سے انکار کر رہی ہوں کیا۔۔۔آپا اور ان کے خاندان نے بہت پیار دیا ہے نینا کو۔۔۔سلیم ہی نہیں باقی تینوں بھی بہن سمجھتے ہیں نینا کو۔۔۔بہت پیار کرتے ہیں اس سے لیکن یہ بات لوگوں کو نہیں سمجھائی جا سکتی۔۔۔وہ اپنے حساب سے، اپنی آنکھ سے دیکھتے ہیں" وہ ہاتھ روک کر ساری توجہ زری کی طرف مبذول کر کے اس کی بات کا جواب دے رہی تھیں کہ جب زری کی بات ہو نینا سے تو وہ ان کے موقف کو اس تک پہنچا سکے۔زری نے لفظ "بہن" پر بمشکل اپنے تاثرات کو قابو میں رکھا۔

"لوگوں کی باتیں رہنے دیں۔۔۔لوگ ہمیں کھانے کو نہیں دیتے" زری منہ بنا کر بولی۔امی کو اس کے انداز پر بڑا غصہ آیا۔ان کی دونوں بیٹیاں بحث مباحثے کی بڑی شوقین تھیں

"تمہارا باپ تو دیتا ہے نا۔۔۔ان کی باتیں کر لوں" وہ چڑ کر بولی تھیں۔

"کیا مطلب۔۔؟" زری نے حیران ہونے کی بھرپور اداکاری کی کیونکہ اسے اندازہ تھا کہ شاید ابا نے ہی امی کو کہا ہو گا کہ وہ نینا کو ٹوکیں۔

"تمہارے ابا کو نہیں پسند نینا کا سلیم سے زیادہ ملنا جلنا۔۔۔اور اب سوال پر سوال کرتی جاؤ گی یا اس چائے کی خبر بھی لو گی جو چولہے پر انتظار میں سکھانے کو چڑھائی تھی" انہوں نے اپنی جانب سے بات ختم کر دی تھی۔زری کو بھی یاد آیا کہ چائے چولہے پر رکھی تھی۔وہ کچن تک گئی پھر آنچ دھیمی کر کے وہیں سے بولی

"امی یہ بھی تو ہو سکتا ہے نا کہ سلیم اور نینا ایک دوسرے کو پسند کرتے ہوں۔۔۔میرا مطلب ہے۔۔۔" اس نے جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ دی۔اسے ڈر تھا اب امی اس پر برس پڑیں گی لیکن وہ چند لمحے کچھ نہیں بولی تھیں۔زری نے کچن سے جھانک کر دیکھا کہ وہ کس

گہری سوچ میں گم ہوگئیں لیکن وہ اطمینان سے اون کا گولہ بنانے میں مگن تھیں۔اس کے دیکھنے پر جیسے انہیں احساس ہوا کہ وہ جواب کی منتظر ہے تو بولیں

"یہ ممکن نہیں ہے۔۔۔" زری چپ کی چپ رہ گئی۔یہی تو نینا نے بھی سلیم سے کہا تھا۔یہ پہلی مرتبہ ہوا تھا کہ امی اور نینا کا موقف ایک تھا۔

☆ ☆ ☆

وہ پانی پینے کے لئے اٹھا تھا۔رات کو اکثر اسے پیاس لگ جایا کرتی تھی اس لئے وہ گلاس سائیڈ ٹیبل پر رکھ کر سونے کا عادی تھا۔اس نے مندی مندی آنکھوں سے گلاس کا کور اٹھایا تھا اور پھر گھونٹ گھونٹ پانی پینے لگا۔پانی پی کر اس نے کروٹ لی تھی اور تب ہی اسے احساس ہوا تھا کہ شہرین اپنی جگہ پر نہیں تھی۔اس نے فوراً واش روم کی سمت دیکھا جس کے دروازے کے جھری سے کوئی روشنی نہیں آ رہی تھی۔وہ اپنی جگہ سے اٹھ بیٹھا تھا

"شہرین۔۔۔شہرین"اس نے بہت آہستگی سے آواز دی تھی لیکن کوئی ردِعمل سنائی نہیں دیا تھا۔وہ بستر سے اترا اور تب ہی اسے احساس ہوا تھا کہ بالکونی کا دروازہ کھلا تھا اور ساتھ ہی کچھ غیر معمولی ٹپ ٹپ کی آوازیں آ رہی تھیں۔بارش ہو رہی تھی۔وہ آہستگی سے چلتا ہوا بالکنی میں آ گیا۔بارش کے ہوتے ہی گرمی کا زور ٹوٹ گیا ہوا تھا۔سمیع کا استقبال لہلہاتی بل کھاتی ہوا نے کیا تھا۔اسے ہوا کی ملاحت بڑی بھلی لگی۔نیند سے بھری آنکھیں پوری طرح کھل گئی تھیں۔وہ شہرین کے ساتھ آ کھڑا ہوا۔اس کے بھورے بال جن میں ہلکا سا کرل تھا، کھلے ہوئے تھے اور اس کی پشت پر بکھرے تھے۔اس نے بہت نرمی سے شہادت کی انگلی سے اس کے بالوں کو چھوا جیسے کوئی موسیقار اپنے طنبورے کو چھوتا ہے۔شہرین نے چونکے بناء مڑ کر اس کی جانب دیکھا

"سمیع۔۔دیکھو۔۔کتنی خوبصورت بارش ہو رہی ہے" وہ مسکراتے ہوئے بولی تھی۔

"میرے پاس دیکھنے کے لئے اور خوبصورت چیزیں نہیں ہیں کیا" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پوچھ رہا تھا۔شہرین اس کا شارہ سمجھ کر مسکرائی

"میری تعریف کر رہے ہو۔۔اشاروں اشاروں میں۔۔گھما پھرا کر" وہ دیکھ سامنے ہی رہی تھی جہاں بارش کا پانی سڑک کو پوری طرح بھگو چکا ہوا تھا اور اب بارش کی مخصوص مہک چاروں طرف پھیلی تھی

"کوئی اعتراض۔۔۔؟"سمیع نے سابقہ انداز میں کہا تھا۔۔وہ ابھی بھی اس کی لٹوں پر انگلی پھیر رہا تھا

"نہیں۔۔لیکن اتنی تعریف بھی مت کیا کرو۔۔کچھ معاملات میں فراخدلی اچھی نہیں ہوتی" وہ چڑانے والے انداز میں بولی۔سمیع نے مصنوعی تحیر چہرے پر پھیلاتے ہوئے استفہامیہ انداز میں اسے دیکھا

"شادی کے پہلے سال تم کھل کر میری تعریف کیا کرتے تھے۔۔شادی کے چوتھے سال تم اشاروں میں تعریف کرنے لگے ہو۔۔شادی کے دس سال بعد تم تعریف کرنا ہی چھوڑ دو گے۔۔اس لئے اپنے الفاظ بچا بچا کر رکھو۔مختصر تعریف کیا کرو اور کبھی

کبھی ۔۔۔تاکہ دس سال بعد بھی کام آسکیں ۔۔میں نہیں چاہتی کہ تم مجھ سے اکتا جاؤ" وہ اپنی جانب سے دلیل دے رہی تھی۔سمیع نے اس کا رخ اپنی جانب موڑا پھر اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اسے کمرے کی جانب لے جاتے ہوئے بولا

"ایک بات یاد رکھیں شہرین بی بی ۔۔۔بلکہ کہیں لکھ کر محفوظ کر لیں ۔۔سمیع دنیا کے ہر کام سے اکتا سکتا ہے لیکن آپ سے نہیں"

"کیوں ۔۔۔" وہ اٹھلا کر بولی۔

"کیوں کہ سمیع کو آپ سے محبت ہے" وہ بھی اسی کے انداز میں بولا تھا

"کیوں؟" اس نے ایک اور سوال کیا

"کیوں کہ آپ بہت خوبصورت ہیں" سمیع نے ترنت جواب دیا جیسے کوئی مقابلہ ہو رہا ہو اور وہ اس میں ہارنا نا چاہتا ہو

"سمیع! کیا محبت کے لئے خوبصورتی سب سے اہم شرط ہے ۔۔۔کیا خوبصورتی ہی محبت کے لئے ضروری ہے" شہرین کے چہرے پر سوچ کی پرچھائیں تھیں۔سمیع نے گہری سانس بھرتے ہوئے برا سا منہ بنایا

"یعنی تم نے حتمی فیصلہ کر لیا ہے کہ رات کے اس پہر جب اتنی رومانٹک بارش ہو رہی ہے ۔۔۔ہوا میں میٹھی سی خوشبو بکھری ہے اور تم اتنی خوبصورت لگ رہی ہو۔لیکن تم اپنے شوہر کو جی بھر کر بور کرو گی ۔۔۔تو کرو گی ۔۔" وہ مصنوعی ناراضی لہجے میں سمو کر بولا تھا

۔شہرین مسکرائی تک نہیں ۔سمیع نے اس کے کندھوں پر ہاتھ پر رکھا تھا

"محبت میں حساب کتاب جانچ پڑتال کی باتیں بے معنی ہوتی ہیں ۔۔۔یہ فلسفہ تھوڑی ہے کہ اس کے وجود اور عدم وجود پر مناظرے کئے جائیں ۔۔۔اس کو ثابت کرنے کے لئے پنڈال سجائے جائیں ۔محبت طبیعات نہیں ہے ۔۔یہ مابعد الطبیعات ہے ۔۔۔انسانی ذہن سے اوپر کی چیز ۔۔۔عقل و دانش سے ماورا۔علم محبت کے اپنے مکتب، اپنی کتابیں ہوتی ہیں ۔۔اس میں کوئی منطق کوئی دلیل کام نہیں آتی ۔۔۔یہ اگر ہے تو ہے ۔۔۔اور اگر یہ ہے تو اسے ثابت کرنے کے لئے دنیا کے کسی قانون، کسی فارمولے کی ضرورت نہیں پڑتی ۔۔۔کیوں، کیسے، کس لئے، کس طرح والی باتیں اس میں نہیں ہوتیں -اس میں نا کوئی شق ہوتی ہے نا شرط ۔۔۔یہ ایک خود کار اضطراری جذبہ ہے ۔۔۔اس لئے اس کے ہونے اور نا ہونے کی بنیادی شرائط پر بحث کرنا صرف وقت کا ضیاع ہیں" وہ ایک ایک جملے کو بولتے ہوئے اس کی آنکھوں میں بھی دیکھ رہا تھا۔آخری جملے پر اس نے اپنا سر نرمی سے اس کے سر کے ساتھ ٹکرایا تھا۔شہرین کچھ نہیں بولی ۔سمیع بعض اوقات اتنی اچھی باتیں کرتا تھا کہ اسے اپنے الفاظ اس کے سامنے کمتر لگنے لگتے تھے۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول" راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

وہ روٹین کے مطابق ٹیوشن پڑھانے کی غرض سے نکلی تھی۔ پرپل کلر کے چھوٹے چھوٹے دائروں والی قمیض کے ساتھ سفید ٹراؤزرز اور سفید ہی ڈوپٹہ لئے ایک ایک کرتے سیڑھیاں اترتے ہوئے وہ غالب کی غزل کے وہ اشعار منہ ہی منہ میں دوہرا رہی تھی جن کی تشریح اسے رانیہ کو کروانی تھی۔ آخری سیڑھی سے اترتے ہی اس نے سامنے چبوترے پر بیٹھے سلیم کو دیکھا۔ اسے دل ہی دل میں سخت پشیمانی محسوس ہوئی۔ سلیم کی بیساکھی سائیڈ پر پڑی نظر آرہی تھی۔ اس کی دوکان بائیں جانب بالکل سامنے ہی تھی لیکن چونکہ سلیم چل نہیں سکتا تھا اور اپنی بیساکھی کو گھسیٹتا ہوا اُن کے دروازے تک آیا تھا تو یہ بہت بڑی بات تھی۔

"تم صبح صبح یہاں کیوں بیٹھے ہو کزن۔۔۔جانتے ہو نا میرے ابا لنگر تقسیم نہیں کرتے" عادت سے مجبور تھی اس لئے ناک سے مکھی اڑانے والے انداز میں بولی تھی۔ سلیم نے گردن موڑ کر اس کی جانب دیکھا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولا۔ اس کے چہرے کے تاثرات بالکل سپاٹ تھے۔ نینا چبوترے پر اس کے بالکل ساتھ آبیٹھی تھی تب ہی اس کی نگاہ سلیم کے عقب میں پڑے شاپر پر پڑی جس میں چپس کا بڑا والا پیکٹ تھا، اس کی پسندیدہ ببل گم بھی تھی اور چلی ملی بھی کے پیکٹ بھی نظر آرہے تھے۔ اب کی بار نینا کو کافی سے زیادہ پچھتاوا بھی ہوا اور ساتھ ہی ساتھ سلیم پر ٹوٹ کر پیار بھی آیا۔

"بولو نا یہاں کیوں بیٹھے ہو؟" وہ سوال پوچھے بنا رہ بھی نہیں سکی تھی حالانکہ جانتی تھی کہ وہ اس کی خاطر ہی آیا تھا۔ دو دن ہو گئے تھے وہ اس کی دوکان تک نہیں گئی تھی۔ سلیم ابھی بھی کچھ نہیں بولا تھا شاید اس کے پاس بولنے کے لئے کچھ تھا ہی نہیں

"میں زندہ ہوں۔۔۔مری تو نہیں ہوں جو تم نے اتنا رونے والا منہ بنایا ہوا ہے" وہ چڑ کر بولی۔ سلیم نے کھا جانے والی نگاہوں سے اس کی جانب دیکھا پھر اُسی کے انداز میں بولا

"تم سے کس نے کہہ دیا کہ جب تم مروگی تو میں رونے والا منہ بناؤں گا"

"کہنا کس نے تھا۔۔کسی کی مجال ہے کہ مجھ سے کچھ کہے۔۔۔وہ تو میں نے خود ہی فرض کر لیا تھا" وہ اطمینان سے بولی

"میتھس پڑھا پڑھا کر تمہیں عادت ہی پڑ گئی ہے غلط سلط چیزیں فرض کرنے کی۔۔۔ یاد رکھنا جب تم مروگی تو میں موتی چور کے لڈو سارے محلے میں بانٹوں گا اور ان تمام گھروں میں بھی دے کر آؤں گا جہاں تم ٹیوشن پڑھانے جاتی ہو"

"میرے ابا اگر یہ بات کہتے تو مجھے بالکل حیرت نا ہوتی لیکن تمہارے منہ سے یہ بات سن کر میرا دل بالکل ٹوٹ گیا ہے سلیم" وہ گہری سانس بھر کر بولی۔

"تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے نینا۔۔۔کچھ اور ٹوٹا ہوگا۔۔۔دل تو تمہارے پاس ہے ہی نہیں۔۔۔جو چیز ہے ہی نہیں وہ ٹوٹ کیسے سکتی ہے" سلیم ابھی بھی خفگی جتانے کی کوشش میں مصروف تھا۔

"یہ بھی ٹھیک کہہ رہے ہو تم۔۔واقعی کچھ اور ٹوٹا ہوگا۔ تم سے بہتر کون جانتا ہے کہ میں ایک دل لیس انسان ہوں" سلیم نے اس کی

جانب دیکھا۔سلیم چند لمحے کچھ نہیں بولا ۔وہ جانتا تھا کہ اسے دیر بھی ہو رہی ہے اور پھر اتنی صبح دوکان خالی چھوڑ کر اس طرح چبوترے پر آبیٹھنا کوئی مناسب حرکت نہیں تھی

"تم مجھ سے کیوں ناراض ہو" وہ ایک دم سے اس کی جانب مڑ کر پوچھنے لگا تھا، نینا نے گہری سانس بھری

"میں ناراض نہیں ہوں سلیم" اس کے علاوہ وہ کیا کہہ سکتی تھی

"تو پھر اس طرح کیوں کر رہی ہو میرے ساتھ۔۔۔دو دن سے تم نے اپنی شکل نہیں دکھائی۔۔منہ بنا کر چھپ کر کیوں بیٹھی ہوئی ہو" وہ سخت ناراضی بھرے لہجے میں بولا تھا۔نینا چپ رہی۔

"دیکھو نینا۔۔اس ساری کہانی میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جسے تم دل میں چھپا کر رکھو۔۔یا اس پر جلتی کڑھتی رہو۔۔۔ایک بات تھی۔۔۔میں نے تمہیں کہہ دی اور سچ بتانا کہ کیا تمہارے لئے یہ بات کوئی انکشاف تھی؟۔۔کیا تم یہ سب پہلے سے جانتی نہیں تھی۔۔" نینا کی آنکھیں پھر خوامخواہ بھیگنے لگیں۔اس نے پلکیں جھکا لیں۔

"مجھے افسوس ہے سلیم۔۔۔لیکن میں۔۔" وہ اتنا ہی کہہ سکی سلیم کے چہرے پر برہمی کے تاثرات بڑھے تھے

"اب بس بھی کرو۔۔۔بہت ہو گیا یہ افسوس تعزیت اور پرسہ۔۔۔کچھ چیزیں میرے جنازے پر کرنے کے لئے بھی بچانی ہیں یا نہیں" نینا نے اس کی جانب دیکھا تو سلیم کو اندازہ ہوا کہ اس کی آنکھوں کے کناروں پر کہیں ہلکی سی نمی چمک رہی تھی۔اسے ہنسی آ گئی۔نینا چند لمحے اسے گھور کر دیکھتی رہی پھر وہ بھی ہنسی تھی

"بہت برے ہو تم سلیم۔۔۔ہوش سنبھالنے کے بعد سے میں کسی کے سامنے کبھی نہیں روئی لیکن تم نے مجھے رلا دیا" وہ ہنستے ہوئے بولی تھی

"آج تو رو لیا میرے سامنے لیکن دیکھو دوبارہ کبھی نا رونا۔۔۔میں بہت ہی کمزور انسان ہوں اور آنسو بے شک وزن میں بے حد ہلکے ہو۔

تے ہیں لیکن ان کا بوجھ بہت زیادہ ہوتا ہے اور یہ بوجھ ہر کوئی برداشت نہیں کر سکتا۔۔اس لئے رو یا صرف اللہ کے سامنے کرو کیونکہ صرف اللہ ہی ہے جو آنسوؤں کا بوجھ سنبھال سکتا ہے۔۔" وہ سادہ سے لہجے میں نصیحت کر رہا تھا۔نینا نے اپنی بازو بڑھا کر وہ لفافہ اٹھایا تھا جس میں چپس اور جوس وغیرہ موجود تھے پھر وہ اپنی جگہ سے اٹھی تھی

"جی اچھا۔۔۔آپ کے اس نصیحت نما مشورے کا شکریہ۔۔۔کوشش کروں گی کہ یاد رہ جائے" وہ ہمیشہ کی طرح اس کی چیزوں کے لئے شکریہ ادا کئے بناء آگے بڑھی تھی۔سلیم نے بھی اپنی بیساکھی اٹھائی تھی پھر جانے اس کے دل میں کیا سمائی کہ اس نے عقب سے اسے پھر آواز دی تھی

"اے نینا۔۔۔سنو" وہ رکی تھی پھر اس نے مڑ کر استفہامیہ انداز میں اسے دیکھا

"جی فرمائیے"

"آئی لو یو" سلیم نے کہا تھا۔ نینا کی ناک پھول گئی اور پیشانی پر مصنوعی خفگی کی تیوریاں نمودار ہوئی تھیں

"اونہہ۔۔دفع دور" وہ چڑ کر بولی تھی۔ سلیم نے قہقہہ لگایا۔ نینا آگے بڑھ گئی تھی۔ سلیم بھی اٹھا اور دھیرے دھیرے قدم بڑھاتا دوکان کی جانب بڑھا تھا اور ساتھ ہی کھڑکی کی اوٹ میں کھڑا وہ وجود بھی ہٹ گیا تھا جو ان دونوں کو کافی دیر سے ناگواری سے دیکھ رہا تھا۔

☆ ☆ ☆

"کیا تمہاری بیوی مجھ سے زیادہ خوبصورت ہے؟" حبیبہ نے اٹھلا کر سوال کیا تھا۔ کاشف اپنے گھر جانے کی تیاری کر رہا تھا۔ اس کے انداز میں عجلت تھی جسے حبیبہ نے بطورِ خاص محسوس کیا تھا۔ وہ احساسِ زیاں کی سب سے اوپر والی سیڑھی پر کھڑی تھی۔ اپنا سب کچھ دے کر بھی وہ کاشف کو مکمل طور پر تو حاصل نہیں کر پائی تھی۔ کاشف نے اس کے انداز کو بغور دیکھا۔ وہ اسے ناراض نہیں کرنا چاہتا تھا

"کیا میری بیوی خوبصورت ہے؟" اس نے اس کی جانب دیکھ کر سوال کیا پھر اس کے جواب کا انتظار کیئے بغیر بولا

"واقعی۔۔۔؟" اس کے انداز میں تحقیر و تضحیک کی آمیزش تھی۔ حبیبہ کھلکھلائی۔ اسے اطمینان ہوا تھا۔ کاشف بے شک اسے چھوڑ کر جا رہا تھا لیکن وہ دل سے اپنی بیوی کا نہیں تھا اور یہ امر اسے خوش کرنے کو کافی تھا۔

"تم بہت خوبصورت ہو حبیبہ۔۔۔تمہارے جیسی کوئی اور اللہ نے بنائی ہی نہیں ہے" کاشف نے اس کی بے داغ چہرے کی نرمی کو اپنی انگلی کے لمس سے پوری طرح محسوس کرتے ہوئے اسے مزید خوش کیا تھا اور پھر وہ اٹھ کر آئینے کی جانب بڑھا تھا۔ حبیبہ اس کی پشت کی دیکھتی ہوئی مغرور سے انداز میں مسکرائی۔ حبیبہ کو کسی نے پہلی دفعہ نہیں سراہا تھا لیکن کاشف کا سراہنا اور تعریف کرنا اسے پاگل سا کر دیتا تھا۔ کاشف کوئی عام مرد نہیں تھا۔ وہ ایک خوبصورت اور خوشحال مرد تھا، جس کو گفتگو کا سلیقہ تھا، جسے اچھا کپڑا پہننے اور اچھی خوشبو کے استعمال کو صحیح صحیح ادراک تھا۔ اس کا ساتھ اور اس کا نام کسی بھی عورت کی خوش قسمتی کو چار چاند لگا سکتا تھا۔ سب سے اہم بات تو یہ تھی کہ کاشف اس کے دل میں بستا تھا اور دل میں بسنے والا مرد جب عورت کی حسن و خوبصورتی کو سراہتا ہے، اس کی تعریف کرتا ہے تو عورت ہواؤں میں اڑنے لگتی ہے اور باقی دنیا اور دنیاداری جیسے اس کے جوتے کی نوک پر آ کر کھڑی ہو جاتی ہے۔

"تم مجھے چھوڑ تو نہیں دو گے نا کاشف" اس نے ڈریسنگ ٹیبل کے آئینے میں نظر آتے اس کے سراپے کو ایک ٹک دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ مرد کی محبت میں مبتلا ہر عورت کو یہ خدشہ زندگی کے کسی نا کسی مقام پر ستاتا ضرور ہے۔ اس نے مڑ کر اس کی جانب دیکھا پھر مسکرایا

"تم چھوڑ دینے والی چیز ہو؟" حبیبہ نے نزاکت سے گردن ہلائی۔ اسے اِس جواب نے مطمئن نہیں کیا تھا

"سوال در سوال کیوں کرتے ہو۔ صاف صاف کیوں نہیں کہتے کہ تم مجھے چھوڑ نہیں سکتے۔۔۔یہ تمہارے بس کی بات ہی نہیں ہے"

کاشف دوبارہ سے پلنگ پر بیٹھ کر اب موزے پہن رہا تھا۔ اسے اپنے گھر جانا تھا جہاں اس کی بیٹی تھی اور ماں بھی۔ مرد کی گھر والیاں جگہ جگہ ہو سکتی ہیں مگر گھر اسکا یک ہی ہوتا ہے جہاں اس کی اولاد ہوتی ہے۔ کاشف کو بھی گناہ میں لت پت ہو جانے کے بعد گھر یاد آیا

تھا جہاں اس کی اولاد تھی اور ایک عدد منکوحہ بھی جن کے تمام حقوق اس کے نام تھے اور حقوق العباد کی سب سے بڑی خلاف ورزی زنا ہے۔

"یہی سمجھ لو" وہ اسی عجلت بھرے انداز میں بولا تھا۔جیبہ اپنی جگہ سے اٹھی اور اس کے قریب آ بیٹھی۔وہ فی الوقت اسی بات سے بہت خوش تھی کہ اس کے کمرے میں موجود اس وجیہہ شخص کو بھی اس سے محبت ہے۔وہ محبت کے ہاتھوں اتنا لاچار تھی کہ لٹ پٹ کر بھی کسی افسوس میں مبتلا نہیں تھی۔وہ یہ بات سمجھ ہی نہیں پائی تھی کہ ان دونوں کے درمیان کوئی رشتہ نہیں تھا اور جہاں مرد عورت کے درمیان کوئی رشتہ نہیں ہوتا وہاں کوئی استحقاق نہیں ہوتا،کوئی رتبہ نہیں ہوتا،کوئی مقام نہیں ہوتا کوئی عزت نہیں ہوتی۔

"یہی سمجھتی ہوں بلکہ سمجھتی ہی نہیں ہوں۔۔مجھے اس بات کا یقین ہے کہ تم مجھے چھوڑ نہیں سکتے۔۔۔اتنی ہمت ہے ہی نہیں تم میں" وہ استحقاق بھرے انداز میں بولی تھی۔کاشف موزے پہن چکا تھا۔اپنی جگہ سے اٹھتے ہوئے وہ مصنوعی سے انداز میں مسکرایا اور اس کے چہرے کو سہلانے کی فارمیلٹی پوری کرنے کے لئے اپنا ہاتھ اس کے گال پر رکھا تھا۔اس کے لئے جیبہ کے ناز و ادا فی الوقت بیکار تھے جبکہ جیبہ ابھی بھی محبت اس سنپولیے کو گود میں لئے بیٹھی جس کا احساس کاشف نے اسے دلایا تھا۔اس کے ہر جانب محبت ہی محبت تھی اور وہ اس اندھی محبت کے ساتویں آسمان پر پہنچنے کے قریب ہی تھی کہ گاڑی کے ہارن کی تیز آواز نے جیسے سارا طلسم توڑ ڈالا۔اس کے چہرے کو سہلاتا کاشف کا ہاتھ رکا تھا۔

"اس وقت کون آسکتا ہے؟" اس نے حیرانی سے سوال کیا تھا۔جیبہ نے کندھے اچکا کر لاعلمی کا اظہار کیا۔کاشف بعجلت اپنی جگہ سے اٹھا اور کھڑکی کا پردہ اٹھا کر باہر جھانک کر دیکھا۔بارش کی بوندوں نے شیشے کو دھندلا دیا تھا۔اس نے بغور دیکھا اور پھر یکدم پردہ چھوڑ کر پیچھے ہوا۔اسے اپنی گاڑی کو پہچاننے میں اب کی بار دقت نہیں ہوئی تھی۔اس دوران ہارن کی آواز دوبارہ سنائی دی

"کون ہے؟" جیبہ نے اس کے محتاط انداز پر حیرانی سے دیکھا

"میری گاڑی ہے۔۔کیا صوفیہ اور بی بی جان تم سے ملنے آنے والی تھیں؟" وہ اپنی گھبراہٹ پر قابو پانے کی کوشش کرتا ہوا بولا۔

"ہاں۔۔۔شاید۔۔۔پتا نہیں۔۔۔کیوں۔۔کیا وہ آئی ہیں؟" جیبہ نے اپنی ناپسندیدگی چھپائی تھی۔اسے کاشف کا انداز برا لگا۔جب عورت اپنی کشتیاں جلا کر میدان میں اترتی ہے تو اسے سامنے کھڑے حریف کی پشت پر موجود کشتیاں بھی زہر لگ رہی ہوتی ہیں۔وہ کاشف کے لئے سارے خاندان کو چھوڑنے کو تیار تھی جبکہ وہ اپنی بوڑھی ماں اور عام سی بیوی بیٹی کو دیکھ کر اسے چھوڑنے کی کوشش میں تھا۔وہ بھی کھڑکی کے قریب آئی اور ذرا سا پردہ سرکا کر نیچے کی سمت دیکھا اسے صرف گاڑی ہی نظر آئی تھی۔گاڑی کے اندر کون کون تھا اتنی دور سے یہ اندازہ لگانا مشکل ہی تھا۔

"یہ اس وقت یہاں کیا کرنے آئی ہیں؟" کاشف نے پھر اس سے پوچھا تھا۔جیبہ نے کندھے اچکا کر لاعلمی کا اظہار کیا پھر کاشف کی گھبراہٹ کو محسوس کر کے اس کے چہرے کے تاثرات بگڑے تھے

"تم اپنی گاڑی کو دیکھ کر اتنا گھبرا کیوں رہے ہو" وہ کھڑکی سے پیچھے ہٹ گئی تھی۔ہارن دوبارہ بجایا گیا تھا۔جیبہ کو کوئی پریشانی نہیں

تھی۔اس کے گھر کے دونوں کل وقتی ملازم چھٹی پر تھے۔وہ دروازہ کھولتی تو ہی دروازہ کھلنا تھا

"عجیب بات کر رہی ہو تم۔۔۔گاڑی میں صوفیہ بھی ہو سکتی ہے" وہ مسلسل کھڑکی کی جھری سے نیچے دیکھنے میں مصروف تھا۔ہارن بجانے پر جب دروازہ نہیں کھولا گیا تو ڈرائیور گاڑی سے نکل کر گیٹ کی طرف آ گیا تھا

"تو۔۔۔؟"صوفیہ نے ناک سے مکھی اڑانے والے انداز میں پوچھا۔کاشف نے چڑ کر اسے دیکھا۔وہ اس کے ساتھ مل کر مسئلہ کا حل ڈھونڈنے کی بجائے بستر پر دراز ہو گئی تھی

"تو۔۔۔؟" کاشف نے دوہرایا پھر ناک پھلا کر بولا

"وہ بیوی ہے میری۔۔۔کچا کھا جائیگی مجھے"

"مجھے پہلے ہی شک تھا کہ تمہاری بیوی ایک چڑیل ہے۔۔۔آدمخور چڑیل۔۔" جیبہ ابھی بھی اسی انداز میں بولی تھی۔اسے کوئی پرواہ نہیں تھی اور یہی بات کاشف کو غصہ دلا رہی تھی۔اب کی بار وہ خاموش رہا تھا۔جیبہ اس کی خاموشی سے شہہ پا کر بولی

"ریلیکس کاشف۔۔۔دروازہ نہیں کھلے گا تو وہ خود بخود واپس چلے جائیگی" کاشف ابھی بھی کچھ نہیں بولا تھا۔اس کی ساری توجہ کھڑکی سے نظر آنے والے منظر پر تھی۔اس کا ڈرائیور گیٹ سے اندر جھانک کر دیکھنے میں مصروف تھا۔



"کس سوچ میں گم ہیں" ایک ٹرے ان کے سامنے رکھتے ہوئے ان کی شریکِ حیات نے مسکراتے ہوئے سوال کیا تھا۔سامنے ٹی وی چل رہا تھا لیکن ان کی توجہ کسی طرف نہیں تھی۔وہ واقعی گہری سوچ میں گم تھے۔سوال پر بناء چونکے گہری سانس بھرتے ہوئے ان کے چہرے کی جانب دیکھا۔

"جب اولاد جوان ہو جائے حلیمہ۔۔۔بالخصوص بیٹیاں بڑی ہو جائیں تو باپ سوچوں میں ہی گم رہا کرتے ہیں" ان کا انداز سپاٹ لیکن چہرہ ابھی بھی سوچ کی پرچھائیوں تلے دبا پڑا تھا۔حلیمہ کے لئے ان کے یہ تاثرات نئے نہیں تھے۔وہ شوہر کی ہر رمز سے واقف تھیں۔انہیں جب کوئی بات بہت ہی زیادہ بری لگتی تھی تو انداز اور تاثرات بالکل اسی طرح سپاٹ اور لاتعلق ہو جایا کرتے تھے

"ٹھیک کہہ رہے ہیں آپ۔۔۔" ان کی جانب کیک رس کی پلیٹ بڑھاتے ہوئے ان کی اہلیہ نے فوراً ہاں میں ہاں ملائی۔حلیمہ ایک عجیب عورت تھیں۔انہوں نے شاید ہی کبھی ان کی کسی بات کی تردید کی تھی۔وہ جب بھی کوئی بات کہتے تھے، کرتے تھے یا کوئی فیصلہ کرتے تھے تو حلیمہ بلا چوں چراں کئے مان لینے کی عادی تھیں اور اس کا کریڈٹ وہ ہمیشہ خود کو دیتے تھے۔انہوں نے زندگی بھر نیک نیتی سے اپنی ذمہ داریاں نبھائی تھیں۔بیوی اور بچوں کو ہمیشہ وہ سب دیا تھا جن کی انہیں ضرورت تھی۔وہ اپنی خود کی نظر میں ایک بہترین ذمہ دار شوہر تھے۔

"تم نے کیا سوچا ہے زری اور نینا کے لئے۔۔۔کوئی رشتے وغیرہ ہیں نظر میں؟ انہوں نے کیک رس کھانے کی بجائے چائے کی پیالی کے ساسر میں رکھا تھا۔حلیمہ مسکرائیں اور حیران بھی ہوئیں

"یہ آج صبح صبح کون سی سوچیں بے حال کرنے لگیں آپ کو"

"بے حال تو واقعی ہو رہا ہوں۔۔۔بیٹا تو دیا نہیں اللہ نے کہ ذمہ داریاں بانٹ لیتا۔۔۔اب جو کچھ کرنا ہے بیٹیوں کے لئے مجھے ہی کرنا ہے۔" وہ سوچوں میں غرق تھے۔حلیمہ کے چہرے پر بھی تفکر کا جال سا بچھنے لگا۔ان کے لئے ازدواجی اندگی کی پہلی اور اہم شرط شوہر کی فرمانبرداری تھی۔اندھے اعتقاد والے لوگ جس طرح اخبار میں" آج کا دن کیسا گزرے گا" والا صفحہ دیکھنے کے عادی ہوتے ہیں وہ اس اپنے شوہر کی پیشانی دیکھا کرتی تھیں۔وہ خوش ہوتے تھے تو یہ بھی خوش رہا کرتی تھیں اور اگر کبھی وہ پریشان اداس یا متفکر نظر آتے تو ان کا دن بھی اسی طرح گزرا کرتا تھا۔اب بھی شوہر کو مسلسل ایک ہی سوچ میں گم دیکھ کر ان کو بھی بے اطمینانی نے گھیر لیا تھا۔دل جیسے بالکل بجھ سا گیا تھا

"میں بڑی ہی بدقسمت ہوں۔۔۔آپ کو بیٹے کی خوشی بھی نا دے سکی" وہ اسی بجھے ہوئے انداز میں بولی تھیں

"یہ سب تو اللہ کے کام ہیں حلیمہ۔۔۔اس نے بیٹا نہیں دیا۔۔۔اس کی مرضی۔۔۔میں اپنی بیٹیوں سے بھی خوش ہوں۔۔۔یہ تو اللہ کی رحمت ہیں۔۔اللہ جن انسانوں کو اہل سمجھتا ہے انہیں ہی اپنی رحمت سے نوازتا ہے۔۔۔تم دل چھوٹا کیوں کرتی ہو" وہ ان کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر انہیں تسلی دے رہے تھے۔حلیمہ کا دل شوہر کے اس رویے پر اس قدر مشکور ہوا کہ آنکھیں بھر آئیں

"آپ بہت اچھے انسان ہیں۔۔۔فرشتہ صفت۔۔۔میرے ماں باپ کی کوئی نیکی ہی تھی جو میرے کام آگئی ورنہ مرد تو بیٹا نا ہونے پر دوسری شادیاں کر لیتے ہیں لیکن آپ نے ایسا کبھی سوچا بھی نہیں" وہ احسان مند ہوئی جا رہی تھیں۔

"حلیمہ تمہیں تو بس شوہر کی تعریف کا موقع دے اللہ۔۔تم زمین آسمان کے قلابے ملانے لگتی ہو" وہ انہیں چڑانے لگے تھے ۔حلیمہ نم آنکھوں کے ساتھ مسکرائیں۔

"کیوں نا کروں تعریف۔۔۔آپ ہیں ہی اتنے اچھے۔۔۔نا صرف ایک اچھے شوہر بلکہ ایک بہترین باپ۔۔۔اللہ کا احسان ہے کہ اس نے مجھے آپ جیسا جیون ساتھی دیا۔۔۔میں تو جتنا شکر ادا کروں کم ہے" حلیمہ ایک بار پھر ان کی تعریف میں رطب اللسان ہوئی تھیں۔ان کا سینہ بھی احساس تفخر سے پھولنے لگا۔وہ واقعی خود کو ایک بہترین شوہر اور باپ سمجھتے تھے۔انہوں نے بیٹیوں کی آمد پر بھی اللہ کا شکر ادا کیا تھا اور کبھی اپنی اہلیہ کو بیٹا نا ہونے کا طعنہ نہیں دیا تھا۔وہ بیٹیوں سے ناخوش بھی نہیں ہوتے تھے لیکن نینا کی خودسری انہیں پریشان کرنے لگی تھی۔وہ بدزبان بھی تھی اور بدمزاج بھی۔۔۔اس کے علاوہ اس کی طبیعت میں ضد اور ہٹ دھرمی کا عنصر بھی بہت زیادہ تھا۔

"اچھا باپ ہوں یا نہیں یہ تو تب ثابت ہوگا نا جب بیٹیوں کی ذمہ داری سے فراغت ملے گی۔۔۔ابھی تو ان کے مستقبل کی سوچ پریشان رکھتی ہے" وہ بالآخر اپنی پریشانی کی وجہ بتانے پر تیار ہو ہی گئے تھے۔حلیمہ نے سر ہلا کر تائید تو کی لیکن ساتھ ہی انہیں تسلی بھی دینی چاہی تھی

"اللہ نے بیٹیوں کو جب اتنا بڑا کرنے میں مدد کی ہے تو آئندہ بھی وہی کوئی سبب بنائے گا انشاءاللہ۔۔۔آپ اتنا بھی مت سوچیں۔۔۔اللہ خود ہی کوئی سبیل بنا دے گا"

"انشاءاللہ۔۔۔زری کی مجھے اتنی فکر نہیں ہے۔۔۔وہ بہت سمجھدار ہے۔۔۔اچھا برا سمجھتی ہے۔۔سارا مسئلہ نینا کا ہے۔۔۔وہ نا صرف

ضدی ہے بلکہ اپنی مرضی کرتی ہے ہر معاملے میں ۔۔۔جس نے جو کہہ دیا اس کے پیچھے لگ جاتی ہے ۔۔اسے اپنے اچھے برے کی پہچان نہیں ہے ۔۔اس کی بہت فکر رہتی ہے مجھے" وہ ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے کہہ رہے تھے۔

" نینا کی وجہ سے تو میں بھی بہت پریشان رہتی ہوں ۔۔۔بہت منہ پھٹ ہوگئی ہے ۔۔۔بہت زبان درازی کرنے لگی ہے ۔" حلیمہ نے بھی فوراً ہاں میں ہاں ملائی

"سنو۔۔کیا اس نے کبھی تم سے کچھ کہا۔۔کسی میں دلچسپی ہے اسکی ۔۔۔میرا مطلب ۔۔۔" وہ جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ کر خاموش ہوگئے تھے۔حلیمہ نے ناگواری سے سر ہلایا اور فوراً تردید کی

"نہیں ۔۔۔کبھی نہیں ۔۔۔ضدی ہے میری بیٹی لیکن اس قسم کی بھی نہیں ہے ۔۔۔"

" وہ تو میں بھی جانتا ہوں ۔۔۔لیکن میں نے سوچا شاید ۔۔۔لڑکوں کے ساتھ پڑھتی ہے تو ۔۔۔شاید کہیں کچھ ۔۔۔" وہ ایک بار پھر خاموش رہے تھے۔انہیں مناسب الفاظ ہی نہیں مل رہے تھے۔انسان بھی بہت ہی عجیب چیز ہے۔بعض اوقات دوسروں کی بیٹیوں کے بارے میں بات کرتے ہوئے جو الفاظ اور انداز بنا کسی جھجھک کے استعمال کرلیتا ہے،وہی الفاظ اور انداز اپنی بیٹیوں کے لئے نامناسب لگنے لگتے ہیں۔حلیمہ نے سابقہ انداز میں سختی سے گردن ہلائی تھی۔

"نہیں ۔۔۔آپ جیسا سوچ رہے ہیں،ایسا کچھ نہیں ہے اور یہ بات میں اپنی بیٹی کے بارے میں حلفیہ کہہ سکتی ہوں کہ وہ ایسی کسی الٹی سیدھی سرگرمی میں ملوث نہیں ہے ۔۔۔آپ کو بھی اپنی تربیت پر بھروسہ ہونا چاہیئے۔۔" وہ بھی کچھ کہتے کہتے چُپ سے ہوئے پھر ٹھنڈی ہوتی ہوئی چائے کا سِپ بھرا تھا۔ان کا دل ابھی بھی اسی منظر میں اٹکا تھا جو انہوں نے صبح صبح کمرے کی کھڑکی سے دیکھا تھا۔

"سلیم کے ساتھ کافی بے تکلفی ہے اس کی ۔۔۔" انہوں نے بالآخر ان کے بھانجے کا نام لے ہی لیا تھا لیکن اس انداز میں کہ حلیمہ کو محسوس بھی نا ہو

" ہاں جی ۔۔دراصل اس کا بچپن گزرا ہے ان سب کے ساتھ ۔۔وہ سب اسے بہن سمجھتے ہیں" حلیمہ نے لفظ" بہن" پر زور دیتے ہوئے تسلی دینے والے انداز میں کہا تھا۔ان کو یہ اندازہ تو ہو ہی چلا تھا کہ ان کے مجازی خدا کسی غلط فہمی کا شکار ہیں اور یہ بات ان کو اب جھنجھلاہٹ میں مبتلا کرنے لگی تھی۔اپنی ہی اولاد کی بار بار صفائی دینا انہیں برا لگ رہا تھا جبکہ ان کی خاموشی سے ان کے شوہر کو مزید شہہ ملی تھی

" عجیب باتیں کرتی ہو حلیمہ ۔۔سمجھنے میں اور ہونے میں بہت فرق ہوتا ہے ۔۔۔رشتے کہہ دینے سے بدل نہیں جاتے ۔۔۔معشوقہ کو محبوبہ کہو تو وہ حلال نہیں ہوجاتی ۔۔۔نینا ان کی بہن نہیں ہے ۔۔۔ناہی وہ اس کے بھائی ہیں ۔۔۔تم نینا کو بولو کہ سلیم سے دور رہا کرے ۔۔مجھے وہ لڑکا ایک آنکھ نہیں بھاتا ۔۔۔عجیب بیہودہ سالڑکا ہے ۔۔۔سارا دن محلے کی عورتوں سے ٹھٹھے لگاتا رہتا ہے" وہ ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے بول رہے تھے۔حلیمہ کا چہرہ بالکل بُجھ گیا تھا لیکن پھر بھی وہ کچھ نہیں بولی تھیں

" مجھے نینا سے شکایت نہیں ہے ۔۔۔وہ تو بچی ہے۔لیکن سلیم دوکان پر بیٹھ بیٹھ کر بہت شاطر ہوگیا ہے ۔۔۔تم نے کبھی اس کے

دیکھنے کے انداز پر غور کیا ہے۔۔۔ ہر عورت کو ایسے گھورتا ہے جیسے نگل لے گا۔۔ وہ ایک بدفطرت انسان ہے" وہ ناک چڑھا کر بولے تھے ۔حلیمہ کو اس بات پر سخت اعتراض ہوا۔ وہ اپنے بھانجوں کی طبیعت سے واقف تھیں لیکن صفائی دینا اور شوہر کو کسی غلط بات پر ٹوکنا ان کے نزدیک سخت بے ادبی تھی۔

اس لئے وہ چپ کی چپ رہ گئیں۔



" بی بی جان ! کوئی دروزہ نہیں کھولتا۔۔ لگتا ہے گھر میں کوئی نہیں ہے" ڈرائیور نے گیٹ سے گاڑی کی جانب آ کر منہ بناتے ہوئے اطلاع دی تھی۔ صوفیہ نے جتاتی ہوئی نظروں سے ساس کو دیکھا جو خود بیزار ہوئی بیٹھی تھیں۔ وہ تو گھر سے بہت نیک نیت لے کر نکلی تھیں کہ ایک بیوہ عورت کی عدت ختم ہوئی ہے۔ اس کی دل جوئی کریں گی، اسے اپنی اپنائیت اور محبت کا احساس دلائیں گی اور سمجھائیں گی کہ ان کے گھر کے دروازے اس کے لئے کبھی بند نہیں ہوں گے لیکن ساری پلاننگ ناکام ہوگئی تھی۔ نیک دل عورت تھیں۔ نیکی کرنے کا خیال ہی ان کے لئے خوش کن ثابت ہوا کرتا تھا۔ گھر سے خوش باش نکلی تھیں۔ راستے میں بارش کی بناء پر ٹریفک کا خوب اژدھام رہا تھا۔ آدھ پون گھنٹہ کا راستہ ختم ہونے میں ہی نہیں آرہا تھا۔ دوسری جانب صوفیہ کی طنزیہ شکل دیکھ کر وہ پہلے ہی افسوس میں مبتلا ہوئی جا رہی تھیں اور اب حبیبہ کی غیر موجودگی کی اطلاع نے مزید اکتا دیا تھا۔ گھنٹہ بھر کی ڈرائیو لا حاصل ثابت ہوئی تھی۔

" ارے بیٹا۔ تین چار بار بجاؤ نا گھنٹی۔۔۔" وہ افسوس بھرے انداز میں بولی تھیں

" بی بی جان گھنٹی میں پانی پڑ گیا ہے بارش کا۔ کرنٹ آرہا ہے۔۔۔ میں نے دروازہ بجایا ہے لیکن۔۔۔" بی بی جان نے اس کی بات کاٹی۔

" ارے میاں تو زور سے بجاؤ نا۔۔۔ اندر کمروں میں آواز نہیں جاتی اس کی۔۔ وہ بیوہ عورت ہیں۔۔۔ بند کمرے میں کہیں پڑی ہوں گی۔۔ کیا پتا نماز قران میں مصروف ہوں۔۔۔۔ ان کو کہاں جانا ہے۔ گھر میں ہی ہوں گی۔۔ اتنی بارش میں بھلا نکلتا ہے کوئی گھر سے" انہوں نے اصرار کیا تھا۔ ڈرائیور سر ہلا کر دوبارہ گیٹ کی جانب چلا گیا تھا۔ وہ جانتی تھیں دوبارہ ان سے آیا نا جائیگا اس لئے چاہتی تھیں کہ یہ چکر ضائع نا ہو۔ صوفیہ نے تاسف بھرے انداز میں انہیں دیکھا۔ حبیبہ کی غیر موجودگی کا سن کر ویسے ہی اس کے وجود میں الارم بجنا شروع ہو گئے تھے۔

" بی بی جان ہر بیوہ عورت نماز قران ہی نہیں پڑھتی رہتی۔۔ اس کی اور بھی مصروفیات ہوتی ہیں۔۔۔ اور آپ کب تک حبیبہ کو اس ایک بات کی بناء پر رعایت دیتی رہیں گی۔۔۔ وہ کوئی عام سی عورت نہیں ہے۔۔ ایک آزاد خود مختار عورت ہے۔۔۔ وہ واقعی گھر میں نہیں ہوگی۔۔ اس موسم میں نکل گئی ہوگی کہیں آوارہ گردی کرنے۔۔ میں نے آپ سے کہا تھا نا کہ کاشف کی گاڑی کو دیکھا تھا میں نے۔۔۔ آپ کا بیٹا سیر سپاٹا کروانے لے گیا ہوگا بیچاری کو" صوفیہ نک چڑھے انداز میں بولی۔ بی بی جان نے اس کی جانب دیکھا نا اس کی بات کا جواب دیا۔ وہ بحث برائے بحث کی قائل نہیں تھیں اور پھر ایک ڈیڑھ سال میں وہ جان گئی تھیں کہ بہو کی جتنی تربیت وہ کر سکتی تھیں، کر لی۔۔۔ اب باقی وہ اپنے

ذاتی تجربات سے سیکھے گی۔ چند منٹ میں ہی ڈرائیور نفی میں سر ہلاتا ہوا واپس آ گیا تھا۔ بی بی جان کو بہت مایوسی ہوئی لیکن انہوں نے ڈرائیور کو گاڑی گھر کی طرف موڑنے کا کہہ دیا تھا۔ اس نے گاڑی ریورس کی۔ گاڑی ذیلی سڑک پر ڈالی اور چند لمحوں میں بڑی سڑک پر آ گیا۔

"گاڑی کھڑی ہے اندر۔۔۔ مگر لگتا ہے گھر میں کوئی نہیں ہے" ڈرائیور نے عام سے انداز میں کہا تھا

"کس رنگ کی گاڑی کھڑی تھی اندر؟" اس نے اس کے چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ عام طور پر وہ گھر کے مرد ملازمین کو براہِ راست کم ہی مخاطب کرتی تھی لیکن اس وقت اس سے رہا نہیں گیا تھا

"سیاہ رنگ کی تھی جی۔۔۔" صوفیہ نے سر ہلایا پھر اس نے جتاتی ہوئی نظروں سے بی بی جان کی جانب دیکھا لیکن وہ اس کی جانب نہیں دیکھ رہی تھیں۔ ان کے چہرے پر اکتاہٹ تھی۔ اس کا اپنا دل جل کر خاک ہوا جا رہا تھا

"اے لو۔۔۔۔۔ انسان دِکھا نہیں تمہیں کوئی۔۔۔ گاڑی دِکھ گئی" وہ ڈرائیور کی بات پر غور کیے بناء اسے ڈپٹ رہی تھیں



"تم لوگوں کو گھر سے جانا ہوتا ہے تو میری واپسی سے پہلے ہو آیا کرو۔۔۔ لیکن میں گھر آؤں تو مجھے گھر ملا کرو ورنہ میرا دل بے چین ہونے لگتا ہے۔۔۔ میں گھر آتے ہی سب سے پہلے تمہیں دیکھنا چاہتا ہوں" کاشف نے اس کے چہرے کو بغور دیکھتے ہوئے لاڈ بھرے لہجے میں کہا تھا۔ وہ جب گھر پہنچا تو اس کی توقعات کے برعکس بی بی جان اور صوفیہ ابھی تک نہیں پہنچے تھے۔ اسی لئے اس نے آرام سے یہ تاثر دیا تھا کہ وہ تو کب سے گھر پر موجود ان کا انتظار کر رہا تھا۔ بیڈ روم میں پہنچتے ہی اس کا انداز کافی والہانہ ہو گیا تھا کہ صوفیہ کو بھی شکوے شکایتیں بھول گئیں۔

"میں بھی کب جانا چاہ رہی تھی۔ لیکن بی بی جان نے اصرار کیا تھا۔۔۔ وہ مجھے زبردستی اپنے ساتھ لے گئی تھیں۔۔۔ حبیبہ کی عدت ختم ہوئی ہے تو وہ اس سے ملنا چاہتی تھیں لیکن وہ محترمہ تو گھر پر تھیں ہی نہیں" صوفیہ نے بات کا آغاز سادہ سے انداز میں کیا تھا۔

"تم لوگوں کو فون کر کے جانا چاہیئے تھا نا۔۔۔ وہ بہت عجیب طرح کی عورت ہے۔۔۔ چوبیس گھنٹوں میں سے بیس گھنٹے تو وہ آوارہ گردی میں گزارتی ہے۔۔۔ اور اب تو صورتحال ہی تبدیل ہو چکی ہے۔۔۔ وہ پہلے بھی گھر پر کم ہی ٹکتی تھی اب تو خیر سے مجید بھی نہیں رہا۔۔۔ اب کون پابند کر سکتا ہے اس کو گھر کی چار دیواری میں رہنے کے لئے۔۔"

کاشف نے سرہانہ درست کر کے اپنی نشست کو آرام دہ بنایا تھا۔ صوفیہ کو اس کے منہ سے یہ جملہ سن کر بے حد حیرت ہوئی۔

"آج سورج کدھر سے نکلا تھا۔۔۔ آج تو کاشف صاحب اپنی پسندیدہ ترین ہستی کی خامیاں گنوا رہے ہیں" وہ اپنے دل کی خوشی چھپاتے ہوئے مزاحیہ سے انداز میں بولی تھی

"نہیں بھئی۔۔ خامیاں نہیں گنوا رہا۔۔۔ ہر انسان کا اپنا اپنا مزاج ہوتا ہے۔۔۔ وہ اپنے شوہر کی زندگی میں بھی ایسی ہی تھی۔۔۔ آزاد منش۔۔ آوارہ گرد" وہ انتہائی تضحیک آمیز انداز میں بولا تھا۔ حبیبہ کی برائی صوفیہ کے مزاج کو بے حد بشاش کر دیتی تھی لیکن اسے حیرت بھی ہو رہی تھی مگر اس نے اس سے متعلق سوال نہیں کیا تھا۔

"آپ کی گاڑی کہاں تھی شام کو۔۔۔؟" اس نے لہجے کو سرسری بناتے ہوئے سوال کیا تھا۔کمرے کا ماحول بے حد خوشگوار تھا وہ شوہر پر شک کر کے اسے خراب نہیں کرنا چاہتی تھی۔اسے بلاوجہ جھگڑا کرنے کی عادت بھی نہیں تھی لیکن مسئلہ یہ تھا کہ ان کے درمیان جھگڑے کی بنیادی وجہ شروع سے کاشف کی رنگین مزاجی رہی تھی جسے کاشف صوفیہ کی شکی طبیعت قرار دے کر چٹکیوں میں اڑا دیا کرتا تھا اور صوفیہ کے کسی قسم کے استفسار پر وہ غصے میں آجایا کرتا تھا اور چیخ چیخ کر بولنے لگتا تھا جس سے صوفیہ ڈر جایا کرتی تھی۔کاشف اس کے ہر خدشے کو اتنی مہارت سے شک قرار دے دیتا تھا کہ بعض اوقات صوفیہ خود یہی سمجھنے لگتی تھی کہ شاید وہ اوورری ایکٹ کرتی ہے۔اس لئے اس نے گاڑی کے متعلق بھی عام سے انداز میں سوال کیا تھا

"حبیبہ کے گھر تھی۔۔۔اسے کہیں جانا تھا تو اس نے منگوائی تھی بمع ڈرائیور کے" کاشف نے سوچا سمجھا جواب دیا تھا

"اور آپ خود کہاں تھے۔۔۔کس کے ساتھ وقت گزارتے رہے" وہ ابھی بھی تحمل سے بولی تھی۔کاشف نے اس کے چہرے کی طرف دیکھا پھر وہ مسکرایا تھا

"میں حبیبہ کے ساتھ رہا سارا دن۔۔۔پہلے اس کے ساتھ ناشتہ کیا۔۔۔اس کے ہاتھ کی بنی چائے پی۔۔۔پھر سارا وقت اس کے ساتھ محبت جتاتا رہا تاکہ وہ اپنے شوہر کو یاد کر کے اداس نا ہو۔۔۔پھر اسے شاپنگ پر لے گیا۔۔۔اس کی پسندیدہ جگہ سے لنچ کروایا پھر اسے گھر ڈراپ کیا میں گھر واپس آنا چاہتا تھا لیکن اس نے مجھے روک لیا۔۔۔اسے اکیلے ڈر لگ رہا تھا۔۔۔اس کی خاطر میں نے اس کو گود میں لے کر اس کا کندھا تھپتھپا کر اسے سلایا اور پھر گھر واپس آگیا" کاشف نے نہایت اطمینان سے صوفیہ کی گود میں سر رکھا اور اس کا ہاتھ اپنے سینے پر رکھ لیا اور آنکھیں بند کر کے اسے سارا دن کی روئیداد سنائی تھی۔صوفیہ نا سمجھی کے عالم میں اس کا چہرہ دیکھتی رہی۔اسے بولنے کے لیئے مزید لفظ ہی نہیں مل رہے تھے۔کاشف نے یکدم آنکھیں کھولیں اور پھر قہقہہ لگا کر ہنس دیا

"یہی سب سوچتی رہتی ہو نا تم میرے بارے میں۔۔۔ہے نا۔۔۔بولو" وہ اس کے چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کر رہا تھا۔

"یہ تو نہیں کہا میں نے" صوفیہ سنبھل کر بولی

"چہرہ دیکھو اپنا۔۔۔اتنا شک مت کیا کرو بیگم۔۔۔۔میں کئی دن سے اس کی طرف نہیں گیا۔۔۔ہاں گاڑی ضرور بھیجتا ہوں بمع ڈرائیور کے۔۔۔یہ تو میری ذمہ داری ہے یار۔۔۔اس کے شوہر کا کتنا سرمایہ ہے میرے کاروبار میں۔۔۔جبکہ تم سمجھتی ہو میں شاید رنگ رلیاں مناتا رہتا ہوں" وہ اسے شرمندہ کرنا چاہ رہا تھا اور کامیاب رہا تھا

"اف۔۔۔یہ کب کہا میں نے۔۔۔اب ایسے بھی ویلے نکمے نہیں ہیں آپ۔۔۔اتنا تو جانتی ہوں میں" وہ گہری اطمینان بھری سانس لے کر بولی۔یہ مشرقی عورت کی الٹی رمز ہے۔شوہر اگر اپنے منہ سے اعتراف کرلے تو اسے جھوٹا سمجھا جاتا ہے اور صوفیہ کو اس کی ساری سچی بات پر یقین نہیں آیا تھا۔وہ یہی سمجھی تھی کہ وہ جھوٹ بول رہا ہے۔وہ اگر انکار کرتا تو صوفیہ کی نظر میں جھوٹا ٹھہرتا اور کاشف نے اسی لئے اطمینان سے اعتراف کر کے اسے گھما کر رکھ دیا تھا۔

"شکر ہے اتنا تو جان گئی ہو مجھے ۔۔۔ دیکھو صوفیہ پلیز اب تم اپنے آپ کو ان فضول سوچوں سے نکال لو۔۔میں واقعی اتنا فارغ نہیں ہوں ۔۔۔اتنا کام بڑھ گیا ہے۔۔۔مجید کی وفات سے کام کا بہت بوجھ مجھ پر پڑ گیا ہے۔۔۔بعض اوقات کھانا کھانے کے لئے دس منٹ کی فرصت بھی نکالنی محال ہو جاتی ہے۔۔اس کے باوجود تم اگر یہ سمجھتی ہو نا کہ میں سارا دن غیر عورتوں کے ساتھ وقت گزارتا رہتا ہوں تو پلیز اپنے ذہن کو تھوڑا آرام دو۔۔۔مجھے تمہارے اور زرمین کے علاوہ کسی دوسرے وجود میں کوئی دلچسپی نہیں ہے۔۔۔تم دونوں کے بعد اگر کوئی چیز میری توجہ اپنی جانب کھینچتی ہے تو وہ میرا بزنس ہے۔۔۔جس کے لئے میں دن بھر خوار ہوتا ہوں۔۔۔میں تم دونوں کو زندگی کی ہر خوشی دینا چاہتا ہوں۔۔۔یہ سب جو میرے پاس ہے نا یہ میرے ابا کا کمایا ہوا ہے۔۔۔میں اس میں اضافہ نہیں کروں گا تو میری اولاد کے پاس فخر کرنے کے لئے کچھ نہیں بچے گا۔۔۔تم سمجھ رہی ہو نا میری بات۔۔۔" وہ ابھی بھی اس کی آنکھوں میں جھانک رہا تھا۔صوفیہ کو دل ہی دل میں خود پر غصہ آیا اور اپنی سوچ پر شرمندگی بھی ہوئی۔اس کا شوہر سارا دن کتنی محنت سے کام کرتا تھا، خوار ہوتا تھا اور وہ اس پر شک کرنے سے باز نہیں آتی تھی۔

"مجھے امید ہے آئندہ تم اس متعلق کوئی بات نہیں کرو گی۔۔۔اور سنو دوبارہ حبیبہ کے گھر جانے کی ضرورت نہیں۔۔۔نا تم وہاں جاؤ گی نا زرمین کو لے جاؤ گی۔۔۔مجید کے بعد اس عورت کے رنگ ڈھنگ بہت بدل گئے ہیں۔۔۔بیس طرح کے آدمیوں سے تو یارانے ہیں اس کے۔۔" کاشف نے سخت لہجے میں کہا تھا۔

"مجھے تو پہلے دن سے وہ عورت کبھی اچھی نہیں لگی۔۔۔شوہر کی زندگی میں اس کے ناز و ادا قابو میں نہیں رہتے تھے اور اب تو شوہر بھی نہیں رہا" صوفیہ تسلی بھری سانس لیتے ہوئے بولی تھی۔بالآخر سب کچھ اس کے حق میں ہو ہی گیا تھا۔

"اچھا چھوڑو اس بی گریڈ عورت کو۔۔۔یہ ذرا میرا سر دباؤ نا ذرا۔۔۔کسی سیانے نے یہ نہیں بتایا تمہیں کہ بیوی جب محبت سے شوہر کا سر دباتی ہے نا تو اس کے سارے دن کی تھکن اتر جاتی ہے۔۔۔" اس نے اس کا ہاتھ اپنی پیشانی پر رکھا تھا۔صوفیہ جی جان سے نہال ہوتے ہوئے اپنے فرشتہ صفت شوہر کی پیشانی کو سہلانے لگی تھی اور ساتھ ہی اس دن اس نے اپنے آپ سے تہیہ کیا تھا کہ وہ اپنی بلا وجہ شک کی عادت کو ترک کر دے گی۔دوسری طرف کاشف کو اس رات بہت اطمینان کی نیند آئی۔اس کی بیوی بھی اس سے راضی ہو گئی تھی اور دل بہلانے کو ایک عدد خوبصورت محبوبہ بھی مکمل طور پر مٹھی میں تھی۔اللہ کو راضی کرنے کا اس نے ابھی سوچا نہیں تھا۔اس کے نزدیک یہ بڑھاپے میں کرنے والا کام تھا



اس کے گیلے بال ٹخنوں تک پھیلے تھے اور ٹاول سے کافی دیر جھاڑ لینے کے بعد بھی پانی کی ننھی بوندیں فرش پر ٹپک رہی تھیں۔اس نے آئینے میں کھڑے ہو کر دونوں ہاتھوں سے بالوں کو سمیٹ کر بائیں کندھے پر پھیلایا تھا اور پھر دائیں ہاتھ کی انگلیوں سے ان کو سہلانے لگی۔پانی اس کی انگلیوں پر بھی چمکنے لگا لیکن اسے اس عمل سے محبت تھی۔وہ کچھ دیر بالوں کو اسی طرح سہلاتی رہی تاکہ نا صرف پانی نکل جائے بلکہ بغیر کنگھا کئے وہ سیدھے بھی ہو جائیں۔اس کے بعد اس نے بالوں کو اسی طرح کندھے پر بکھرا رہنے دیا تھا۔وہ اپنے بستر تک گئی تھی جہاں

اس کے گلابی رنگ کے ٹاول پر اس کا چیل فون پڑا تھا۔اس نے وہ سیل فون اٹھالیا اور پھر فرنٹ کیمرہ آن کر کے اس نے بالوں کی ایسے زاویے سے تصویر لی تھی کہ اس کی ایک آنکھ، ناک اور آدھے ہونٹ بھی تصویر میں سما سکیں۔دو تین کلک کے بعد تصاویر چیک کی تھیں پھر برا سامنہ بنا کر اس نے وہ سب ڈیلیٹ کر دیں۔اسے وہ پسند نہیں آئیں تھیں۔ان میں اس کے بال ذرا بھی نمایاں نہیں ہو رہے تھے۔اس نے اِدھر اُدھر دیکھا۔کمرے کی ایک ٹیوب لائٹ آن تھی۔اس نے آگے بڑھ کر دوسری ٹیوب لائٹ بھی آن کر لی تھی اور پھر پہلے کی طرح اس نے چند تصاویر اتاری تھیں اور پہلے ہی کی طرح چند سیکنڈز میں وہ سب ڈیلیٹ کر دی تھیں۔وہ مطمئن نہیں ہو رہی تھی۔ان تصاویر میں اس کے بالوں کی خوبصورتی مکمل طور پر نمایاں ہی نہیں ہو رہی تھی۔اسے اپنے لمبے بال بے حد پسند تھے۔اس کے بال انتہائی خوبصورت تھے۔ان کی لمبائی ٹخنوں تک تھی اور بالکل ریشم کی طرح نرم تھے۔ان کا رنگ بالکل سیاہ نہیں تھا بلکہ وہ ہلکے سے بھورے تھے اور جب کبھی وہ بال کھول کر سورج کی روشنی میں جاتی تھی تو کرنیں اس کے شہد رنگ بالوں سے پھسل پھسل کر عجب سنہرا سا عکس پیش کرتی تھیں۔وہ اسی سنہرے عکس کو کیمرے کی آنکھ سے محفوظ کرنا چاہ رہی تھی لیکن سورج کی روشنی مدھم پڑ چکی تھی اور فی الوقت یہ ممکن نہیں تھا۔اس نے ناک منہ چڑھا کر مزید تصاویر لینے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔کیمرہ آف کرتے ہی چیل فون پر آئے ہوئے واٹس ایپ میسجز نمایاں ہوئے تھے۔وہ پچاس سے زیادہ میسجز تھے۔اپنے بیڈ پر نیم دراز ہو کر اس نے عجیب سے انداز میں مسکراتے ہوئے اس نے پہلا میسج کھولا تھا۔وہ مزید مسکرائی تھی پھر اس نے دوسرا میسج کھولا تھا۔اس کے چہرے کی مسکراہٹ گہری ہوئی تھی اور پھر تیسرے میسج پر مسکراہٹ ہنسی میں بدل گئی تھی۔یکے بعد دیگرے اس نے پچاسوں میسجز کھول کر دیکھ لئے تھے۔آخری میسج پر پہنچنے تک اطمینان بھری ہنسی اس کے ہونٹوں کے کناروں سے باہر اُبلنے لگی تھی۔پچاس کی پچاس میسج ایک ہی نمبر سے آءے ہوئے تھے اور ہر میسج میں ایک ہی جملہ لکھا ہوا تھا۔

"راپنزل راپنزل۔۔۔اپنے بال بکھراؤ۔راپنزل راپنزل۔۔۔اپنے بال بکھراؤ"



"یہ کیا ہے اماں؟" وہ دھیرے دھیرے سیڑھیاں اتر کر ڈائننگ ٹیبل تک آئی تھی جب رانی کی آواز اسے سنائی دی۔اماں رضیہ اور رانی سامنے کچن میں اپنے دھیان میں مگن تھیں اس لئے انہیں شہرین کے آنے کی خبر نا ہوئی تھی۔وہ عام طور سے سمیع کے آفس چلے جانے کے ڈیڑھ دو گھنٹے بعد اٹھتی تھی اس لئے ان ڈیڑھ دو گھنٹوں میں اماں رضیہ ہی ان کی مالکن ہوتی تھیں۔وہ تقریباً دو سالوں سے ان کے پاس تھیں اور انہوں نے بہت اچھے طریقے سے سارا گھر سنبھالا ہوا تھا۔اس لئے شہرین ان کی جانب سے بہت مطمئن تھی

"یہ کاغذات ہیں۔۔۔سمیع نے دئے تھے" اماں رضیہ کی کافی مصروف سی آواز سنائی دی تھی

"آپ تو بڑی قابل ہیں اماں۔۔۔سارے ہی کام کر لیتی ہیں۔۔۔کھانا پکانا، سینا پرونا۔۔۔اور یہ لکھت پڑھت بھی" رانی انہیں سراہ رہی تھی یا طنز کر رہی تھی۔شہرین سمجھ نا پائی۔اس نے بہت آہستگی سے کرسی تھوڑا سا اٹھا کر آگے کی اور اس پر بیٹھ گئی۔اس کی جانب ان دونوں کی پشت تھی۔

"ارے نوکر کیا اور نخرہ کیا۔۔جو بھی صاحب لوگ کہیں سب کرنا ہی پڑتا ہے" اماں کا انداز اکتاہٹ بھرا تھا۔

"آپ کو تو خیر کوئی بھی نوکر نہیں سمجھتا۔۔اتنی عزت کرتی ہیں شہرین باجی آپ کی" رانی کی آواز آئی تھی

"ہاں اس میں کیا شک ہے۔۔شہرین بھی اور سمیع بیٹا بھی دونوں نیک ماں باپ کی نیک اولادیں ہیں۔۔خوب ادب آداب اور سلیقے والے لوگ ہیں۔۔ہمیشہ عزت واحترام سے بات کرتے ہیں" اماں رضیہ کی بات سن کر شہرین کو اچھا لگا۔وہ اور سمیع واقعی ملازموں کے ساتھ کافی اچھے طریقے سے بات کرنے کے عادی تھے۔

"ہمیں کیا پتا اماں ان کے ماں باپ نیک ہیں یا بد۔۔ہم نے کون سا کسی کو یہاں آتے جاتے دیکھا ہے۔۔میں کتنے عرصے سے یہاں ہوں۔۔باجی کے میکے یا سسرال سے کبھی کسی نے قدم نہیں رکھا۔۔چلو وہ نا سہی کوئی اور ہی سہی۔۔کوئی تو آئے جائے اس گھر میں۔۔بڑے لوگوں کے گھر تو مہمان ہی ختم نہیں ہوتے لیکن یہاں تو کبھی کسی مہمان کو دیکھا ہی نہیں۔۔وہ جہاں میری بڑی بہن کام کرتی ہے۔۔کہتی ہے آئے روز دعوتیں ہوتی ہیں۔۔ایسے پیارے پیارے کپڑے پہن کر اس کی مالکن کی سہیلیاں اور ملنے والیاں آتی رہتی ہیں۔۔اتنے مزے مزے کی چیزیں بنتی ہیں اس کی مالکن کے باورچی خانے میں۔۔" رانی بہت ہی لالچی سی لڑکی تھی۔بات کرتے ہوئے بھی جیسے لالچ آواز سے جھلکنے لگا تھا

"آئے ہائے رانی تو یہاں کون سا بھوکی مرتی ہے۔۔گوشت مرغی مچھلی۔۔سب کچھ تو ملتا ہے تجھے۔۔فریج میں آئسکریم جوس تو نہیں چھوڑتی۔۔شہرین نے کتنے ہی پرانے کپڑے تجھے دئے ہوئے ہیں۔۔پھر بھی تیرا لالچ ختم نہیں ہوتا" اماں رضیہ نے سخت لہجے میں ٹوکا تھا

"آپ تو ناراض ہی ہو گئیں اماں۔۔۔میں نے کب کہا کہ میں بھوکی مرتی ہوں۔۔میں تو یہ کہہ رہی تھی کہ مہمان نہیں آتے اس گھر میں۔۔شہرین باجی کے اماں ابا یا سمیع بھائی کے ماں ابا کو کبھی نہیں دیکھا۔۔نانا نانی اور دادا دادی کی تو جان ہوتی ہے اپنے دوہتروں پوتوں میں لیکن کوئی ایمن سے ملنے بھی کبھی نہیں آتا۔۔رونق نہیں ہے اس گھر میں" رانی ابھی بھی اپنے موقف پر قائم تھی۔ڈائننگ ٹیبل کی کرسی پر بیٹھی شہرین کو برا تو لگا لیکن جو بھی رانی کہہ رہی تھی وہ حقیقت ہی تھی سو اس نے ٹوکا نہیں تھا بلکہ خاموشی سے ان کی باتیں سنتی رہی

"ارے بی بی تمہارے پنڈوں گوٹھوں (دیہات گاؤں) میں رہ گئی ہیں ایسی رونقیں اب۔۔شہروں میں نہیں ہوتا یہ سب۔۔معاف کرو مجھے اور کام کرنے دو" اماں رضیہ مزید اکتائی ہوئی آواز میں بولی تھیں۔

"اچھا اچھا ماں کرو کام۔۔ڈانٹو تو نہیں" رانی پھر بولی تھی

"ڈانٹ نہیں رہی ہوں صرف سمجھا رہی ہوں۔۔۔تیری ماں آتی ہے مجھے کہہ کر جاتی ہے کہ تیرا خیال رکھا کروں اسی لئے کہہ رہی ہوں۔۔۔اپنے کام سے کام رکھا کر۔۔ملازموں کو زیب نہیں دیتیں ایسی باتیں۔۔۔چل اٹھ ایمن بٹیا کے کپڑے بدل۔۔اسے تیار کر دے۔۔۔اسپتال لے جانا ہے" اماں رضیہ نے کہا تھا۔ایمن کے نام اور اسپتال کے ذکر پر شہرین چونکی۔

"ایمن کو کیا ہوا ہے۔۔۔وہ تو ٹھیک ہے۔۔۔اسپتال کیوں جانا ہے" شہرین کے ذہن میں جو سوال اٹھا تھا وہی رانی نے پوچھ لیا تھا

"ایک تو تُو ہم سب کی مالکن بنی رہا کر۔۔۔سوال پر سوال کرتی جائیگی۔۔۔کچھ نہیں ہوا ہے بچی کو۔۔ٹھیک ٹھاک ہے۔۔۔حفاظتی ٹیکہ لگنا ہے۔۔اس مہینے چار سال کی ہو رہی ہے۔۔۔سمیع بیٹا کہہ گیا تھا کہ گاڑی بھیج دوں گا ایمن کو لے جانا۔۔ڈاکٹر سے ٹائم لے رکھا ہے اس نے" اماں رضیہ نے اس کے تجسس کو دیکھتے ہوئے تفصیل سے جواب دیا تھا

"ایمن کی سالگرہ ہے اس مہینے۔۔۔؟" رانی کا لہجہ پر جوش ہوا تھا

"اماں سالگرہ بھی کرتے ہیں یہ لوگ بچی کی یا نہیں۔۔مجھے نہیں لگتا کہ کرتے ہوں گے" وہ پھر اپنے حقوق سے تجاوز کرتے ہوئے ایک سوال پوچھ رہی تھی

"ارے میری ماں مجھے نہیں پتا۔،،، مجھے صرف ٹیکے کا بتایا ہے سمیع نے۔۔۔اور تجھے بھی جو کہا ہے وہ کر" ماں رضیہ اس بار بہت سخت لہجے میں گھرک کر بولی تھیں

"جارہی ہوں جارہی ہوں۔۔بس آخری بات بتادو۔۔۔سالگرہ ہوگی کہ نہیں" وہ شاید کچھ اور بھی کہنا چاہتی ہوگی لیکن اماں نے شاید پھر ٹوکا تھا

"اچھا اچھا۔گھور کیوں رہی ہیں۔۔۔جارہی ہوں۔۔۔کیا قسمت ہے ایمن بیچاری کی بھی۔۔۔اتنی پیاری بچی ہے لیکن اس کے ماں باپ کو اس سے پیار ہی نہیں ہے"۔رانی کی دور جاتی ہوئی آواز سنائی دی تھی۔شہرین وہیں بیٹھی رہ گئی۔اس کے ملازمین اس کی ناک کے نیچے اس کے متعلق کیا کیا باتیں کرتے رہتے تھے



"کیا کر رہی ہو؟" زری نے اسے بستر پر آڑا ترچھا لیٹ دیکھ کر پوچھا تھا۔اس کے بال بکھرے تھے اور چہرہ بالکل بے رونق لگ رہا تھا جبکہ اس کے برعکس زری نے کلینزنگ کر کے ہاتھ منہ دھویا تھا پھر نائٹ کریم لگائی تھی۔اپنے بالوں میں دس منٹ کنگھا پھیر پھیر کر خون کی روانی کو خوب بڑھایا تھا پھر بستر پر بیٹھ کر اس نے خوب سارا لوشن ہتھیلیوں پر انڈیلا تھا اور انگلیوں کا مساج کرنا شروع کر دیا تھا۔وہ اپنے آپ سے کبھی لاپروائی نہیں برتتی تھی۔

"نماز پڑھ رہی ہوں" نینا نے لیٹے لیٹے جواب دیا تھا۔زری نے اسے گھورا

"لیٹ کر کون سی نماز پڑھ رہی ہو تم؟"

"جب نظر آرہا ہے کہ لیٹی ہوئی ہوں تو پھر کیوں پوچھا کہ کیا کر رہی ہو؟" نینا نے اسی کے انداز میں جواب دیا

"اس لئے پوچھا کہ کہیں تم سو تو نہیں گئی" زری نے دائیں ہاتھ کی انگلی اور انگوٹھے سے بائیں ہاتھ کی پہلی انگلی کو مروڑتے ہوئے مساج کرتے ہوئے کہا تھا

"فرض کرلو۔۔اگر سوگئی ہوتی تو۔۔۔؟" نینا نے ایک اور سوال پوچھا

"تو میں تمہیں وہ نا کہتی جو کہنے والی تھی" زری اطمینان سے بولی

"اچھا تو پھر کہہ دو بسنتی۔۔۔کیا کہنا چاہتی تھی تم" نینا کا مزاج کافی اچھا تھا۔

"میں یہ کہنا چاہتی تھی کہ کبھی کبھی سونے سے پہلے کلینزنگ کر کے منہ دھولیا کرو۔۔۔رنگ کتنا پھیکا سا ہو رہا ہے۔۔۔اور اسکن بھی رف ہوگئی ہے تمہاری" وہ اس کا احساس کرتے ہوئے کہہ رہی تھی۔نینا نے پہلے منہ بنایا پھر تھوڑا سا ہنسی

"کیا بہت بری لگ رہی ہوں؟" اس کا مزاج اچھا ہو رہا تھا اس لئے زری نے بھی اتنی بات کہہ دی تھی ورنہ وہ برداشت کرنے والوں میں سے نہیں تھی۔

"نہیں۔۔۔بری تو نہیں لگ رہی لیکن اگر اپنا خیال رکھو تو فریش لگنے لگو گی۔۔خوبصورت لگنے لگو گی" نینا اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔اس نے اپنے ہاتھوں کی جانب دیکھا۔اس کے ہاتھ تو واقعی کتنے رف لگتے تھے جبکہ زری اتنی نکھری نکھری لگ رہی تھی۔وہ دوبارہ اپنی جگہ پر ڈھیر ہوگئی

"میرا دل نہیں کرتا یار۔۔۔یہ کام نہیں ہوتے مجھ سے" اس کے لہجے میں بے بسی تھی۔اس کا موڈ اچھا تھا تب ہی ایسے کہہ دیا تھا ورنہ ایسے مشوروں پر وہ ترخ کر زری کو" مائنڈ یور آن بزنس" کہا کرتی تھی

"خوبصورت لگنے کا دل نہیں کرتا۔کیسی لڑکی ہو تم؟" زری حیران ہوئی حالانکہ جانتی تھی اس کی بہن ایسی ہی ہے

"میرا مطلب یہ سب کرنے کو نہیں کرتا۔۔۔مساج کلینزنگ۔۔فیشل پیڈی کیور مینی کیور" وہ اسی انداز میں لیٹی چھت کو تکتے ہوئے کہہ رہی تھی

"تم بہت عجیب مخلوق ہو۔۔۔آجکل کی لڑکیوں والی تو کوئی بات ہی نہیں تم میں۔۔۔میں اگر یونیورسٹی میں پڑھتی ہوتی نا تو اتنا تیار ہو کر جایا کرتی۔۔۔نئے نئے کپڑے بنواتی۔۔۔اسٹائلش جوتے خریدتی۔۔۔روزانہ بدل بدل کر بیگ لے کر جایا کرتی۔تمہیں تو کوئی شوق ہی نہیں ہے" وہ ناک چڑھا کر بولی

"ٹھیک کہہ رہی ہے بہن۔۔۔مجھے واقعی شوق نہیں ہے ایسے کاموں کا اور پھر یونیورسٹی جاتی ہوں۔۔بکرا منڈی نہیں کہ ہار پھول سہرے لٹکا کر جاؤں" اس نے اعتراف کیا تھا۔زری اپنی جگہ سے اٹھی اور اس کے بستر پر آ گئی

"کیوں نینا۔۔ایسا کیوں۔تمہارا دل نہیں کرتا کہ تم خوبصورت لگو۔۔تمہیں دیکھ کر سب کہیں کہ تم کتنی پیاری ہو۔۔۔میں نے ڈائجسٹ میں پڑھا تھا کہ عورت کو ستائش کی حرص ہوتی ہے"

"تم نے آدھا جملہ پڑھا ہے۔۔۔مکمل جملہ ایسے ہے۔۔۔عورت کو ستائش کی حرص ہوتی ہے اور حرص بری بلا ہے" وہ اس کے چہرے کو دیکھ کر کہہ رہی تھی۔

"اوہو۔۔میرا مطلب تھا کہ ستائش اچھی لگتی ہے عورت کو۔۔۔سراہے جانا سب کو پسند ہوتا ہے" وہ وضاحت کرنے کے ساتھ ساتھ اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر لوشن سے اس کا مساج کرنے لگی۔نینا کو بہن کی یہ حرکت بڑی اچھی لگی۔وہ اٹھ کر بیٹھ گئی۔زری کے سفید دودھیا

نرم ملائم ہاتھوں میں اس کا بے رونق پھیکا سا ہاتھ بہت ہی عجیب لگ رہا تھا لیکن اصل چیز وہ خلوص اور محبت تھی جس سے زری اس کا مساج کر رہی تھی

"آج تو بڑی مہربان ہو رہی ہو ہمشیرہ۔۔۔کیا بات ہے" وہ چڑاتے ہوئے پوچھ رہی تھی

"میں تو ہمیشہ سے ہی ایسی ہوں نینا۔۔یہ تم ہو جو ہر وقت سڑی رہتی ہو۔۔۔غصے اور خفگی کو اپنے ناک پر عینک کی طرح رکھ کر گھومتی رہتی ہو" زری نے اسی خلوص سے کہا تھا جس خلوص سے وہ مساج کر رہی تھی

"اور میں بھی ایسی ہی ہوں شروع سے۔۔۔تمہارا میرا کیا مقابلہ۔۔۔تم اماں ابا کی لاڈلی، خاندان بھر کی چہیتی۔۔۔اور میں۔۔۔" اس نے جان بوجھ کر جملہ ادھورا چھوڑ دیا تھا۔

"ایسا نہیں ہے۔۔تم پتا نہیں ایسا کیوں سوچتی رہتی ہو۔۔۔امی اور ابا دونوں تم سے بہت پیار کرتے ہیں۔۔بالخصوص ابا کو بہت محبت ہے تم سے" زری نے سمجھانا چاہا

"اوہ۔۔۔اچھا۔۔واقعی۔۔۔ابا کو محبت ہے مجھ سے" وہ طنزیہ انداز میں بولی تھی۔زری نے تاسف بھرے انداز میں اس کا چہرہ دیکھا پھر کچھ کہتے کہتے ارادہ ترک کر دیا۔ان دونوں کے درمیان بحث کا یہ نیا موضوع نہیں تھا۔نینا غلط فہمی کا شکار تھی کہ ابا اس سے محبت نہیں کرتے۔اسی لئے وہ جب بھی کبھی ابا کے متعلق تحفظات کا شکار ہوتی تھی تو زری اسے سمجھانے کی کوشش کرتی تھی۔

"ہاں۔۔ماں باپ کبھی اولاد سے نفرت نہیں کرتے" زری اسی پوائنٹ پر کھڑی تھی۔

"میں یہ نہیں کہہ رہی کہ وہ مجھ سے نفرت کرتے ہیں لیکن یہ بھی سچ ہے کہ محبت نام کی بھی کوئی چیز نہیں ہے ہمارے درمیان۔۔۔" نینا ابا کے ذکر پر چہرے کے تاثرات کو بالکل سپاٹ کر لیا کرتی تھی۔

"محبت کسے کہتی ہو تم؟" زری نے اب اس کا بایاں ہاتھ تھام لیا تھا اور اس کا مساج کرنے لگی تھی

"محبت کو ہی محبت کہتی ہوں یار۔۔۔کیا ہو گیا ہے۔۔۔آج فلسفہ بلوانے پر کیوں تلی ہوئی ہو" وہ مسکرا کر بولی تھی۔ابا کے ذکر پر وہ ہمیشہ موضوع بدلنے کو ترجیح دیتی تھی۔زری نے بغور اسکا چہرہ دیکھا

"تم نے کبھی کسی سے محبت کی نینا۔۔۔یا کسی کو تم سے محبت ہوئی" وہ کھوجنے والے انداز میں پوچھ رہی تھی۔آواز خود ہی سرگوشی میں ڈھل گئی تھی۔امی ابھی جاگ رہی تھیں۔وہ اگر ان دونوں کی باتیں سن لیتیں تو اچھی خاصی شامت آ سکتی تھی اس لئے وہ دھیمی آواز میں پوچھ رہی تھی۔اس کے ذہن میں اس دن والا سلیم کا اعتراف گونجنے لگا تھا

ہاں۔۔۔دنیا میں صرف ایک شخص ایسا ہے جو واقعی مجھ سے محبت کرتا ہے۔" نینا نے اپنی آواز کو دھیما کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔وہ اسی اونچی ٹون میں بولی تھی۔زری نے کمرے کے ادھ کھلے دروازے کی جانب دیکھا

"کون۔۔؟" زری کا تجسس عروج پر تھا

"سلیم کے علاوہ اور کون ہو سکتا ہے یار" وہ اپنی دھن میں بولی تھی۔زری اس کے اعتراف پر بہت حیران ہوئی۔اس کا خیال تھا کہ وہ یہ بات اس سے کبھی شئیر نہیں کرے گی لیکن اس نے تو بہت آسانی سے بتا دیا تھا اور جب اس نے بتا دیا تو اس کا بھی دل چاہا تھا کہ اپنی زندگی کا سب سے بڑا راز بہن سے شئیر کرے۔اس نے ساری تمہید باندھی ہی اس لئے تھی لیکن پھر بھی وہ اپنے بارے میں بات کرتے ہوئے ڈرتی تھی

"تمہیں بھی سلیم سے محبت ہے؟" اس نے ایک دم سوال کیا حالانکہ اسے اس سوال کا جواب پتا تھا۔نینا خود سلیم سے کہہ چکی تھی کہ وہ اس سے محبت نہیں کرتی لیکن اس کی حیرت کی انتہاء نا رہی جب نینا بولی

"دنیا میں امی کے بعد مجھے صرف سلیم ہی سے محبت ہے" وہ سلیم کے نام پر زور دے کر بولی تھی۔زری کو اس کا جواب سن کر بہت مایوسی ہوئی۔وہ اس جواب کی توقع کر ہی نہیں رہی تھی۔اسے اگر سلیم سے محبت تھی تو سلیم کو اس دن رو کر انکار کیوں کر رہی تھی وہ۔۔

"سلیم بہت اچھا انسان ہے۔۔اس کا دل اتنا خالص ہے۔۔ریا کاری سے بالکل پاک۔۔" نینا اس کی تعریفیں کرنے میں مگن تھی۔زری کو اس منافقت کی سمجھ نہیں آئی تھی لیکن اس نے فی الحال اپنا راز شئیر کرنے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔



"تم نے مجھے کیوں نہیں یاد کروایا ایمن کی ویکسی نیشن کا؟" رات کو اس نے سمیع سے شکوہ کیا تھا۔صبح اماں رضیہ اور رانی کی باتیں سن کر وہ کافی دیر تک اسی متعلق سوچتی رہی تھی لیکن اس نے کسی کو ٹو کا یا ڈانٹا نہیں تھا لیکن دل میں اُلجھن سی بیٹھ گئی تھی کہ شاید وہ سب اپنی سوچ میں حق بجانب تھے۔ان کے سامنے سمیع اور اس کا تاثر ہی کچھ اس طرح کا جم رہا تھا کہ وہ اپنی بچی سے اسقدر لاپرواہ رہتے ہیں تو شاید انہیں اس سے محبت ہی نہیں ہے۔سمیع نے کبھی اسے ایمن کے کام نا کرنے پر نہیں ٹو کا تھا۔وہ پیدا ہوئی تھی تو اس کے ہاسپٹل گھر آمد سے پہلے ہی اس نے ملازمہ کا انتظام کر لیا تھا لیکن تب شہرین ٹھیک رہتی تھی تو اس نے بچی کے سب کام ملازمہ کے سر پر نہیں چھوڑ رکھے تھے لیکن ایمن چھ مہینے کی ہوئی تو شہرین کو ٹائیفائیڈ ہو گیا تھا جس کی بناء پر اتنی کمزوری ہو گئی کہ اس سے ایمن کے کام ہوتے ہی نہیں تھے تب سے ایمن ملازماؤں کے ہاتھوں میں ہی پلتی رہی تھی اور تب سے ہی شہرین نت نئی بیماریوں کا شکار رہتی تھی۔سر درد کمر درد تو عام سی بات ہو کر رہ گئی تھی سمیع نے اسے ویسے بھی ہتھیلی کا چھالہ بنا رکھا تھا۔اس کی ذرا سی تکلیف پر وہ گھبرا جایا کرتا تھا۔وہ اسے گھر کے کاموں کے علاوہ ایمن کے کام کرنے پر بھی ٹوک دیا کرتا تھا جس کی بناء پر شہرین بھی لاپرواہ ہوتی چلی گئی تھی حالانکہ ہر ایک دو مہینے بعد سوچتی تھی کہ بس اب اپنی بچی کو خود ہی سنبھالے گی لیکن آئے روز کی بیماریاں پیچھا ہی نہیں چھوڑتی تھیں

"میں نے اماں رضیہ سے کہہ دیا تھا کہ وہ لے جائیں۔۔" سمیع نے اتنا ہی کہا تھا کہ شہرین نے اس کی بات کاٹ دی

"تمہیں مجھ سے کہنا چاہیئے تھا۔۔ایمن کی ماں میں ہوں۔۔اماں رضیہ نہیں ہیں" سمیع نے لیپ ٹاپ سے نگاہیں ہٹا کر لمحہ بھر کے لئے اس کے چہرے کی جانب دیکھا

"ایسے کیوں کہہ رہی ہو۔کیا ہوا" وہ عام سے انداز میں پوچھ رہا تھا

"ملازمین پر ہر کام نہیں چھوڑا جا سکتا۔۔وہ الٹی سیدھی باتیں کرتے ہیں۔۔تم مجھے یاد کرواتے کی ایمن کو ویکسی نیشن کے لئے لے جانا ہے" وہ خفگی بھرے لہجے میں بولی تھی۔

سمیع نے گہری سانس بھری اور اپنے سامنے پڑی فائل کھولی پھر دوبارہ سے لیپ ٹاپ کی جانب دیکھ کر بولا

"میرے سیل میں ایمن کے لئے ریمائنڈر لگا ہوتا ہے۔۔۔صبح مجھے الرٹ ملا تھا کہ آج اس کی ویکسی نیشن کی ڈیٹ ہے۔تم سو رہی تھیں تو میں نے اس کی اپائنٹمنٹ کنفرم کر کے اماں رضیہ کو بتا دیا۔"

"تم مجھے جگا کر بتا دیتے سمیع۔۔۔" اس کی سوئی ایک جگہ ہی اٹکی تھی

"تم لیٹ اٹھتی ہو۔۔میں نے سوچا جلدی جگا دیا تو پھر سر درد کی شکایت کرو گی۔" سمیع ابھی بھی لاپرواہ سے انداز میں بولا تھا۔

"ایک تو میں اس سر درد سے عاجز ہوں۔۔۔اپنے شوہر اور بچی کی ذمہ داریاں بھی ٹھیک سے نہیں اٹھا پاتی۔۔۔اور لوگ پتا نہیں کیا کیا سمجھتے ہیں" اسے پھر اماں رضیہ اور رانی کی باتیں یاد آ گئی تھیں

"کیا ہوا ہے۔۔تمہاری امی کا فون آیا تھا کیا؟" سمیع نے پاچھا۔عام طور سے جس روز شہرین اپنی امی سے فون پر بات کر لیتی تھی۔اس روز اسی طرح خود ترسی کا شکار رہا کرتی تھی

"نہیں۔۔۔" اس نے نفی میں سر ہلایا

"تو پھر میری امی کا آیا ہوگا۔۔۔" وہ حتمی نتیجے پر پہنچا تھا

"کسی کا فون نہیں آیا سمیع لیکن مجھے اچھا نہیں لگتا جب اماں رضیہ سمجھتی ہیں کہ میں ایمن کا خیال نہیں کرتی یا اس کی جانب سے لاپروائی برتتی ہوں" وہ منہ لٹکا کر بولی تھی۔سمیع نے چند لمحے کے لئے دوبارہ اس کی جانب دیکھا۔اس کی پیشانی پر تیوریاں پڑنے لگی تھیں

"انہوں نے یہ سب کہا تم سے۔۔؟" وہ برا مان کر پوچھ رہا تھا پھر اس کے جواب کا انتظار کئے بغیر بولا

"اماں رضیہ کون ہوتی ہیں ایسا سمجھنے والی۔۔۔یا تم سے کچھ بھی الٹا سیدھا بولنے والی۔۔۔وہ ایمن کی گورنس ہیں۔۔انہیں کس لئے بلوایا ہے میں نے۔۔کس چیز کی تنخواہ دیتا ہوں میں۔۔یہ ان کی ذمہ داری ہے۔۔۔میں بات کروں گا ان سے۔۔۔اگر ان سے یہ سب نہیں ہوتا تو بتا دیں۔۔۔میں نے تو ان کا لحاظ کر کے ہی انہیں یہاں بلوایا تھا کہ کہاں در در کی ٹھوکریں کھائیں گی اس عمر میں۔۔۔وہ نہیں کر سکتیں اگر ایمن کی دیکھ بھال تو بے شک واپس چلی جائیں۔۔۔ملازموں کی کمی نہیں ہے۔۔۔ایک ڈھونڈو ہزار ملتے ہیں۔۔۔میں ایمن کے لئے کسی اور کو ہائر کر لیتا ہوں" وہ سخت لہجے میں بول رہا تھا۔شہرین نے ناک چڑھائی

"اتنا ایموشنل مت ہو۔انہوں نے کچھ نہیں کہا۔۔۔وہ تو ہنسی خوشی سب کرتی رہتی ہیں۔۔لیکن سمیع۔۔میں خود ہی سوچ رہی تھی کہ۔۔۔" وہ بات کرتی کرتی چپ ہوئی تھی۔وہ اب اماں رضیہ کا نام نہیں لینا چاہتی تھی۔سمیع کا کوئی بھروسہ نہیں تھا۔وہ واقعی کبھی کبھی بہت بدلحاظ ہو جاتا تھا۔شہرین کو کوئی کچھ کہے یہ اس کی برداشت سے باہر تھا

"اوہو۔تم خود ہی سب کچھ مت سوچتی رہا کرو۔۔۔کچھ کام باقی لوگوں کے لئے بھی چھوڑ دیا کرو۔۔۔میں نے تو کبھی کچھ نہیں کہا نا تم سے۔۔۔میں جانتا ہوں جب تمہاری طبیعت ٹھیک ہوتی ہے تو ایمن کے سارے کام تم ہی کرتی ہو۔۔" وہ چڑ کر بولا تھا۔شہرین نے جواب میں کچھ نہیں کہا لیکن وہ ابھی بھی کچھ سوچ رہی تھی۔یہ حقیقت تھی کہ اس نے کبھی ایمن سے محبت کا والہانہ اظہار نہیں کیا تھا۔وہ جب بھی کبھی ایسا کرنے کے متعلق سوچتی تھی تو کوئی احساس تھا جو اسے روک دیتا تھا۔۔اس کی پیدائش سے لے کر اب تک حالات اس طرح کے رہے تھے کہ ایمن واقعی نظرانداز ہوتی رہی تھی۔بہت سارے عناصر تھے جو اس سب کے پیچھے کارفرما تھے لیکن سب سے بڑی وجہ شہرین کی طبیعت ہی تھی جو کبھی سنبھلتی تھی اور کبھی بگڑی رہتی تھی،آجکل چونکہ وہ ٹھیک تھی تو اس لئے بھی اس ساری صورتحال میں اسے اپنی کوتاہی بہت بری طرح محسوس ہو رہی تھی

"اچھا چلو تم ناراض مت ہو۔۔۔ایمن کی برتھ ڈے آ رہی ہے" اس نے گفتگو کا موضوع بدل کر کہا تھا اچانک کہا تھا۔ایمن سے محبت کے اظہار کا فی الحال اسے یہی طریقہ سمجھ میں آیا تھا

"ہر سال ہی آتی ہو۔۔کون سی نئی بات ہے" وہ لاپروائی سے بولا تھا

"ہاں۔۔۔لیکن اس سال مجھے سیلیبریٹ کرنی ہے بہت شاندار طریقے سے۔۔۔ہر سال کی طرح نہیں کرنی کہ بس کہیں باہر کھانا کھانے چلے گئے اور بچی کے لئے کوئی تحفہ لے لیا۔اس بار ویسے کرنی ہے جیسے سب کرتے ہیں۔۔گھر میں پارٹی کرنی ہے۔۔سب کو بلائیں گے" وہ حتمی لہجے میں بولی تھی

"یہ کیا نیا شوق چرایا ہے بھئی۔۔۔پارٹی کرنے کا دل ہے" وہ اس کی فرمائش پر ہنسا تھا۔

"ہاں۔میرا دل چاہ رہا ہے کہ اس بار ایمن کے لئے کچھ اسپیشل سا کیا جائے۔۔۔چار سال کی ہو جائیگی اور ابھی تک ہم نے اس کی کسی برتھ ڈے کی ڈھنگ سے تصاویر بھی نہیں بنائیں۔لوگ کتنا کچھ کرتے ہیں اپنے بچوں کے لئے۔۔۔"

"ہم۔۔۔"سمیع نے ہنکارا بھرا پھر اس کی کنپٹی پر انگلی رکھ کر نیم سنجیدہ سے انداز میں بولا

"ایک نصیحت کرنا چاہتا ہوں زوجہ۔۔۔ہو سکے تو اسے یہاں محفوظ کر لو۔۔لوگ روگ ہوتے ہیں۔۔ان کی پیروی مت کرو۔۔اپنی اولاد کے لئے کبھی کسی کو دکھانے یا جتانے کے لئے کچھ نا کرنا۔۔اس سے نا اولاد خوش ہوتی ہے نا لوگ اور نا ہی اللہ۔۔"

"سن لی ہے میں نے نصیحت اور شکر ہے مجھ پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوا۔۔۔میں لوگوں کی خاطر کچھ نہیں کرنا چاہتی۔۔میں تو اپنی بیٹی کی خاطر ہی کرنا چاہتی ہوں۔۔اور تم بھی باتیں کرنے کی بجائے ذرا سا اچھی سی اماؤنٹ کا چیک کاٹ کر دے دو تو مہربانی ہوگی" وہ اس کی نصیحت کو خاطر میں نالاتے ہوئے بولی تھی

"تم میرا خرچہ کروا کر ہی دم لوگی" وہ خوشگوار انداز میں بات کر رہا تھا جس کا مطلب تھا اسے شہرین کی تجویز منظور تھی

"ہاں نا صرف خرچہ کرنا ہوگا بلکہ محنت بھی کرنی پڑے گی۔۔۔میں امی لوگوں کو بھی بلواؤں گی۔۔۔بہت اچھی پارٹی کرنی ہے مجھے۔۔" وہ پرجوش تھی۔سمیع لفظ "امی" پر لیپ ٹاپ کی جانب دیکھتا رہا تھا۔وہ چاہتے ہوئے بھی اسے ٹوک نہیں پایا تھا

☆ ☆ ☆

"کیابات ہے ۔۔۔آج تو بالکل اچھا ٹیسٹ نہیں کیا آپ نے" اس نے رانیہ کی ٹیسٹ شیٹس اس کو چیک کرنے کے بعد واپس تھما تے ہوئے ناراضی بھرے لہجے میں کہا تھا۔کافی دن ہو گئے تھے اب رانیہ کو پڑھاتے ہوئے اور ان دونوں کے درمیان استاد اور شاگرد والی اچھی کیمسٹری بن چکی تھی ۔رانیہ اپنا کام بہت ذمہ داری سے کرتی آئی تھی ۔ یہ پہلی مرتبہ تھا کہ نینا کو اس سے شکایت ہوئی تھی ۔رانیہ نے تھکے ہوئے انداز میں شیٹس پکڑی تھیں اور غائب دماغی سے انکا جائزہ لینے لگی ۔نینا کو اس کے بجھے بجھے سراپے نے حیرت میں مبتلا کیا تھا

وہ سولہ سترہ سال کی دبلی پتلی لیکن بہت پرجوش زندہ دل سی لڑکی تھی ۔اچھے مارکس لے کر خوب شور مچاتی تھی ۔دو تین بار تو وہ نینا کو اسی خوشی میں آئسکریم کھلا چکی تھی کہ میرے ٹیسٹ میں اچھے مارکس آئے ہیں ۔اسی طرح کبھی خراب مارکس آتے تھے تو" ہو ہائے" ڈال کر ر واویلا بھی مچاتی تھی لیکن آج وہ نا بے چین ہوئی تھا نا کوئی خاص ردِعمل ظاہر کیا تھا

" آپ کی طبیعت ٹھیک ہے رانیہ" نینا نے بال پوائنٹ کو کیپ لگاتے ہوئے سرسری سے انداز میں سوال کیا ۔اس نے نا سمجھی کے عالم میں سر اٹھایا اور پھر گردن ہلا کر دوبارہ شیٹ دیکھنے لگی تھی ۔ یہ بھی ایک غیر معمولی بات تھی ۔وہ بہت باتونی لڑکی تھی لیکن آج وہ کافی چُپ تھی ۔اس کی بڑی بڑی گہری آنکھیں بھی سرخ سی ہو رہی تھیں

"کیابات ہے ماما سے ڈانٹ پڑی ہے ۔۔۔روئی ہیں آپ؟" نینا نے دوبارہ پوچھا تھا

"نہیں نینا باجی ۔۔۔ایسی تو کوئی بات نہیں ہے" اب کی بار اس نے نظر اٹھا کر اس کی جانب دیکھے بناء جواب دے دیا تھا۔

" آنکھیں کیوں اتنی سرخ ہو رہی ہیں ۔۔۔کیا ساری رات جاگتی رہی ہو؟" نینا نے کرسی کی پشت سے ٹیک لگائی ۔رانیہ نے چونک کر اسے دیکھا ۔نینا کے لہجے میں شفقت اور ملائمت دونوں تھی ۔رانیہ چونکہ ایک پرابلمیٹک طالبِ علم نہیں تھی اس لئے نینا اس پر پہلے بھی زیادہ سختی نہیں کرتی تھی لیکن آج اس کو اس انداز میں دیکھ کر وہ مزید نرم لہجے میں سوال کر رہی تھی ۔رانیہ نے اس کی جانب دیکھا، کچھ کہنے کے لئے پر تولے پھر اس نے یکدم رونا شروع کر دیا ۔نینا پریشان ہو کر اپنی جگہ سے اٹھ کر اس کے قریب ہوئی

"کیابات ہے رانیہ ۔۔۔کسی نے کچھ کہا ہے ۔۔۔ماما نے زیادہ ڈانٹ دیا کیا؟" رانیہ کچھ نہیں بولی بلکہ ہتھیلی کی پشت سے آنکھیں صاف کرنے لگی تھی جیسے اپنے بے وقت کے رونے پر خود بھی شرمندہ ہو گئی ہو

" آپ مجھ پر ٹرسٹ کر سکتی ہیں رانیہ ۔۔۔کوئی بات ہے جو آپ کو پریشان کر رہی ہے تو آپ مجھ سے شیئر کر سکتی ہیں" اس نے بہت محبت سے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا تھا ۔اپنے تمام اسٹوڈنٹس کے ساتھ پڑھائی کے بعد اس کا لہجہ ہمیشہ ایسا ہی ہوتا تھا

" بولو نا رانیہ ۔۔" اس کی خاموشی سے اکتا کر نینا نے پھر پوچھا تھا ۔رانیہ کے چہرے پر کشمکش تھی جیسے کچھ کہنا بھی چاہتی ہو، بتانے کی خواہش بھی ہو مگر ہچکچاہٹ بھی ہو۔

" اچھا آپ کی مرضی ۔لیکن اگر کوئی پریشان کن بات ہے تو اپنی ماما سے ڈسکس کر لینا ۔۔۔اوکے" نینا نے اسے متامل دیکھ کر اپنی جانب سے بات ختم کرنے کی کوشش کی تھی ۔اسے یونیورسٹی سے دیر بھی ہو رہی تھی اور کچھ اس میں صبر بھی اس سے زیادہ نہیں تھا ۔وہ

بال کی کھال نکال کر وقت برباد کرنے والے لوگوں میں سے نہیں تھی

" ماما سے ڈسکس نہیں کر سکتی میں۔۔۔وہ مجھے ہی ڈانٹیں گی" رانیہ نے گلوگیر لہجے میں جواب دیا تھا۔

" ماما ڈانٹنے والی مخلوق ہی کا نام ہے لیکن ماما سے زیادہ اچھا دوست بھی کوئی نہیں ہوتا۔ڈانٹنے ڈپٹنے کے بعد بھی ان جیسی اعتبار اور محبت آپ سے کوئی نہیں کر سکتا۔۔" وہ نصیحت کر رہی تھی۔

" نینا باجی۔۔وہ دراصل ایک لڑکا ہے۔۔۔مجھے تنگ کر رہا ہے کچھ دنوں سے۔۔۔" رانیہ اتنا کہہ کر چپ ہو گئی تھی۔نینا نے سر ہلایا۔اس کے نزدیک یہ عام سی بات تھی جو ہر تیسری لڑکی کے ساتھ وقوع پذیر ہو رہی تھی

" فیس بک پر۔۔۔؟" اس نے اب کی بار ذرا سخت لہجے میں سوال کیا تھا۔

" جی فیس بک پر بھی اور واٹس ایپ پر بھی" رانیہ شرمندگی سے بولی تھی۔

" سب سے پہلے تو آپ مجھے یہ بتائیے کہ آپ نے فیس بک پر اپنا کانٹیکٹ نمبر دیا ہی کیوں۔۔۔۔یہ نہیں کرنا چاہیئے تھا آپ کو۔۔" وہ اب کی بار پہلے سے زیادہ سختی لہجے میں سمو کر پوچھ رہی تھی

"نہیں نینا باجی میں نے نہیں دیا تھا۔۔دراصل میں جہاں پہلے ٹیوشن پڑھتی تھی نا وہاں کے کچھ اسٹوڈنٹس نے اپنے اسکول میں واٹس ایپ کا ایک گروپ بنایا ہوا تھا جہاں وہ ایگزام کے دنوں میں ایک دوسرے کے ساتھ اپنی تیاری، پرانے پیپرز اور اس طرح کی چیزیں شیئر کرتے تھے۔ماما سے پوچھ کر میں نے بھی ان لوگوں کو اپنا نمبر دیا ہوا تھا۔۔شاید وہاں سے کسی نے لیا ہے" وہ وضاحت آمیز انداز میں جلدی جلدی بولی تھی

" تو اب کیا پرابلم ہے۔۔کیا کہتا ہے وہ۔۔۔آئی مین وہ لڑکا جو آپ کو ٹیز کر رہا ہے" نینا کے چہرے پر سختی ہر سوال کے ساتھ بڑھتی جاتی تھی۔اسے ہمیشہ ان بچوں پر غصہ آتا تھا جو ٹیکنالوجی کا غلط استعمال کرتے تھے اور پھر دوسروں کو موردِ الزام ٹھہراتے تھے۔

" وہ کہتا ہے مجھے فیس بک پر ایڈ کرو۔۔۔مجھ سے دوستی کرو۔۔۔۔مجھ سے فون پر باتیں کرو۔۔بار بار واٹس ایپ کر کے ایک ہی بات کہتا ہے۔۔۔" وہ بات ادھوری چھوڑ کر چُپ ہوئی تھی

"کیا۔۔؟" نینا نے استفہامیہ انداز میں اسے دیکھا تھا

" ایک ہی بات لکھتا رہتا ہے۔۔۔آئی لو یو راپنزل۔۔آئی لو یو راپنزل" رانیہ کے لہجے میں جھجھک اور شرمندگی ایک ساتھ بڑھی تھی۔آنکھیں بھی دوبارہ نم ہوئی تھیں

" راپنزل" نینا نے یہ لفظ پہلی بار سنا تھا۔



حبیبہ اس کی زندگی سے چپ چاپ نکل کر اس کے شوہر کی زندگی میں اس طرح داخل ہوئی کہ اسے پتا ہی نا چل سکا۔وہ پہلے اس

سے خار کھاتی تھی، چڑتی تھی، کوستی تھی۔ اسے دل ہی دل میں برا جانتی تھی اور پھر یوں ہوا کہ وہ اور کاشف مل کر اسے برا بھلا کہنے لگے۔ اس کا ذکر آتا تو کاشف ناک چڑھا کر کہتا

"کیا یہ ضروری ہے کہ جب ہمیں اپنی باتیں کرنی چاہیئں تب ہم کسی تھرڈ کلاس عورت کو یاد کریں۔۔۔مت کیا کرو اس کا تذکرہ میرے سامنے۔۔اس کے مرے ہوئے شوہر کی لاج رکھ رہا ہوں ورنہ تو اس کی آواز بھی نا سنتا کبھی" اس کے لہجے کی حقارت، تضحیک اور نفرت صوفیہ کے دل میں سکون بن کر اترتی تھی۔ وہ ان دنوں اتنی پرسکون رہنے لگی تھی کہ اسے خود بھی اپنی زندگی پر رشک آتا۔ وہ ساری باتیں جو اس کی خوش قسمتی کے بارے میں خاندان میں مشہور تھیں وہ بالکل حقیقت لگتی تھیں۔ وہ سب ایک اچھی خوشحال مطمئن زندگی گزار رہے تھے۔ کاشف کا کاروبار خوب ترقی کر رہا تھا۔ وہ مہینے میں دو تین دن کے لئے اپنے بزنس کی پروموشن کے لئے شہر سے باہر بھی جاتا تھا۔ ایک بار وہ ایک ہفتے کے لئے دبئی بھی گیا اور جب بھی وہ گھر سے جاتا۔ اداسی اس کے پورے وجود پر چھائی رہتی تھی۔ وہ زرمین کو اتنی بار گود میں لے کر گلے سے لگاتا کہ اس کی اداسی کو محسوس کر کے صوفیہ کی آنکھیں نم ہو جاتیں۔ اس کا شوہر اپنی فیملی کے لئے اتنی محنت کر رہا تھا۔ اپنے وقت اور آرام کی قربانی دے رہا تھا تو وہ کیوں نا ایسے انسان کی محبت میں مبتلا ہوتی۔ ہر گزرتا دن اس کے دل میں کاشف کی قدر و منزلت کو بڑھا رہا تھا۔

اس کی آنکھوں پر محبت کی پٹی اتنی زور سے بندھ گئی کہ اسے اس کے پار کچھ نظر آنا ہی بند ہو گیا۔

☆ ☆ ☆

"یہ راپنزل کون ہے؟" اس نے کاؤنٹر پر کھڑے ہو کر پہلا سوال یہی کیا تھا اور ساتھ ہی ہاتھ بڑھا کر اوپر لٹکتا پاپڑ والا پیکٹ اتار لیا تھا۔ سلیم کاغذ قلم ہاتھ میں لے کر بیٹھا ہی تھا۔ اس کا سوال سن کر چڑ کر بولا

"مجھے کیا پتا کون ہے۔۔۔ مجھ سے تو ایسے پوچھ رہی ہو جیسے میری پھپھی کی بیٹی ہو"

"بات سنو سلیم تم ذرا آپے میں رہا کرو۔ تمہیں ذرا سی اہمیت دے دو نا۔ سر ہی چڑھ جاتے ہو" نینا اس سے زیادہ چڑ کر بولی۔ اس نے اطمینان سے پیکٹ کھول لیا تھا اور اب کڑکڑ کی آوازیں پیدا کرتے ہوئے پاپڑ چبا رہی تھی

"جی اچھا میڈم جی۔۔۔ اور کوئی حکم۔" اس نے فائل سائیڈ پر رکھ دی تھی پھر وہیل چئیر ذرا سی کاؤنٹر کی جانب کھسکائی تھی۔ وہ اسے بتانا چاہتا تھا کہ اسے ایک مشہور میگزین کے ایڈیٹر نے کال کی ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ وہ ان کے لئے مزید لکھے لیکن وہ پاپڑ چبانے میں غرق تھی

"تمہارا جی نہیں بھرتا ان چیزوں سے۔۔" وہ ناک چڑھا کر سوال کر رہا تھا۔ نینا نے نفی میں سر ہلایا

"نہیں۔۔۔ کوئی اور سوال۔۔؟" توقع کے مطابق کورا سا جواب آیا تھا

"مت کھایا کرو اس طرح کی چیزیں۔۔" وہ اب اس کی فکر کر رہا تھا لیکن اس پر اثر نہیں ہوا

"مجھے بھوک لگ رہی ہے" چھوٹا سا پیکٹ تھا۔ ایک ختم کر کے اس نے دوسرا بھی اتار لیا تھا

"تو تمہارے ابا تمہیں کھانے کو نہیں دیتے کیا۔۔۔ یا مجھ غریب کا ہی نقصان کئے جانا ہے" وہ اس کے کھانے کی رفتار سے مزید چڑ رہا تھا، نینا نے ناک پھلائی پھر لہجے میں مصنوعی خفگی پیدا کر کے بولی

"میرے ابا کا نام احترام سے لو۔۔۔ میں اپنے ابا کو جو مرضی کہوں وہ میرے ابا ہیں۔۔۔ میں جو چاہے کہہ سکتی ہوں تمہیں کوئی حق نہیں پہنچتا کہ ان کے بارے میں کوئی بات کرو"

"مجھے کوئی شوق بھی نہیں ہے بڑوں کے بارے میں عزت و احترام کے بغیر بات کرنے کا۔۔۔ آپ کے شوق آپ کو ہی مبارک ہوں" سلیم نے ترکی بہ ترکی جواب دیا تھا

"یہ ہوئی نا بات شریف لڑکوں والی۔۔۔ اب ذرا میرے سوال کا جواب دو۔۔۔ یہ راپنزل کیا ہے؟" وہ پھر سے سوال دوہرا رہی تھی۔ رانیہ کے سامنے اس نے اپنی لا علمی ظاہر نہیں کی تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ اسے پتا نہیں تھا کہ راپنزل کیا ہے۔ رانیہ کا فون نمبر اس کے پاس تھا اور اس نے اسے تسلی دی تھی کہ وہ پریشان نا ہو وہ اس تنگ کرنے والے لڑکے کا کچھ نا کچھ ضرور کر لے گی اسی لئے اب وہ گھر جانے کی بجائے یہاں کھڑی تھی۔ دراصل سلیم کے پاس موبائل ایزی لوڈ کی سہولت تھی اسی لئے سیلولر کمپنیز میں اس کے تھوڑے بہت تعلقات بھی تھے۔ اس نے سوچا تھا وہ رانیہ کا مسئلہ اسے بتا کر مدد کے لئے کہہ دے گی۔ "راپنزل" کا تذکرہ تو اس نے صرف تمہید باندھنے کے لئے کر دیا تھا اور وہ یہ بھی چاہتی تھی کہ جب رانیہ اس کے سامنے دوبارہ یہ لفظ دوہرائے تو اسے پتا ہو۔ اپنے شاگردوں کے سامنے اسے "لاعلم" ظاہر ہونے سے بڑی تکلیف ہوتی تھی۔

"راپنزل تم ہو" سلیم نے مذاق اڑانے والے انداز میں اسے کہا تھا۔ نینا نے سابقہ انداز میں اسے دیکھا پھر افسوس سے سر ہلایا

"تمہیں بھی عزت راس نہیں آتی نا۔۔۔ میں جب بھی تمہیں پڑھا لکھا، قابل آدمی سمجھ کر تم سے کوئی مدد لینے آتی ہوں۔۔۔ پچھتاتی ہوں۔۔۔ ہمیشہ پچھتاتی ہوں"

'ارے واہ تم تو شاعری بھی کرنے لگی۔۔۔ آتی ہوں، پچھتاتی ہوں" وہ عادت کے مطابق ابھی سنجیدہ نہیں ہوا تھا

"معاف کرو بھئی۔۔۔ سارے خاندان میں تم ہی کافی ہو ایک شاعر۔۔۔ ہمیں اپنے ماتھے پر یہ کلنک کے ٹیکے مزید نہیں لگوانے۔۔۔" وہ طنزیہ انداز میں بولی۔ سلیم نے اس سے بھی زیادہ برا منہ بنایا

"اچھا تو پھر جاؤ یہاں سے اور خبردار اب پاپڑ چپس کھانے یا چلی ملی مانگنے میری دوکان پر آئی تو۔۔۔ اللہ بچائے ان غریب غرباء رشتے داروں سے"

"اچھا فرض کرو اگر دوبارہ آ گئی تو کیا کرو گے" اس نے پوچھا

"تمہارے ابا کو شکایت کر دوں گا کہ آپ کی بیٹی مجھے تنگ کرتی ہے" وہ دھمکانے والے انداز میں بولا

"ہاہا۔۔۔ ابا سے بات کرنے کی ہمت ہے تم میں۔۔۔ ان کے سامنے تو تمہاری گھگی بندھ جاتی ہے"

"اتنی ہمت تو تم میں بھی نہیں ہے۔۔۔تمہاری تو سانس ہی بند ہونے لگتی ہے" اس نے منہ بنا کر جواب دیا

"اب ایسی بات بھی نہیں ہے۔۔۔اور ہر بات میں میرے ابا کا ذکرِ خیر کرنا ضروری ہوتا ہے کیا؟ وہ سوال کر رہی تھی اور یہی وہ حد تھی جو سلیم پہچانتا تھا کہ اب اسے مزید نہیں چڑانا۔ اپنے ابا کے ذکر سے وہ ہمیشہ کتراتی تھی۔

"اچھا بتاؤ کیا کام ہے۔کیا پوچھنا تھا" وہ سنجیدہ ہوا

"اونہہ۔۔۔سارا موڈ ہی غارت کر دیا۔اب چلتی ہوں۔۔رات کو آؤں گی تو بات کریں گے" وہ چبوترے سے نیچے اتری تھی

"رکو تو۔۔۔کیا لفظ پوچھ رہی تھی۔۔۔راپنزل۔۔۔؟۔۔میرا خیال ہے کسی کہانی کا کردار تھا۔۔۔ویسے کیوں پوچھ رہی ہو" اسے سنجیدہ دیکھ کر نینا دوبارہ چبوترے پر چڑھی تھی پھر اسے رانیہ کا پورا مسئلہ بتایا تھا

"اس سیلولر کمپنی کا بندہ آتا تو ہے میرے پاس۔۔۔میں فون کرتا ہوں اس کو۔۔۔پوچھتا ہوں کہ کیا ہو سکتا ہے۔۔۔ویسے تم اس لڑکی کو بھی سمجھاؤ نا کہ کچھ دن کے لئے اپنا نمبر بند کر دے اور آئندہ الٹے سیدھے لوگوں کو مت دے اپنا نمبر" اس نے پوری بات سن کر مشورہ دیا تھا

"کہا تو تھا میں نے۔۔۔دیکھو اب کیا ہوتا ہے۔۔۔ویسے لڑکی تو بہت اچھی ہے وہ" وہ رانیہ کی حمایت میں بولی۔

"اچھا چلو تم اب جاؤ۔۔۔گاہک آ رہے ہیں" سلیم نے تین چار لڑکوں کو دوکان کی جانب آتے دیکھ کر اسے اشارہ کیا تھا۔نینا سر ہلا کر پھر چبوترے سے اتر گئی

"یہ کام کر دینا۔بھولنا مت۔۔" اس نے تاکید کی

"گاہکوں میں لگ کر کہیں بھول ہی نا جاؤں۔۔۔ایسا کرو مغرب کے وقت دوبارہ یاد کروانا مجھے" نینا نے جاتے جاتے سر ہلایا تھا



"مجھے مسز تحریم لودھی نے آپ کے متعلق بتایا تھا" شہرین نے اپنے سامنے بیٹھی چالیس بیالیس سالہ پر وقار سے حلیے والی خاتون کو دیکھتے ہوئے کہا۔وہ ایمن کی برتھ ڈے پارٹی کے ارینج مینٹس کے سلسلے میں ان سے ملنے کے لئے آئی۔سمیع کے کسی شناسا نے ان کے بارے میں بتاتے ہوئے کافی تعریف کی تھی اور ان کے کام کو تسلی بخش سے اوپر کے ریمارکس دئے تھے

"آپ نے لاسٹ منتھ ان کے بیٹے کی برتھ ڈے کی پول پارٹی ارینج کی تھی نا۔۔میں نے اس کی تصاویر دیکھی ہیں۔۔مجھے اچھا لگا آپ کا کام۔۔۔مسز تحریم کافی تعریف بھی کر رہی تھیں" شہرین نے وضاحت کی۔وہ خاتون خوش ہوئی تھیں

"بہت شکریہ۔۔" وہ اس فیلڈ میں بہت پرانی نہیں تھیں۔اپنے ہی گھر سے کیٹرنگ کا نیا نیا کام شروع کیا تھا۔اس لئے محنت بھی کافی کرتی تھیں اور ریٹس بھی مناسب سے تھے۔

"دراصل میری بیٹی کی فورتھ برتھ ڈے ہے کچھ دنوں میں۔۔۔میں چاہتی ہوں آپ ہمارے لئے بھی بہت اچھے سے ارینج مینٹ کریں۔۔دراصل یہ برتھ ڈے بہت اسپیشل ہے۔۔ہمارے کچھ بہت ہی خاص مہمان آ رہے ہیں اس روز۔۔۔وہ میری بیٹی کو پہلی بار

دیکھیں گے تو میں کافی کانشس سی ہو رہی ہوں ۔۔۔میں چاہتی ہوں ان پر میرا اور میری بیٹی کا بہت زبردست سا امپریشن جمے" وہ اپنا مدعا بیان کر رہی تھی۔وہ خاتون اس کی بات سنتے سنتے سر بھی ہلاتی جا رہی تھیں۔اس کی بات ختم ہوئی تو بولیں

"پھر تو آپ بالکل صحیح جگہ پر آئی ہیں۔۔۔میں پوری کوشش کروں گی کہ دوس وفیصد آپ کے معیار پر پوری اتر سکوں۔۔آپ اپنا بجٹ، ڈیمانڈز اور لوکیشن بتائیے۔۔۔ڈیٹ اور ٹائمنگ بھی بتا دیجئے۔۔میرے پاس بہت ہی ہارڈ ورکنگ لوگوں کی ٹیم ہے۔۔۔اللہ نے چاہا تو ہم آپ کو مایوس نہیں کریں گے۔نئی ہونے کے باوجود وہ خاتون کافی پروفیشنل تھیں۔شہرین نے اس کی پوچھی گئی سب باتیں بتانی شروع کی تھیں جنہیں وہ اپنے آئی پیڈ میں محفوظ کرتی جاتی تھیں

"یہ کچھ تصاویر ہیں گزشتہ چھ ماہ کی ان برتھ ڈے پارٹیز کی جو ہم نے ارینج کی تھیں۔۔۔آپ مناسب سمجھیں تو تھیم ان میں سے سلیکٹ کر لیں۔۔آپ کی بیٹی کی برتھ ڈے ہے تو تھیم آف کورس گرلش ہوگی۔۔۔آج کل سنڈریلا، ایلس اور لٹل مرمیڈ کی تھیمز زیادہ پاپولر ہیں۔۔۔"ہیلو کِٹی" بھی بچیوں میں کافی مقبول ہے" وہ اپنا آئی پیڈ اس کی جانب کر کے اسے تصویریں دکھانے لگیں۔مختلف قسم کے فیری ٹیلز اور کارٹون کریکٹرز والی تھیم کی پارٹیز کی تصاویر ایک کے بعد ایک شہرین کے سامنے آتی جا رہی تھیں اور وہ دیکھتے ہوئے ریجیکٹ کرتی جاتی تھی۔

"اگر آپ کو ان میں سے کچھ بھی پسند نہیں آ رہا تو آپ خود اپنی پسند بتا دیجئے۔۔۔ہم اس کے مطابق کام کر لیں۔۔۔بچیوں میں آجکل باربی اور پرنسیس ہی زیادہ اِن ہیں۔۔۔" ان خاتون نے اپنا مشورہ دیتے ہوئے اس کی رائے بھی جاننی چاہی تھی۔شہرین نے نفی میں سر ہلایا

"اس کے علاوہ کچھ اور ہے؟" اس نے پوچھا تھا

"آپ کی پشت پر جو بورڈ ہے اس پر بھی کچھ آئیڈیاز ہیں۔۔وہاں بھی ایک نظر ڈال لیجئے۔۔۔فیری ٹیل میں سے نہیں چاہیئے تو کوئی بھی کارٹون کریکٹر سلیکٹ کر لیں۔۔اسپنج باب ہے، شان داشیپ بھی پسند کرتے ہیں بچے۔۔کیونکہ برتھ ڈیز بچوں کا فنکشن ہوتا ہے تو بچوں کی پسند کو مدِنظر رکھنا بے حد ضروری ہے" وہ خاتون پچھلی دیوار کی طرف لگے بورڈ کی طرف اس کی رہنمائی کرتے ہوئے مسلسل بول رہی تھیں اور اسے مختلف کارٹون کریکٹرز کے بارے میں بتاتی جا رہی تھیں۔شہرین چپ چاپ ان تصاویر کو دیکھنے لگی جو بورڈ پر چپاں کی گئی تھیں۔چند لمحے وہ ان پر ہی غور کرتی رہی پھر بالآخر اس نے ایک کارڈ پر انگلی رکھی تھی

"یہ۔۔؟" اس نے سوالیہ انداز میں اس خاتون کا چہرہ دیکھا اور ان کی رائے جاننا چاہی۔وہ خاتون اس کے برابر آ گئی تھیں۔وہ ایک بڑے سے قلعے کی کھڑکی میں بیٹھی ہوئی شہزادی کی تصویر کا کارڈ تھا۔تصویر میں اسکریکٹر کے لمبے بالوں نے شہرین کی توجہ اپنی جانب کھینچی تھی۔اس کے سنہرے بال قلعے کی کھڑکی سے نیچے کی جانب تصویر کی آخری سرے تک جا رہے تھے۔

"راپنزل۔۔؟" اس خاتون نے بھی سوالیہ انداز میں شہرین کا چہرہ دیکھا۔شہرین نے مسکراتے ہوئے اثبات میں سر ہلایا تھا

"اوکے۔۔۔ڈن" وہ مسکرائی تھیں

☆ ☆ ☆

" نینا باجی حمزہ مجھے تنگ کر رہا ہے" وہ چائے کا کپ لے کر امی کے دیوان پر آ کر بیٹھی ہی تھی کہ برکت نے تان لگائی تھی۔ وہ گھر میں بچوں کو ٹیوشن نہیں پڑھاتی تھی لیکن کبھی کبھی پڑوسیوں کے بچے اس سے میتھ سیکھنے یا انگلش کی گرامر وغیرہ کرنے آجایا کرتے تھے۔

"حمزہ تم باز آتے ہو کہ لگاؤں ایک تھپڑ" اس نے وہیں سے آواز لگائی۔

" نینا باجی قسم سے میں تنگ نہیں کر رہا۔۔ میں نے تو اپنی کتاب میں اسے اس کی امی کا نام لکھا دکھا رہا ہوں۔۔۔ لیکن یہ دیکھ ہی نہیں رہا تھا"

حمزہ نے بھی جواب دیا۔ وہ اپنی جگہ سے اٹھی اور برآمدے میں ان کے قریب آ کر بیٹھ گئی

"کیا مسئلہ ہے تمہارا حمزہ کے بچے۔۔۔ ہر وقت شرارتیں سوجھتی ہیں تمہیں" اس نے اس کا کان زور سے کھینچا تھا۔

" آہ ہ۔۔۔ نینا باجی میری غلطی ہو یا نا ہو۔۔۔ آپ ہمیشہ مجھے ہی ٹوکتی ہیں۔۔۔ حالانکہ میری امی جب بھی کوئی مزے کی چیز بناتی ہیں ۔۔۔ میں سب سے پہلے آپ کے لئے لاتا ہوں لیکن پھر بھی۔۔۔" اس نے مصنوعی انداز میں ہنکارا بھر کر اپنی ناراضی ظاہر کی تھی۔

" اوئے تمہاری امی کو مزے کی چیز بنانی آتی بھی ہے۔۔۔ پیکٹ کے مصالحے ڈال کر بھی بریانی نہیں بنانی آئی انہیں۔۔" وہ ناک چڑھا کر بولی۔ حمزہ کی آنکھیں پھیل سی گئیں

" میں بتاؤں گا امی کو کہ نینا باجی ایسے کہہ رہی تھیں۔۔ بلکہ وہ چپلی کباب بھی نہیں لاؤں گا جو امی بنا رہی تھیں۔۔۔ امی نے کہا تھا کہ جب پڑھ کر آؤ گے تو نینا باجی کے لئے لے جانا" نینا نے منہ سائیڈ پر کر کے اپنی ہنسی روکی تھی۔ وہ گریڈ 8 کا اسٹوڈنٹ تھا اور باتیں کرنے میں سب کے کان کترتا تھا۔

" اب ایسی بات بھی نہیں ہے۔۔۔ کبھی کبھی اچھا بھی پکا لیتی ہیں تمہاری امی۔۔۔ چپلی کباب تو ہمیشہ ہی اچھے بناتی ہیں۔۔۔" وہ بدقت ہنسی روکتے ہوئے اسے تاکید کر کے بولی۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول " راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

"نینا باجی چپلی کباب اس کی امی نہیں بنا رہیں بلکہ میری امی بنا رہی ہیں اور یہ بات اسے میں نے ہی کہی تھی کہ امی نے کہا ہے پڑھنے کے بعد آپ کے لئے کباب لے جاؤں" برکت روہانسا ہو کر بولا۔ نینا کو مزید ہنسی آئی جسے اس نے چائے کے کپ کی آڑ میں چھپایا تھا۔ زری بھی پاس آ کر بیٹھی ہی تھی۔ اس نے اپنی ہنسی روکنے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔

"حمزہ کے بچے بہت چالاک ہو گئے ہو۔۔۔کسی دن بہت پٹائی کروں گی میں تمہاری۔۔۔چلو اپنی کتاب کھولو اور پڑھنا شروع کرو" نینا نے ٹوکا تھا پھر وہ برکت کی طرف متوجہ ہوئی۔

"برکت تم جلدی سے آؤ۔۔۔بتاؤ کون سی ایکسر سائز سمجھنی ہے۔۔۔جلدی جلدی سمجھو پھر اپنے گھر جاؤ۔۔۔اور امی کو بتا دینا میں آٹھ بجے سے پہلے کھانا کھا لیتی ہوں۔۔۔آٹھ بجے سے پہلے کباب لے آنا" وہ اس کی جانب انگلی کر کے بولی۔ اسی دوران امی بھی آ کر ان کے پاس بیٹھ گئی تھیں۔

"آٹھ بجے کے بعد آؤ تو زیادہ لے کر آنا کیونکہ آٹھ بجے میرے ابا آجاتے ہیں اور میری امی کھانے کی سب اچھی چیزیں ان کو دے دیتی ہیں۔۔۔سمجھ گئے نا" یہ بات امی کو چڑانے کے لئے کہی گئی تھی۔ امی کچھ چپ چپ سی تھیں اور یہ بات محسوس کر کے ہی اس نے امی کو ہنسانے کی خاطر کہی تھی لیکن وہ اس کے شرارت بھرے انداز پر صرف مسکرائیں اور وہ بھی لمحہ بھر کے لئے۔ نینا نے آنکھوں ہی آنکھوں میں زری سے پوچھا بھی کہ امی افسردہ سے کیوں نظر آتی ہیں لیکن اس نے بھی کندھے اچکا دیئے۔ وہ برکت کی جانب متوجہ ہوئی تھی۔ اسے پڑھا کر فارغ ہوئی پھر حمزہ کو اسکی ایکسر سائز سمجھائی تب تک مغرب کی اذان ہو گئی تھی۔ نینا کو یاد آیا تھا کہ سلیم نے کہا تھا شام کو رانیہ والا مسئلہ دوبارہ یاد کروا دینا۔ اس نے حمزہ کی نوٹ بک سے ایک صفحہ پھاڑ کر اس پر بڑے حروف تہجی میں "راپنزل" لکھا تھا اور ساتھ ہی سوالیہ نشان بنا دیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ سلیم اس لفظ کو دیکھ کر سمجھ جائیگا کہ وہ کیا یاد کروانا چاہ رہی ہے۔ دونوں بچوں کو چھٹی دیئے دس پندرہ منٹ ہی ہوئے تھے کہ حمزہ دوبارہ آگیا۔ اس کے ہاتھ میں وہی کاغذ تھا جس پر اس نے بڑا سا راپنزل لکھ کر بھیجا تھا۔ نینا نے کھول کر دیکھا

"اوہ تیری خیر۔۔۔" اس کے منہ سے پہلا جملہ یہی نکلا تھا۔ سلیم نے اس کاغذ پر راپنزل کے بالکل نیچے ایک بہت ہی خوبصورت اسکیچ بنا کر بھیج دیا تھا۔ سلیم کی ہینڈ رائٹنگ تو پیاری تھی ہی لیکن وہ اسکیچز بھی بہت خوبصورت بنا لیتا تھا۔ اس کاغذ پر اس نے ایک بڑی سی دیوار میں ایک کھڑکی بنائی تھی اور اس میں ایک لڑکی کا چہرہ نمایاں تھا۔ چہرے کے خدوخال پر تو کوئی محنت نہیں کی گئی تھی لیکن اس کی چٹیا سلیم نے بہت خوبصورت بنائی تھی۔ چٹیا اتنی لمبی تھی کہ کھڑکی سے ہوتی ہوئی دیوار کے ساتھ ساتھ کاغذ کے کنارے تک آ گئی تھی۔ اس لڑکی کے سر کے اوپر تیر کا نشان بنا کر سلیم نے راپنزل سے بھی بڑا "نینا" لکھ دیا تھا۔ نینا کے چہرے پر مسکراہٹ اور شرارت ایک ساتھ در آئی

اس نے اسی صفحے کی الٹی سائیڈ پر ایک ہاتھ کا آڑا ترچھا اسکیچ بنایا تھا اور اس پر "فٹے منہ" لکھ کر حمزہ کے ہاتھ واپس بھیجا تھا۔ وہ ابھی کمرے میں آئی ہی تھی کہ اس نے ابا کے کمرے کا دروازہ دھڑام کی آواز کے ساتھ بند ہوتے ہوئے سنا۔ وہ پریشان سی ہو کر باہر نکلی۔ زری

اس سے بھی پہلے کچن سے نکل کر آ گئی تھی

"کیا ہوا؟" وہ اُس سے پوچھ رہی تھی۔ نینا نے کندھے اچکائے۔

☆ ☆ ☆

"آج صدیق کیوں نہیں آیا؟" اس نے فون پر کاشف سے شکایت گلہ اور سوال ایک ساتھ کرتے ہوئے ڈرائیور کی بابت پوچھا تھا۔ زرمین سوا سال کی ہو چلی تھی اور صوفیہ دوبارہ امید سے تھی۔ اس بار پریگنینٹ ہو کر اس کی چھب ہی نرالی تھی۔ وہ بے حد نکھر گئی تھی اور رنگ روپ میں واضح فرق آیا تھا جبکہ زرمین کی دفعہ وہ بہت بھدی اور بدمزاج ہو گئی تھی۔ اب کی بار وہ بہت خوش دکھائی دیتی تھی۔ بی بی جان اور اس کی بہنوں بھابیوں کا خیال تھا کہ وہ اس بار ضرور ہی بیٹے کی ماں بنے گی۔ وہ ذہنی طور پر بہت مطمئن ہو چلی تھی کیونکہ کاشف اب مکمل طور پر اس کا تھا۔ حبیبہ تو جیسے قصہ پارینہ ہو گئی تھی۔ پہلے خاندان برادری کی شادیوں یا تقریبات میں وہ اس کے ہمراہ جاتا تھا تو اپنی دور پار کی کزنز کے ساتھ بے تکلفی سے باتیں کرتا ہوا بھی صوفیہ کو الجھن میں مبتلا کرتا تھا لیکن اب صورتحال بدل گئی تھی۔ اس کے اندر ذمہ داری پیدا ہو گئی تھی اور وہ کچھ سنجیدہ طبیعت ہو گیا تھا۔ اس کی کاروباری مصروفیات نے اسے خاندان سے کسی قدر دور بھی کر دیا تھا۔ اب بی بی جان اور صوفیہ زیادہ تر تقریبات میں اس کے بغیر ہی شرکت کیا کرتی تھیں۔ اس ساری صورتحال سے صوفیہ بے حد مطمئن تھی جس کی وجہ سے وہ بہت تروتازہ اور نکھری ہوئی دکھائی دیتی تھی۔

"نہیں آیا کیا۔۔" کاشف جواب دینے کی بجائے سوال کرنے لگا

"یہی تو میں پوچھ رہی ہوں کہ نہیں آیا کیا؟" صوفیہ ہنسی تھی۔ یہ اس کی عجیب عادت تھی۔ سوال کو دوہرا کر پوچھتا ضرور تھا۔

"ابھی تک نہیں آیا تو اس کا مطلب آج چھٹی کر لی ہے اس نے۔۔۔ شاید کوئی مسئلہ ہو گیا ہو گا۔۔۔۔ اب کیا کرو گی تم۔۔۔ کیسے جاؤ گی؟" کاشف کی اطمینان بھری آواز سنائی دی تھی

اس نے اپنی خالہ کی طرف جانا تھا۔ اس کی ایک بھابھی اس کی خالہ کی بیٹی تھیں۔ وہ آجکل اپنے میکے آئی ہوئی تھیں۔ وہ صوفیہ اور بی بی جان سے آ کر مل گئی تھیں اب بی بی جان چاہتی تھیں کہ صوفیہ اور وہ خود خالہ کے گھر جائیں اور اس کی بھابھی کو باقاعدہ کھانے کی دعوت دیں۔ صوفیہ کو بی بی جان کی یہ وضعداریاں خوب بھاتی تھیں۔ اسی لئے وہ خوشی خوشی اپنا بہترین لباس زیب تن کئے، زرمین کو بھی اچھے طریقے سے تیار کرنے کے بعد گھر پر ڈرائیور کا انتظار کر رہی تھی جو بارہ بج جانے کے بعد بھی نہیں آیا تھا۔ صوفیہ کو خوشی اس بات کی تھی کہ اب کاشف کو خود آ کر انہیں لے جانا پڑے گا۔ شوہر کے ساتھ جانے میں جو عزت افزائی ملتی تھی وہ اسے ہر چیز سے زیادہ پسند تھی۔ "آپ بتائیں۔۔۔ اب کیا کروں؟" وہ اسی کے انداز میں بولی

"میرا خیال ہے آج کا پروگرام ملتوی کر دو۔۔ کل چلی جانا۔۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ صوفیہ نے اس کی بات کاٹی

"جی نہیں۔۔ میں اب تیار ہو چکی ہوں۔۔ بی بی جان بھی منتظر بیٹھی ہیں۔۔ زرمین بھی اپنا نیا فراک پہن کر خوشی سے پھولی نہیں سما

رہی۔۔۔ہمیں آج ہی جانا ہے" وہ اٹھلا کر بولی تھی۔

"اچھا۔۔" اس کی پرسوچ آواز ابھری تھی

"چلو میں ایسا کرتا ہوں اپنے سٹاف میں سے کسی کو ڈرائیور کے طور پر بھیج دیتا ہوں۔۔۔" اس نے اتنا کہا تھا کہ صوفیہ نے اسکی بات کاٹ دی

"آپ خود آجائیں نا۔۔۔خالو جان بھی آپ سے مل کر خوش ہوجائیں گے۔۔۔کافی پسند کرتے ہیں آپ کو"

"ارے میں کوئی فارغ بیٹھا ہوں۔۔۔دکانداری کا وقت ہے۔۔کسٹمرز کا آنا جانا لگا ہے۔۔میں کیسے آسکتا ہوں؟" وہ سمجھانے والے انداز میں کہہ رہا تھا

"ہم کون سا روئی کاتنے جارہے ہیں۔۔سمجھیں یہ گئے اور یہ آئے۔۔انہیں کھانے کی دعوت ہی تو دینی ہے" صوفیہ کا اصرار جاری تھا۔

"اچھا۔میں ایک گھنٹے تک دیکھتا ہوں۔۔۔" اس نے اتنا کہا اور ابھی صوفیہ نے اپنی گرمجوشی کا اظہار بھی نہیں کیا تھا کہ اس کی سماعتوں نے اگلا جملہ سنا

"اوہو یار۔میری گاڑی تو ورکشاپ میں ہے۔۔۔سروس کے لئے چھوڑ کر آیا تھا"

"نواب کاشف صاحب آپ کے پاس کون سا ایک ہی گاڑی ہے۔۔۔آپ کے آفس میں تین تین گاڑیاں کھڑی ہوتی ہیں" وہ اٹھلا کر بولی تھی۔یہ احساس کہ وہ ایک رئیس آدمی کی بیوی تھی نے اسے اتراہٹ میں مبتلا کرنا شروع کر دیا تھا

"وہ میرے سٹاف کے لئے ہیں جناب اور شادی کو اتنا عرصہ گزر گیا تمہیں ابھی تک یہ پتا نہیں چلا کہ نواب کاشف صاحب کسی کی گاڑی ڈرائیو نہیں کر سکتے۔۔۔" وہ بولا تھا۔

"کیوں بھئی؟" صوفیہ کو واقعی اس بات کا نہیں پتا تھا۔کاشف ہنسا

"میں یہ بیوفائی نہیں کرسکتا یار"

"یہ کیسی عجیب دلیل ہے" صوفیہ بھی ہنسی تھی۔

"دلیل نہیں میری فطرت ہے یہ۔۔۔اور اپنی گاڑی کے علاوہ میں کوئی اور گاڑی ڈرائیو کروں تو مجھے بے چینی ہونے لگتی ہے کہ جیسے میں کچھ غلط کر رہا ہوں۔اس نے لاچاری بھرے لہجے میں کہا پھر مزید وضاحت کرتے ہوئے کہنے لگا

"مجھے یہ اچھا نہیں لگتا۔۔۔میں کسی دوسرے کی کسی چیز کے ساتھ کمفرٹیبل نہیں رہتا۔۔میں نے کبھی کسی کی کوئی چیز استعمال نہیں کی۔۔کسی کا کپڑا نہیں پہنا۔کسی کے بستر پر نیند بھی نہیں آتی مجھے۔۔حتیٰ کہ میں اسکول میں بھی کسی سے پینسل ربر یا بال پوائنٹ استعمال کرتے ہوئے بھی کتراتا تھا۔مجھے اچھا نہیں لگتا۔۔۔" صوفیہ نے گہری سانس بھری۔اپنے شوہر کی ان نزاکتوں سے تو واقف تھی وہ۔اتنے عرصے میں وہ کبھی اس کے ساتھ اپنے سسرال یعنی صوفیہ کے میکے جا کر ایک دن بھی نہیں ٹھہرا تھا۔کھانے کی میز پر بھی وہ اپنی مخصوص کرسی کے

علاوہ کسی اور کرسی پر بیٹھتے ہوئے جھنجھلا جاتا تھا۔

"اس لئے میری جان میری مجبوری کو سمجھو۔۔۔اور پلیز آج کا پروگرام ملتوی کر دو" وہ منت بھرے لہجے میں بولا ۔صوفیہ اس کے انداز پر پگھل ہی گئی

"میں دراصل خالہ کو فون کر چکی ہوں۔۔۔بی بی جان کی آمد کا بھی بتایا تھا نہیں۔۔۔اب وقت ایسا ہے کہ مجھے خدشہ ہے وہ کھانے کا اہتمام نا کر کے بیٹھی ہوں۔۔۔اس لئے مناسب نہیں لگتا کہ اب عین وقت پر ان کو انکار کروں" وہ مجبور ہو کر بولی تھی ۔کاشف نے ہنکارا بھرا

"ہاں ہاں ۔۔پھر تو ضرور ہی جاؤ بھئی۔۔۔یہ منظور نہیں ہمیں کہ کوئی ہماری زوجہ کو بدتہذیب سمجھے" وہ ہنستے ہوئے کہہ رہا تھا

"آپ بھجوا دیں گاڑی بمع ڈرائیور کے ۔۔ہم انتظار کر رہے ہیں" صوفیہ نے ہامی بھری

"حکم کی تعمیل ہوگی مادام۔۔۔بس واپسی ذرا ہمارے گھر آنے سے پہلے ہو جائے تو فدوی سدا زندگی آپکا غلام رہے گا" وہ شرارت بھرے لہجے میں التجاء کر رہا تھا ۔صوفیہ نے ہنستے ہوئے فون بند کر دیا تھا



"امی میں جا رہی ہوں" اس نے سر پر ڈوپٹے کا سرا رکھتے ہوئے بیگ اٹھایا تھا اور پھر کچن کی جانب منہ کر کے خدا حافظ کہنا چاہا تھا ۔امی نے جواب نہیں دیا تھا لیکن کھٹ پٹ کی آوازیں آ رہی تھیں اور اسے اندازہ تھا امی کچن میں ہیں ۔وہ ان کے بیڈ روم کی جانب دیکھ کر آہستہ آہستہ قدم اٹھاتی کچن کی طرف آئی ۔اسے اور زری دونوں کو اندازہ تھا کہ امی کا مزاج کچھ ٹھیک نہیں ہے اور پھر رات کو بھی ابا کا انداز دیکھ کر تصدیق ہو گئی تھی کہ وہ کسی بات پر برہم ہیں ۔امی اور ابا نے کھانا بھی نہیں کھایا تھا حالانکہ زری گرم کر کے کمرے میں بھی لے گئی تھی لیکن ابا نے تو دیکھنا بھی گوارا نہیں کیا تھا اور امی نے ٹرے پکڑ تو لی تھی لیکن آدھ گھنٹے بعد وہ ٹرے کچن میں جوں کی توں رکھ گئی تھیں ۔ان کے والدین کی لڑائی ایسی ہی ہوتی تھی اور یہ بات وہ دونوں بہنیں بچپن سے دیکھتی آ رہی تھیں ۔اس کے امی ابا کی عجیب کیمسٹری تھی ۔اس نے ان دونوں کو کبھی زندگی میں بہت زیادہ چیختے چلاتے ایک دوسرے کو کوستے دیکھا یا سنا نہیں تھا ۔ان دونوں کے چہرے اور انداز ہی جتا دیا کرتے تھے کہ کوئی گڑبڑ ہے ۔ابا کو جب بھی غصہ آتا تھا ان کا چہرہ تن جاتا تھا اور ناک پھولی ہوئی رہتی تھی ۔جب جب ابا کا مزاج بگڑتا تھا امی کا کھانا پینا بالکل بند ہو جاتا تھا ۔ابا کی پیشانی پر ایک تیوری امی کی آنکھوں سے کم از کم ایک لیٹر آنسوؤں کی صورت میں بہتی تھی ۔گھر میں سناٹے کا راج ہو جاتا ۔امی بوتل کے جن کی طرح گردن جھکائے ابا کے احکامات پر بھیگی آنکھوں کے ساتھ عمل درآمد کرتی نظر آتی تھیں اور ابا بدمزاج غصیلے انسان کی طرح اینٹھے اینٹھے نظر آتے تھے مگر ایک یا دو دن بعد سب کچھ خود بخود ٹھیک ہو جاتا تھا ۔امی بھول جاتی تھیں کہ انہوں نے رو رو کر اپنی کتنی انرجی ضائع کی تھی یا وہ ابا کی کسی بات پر خفا تھیں جبکہ نینا کو اس صورتحال سے سخت چڑ تھی ۔اس نے کچن میں جھانکا ۔امی آٹا گوندھ رہی تھیں ۔وہ اندر داخل ہو گئی تھی پھر اس نے بلا ضرورت فریج کھولا ،پانی کی بوتل نکالی او کیبنٹ سے گلاس اٹھاتے ہوئے کن انکھیوں سے امی کو بھی دیکھا ۔حسبِ توقع ان کی آنکھیں سوجی ہوئی اور ناک سُرخ ہو رہی تھی۔

"امی میں جارہی ہوں" اس نے دو سِپ پانی پیا اور دوبارہ سے انہیں اپنے جانے کے متعلق بتایا تھا

"جاؤ۔۔جہاں مرضی جاؤ۔۔جس کا دل جہاں چاہے جدھر چاہے جاؤ۔۔مجھے بخشو سب" انہوں نے آٹے والے برتن میں ہاتھوں کی مٹھیاں بنا کر زور زور سے مارتے ہوئے کہا تھا۔نینا کو امی کا انداز بالکل اچھا نہیں لگا

"کیا ہوا۔۔کیوں رو رہی ہیں" اس نے بہت نرم لہجے میں پوچھا تھا لیکن امی نے مُڑ کر اسے غصیلی نگاہوں سے گھورا تھا

"جس کی تمہارے جیسی اولاد ہو، اس کے نصیبوں میں رونے کے علاوہ کچھ نہیں لکھا ہوتا۔جاؤ یہاں سے۔۔۔"

"میں نے کیا کر دیا اب جو مجھ سے خوامخواہ ناراض ہو رہی ہیں آپ" وہ ناک چڑھا کر پوچھ رہی تھی۔امی نے گندھے ہوئے آٹے کو ایئر ٹائٹ باکس میں رکھ کر کیپ لگایا اور پھر جھٹکے سے فریج کا دروازہ کھولا تھا۔باکس کو اس میں رکھ کر انہوں نے اسے گھورا تھا

"کسی نے کچھ نہیں کیا۔۔جو کیا ہے میں نے کیا۔۔۔میں نے ہی تربیت کی ہے تم لوگوں کی ایسی کہ ماں باپ کو زمانے بھر میں ذلیل کرواؤ۔۔جی بھر کر کرواؤ" وہ تنک کر بولی تھیں

"مگر پتا تو چلے کہ ہوا کیا ہے؟" وہ نرم لہجے میں پوچھ رہی تھی۔امی کے آنسو اس کے دل پر براہِ راست وار کرتے تھے۔اسے یاد بھی نہیں آ رہا تھا کہ اس سے غلطی کیا ہوئی جو امی اسے اس طرح بی ہیو کر رہی ہیں

"تم جاؤ یہاں سے۔۔۔کہا نا کچھ نہیں ہوا۔۔" وہ اسی انداز میں بولیں۔نینا کا صبر بھی بس اتنا ہی تھا

"اچھا نا سہی۔۔جا رہی ہوں میں۔۔۔مجھے پہلے ہی اندازہ تھا کہ آج سارا دن گھر میں یہی سٹار پلس کا ڈرامہ چلتا رہے گا۔۔لیکن امی یاد رکھئے گا آپ کے یہ دو دو لٹر آنسو ابا جیسے آدمی پر ضائع کرنے کے لئے نہیں تھے۔۔۔ان کو بچا کر رکھئے۔ابا کے علاوہ بھی اور لوگ ہیں آپ کے ارد گرد جن کے لئے یہ آنسو بہائے جا سکتے ہیں" وہ سیڑھیوں کی طرف جاتی ہوئی بولی تھی۔امی کا پارہ مزید چڑھ گیا۔

"اللہ کرے نینا تُو تو مر ہی جائے۔۔سکون ہو جائیگا میری جان کو۔۔۔ذلیل کر کے رکھ دیا ہے تیری حرکتوں نے مجھے۔۔نا مرتی ہے نا جان چھوٹتی ہے" امی اس کے عقب سے چلا کر بولیں۔وہ تن فن کرتی سیڑھیاں اتری تھی اور یہ دیوان پر بیٹھ کر پھر سے رونے لگی تھیں



"عجیب سسٹم ہے ہمارے گھر کا بھی۔۔" زری نے توے پر پڑے بل دار پراٹھے کا پہلو بدلتے ہوئے یاسیت سے سوچا تھا۔ابا گھر سے جا چکے تھے اور امی اپنے کمرے میں بند تھیں۔اسے اندازہ تھا آج امی سارا دن ایسے ہی گزاریں گی۔اپنے کمرے میں بند رہیں گی۔دل چاہے گا تو اٹھ کر آنسو بہاتے ہوئے ابا کی پسند کا کھانا بنائیں گی۔دل چاہے گا تو اسے مخاطب کر لیں گی ورنہ نہیں۔جب رات کو ابا آئیں گے اور اگر ان کا غصہ اتر چکا ہو گا، ان کا مزاج نارمل ہو گا تو ان کو دیکھتے ہی امی بھی بالکل ٹھیک ہو جائیں گی۔وہ اپنے اور ان کے لئے معمول کے مطابق ناشتہ بنا رہی تھی حالانکہ جانتی تھی کہ ان کو کھلانے کے لئے اسے سخت محنت کرنی پڑے گی۔اس نے اپنا پراٹھا تو عام گھی سے بنایا تھا لیکن ان کا پراٹھا زیتون کے تیل سے ہلکا سا گریس کیا پھر فریج میں پڑا دو دن پرانا امی کا پسندیدہ بھنڈی گوشت کا سالن نکالا تھا۔اسے اوون

میں رکھا پھر اپنے لئے بنایا آملیٹ پراٹھا اور چائے کے کپ ٹرے میں سجائے اور پھر اوون کی بیپ بجنے پر اس نے سالن بھی نکالا۔ یہ سب لوازمات لے کر وہ کمرے میں جا ہی رہی تھی کہ پھر کچھ یاد آیا۔ اس نے ٹرے شیلف پر رکھی اور پھر کیبنٹ سے اچار والا جار نکال کر بھی ٹرے میں رکھ لیا۔ امی سالن کے ساتھ اچار بھی شوق سے کھاتی تھیں اور وہ چاہتی تھی کہ امی کچھ نا کچھ کھالیں۔ اس نے اپنی طرف سے ناشتے کی ٹرے کو امی کی مرضی و منشاء کے مطابق سجانے کی بھرپور کوشش کی تھی۔ وہ سب لے کر امی کے کمرے میں آ گئی۔

"امی آئیں ناشتہ کرلیں۔۔۔ آج تو ٹی وی بھی نہیں لگایا آپ نے۔۔ کون آیا ہے آج مارننگ شو میں۔۔۔" اس نے روز کے انداز میں مرکزی تپائی پر ٹرے رکھی اور ٹی وی لگا لیا۔ امی دروازے کی طرف پشت کر کے لیٹی تھیں۔ انہوں نے کچھ جواب نہیں دیا تھا زری نے ٹی وی آن کرنے کے بعد ان کا پسندیدہ چینل لگایا تھا پھر کھڑکی کے پردے ہٹا کر وہ ان کے بستر کی طرف آ گئی

"اٹھیں نا امی۔۔ رات بھی کچھ نہیں کھایا تھا" وہ بہت قریب سے بولی تھی

"جاؤ زری یہاں سے۔۔ کرلو ناشتہ۔۔۔ مجھے بھوک نہیں ہے۔۔ میری چائے رکھ جاؤ بس میز پر۔۔۔" انہوں نے بازو آنکھوں پر رکھا ہوا تھا لیکن آواز گلوگیر ہو رہی تھی۔ زری کو سخت رنج ہوا

"امی ناشتے سے کیا لڑائی ہے آپ کی۔۔ کچھ تو کھالیں ورنہ شوگر لو ہو جائیگی۔۔ پلیز اٹھ جائیں" اس نے ان کے سر کے نیچے بازو رکھ کر انہیں کسی مریضہ کی طرح اٹھا کر بٹھانے کی کوشش کی تھی۔

"اچھی بات ہے لو ہو جائے۔۔ مر جاؤں گی تو ان مصائب سے جان تو چھوٹ جائیگی نا۔۔" امی بہت آرام سے اٹھ کر بیٹھی تھیں اور پھر روتے ہوئے بولی تھیں۔

"اللہ نا کرے امی۔۔ کیسی باتیں کر رہی ہیں صبح صبح۔۔ چلیں اٹھیں۔۔ ہاتھ منہ دھو کر فریش ہو کر آئیں۔۔۔ اتنا خستہ پراٹھا بنایا ہے میں نے آپ کے لئے" زری لاڈ سے بولی تھی۔ امی نے ہتھیلیوں کی پشت سے آنکھیں صاف کیں

"زری مجھے بھوک نہیں ہے بیٹی۔۔ تم کھالو۔۔ میں چائے پی لیتی ہوں" امی نے عاجز ہو کر کہا تھا۔ زری کا خلوص انہیں مزید دکھی کر گیا تھا۔ نینا اور اس میں کتنا فرق تھا

"امی آپ کھائیں گی تو میں کھاؤں گی۔۔ آپ اٹھیں فریش ہو کر آئیں۔۔۔ پھر مجھے بتائیں کہ مسئلہ کیا ہے۔۔۔ ابا کیوں ناراض ہیں "اس نے ریموٹ اٹھا کر چینل تبدیل کرنے شروع کئے تھے۔ امی بھی اس کے اصرار پر اٹھ گئی تھیں اور پھر چند لمحوں میں فریش ہو کر آ گئی تھیں۔ زری کو دوبارہ کہنا نہیں پڑا تھا۔ وہ رات سے بھی بھوکی تھیں اور بھوک تو انہیں لگ ہی رہی تھیں۔ پراٹھا اور بھنڈی کا سالن ان کو ویسے بھی مرغوب تھا۔ ناشتے کی خوشبو اور بیٹی کے اصرار نے زری ہمیشہ انہیں ایک جذباتی سہارا فراہم کیا تھا۔ انہوں نے زری کے کہے بناء ہی کھانا بھی شروع کر دیا تھا۔ زری بھی سکون سے ٹی وی پر میک اپ کے متعلق کوئی پروگرام دیکھتے ہوئے اپنا ناشتہ ختم کرنے لگی تھی۔ چائے کے کپ ہاتھ میں آئے تو امی کافی پرسکون ہو چکی تھیں

"اب بتائیں کہ کیا ہوا ہے" اس نے ان کے چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا

"کچھ نہیں ۔۔۔بس تمہارے ابا کبھی کبھی بلا وجہ۔۔۔" انہوں نے بات ادھوری چھوڑ دی تھی۔زری نے دوسرا سوال نہیں کیا لیکن وہ ان کے چہرے کی طرف دیکھتی رہی تھی۔اسے پتا تھا امی بالا آخر اسے بتا ہی دیں گی۔اسے لگتا تھا جیسے اس بات کا تعلق نینا سے ہی ہے

"تمہارے ابا کہہ رہے ہیں میں آپا سے سلیم اور نینا کے رشتے کی بات کروں" امی نے بالا آخر اگل دیا تھا۔زری جتنی حیران ہوئی اس سے زیادہ حیران ہونے کی اداکاری کی۔نینا نے اگر اس کے سامنے سلیم کے متعلق اعتراف نا کیا ہوتا تو شاید اسے زیادہ شاک لگتا

"انہیں نینا کی سلیم کے ساتھ حد درجہ بے تکلفی کی وجہ سے غلط فہمی ہوگئی ہے کہ۔۔۔۔" وہ چند لمحے خاموش رہیں۔بیٹی کے سامنے مناسب الفاظ تلاش کرنا بھی بڑی ہمت کا کام تھا

"انہیں شک ہوگیا ہے کہ نینا اور سلیم کے درمیان کچھ سلسلہ ہے۔۔۔" انہوں نے لاچار لہجے میں اُگل ہی دیا پھر یہ سوچ کر کہ بیٹی کو باپ سے متنفر نہیں کرنا بعجلت اگلا جملہ بولا

"ان کا بھی کیا قصور ہے بھلا۔۔۔کوئی بھی باپ وہم کا شکار ہو ہی سکتا ہے یہ سب دیکھ کر۔۔۔بتاؤ اسے خط لکھنے کی کیا ضرورت تھی۔۔انہوں نے بچے کے ہاتھ میں دبی پرچی دیکھ لی۔۔۔تب سے آگ بگولا ہوئے ہیں۔۔پہلے ہی ناراض رہتے ہیں کہ اسے کیا ضرورت ہے صبح شام اس کی دوکان پر حاضری دینے کی۔۔۔اور پھر خود بتاؤ سیڑھیوں چبوتروں پر بیٹھ کر بلا وجہ ہی ہی ہو ہو کرتے رہنا کوئی مناسب بات ہے کیا۔۔۔کسی کو بھی غلط فہمی ہو سکتی ہے۔۔۔تمہارے ابا اسی بات پر ناراض ہیں۔۔اب وہ چاہتے ہیں کہ میں آپا سے آج ہی بات کروں کہ وہ نکاح کر کے لے جائیں اسے۔۔۔تمہارے ابا اتنے غصے میں تھے کہ کہہ گئے ہیں ایک مہینے کے اندر اندر اسے رخصت کر دیں گے۔۔۔سب کچھ اس نینا کی وجہ سے ہوا ہے۔۔اس نے مجھے باپ کے سامنے شرمندہ کروا کر رکھ دیا ہے۔۔تم ہی کہو کیسے دور کروں میں ان کی غلط فہمی" وہ سب بتاتے ہوئے روئی تو نہیں تھیں لیکن لہجہ بھیگا ہوا تھا۔زری نے سر ہلایا پھر جھجک کر بولی

"امی کیا پتا یہ غلط فہمی نا ہو۔۔۔میرا مطلب۔۔۔نینا کی سلیم کے ساتھ۔۔۔" وہ کچھ کہتی کہتی رک گئی تھی

"میرا مطلب انڈر اسٹینڈنگ تو ہے دونوں میں۔۔۔یہ تو حقیقت ہے" اسے مناسب لفظ مل گیا تھا۔امی نے بغور اس کا چہرہ دیکھا

"زری اس نے کبھی کچھ کہا تم سے اِس بارے میں۔۔۔" زری نے فوراً نفی میں سر ہلایا۔ہاں کہہ دینے کی صورت میں نینا نے اس کا سر پھاڑ دینا تھا۔

"اس نے کچھ نہیں کہا۔۔لیکن امی مجھے لگتا ہے وہ سلیم کو پسند تو کرتی ہے۔۔۔آپ خود دیکھیں نا اس کے ساتھ جتنی فرینک ہے اتنی کسی کے ساتھ نہیں ہے" اس نے بعجلت کہتے ہوئے اپنا موقف واضح کیا تھا۔امی نے سر جھٹکا

"اس بات سے کون کمبخت انکار کر رہا ہے کہ وہ اس سے بہت زیادہ بے تکلف ہے۔۔اگر کسی سے ہنس کر بات کر لیتی ہے تو وہ سلیم ہی ہے لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ میں اپنی بہن سے رشتہ مانگنے چل پڑوں۔۔۔ان کو تو جوڑ ہی نہیں ہے کوئی" وہ اکتا کر بولی تھیں۔زری

نے سر ہلایا پھر جب بات سمجھ میں آئی تو فوراً بولی

"امی ویسے سلیم اچھا لڑکا ہے۔۔خیال رکھنے والا ۔۔۔تمیز دار ہے۔۔۔اب اس کے ساتھ جو حادثہ ہوا اس میں اس کا کیا قصور۔۔یہ تو کسی کے ساتھ بھی ہو سکتا تھا نا۔۔۔وہ کیوں ناپسند ہے آپ کو" اس نے ایک اور سوال پوچھا تھا۔امی کے چہرے کے تاثرات مزید اکتاہٹ کا شکار ہوئے

"میں کیوں ناپسند کروں گی۔۔میری بہن کی اولاد ہے۔۔مجھے اپنی اولاد کی طرح پیارا ہے۔۔۔ناپسند تمہارے ابا کو ہے۔۔۔بلکہ سخت خار کھاتے ہیں اس سے۔۔۔۔۔اور نینا یہ بات جانتی ہے لیکن پھر بھی جان بوجھ کر انہیں غصہ دلانے کی غرض سے یہ سب کرتی ہے۔۔مجھے کتنی باتیں سننی پڑی ہیں اس کی وجہ سے۔۔۔کہتے ہیں یہ کیسی تربیت کی ہے بیٹی کی تم نے۔۔۔تمہاری ناک کے نیچے خط و کتابت ہو رہی ہے اور تم سوئی ہوئی ہو جیسے۔۔اب بتاؤ میں بولوں بھی تو کیا بولوں" امی کی آنکھوں سے پھر پانی ٹپکا تھا

"وہ خط وط نہیں تھا امی۔۔میں وہیں بیٹھی تھی۔۔اپنی کسی اسائنمنٹ کے سلسلے میں حمزہ کی نوٹ بک سے پیج پھاڑ کر کچھ پوچھ رہی تھی وہ اس سے کچھ۔۔۔" زری نے صفائی دینے کی کوشش کی

"دیکھو زری خط تھا یا نہیں تھا۔۔۔جو بات غلط ہے وہ غلط ہے۔۔۔لڑکیوں کو ایسے کام نہیں کرنے چاہیئے جن سے ان کی حرمت پر نقطہ برابر بھی حرف آئے۔۔۔" ان کی بات پوری بھی نہیں ہوئی تھی کہ زری کے موبائل پر بیپ بجی تھی اور پھر بجتی چلی گئی تھی۔واٹس ایپ میسج موصول ہو رہے تھے۔اسے یکدم شرمندگی سی محسوس ہوئی۔اسے لگا امی نینا کو نہیں اسے اشاروں اشاروں میں کچھ کہہ رہی ہیں۔اس نے چپل فون اٹھا کر اس کی بیپ بند کر دی تھی۔

"امی آپ اسے ایک بار پیار سے سمجھا دیں نا۔۔آپ سمجھائیں گی تو وہ سمجھ جائیگی" اپنی شرمندگی کو کم کرنے کی خاطر اس نے مشورہ دیا تھا۔

"پیار سے خاک سمجھتی ہے وہ۔۔۔اسے پتا چل گیا نا کہ اس کے باپ نے سلیم کے ساتھ بے تکلف ہونے سے منع کیا ہے تو یقین کرو۔۔۔تین وقت کھانا بھی اس کی دوکان پر بیٹھ کر کھانا شروع کر دے گی" امی بیزار کن لہجے میں بولی تھیں۔زری نے کوئی جواب نہیں دیا۔وہ ہنکارا بھر کر سیل فون اور برتن اٹھا کر باہر نکل آئی تھی

☆ ☆ ☆

سالگرہ والا دن ایک یادگار دن تھا۔۔شاید کبھی نا بھولنے والا

وہ ایمن کی سالگرہ تھی اور رراپنزل اس کی سالگرہ والے دن ہر چیز پر حاوی تھی

ہال کی پوری دیوار پر وال اسٹیکر چسپاں تھا جس میں بھوری بھوری اینٹوں والا وہ قلعہ خوب نمایاں ہو رہا تھا۔پوری دیوار کے ساتھ اتنی بڑی تصویر لگانے سے پورا ہال ہی کچھ مختلف مگر خوبصورت لگنے لگا تھا۔اسٹیکر بنواتے وقت تصویر کے رنگوں کو بہت شوخ کر کے پرنٹ کروایا گیا تھا جو دیکھنے میں بہت بھلے لگ رہے تھے۔قلعے کی کھڑکی بھی خوب بڑی کر کے بنائی گئی تھی اور اس میں موجود لڑکی کے فراک اور اس

کے لمبے بالوں کا رنگ بہت گہرا کیا ہوا تھا۔اس کے بال بالکل زمین تک آرہے تھے اور اپہلی نظر میں صرف بال ہی تھے جو ساری دیوار پر بکھرے نظر آتے تھے۔اس کے چہرے پر ایمن کے چہرے کی بڑی سی تصویر بالخصوص فکس کر کے لگائی گئی تھی۔دیوار پوری طرح سج گئی تھی اور اس کے علاوہ بھی پورے ہال میں یہی تھیم نمایاں تھی۔ڈسپازیبل کپس پلیٹس کیپس اور گڈی بیکس پر بھی یہی کردار نمایاں تھا۔ایمن کا فراک خوب گھیر دار اور لمبا تھا جو اس کے پاؤں تک آرہا تھا۔اس کے اپنے بال بھی لمبے تھے لیکن راپنزل کا گیٹ اپ دینے کے لئے اس کو مصنوعی بالوں کی چٹیا بھی لگائی ہوئی تھی۔شہرین نے اسے باقاعدہ پارلر سے تیار کروایا تھا۔اس چار سالہ بچی نے اتنی گیدرنگ پہلی مرتبہ دیکھی تھی پھر اس کا لباس اور بال خوب بھاری بنا دئے گئے تھے جس کی وجہ سے وہ گھبرائی گھبرائی سی بیٹھی تھی۔شہرین نے خود نمائی کی حد کر دی تھی۔اس نے ملازمین کی بات کو ذہن پر اتنا سوار کر لیا تھا کہ ایک سالگرہ کی تقریب کرنے کے لئے ہی شادی کے ولیمے جتنا خرچ کر لیا تھا۔سمیع کے کولیگز اپنی جان پہچان کے لوگ اور پڑوسیوں کے علاوہ تقریب کے مہمانِ خصوصی اس کے میکے کے لوگ تھے جنہیں اس نے بہت تاکید اور اصرار کر کے بلوایا تھا۔سمیع کو اس کی خوشی اسقدر عزیز تھی کہ اس نے نا چاہتے ہوئے بھی اسے ایسا کرنے سے روکا نہیں تھا لیکن اس نے اپنے گھر والوں کو انوائٹ نہیں کیا تھا۔اسے پتا تھا کہ فیصل آباد سے اس کے گھر والے کبھی نہیں آئیں گے۔اسے خدشہ تھا کہ شہرین کی امی اور بہنیں بھی نہیں آئیں گی اور شہرین کو ہونے والے دکھ کا سوچ کر وہ بے چین بھی تھا لیکن توقع کے بالکل برعکس اس کی امی دو بہنیں اور بھابی اپنے بچوں کے ساتھ پارٹی میں آ گئی تھیں۔جب یہ لوگ آئیں تو پارٹی اپنے عروج پر تھی۔تمام ہی مہمان آچکے تھے۔سمیع اِن لوگوں کو پسند نہیں کرتا تھا اور شادی کے ابتدائی مہینوں کے بعد سے اس کی ان سے بات چیت بالکل بند تھی لیکن پھر بھی ان کو دیکھ کر اسے اچھا لگا تھا۔کیک ان کی آمد کے بعد ہی کاٹا گیا تھا پھر جب سب اپنی اپنی پلیٹ لے کر ادھر ادھر بکھر گئے تو شہرین ایمن کو بطورِ خاص اپنی امی اور بہنوں کے پاس لے آئی تھی

"یہ ایمن تو بالکل تمہارے جیسی ہے شہرین" اس کی بھابی نے ایمن کو دیکھ کر کہا۔وہ سب ایمن کو پہلی بار مل رہے تھے اور شہرین کی خوشی دیدنی تھی۔اس نے ایمن کا ہاتھ پکڑ کر اسے بھابی کے سامنے کیا تھا۔

"ہاں جی۔۔۔سب یہی کہتے ہیں" وہ خوشی سے بھرپور لہجے میں بولی تھی۔یہ بھابی اس کی خوبصورتی کو ہمیشہ سراہتی آئی تھیں۔شہرین کو ان کی بات سن کر بہت فخر محسوس ہوا تھا

"سب یہی کہتے رہیں گے۔۔۔یہ بالکل تمہارے جیسی ہے اور اس کی عادتیں حرکتیں بھی تمہارے جیسی ہی ہوں گی" اس کی بڑی بہن نے طنزیہ انداز میں کہا تھا۔شہرین نے طنز بھانپ لینے کے باوجود اپنی مسکراہٹ کو بحال رکھا تھا

"بیٹیاں ماؤں جیسی ہی تو ہوتی ہیں باجی" وہ سر ہلا کر بولی تھی۔اس کی امی نے ہنکارا بھرا

"کچھ بیٹیاں رنگ روپ تو ماؤں سے لے لیتی ہیں لیکن عادات میں ماؤں پر نہیں پڑتیں۔۔۔تم جتنی خود سر اور ضدی تھیں اتنی تو میں یا میری کوئی اور بیٹی نہیں ہے"۔شہرین نے امی کی بات پر ان کی جانب دیکھا۔اسے اچھا نہیں لگا تھا۔وہ سمیع اور اس کی شادی والی بات

اور اسی ضمن میں کی گئی ضد کا حوالہ دے رہی تھیں اور وہ جب بھی کبھی اس سے ملتی تھیں یہ حوالہ دینا بھولتی نہیں تھیں۔اس نے مصنوعی انداز میں مسکرانے کے لئے ہونٹ پھیلاتے ہوئے ادھر اُدھر دیکھنے کے ساتھ دعا بھی کی تھی کہ سمیع کہیں قریب نا ہو لیکن وہ پاس ہی اپنے کولیگ اور ان کی مسز سے باتیں کر رہا تھا۔شہرین کو اس کے چہرے کے بدلتے رنگ صاف نظر آئے تھے۔

”اللہ نا کرے ایسی خودسر کسی کی بیٹی ہو۔۔۔۔۔یہ بھی اللہ کی طرف سے بڑی آزمائش ہوتی ہے پھپھو۔۔۔“اس کی بھابھی نے ناک چڑھا کر کانوں کو ہاتھ لگائے۔شہرین کا چہرہ بالکل سپاٹ ہوگیا تھا۔اپنی اولاد کی خوشی میں اس نے کسی کو بھی کوسنے بددعائیں دینے کے لئے تو نہیں بلایا تھا

”آپ صحیح کہہ رہی ہیں بھابھی لیکن شہرین کی بیٹی تو شہرین سے بھی دو ہاتھ آگے ہوگی۔۔۔ابھی سے تربیت ایسی کر رہی ہے شہرین۔۔۔آپ نے دیکھا نہیں اس نے سالگرہ کی تھیم کیسی چنی ہے۔۔۔راپنزل۔۔۔“اس کی بہن نے ناک چڑھا کر کہا تھا

”یہ تصویر دیکھیں نا ذرا۔۔۔کمرے کی چاردیواری میں جب کوئی رستہ نہیں نظر آیا تو لڑکی نے اپنی زلفوں سے ہی لڑکا پھنسا لیا۔۔۔آنکھ مٹکا کر کے جی نا بھرا تو خوب طریقہ ڈھونڈا کہ اپنی زلفوں سے باندھ کر یار کو کمرے میں بلوالیا۔۔۔واہ واہ۔۔۔“یہ اس کی بھابھی کے الفاظ تھے جو سیسہ بن کر شہرین کے کانوں میں اترے تھے۔اس بھابھی کے بھائی سے شہرین کی بچپن میں منگنی ہوئی تھی۔بہت سی نگاہیں ان کی بلند آواز کے باعث ان کی جانب مبذول ہو چکی تھیں۔۔راپنزل کی تشریح پر وہی نگاہیں دیوار کی جانب گئی تھیں جس پر سالگرہ کی تھیم کا بڑا سا اسٹیکر چسپاں تھا۔سمیع کی برداشت اتنی ہی تھی۔وہ سُرخ چہرہ لئے آگے آیا تھا

”چُپ کریں آپ لوگ۔۔۔آپ کو ہماری بے عزتی کرنے کے لئے انوائٹ نہیں کیا گیا۔۔“شہرین کی امی نے اس کی بات کاٹ دی

”تم تو چپ ہی رہو چودھری سمیع صاحب۔۔۔تم نیچ ذاتوں کو کیا پتا کہ بے عزتی کیا ہوتی ہے۔۔۔جن کی اپنی کوئی عزت ہی نا ہو انہیں اس لفظ کے مطلب بھی کیا پتا ہوں گے۔۔۔تم نے پٹھانوں میں جنم لیا ہوتا تو پتا چلتا کہ عزت کسے کہتے ہیں۔۔۔کسی کی بیٹی پر ڈورے ڈالنے والے ہمیں سکھائیں گے عزت کیا ہوتی ہے۔۔۔تم تو دیکھنا تمہارے ساتھ اللہ کیا کرے گا۔۔۔ہر سانس کے ساتھ بددعا نکلتی ہے میرے دل سے تمہارے لئے۔۔۔یہ چار سال کی ہوئی نا تمہاری اولاد ابھی۔۔۔چند سال اور گزرنے دو پھر دیکھنا کیسے تمہارے شملے میں تارے ٹانکے گی۔۔۔سارے زمانے میں تمہاری پگڑی نا اچھالی اس نے تو میرا نام بدل دینا۔۔۔انشاءاللہ۔۔میری بددعا ہے تجھے شہرین۔۔۔جیسے میرا دل توڑا تو نے۔۔اپنے باپ کو رسوا کروایا نا۔۔تیری بیٹی بھی یہی کرے گی تیرے ساتھ۔۔بالکل یہی۔۔۔۔۔“وہ چلا رہی تھیں۔شہرین نے ڈبڈبائی آنکھوں سے ان سب کی جانب دیکھا پھر وہ جھول کر پاس پڑے کاؤچ پر گرنے والے انداز میں بیٹھ گئی تھی۔اس کا سر گھوم رہا تھا اور اس کے کانوں میں سائیں سائیں کی آوازیں آنے لگی تھیں۔

☆ ☆ ☆

"تم مجھ سے شادی نہیں کرو گے" حبیبہ نے اپنی ڈرنک والا گلاس ہاتھ میں لے کر اس کی جانب دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا

"""یہ کیسا سوال ہے؟" کاشف مسکرایا تھا۔ان کے تعلقات کو کافی مہینے گزر چکے تھے اور اس دوران حبیبہ نے پہلے کبھی یہ سوال نہیں کیا تھا۔وہ ایک دل پذیر میٹھے جھرنے کی طرح اس کی زندگی میں نرمی سے بہتی چلی جا رہی تھی یعنی کاشف کا جب دل چاہتا تھا اس میٹھے جھرنے کے پانی سے لطف اندوز ہو لیتا تھا اور جب دل چاہتا تھا اس سے کنی کترا کر اپنے معمول کی زندگی گزارنے لگتا تھا۔اتنے مہینوں میں وہ اتنا تجربہ کار تو ضرور ہو چکا تھا کہ یہ سیکھ لیتا کہ ذہنی سکون اور عیاشی کو کیسے الگ الگ خانوں میں رکھنا ہے۔

اب صوفیہ بے خبر رہنے لگی تھی تو خوش رہنے لگی تھی جس سے گھر کا ماحول بھی پر سکون ہو گیا تھا اور ظاہر ہے اس کا کاشف پر مثبت پڑا تھا گھر بار دونوں طرف بہت سکون ہو گیا تھا۔راوی چین ہی چین لکھ رہا تھا لیکن اس ساری صورتحال میں جو سب سے زیادہ ناخوش تھا وہ حبیبہ تھی۔

اسے چند مہینوں میں ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ یہ اس کے لئے نقصان کے سودے کے سوا کچھ نہیں ہے۔وہ کاشف کی ظاہری شخصیت کی چمک دمک سے متاثر ہو کر اس کی زندگی میں شامل تو ہو گئی تھی لیکن اس کی اپنی کوئی حیثیت نہیں رہی تھی۔مجید کی زندگی میں بھی وہ آزادانہ روش والی عورت تھی۔اب سے نہیں بہت عرصے سے وہ ایک سوشل بٹر فلائی بنے رہنے میں خوش تھی۔اسے وجیہہ مرد بھاتے تھے،ان کی معیت میں وہ بہت خوش رہتی تھی۔اسے اچھا لگتا تھا جب لوگ اس کے لباس شخصیت اس کے حسن کو سراہتے تھے کمپلیمینٹ پاس کرتے تھے لیکن وہ ایک خوشحال عورت تھی اور ایک مرد کی منکوحہ تھی۔کسی کی مجال نہیں تھی کہ اس کے سامنے کوئی اس کے لئے کوئی غلط الفاظ استعمال کرے۔اس کی غیر موجودگی میں کوئی کچھ بھی کہتا لیکن اس کے سامنے سب اسے سراہتے تھے،اس کی عزت کرتے تھے۔

کاشف کی زندگی میں شامل ہو کر وہ اپنی مرضی کے برعکس زندگی گزار رہی تھی۔اس کی سوشل لائف ختم ہو کر رہ گئی تھی کیونکہ ان کے سرکل میں سب جان چکے تھے کہ اس کا اور کاشف کا مخفی افیئر چل رہا ہے۔وہ خود کو کاشف کی "دوست" بنائے رکھنے میں تو خوش تھی لیکن یہ اسے منظور نہیں تھا کہ لوگ اسے بی گریڈ عورت یا طوائف کہتے اور وہ بھی اس عورت کے مقابلے میں جو شکل عقل میں اس سے بے حد کمتر تھی۔اسے صوفیہ سے سخت جلن محسوس ہوتی تھی۔ ہر گزرتے دن کے ساتھ وہ اندر ہی اندر کڑھ رہی تھی اور چونکہ وہ خود کو عام عورتوں سے مختلف قرار دیتی تھی اس لئے اپنے اندر کے حسد جلن اور ذہنی کشمکش کو ظاہر بھی نہیں کرنا چاہتی تھی لیکن ایک روز وہ یہ بات کر ہی بیٹھی تھی

"یہ سوال لگ رہا ہے تمہیں؟" اپنے لہجے میں سادگی شامل کر کے وہ مسکراتے ہوئے پوچھ رہی تھی

وہ ہلکے نیلے رنگ کی سلیولیس قمیض کے ساتھ سفید چوڑی دار پاجامہ پہنے ہوئے ہمیشہ کی طرح بے حد خوبصورت لگ رہی تھی۔

"اور کیا ہے یہ؟" کاشف نے صوفے پر ذرا سا ترچھا ہو کر اپنا سارا رخ اس کی جانب مبذول کیا تھا

"یہ میری رائے ہے۔۔۔مجھے اندازہ ہو گیا ہے کہ تم شادی نہیں کرو گے مجھ سے" وہ ایسے بات کر رہی تھی جیسے اپنے بارے میں نہیں بلکہ کسی اور کے بارے میں بات کر رہی ہو۔کاشف نے فلک شگاف قہقہہ لگایا۔

"شادی بہت بڑی ذمہ داری ہے بھئی اور میں تو پہلے ہی ایسی ایک ذمہ داری کو طوق گلے میں ڈالے ادھ موا ہوا پڑا

ہوں ۔۔میں مزید یہ بوجھ کیسے برداشت کرسکتا ہوں ۔۔۔رحم سرکار رحم ۔۔بندہ عاجز پر اتنا ظلم نا کریں" وہ اسی کے انداز میں لیکن ہنستے ہوئے بولا۔حبیبہ ہنسی تو نہیں لیکن اس کی مسکراہٹ کافی دلنشین تھی

"یہ بوجھ، ذمہ داریاں، مسائل، مجبوریاں خوبصورت عورتوں کی ڈکشنریوں میں نہیں ہوتے ۔۔۔یہ تو صوفیہ کاشف جیسی عام عورتوں کے دکھڑے ہیں ۔۔۔میں بوجھ ڈالنے نہیں بوجھ بانٹنے پر یقین رکھتی ہوں"

"اچھا کرتی ہو۔۔۔میں بھی یہی سوچتا ہوں"

"ہماری سوچ کافی ملتی جلتی ہے" حبیبہ مسکرائی تھی

"صرف سوچ ہی نہیں ۔۔ہمارے دل بھی ملتے ہیں ۔۔۔تب ہی تو سب کچھ بھول بھال کر یہاں تمہارے پاس بیٹھا رہتا ہوں ۔۔۔تمہارے ساتھ جتنا وقت گزرتا ہے ۔۔وہ میری زندگی کا بہترین وقت ہوتا ہے" کاشف نے اپنے لہجے میں حتیٰ المقدور سچائی سمو کر اس برے رویے کی تلافی کرنے کی کوشش کی تھی جو شادی جیسے اہم موضوع پر انکار کر کے اس نے حبیبہ کے ساتھ برتا تھا

"مجید بھی یہی کہا کرتا تھا۔۔" حبیبہ نے نجانے کتنے دن بعد مرحوم شوہر کو یاد کیا تھا۔کاشف نے پھر اس کی بات کاٹ دی

"کیا بات ہے ۔۔۔آج تو پرانی فلمی ہیروئنوں کی طرح بہت جذباتی ہو رہی ہو ۔۔۔مرحوم شوہر کا ذکر کر رہی ہو ۔۔۔کہیں مجید کو خواب میں تو نہیں دیکھ لیا تھا رات" وہ مذاق اڑا رہا تھا

"اتنے ڈراؤنے خواب نہیں دیکھتی میں" وہ ناک چڑھا کر بولی۔کاشف نے پھر بلند و بانگ قہقہہ لگایا تھا

"اچھا کرتی ہو" وہ اپنی ڈرنک والا گلاس اس کے گلاس سے چھو کر بولا

"میں نے ہمیشہ منفرد اور اونچے خواب دیکھے ہیں ۔۔۔اور ان خوابوں کو پورا کرنے کے لئے محنت کی عادت بھی ہے مجھے" وہ پھر اسی نزاکت بھرے لہجے میں بولی جو اس کا وطیرہ تھا۔کاشف کی کولڈ ڈرنک ختم ہو چلی تھی ۔

"کیا بات ہے ۔۔آج تو اپنی ہی تعریفیں کئے چلی جا رہی ہو" وہ لہجے میں مزاح کا عنصر پیدا کر کے بولا تھا۔حقیقت یہ تھی کہ وہ اس بیکار کی گفتگو سے بوریت کا شکار ہونے لگا تھا

"تم تو میری تعریف کرو گے نہیں ۔۔میں نے سوچا میں ہی کر لوں" اب کی بار حبیبہ چاہتے ہوئے بھی اپنے لہجے کی شکستگی چھپا نہیں پائی تھی ۔کاشف نے اس کا ہاتھ تھام لیا پھر نرمی سے اپنی انگلیاں اس کی ہتھیلی پر مسلتا ہوا بولا

"بہت قیمتی ہو تم میرے لئے ۔۔۔تم نے کبھی وہ کلی دیکھی ہے جو کوٹ کے اوپر سجائی جاتی ہے ۔۔۔جس سے پورا کوٹ سج جاتا ہے ۔۔وہ کلی ہو تم میرے لئے ۔۔۔یہاں پر سجا کے رکھا ہوا ہے تمہیں ۔۔یہاں ۔۔۔اپنے دل میں" اس نے اپنا دوسرا ہاتھ سینے پر رکھا تھا ۔حبیبہ کے چہرے پر مسکراہٹ بڑھی ۔

"جب اتنا ہی قیمتی سمجھتے ہو مجھے تو پھر اپنانے سے ڈرتے کیوں ہو" وہ سوال پر سوال کر رہی تھی ۔کاشف نے اس کا ہاتھ ابھی بھی نہیں چھوڑا تھا

"اپنانا کسے کہتی ہو تم۔۔۔تمہیں اپنا ہی تو رکھا ہے۔۔۔گھر میں بیوی بچی کو چھوڑ کر تمہارے پاس بیٹھا رہتا ہوں۔۔اور کیا کروں بتاؤ" وہ مزید محبت سے اس کے ہاتھ کو سہلانے لگا تھا

"تم شادی نہیں کرو گے مجھ سے" اس نے وہی بات دوہرائی جو وہ دوہرانا چاہتی تھی

"اب یہ کیا۔۔سوال یا رائے یا پھر تمہارا اندازہ۔۔۔؟" کاشف کے چہرے پر سنجیدگی ابھری تھی۔حبیبہ نے اس کا چہرہ دیکھا اور پھر دیکھتی رہی۔ان دونوں کے دل میں کیا چل رہا تھا وہ دونوں ہی اس بات سے ناواقف تھے۔

"میں اگر یہ کہوں کہ یہ میرا مطالبہ ہے۔۔تو۔۔۔؟" حبیبہ اب اس کی آنکھوں میں جھانک رہی تھی۔کاشف نے قہقہہ لگایا۔اتنا اونچا کہ ہر دوسری آواز اس قہقہے کی آواز میں دب کر رہ گئی لیکن یہ ایک بیکار، کسی بھی جوش یا حقیقی خوشی سے مبّرا قہقہہ تھا کیونکہ جعلی ہمیشہ خالی ہوتا ہے۔

"تو میں یہ کہوں گا کہ جی بھر کر کرو۔۔۔یہ تمہارا حق ہے۔۔آخر حسن والے مطالبے نہیں کریں گے تو کون کرے گا" وہ بات کرتا ہوا اس کے مزید قریب ہوا۔حبیبہ کھلکھلا کر ہنسی تھی۔کاشف کو اللہ نے صرف شکل سے ہی نہیں نواز ا تھا۔وہ گفتگو کے فن سے بھی ماہر تھا۔اسے بات کو اپنی مرضی کی جانب موڑنا بخوبی آتا تھا۔

"تم میری زندگی کی سب سے قیمتی متاع ہو۔۔تم مطالبے نا کیا کرو۔۔حکم کیا کرو" وہ لہجے میں شہد جیسی مٹھاس سمو کر بولا تھا۔حبیبہ کو بس اسی انداز نے ہی ٹریپ کر رکھا تھا۔یہ بات فی الوقت دب گئی لیکن چند دن بعد پھر حبیبہ نے یہ موضوع چھیڑ دیا۔کاشف اکتا کر اس روز اپنے گھر جلدی واپس آگیا۔حبیبہ اور اس کے درمیان بحث معمول بنتی جاتی تھی۔کاشف کے پاس تو اپنے گھر بیوی بچی کا آسرا تھا۔وہ وقت کو گزار سکتا تھا لیکن حبیبہ کے پاس ایسی کوئی سپورٹ نہیں تھی۔اس سے وقت کاٹے نہیں کٹتا تھا۔اسے تو فیصلہ کرنا ہی تھا اور اس نے کر لیا۔



"سلیم کے بچے کتنے وہ ہو نا تم" وہ کیمپس سے واپس آئی تو عادت اور روٹین کے مطابق پہلے اس کی دوکان پر آئی تھی اور قریب آتے ہی چلائی تھی۔سلیم نے انجان پن کا مظاہرہ کرتے ہوئے گردن اچکائی پھر منہ بنا کر بولا

کتنے وہ سے کیا مراد ہے۔۔۔دو در جن ہوں میں۔۔۔خوش؟" وہ استفہامیہ انداز میں پوچھ رہا تھا

"دو در جن۔۔؟" وہ اسی انداز میں چلائی تھی

"صحت دیکھی ہے اپنی مسٹر دو در جن۔۔۔جتنا تمہارا وزن ہے نا امریکہ اور یورپ میں لوگ اتنے وزن کی بال سے رگبی کھیل لیتے ہیں۔۔تمہاری یہ بیساکھی نا ہو تو نا ہو تو شمال سے آنے والی ہوائیں تمہیں اڑا کر جنوب میں پھینک آئیں۔۔۔" وہ اسی طرح ناک چڑھا چڑھا کر بولا تھا

"اور تم خود تو جیسے شاہدہ منی ہو نا۔جتنا تمہارا وزن ہے نا اس سے زیادہ وزن تو ٹنڈولکر کے بلے کا ہو گا" وہ بھی اسی کے انداز میں بولا تھا کیونکہ وہ بھی دُبلی پتلی ہی تھی

"اچھا اچھا ٹھیک ہے۔۔اب فلموں اور کرکٹ کی باتیں کر کے یہ مت بتاؤ مجھے کہ تمہارا جنرل نالج بہت اچھا ہے۔۔۔میں یہ بات تب تک نہیں مان سکتی جب تک مجھے اپنے کام کا پتا نا چل جائے" وہ لاجواب ہو کر اپنی ہنسی چھپاتے ہوئے بولی تھی۔

"کون سا کام؟"سلیم نے سوال کیا تھا۔نینا نے آنکھیں پھیلائیں

"تم میرا کام کیسے بھول سکتے ہو۔۔۔اسی لئے کہا تھا کہ کتنے وہ ہو تم" وہ دوبارہ چلا کر بولی

"بی بی نینا صاحبہ آپ کوئی ایک کام کہتی ہیں مجھ سے۔۔۔دن میں ستر بار کام پڑتے ہیں آپ کو مجھ ناچیز سے۔۔۔"اس نے وہیل چئیر کو گھسیٹ کر آگے کیا تھا۔نینا نے آنکھیں پھیلائیں

"احسان جتانے کی بجائے اللہ کا ہزار ہا شکر ادا کیا کرو کہ میں تم سے کام کروا کر تمہیں عزت بخش دیتی ہوں۔۔۔خوش قسمتی ہے یہ تمہاری کہ تم میرے کام آرہے ہو ورنہ تمہاری یہ ننھی سی جان اس سڑی ہوئی دوکان میں سڑ سڑ کر سیاہ ہو جاتی۔۔۔" وہ ہاتھ کاؤنٹر پر مار کر بولی۔

"اوہ مجھے ایک بات بتاؤ۔۔۔تمہیں میری دوکان سے کیا مسئلہ ہے۔۔۔میری دشمنی میں اس بیچاری کو کیوں گھسیٹ لیتی ہو۔۔جانتی ہو نا کتنی محبت ہے مجھے اس سے۔۔" وہ مصنوعی انداز میں چڑ کر پوچھ رہا تھا۔نینا نے کاؤنٹر پر پڑے ٹافیوں وغیرہ کے ڈبوں میں سے اپنی پسند کی ببل گم نکالی تھی

"خدارا اب مجھے اپنی اور اپنی اس دوکان کی عشقیہ داستان نا سنانا۔۔۔میں رونا نہیں چاہتی" وہ ریپر اتار کر ببل منہ میں رکھ رہی تھی۔سلیم کو اس کی بات پر ہنسی آئی

"اچھا تو تم بتا دو۔۔کیا سننا چاہتی ہو تم؟" وہ بالآخر مدعے پر آگیا تھا۔

"اوہ میرے خالہ زاد بھائی۔۔میرے پرچون کی دوکان والے کزن۔۔میری خالہ کے اکلوتے بیساکھی والے بیٹے تمہیں کل ایک پرچی بھیجی تھی جس پر راپنزل لکھ کر بھیجا تھا۔۔۔آیا کچھ یاد۔۔۔وہی پرچی جس پر تم نے پھول بوٹے بنا کر واپس کر دی تھی۔۔۔اور پھر میں نے۔۔۔۔" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے کر بول رہی تھی کہ سلیم نے ہاتھ اٹھا کر اسے چپ کروایا پھر پوچھا

"بس بس۔۔۔آگیا یاد۔۔۔راپنزل کا پوچھا تھا نا تم نے۔۔؟"

"ہاں جی۔۔۔رانیہ کا مسئلہ بتایا تو تھا" نینا اب کاؤنٹر والے چبوترے سے اتری تھی

"رانیہ کو چھوڑو۔۔راپنزل کی بات کرو۔۔کتنا اچھا اسکیچ بنا کر بھیجا تھا میں نے تمہیں" وہ اسے اس کی پوچھی گئی بات بتانے کی بجائے اپنی تعریف اپنے منہ سے کرتے ہوئے اترایا تھا

"میں نے بھی تو جواباً کتنا اچھا اسکیچ بنایا تھا۔۔اس کی تعریف بھی تو کرو" وہ اس کی نقل اتارتے ہوئے بولی۔

"تم نے تو جواب ہی نہیں دیا۔۔اسکیچ تو دور کی بات ہے"سلیم نے جتایا۔نینا نے مصنوعی قہقہہ لگایا

"ہاہا۔۔اب تو یہی کہو گے تم۔۔اتنا مزے کا جواب جو دیا تھا میں نے" وہ چڑا رہی تھی۔

"کون سا جواب۔۔۔حمزہ تو واپس ہی نہیں آیا وہ پرچی لے کر" سلیم کو یقین تھا کہ وہ جھوٹ بول رہی ہے جبکہ اس نے ناک پھلائی

"کیا حمزہ کا بچہ واپس نہیں آیا تھا۔۔۔اس کی تو آج میرے ہاتھوں وہ شامت آئیگی کہ یاد رکھے گا۔۔۔شام کو خبر لیتی ہوں اسکی" نینا نے بلاوجہ مڑ کر اس سمت میں دیکھا جس طرف حمزہ کا گھر تھا۔سلیم ایک ثانیے کے لئے کچھ نہیں بولا پھر اس نے وہیل چیئر کو بالکل کاؤنٹر کے قریب کیا تھا۔

"اچھی بات ہے وہ نہیں آیا۔۔۔مناسب بھی نہیں لگتا تھا کہ وہ خط یہاں سے وہاں اور وہاں سے لے کر جاتا۔۔۔کوئی دیکھ لیتا تو نا جانے کیا سمجھتا" اس نے بہت ہی دھیمے لہجے میں کہا تھا۔

"ارے اس میں نامناسب کیا ہے۔۔۔وہ کوئی عشقیہ خطوط نہیں تھے۔۔۔ایک عام سی پرچی تھی جس پر صرف ایک لفظ" راپنزل "لکھا ہوا تھا" وہ بہت ہی بُرا مان کر بولی تھی۔سلیم نے سر ہلایا۔یہ اس کی عادت تھی۔وہ بات سمجھے بناء غصہ کر جاتی تھی

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو یار۔۔لیکن لوگ اپنے حساب سے جج کرتے ہیں،اپنے ذہن سے سوچتے ہیں۔۔۔مجھے نامناسب لگا اس لئے میں نے کہہ دیا۔۔۔مجھے اسکیچ بنا کر بھجوا دینے کے بعد احساس ہوا کہ یہ نہیں کرنا چاہیئے تھا مجھے" وہ اسے نرمی سے سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا

"اوہو خیر ہے۔۔۔سارا محلہ مجھے جانتا ہے۔۔۔اور خیر سے تمہیں بھی سب جانتے ہیں۔۔۔انہیں پتا ہے کم از کم نینا سلیم کو لو لیٹر نہیں لکھ سکتی" وہ ناک سے مکھی اڑا رہی تھی

"اوہو نینا۔۔کیسے کیسے الفاظ استعمال کرتی ہو۔۔لو لیٹر،عشقیہ خطوط۔۔۔اچھا نہیں لگتا۔۔میں تمہیں کیا سمجھا رہا ہوں اور تم۔۔۔" وہ پھر اسے ٹوکتے ہوئے بات ادھوری چھوڑ گیا تھا۔

"اچھا ٹھیک ہے۔۔۔شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ اب گھر کی سمت ہوئی تھی

"اب غصہ کر گئی ہو نا۔۔۔ویسے تمہارا مزاج بالکل خالو جیسا ہے۔۔گھڑی میں تولہ۔۔گھڑی میں ماشہ" وہ وہیں بیٹھے بیٹھے بولا تھا۔

"اتفاق سے میں تمہارے خالو کی بیٹی ہوں نا تو مزاج انہی سے ملنا تھا۔۔۔اب ڈاکٹر عامر لیاقت سے تو ملنے سے رہا" وہ بناء مڑے،بناء اس کی جانب دیکھے بولی تھی اور پھر اپنے گھر کی جانب بڑھ گئی تھی اور اسی لمحے اسے یاد آیا تھا کہ ابا بھی تو اسی وقت گھر آئے تھے جب اس نے وہ کاغذ کی پرچی حمزہ کے ہاتھ واپس بھجوائی تھی۔سیڑھیوں تک پہنچنے میں وہ دل ہی دل میں اس بات پر متصدق ہو چکی تھی کہ ابا کا موڈ اسی لئے خراب ہوا تھا کہ انہوں نے وہ پرچی دیکھ لی تھی۔سلیم کو جو بات نامناسب لگ رہی تھی۔ابا کے لئے تو وہ بات بہت ہی زیادہ بری تھی۔ہونٹ چباتے ہوئے وہ چند لمحے ایسے ہی دروازے پر کھڑی رہی تھی پھر عجیب سی مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر پھیل گئی تھی

"مزے کی بات ہے۔۔۔انجوائے کریں ابا۔۔۔میں بھی یہی کر رہی ہوں" پہلی سیڑھی پر قدم رکھتے ہوئے اسے نے خود کلامی کی تھی۔

☆ ☆ ☆

"مجھے مجید کی سب انویسٹمینٹ واپس چاہیئے" حبیبہ نے بالا آخر اسے اپنے فیصلے سے آگاہ کر دیا تھا۔کاشف نے حیران نا ہونے کی بھرپور اداکاری کی اور اتنے ہی بھرپور طریقے سے ناکام ہوگیا

"کیا مطلب ۔۔۔؟" وہ یہی سوال کر پایا تھا

"میں قطر میں سیٹلڈ ہونے کا پلان بنا رہی ہوں" حبیبہ نے ہمیشہ کی طرح سادہ مگر لگاوٹ بھرے انداز میں کہا تھا

"اچانک ۔۔مگر کیوں؟" وہ پوچھ رہا تھا۔وہ کافی دن کے بعد حبیبہ سے ملنے آیا تھا اور آتے ہی اسے یہ اطلاع ملی تھی۔اس کے ذہن میں فوراً جمع تفریق شروع ہوگئی تھی۔حبیبہ کے ارادے کے آفٹر میتھس اس نے سوچنے بھی شروع کر دئے تھے

"یہاں سے جی بھر گیا ہے ۔۔دل نہیں لگتا میرا اب یہاں" حبیبہ نے کہا تھا۔اس نے اس کے اتنے دن غیر حاظر رہنے کے متعلق کوئی استفسار بھی نہیں کیا تھا جس سے کاشف مزید تخمینے لگانے پر مجبور ہوا جا رہا تھا

"اور میں ۔۔۔میرا کیا ہوگا ۔۔۔میرے بارے میں سوچا ہے ۔۔۔میرا دل کیسے لگے گا تمہارے بغیر" وہ جھلا کر بولا تھا۔حبیبہ کی ایک بہن قطر میں ہوتی تھی اور اس کے شوہر کا شمار وہاں سیٹلڈ پاکستانی کمیونٹی کے رئیس بزنس مینوں میں ہوتا تھا۔سیٹھ مجید نے جو دبئی میں بزنس سیٹ کیا ہوا تھا اس میں بھی اسی بہنوئی نے ان کی مدد کی تھی۔وہ کافی اثر و رسوخ والا آدمی تھا۔

"تمہارے بارے میں سوچ کر ہی تو یہ فیصلہ کیا ہے ۔۔" حبیبہ نے اسی انداز میں کہا تھا۔

"میں چاہتی ہوں تم دبئی والا سارا بزنس خود سنبھالو ۔۔میں اس جھنجھٹ سے نکلنا چاہتی ہوں" کاشف کی سانس میں سانس آئی ۔۔دبئی میں سارا پیسہ مجید کا تھا اور اس کی موت کے بعد سے حبیبہ نے وہ سب کاشف کے حوالے کر رکھا تھا لیکن کوئی قانونی لکھت پڑھت کبھی نہیں ہوئی تھی۔

"تمہاری معاونت کے بغیر میں کچھ بھی نہیں کر پاؤں گا۔تم یہیں رہو گی بس ۔۔میرے پاس ۔۔میرے قریب" اس نے کہا تھا ۔حبیبہ نے نفی میں سر ہلایا

"میں صرف تین مہینے کیلئے ہی تو جا رہی ہوں ۔۔واپس آجاؤں گی" حبیبہ نے اسے تسلی دی تھی پھر اس کے بولنے کا انتظار کئے بغیر بولی

"وہاں جا کر دیکھتی ہوں کہ کونسا بزنس کیا جا سکتا ہے ۔۔۔میری بہن بیوٹی سیلون بنانا چاہتی ہے ۔۔۔وہ بتا رہی تھی کہ کافی اسکوپ ہے وہاں اس بزنس کا ۔۔۔اس لئے تم میری ساری رقم واپس کر دو" اس نے جتنا سادہ انداز میں ساری بات کی تھی، اتنی سادہ تھی نہیں

"ہاں ہاں ۔۔۔میں تمہیں پچاس ساٹھ ہزار دے سکتا ہوں۔" کاشف نے ٹانگ پر ٹانگ رکھی تھی جب بات اس طرح غیروں کی طرح ہی ہونی تھی تو اسے بھی بے تکلف ہو کر بیٹھنے کی ضرورت کیا تھی۔حبیبہ نے اسے گھورا

"پچاس ساٹھ ہزار میں تو دس دن بھی نہیں گزر سکیں گے قطر میں ۔۔۔مجھے سارا پیسہ چاہیئے ۔۔۔اپنا پیسہ" اس نے "اپنا" پر سارا زور لگاتے ہوئے کہا تھا

"اپنا پیسہ۔۔؟" کاشف نے دوہرایا پھر وہ استہزائیہ انداز میں ہنسا تھا

"کون سا پیسہ۔۔۔؟" اس نے استفہامیہ انداز میں جیبہ کا چہرہ دیکھا

"میں اس ایک کروڑ روپے کی بات کر رہی ہوں جو مجید نے تمہارے بزنس میں انویسٹ کیا تھا اور جس میں سے تم نے ایک ہزار بھی کبھی واپس نہیں کیا" جیبہ نے دوٹوک انداز میں کہا تھا۔کاشف کے چہرے کی طنزیہ مسکراہٹ گہری ہوئی

"سیٹھ مجید کی وفات کو تقریباً ایک سال ہونے کو آیا ہے۔۔۔اس دوران تمہارا گھر کیسے چل رہا ہے۔۔کبھی یہ سوچا ہے تم نے ۔۔۔تمہارے چار ملازمین کی تنخواہیں، تمہاری گاڑی کا پیٹرول۔۔آئے روز تمہاری عیاشیاں، مہنگے ہوٹلوں میں کھانا۔۔۔قیمتی کپڑوں اور زیورات کی شاپنگ۔۔۔ہمہ وقت تمہارا نوٹوں سے بھرا ہوا پرس۔۔۔یہ سب کیسے اور کون پورا کر رہا تھا۔۔۔اس وقت اپنا پیسہ کیوں یاد نہیں آیا تمہیں"

"کاشف تم گھما پھرا کر بات مت کرو۔۔۔جو کہنا ہے صاف صاف کہہ ڈالو" جیبہ نے بھی سرد مہر لہجہ اپنایا تھا

"صاف صاف بات یہ ہے جیبہ کہ پیسہ اس کا ہوتا ہے جو محنت کرتا ہے۔۔۔جو محنت نہیں کرتا پیسہ اس کے ہاتھ سے پھسلنے لگتا ہے۔۔۔مجید بھائی کی بہت عزت ہے میرے دل میں۔۔انہوں نے بہت ساتھ دیا ہے میرا۔۔۔اس بناء پر تمہاری بھی عزت کرتا ہوں میں ۔۔لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ میں اپنی محنت کی کمائی اندھوں کی طرح تمہارے ہاتھ میں دے دوں۔۔۔اس کاروبار کو اپنا خون پسینہ دیتا ہوں میں۔۔۔جان توڑ محنت کرتا ہوں۔۔اب یہ تو نہیں ہوسکتا کہ اس میں سے ایک کروڑ روپیہ نکال کر تمہارے ہاتھ پر رکھ دوں۔۔" وہ چُپ ہوا تھا

"تم قطر چلی جاؤ۔۔گھوم پھر آؤ۔۔میں تمہیں نہیں روکوں گا۔لیکن میں زیادہ سے زیادہ دو لاکھ دے دیتا ہوں تمہیں۔۔۔" وہ کندھے اچکا کر بولا تھا۔جیبہ نے ہونٹ بھینچ کر اسے دیکھا

"تمہیں کُچھ اندازہ ہے۔۔قطری دینار کتنے کا ہے۔۔۔دو لاکھ کے تھوڑے سے دینار بنیں گے۔۔میں وہاں شاورما کھانے نہیں جا رہی۔۔بزنس کرنے جا رہی ہوں۔۔۔دو لاکھ میں تمہیں دے دیتی ہوں۔۔تم میرا بیوٹی سیلون سیٹ کرآؤ وہاں" جیبہ کا انداز طنزیہ ہو گیا تھا

۔کاشف ہنسا

"تو پھر چُپ چاپ یہاں میرے پاس رہو۔۔میں ہر مہینے تمہیں پچاس ہزار دیتا رہوں گا۔۔۔اتنا کافی رہے گا تمہارے لئے" اس نے آفر دی تھی۔جیبہ کو اس وجیہہ چہرے والے مرد کے اندر چھپے مکروہ شیطان پر بے حد غصہ آیا

"کاشف۔۔۔میں کوئی بی گریڈ عورت نہیں ہوں۔۔جسے پچاس ہزار مہینے پر باندھ کر اپنی عیاشی کے لئے بٹھا کر رکھ لو گے تم۔۔۔اب تک تم مجھ پر جو بھی خرچ کرتے ہو وہ میرا حق تھا۔میرے مرحوم شوہر نے اپنی ساری جمع پونجی تمہارے بزنس میں انویسٹ کر رکھی تھی۔۔۔تم خیرات نہیں دیتے تھے مجھے" وہ انگلی اٹھا کر غرا کر بولی تھی

"یہ مجھے بتا رہی ہو تم؟" کاشف نے اسی کے انداز میں پوچھا تھا۔اس کے چہرے پر پھیلی طنزیہ مسکراہٹ جیبہ کو مزید غصہ دلا رہی تھی

"ہاں تمہیں بتا رہی ہوں۔۔۔تاکہ تمہیں یاد رہے کہ جیبہ تم پر جو کچھ لٹا رہی تھی وہ سب۔۔۔سب کا سب۔۔محبت کے نام پر تھا۔۔۔دولت

کے نام پر نہیں ۔۔۔تمہارے چند ہزار روپوں کی خاطر تم پر نہیں مرمٹی تھی حبیبہ۔۔۔تاکہ تمہیں یاد رہے کہ حبیبہ طوائف نہیں ہے۔۔۔سنا تم نے۔۔حبیبہ طوائف نہیں ہے" اس کے منہ سے الفاظ کے ساتھ دھواں نکلتا بھی محسوس ہو رہا تھا۔کاشف نے پھر ایک جعلی قہقہہ لگایا

"حبیبہ طوائف نہیں ہے۔۔۔واقعی۔۔؟" وہ اب اسکی آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔حبیبہ کا دل چاہا اس کا گلا دبا دے یا اس کی آنکھوں میں انگلیاں گھونپ کر اسے اندھا کر دے۔وہ چند ثانیے اس کا چہرہ دیکھتی رہی۔اس چہرے پر کیسے مرمٹی تھی وہ۔۔پھر اسے برداشت نا ہو سکا تھا۔اس نے ایک زوردار تھپڑ کاشف کے چہرے پر دے مارا تھا

پہلی خوبصورت دلفریب کہانی اپنے اختتام کو پہنچی تھی



"شہرین باجی کی امی تو بڑی ہی بدتمیز ہیں جی" رانی نے پانی کا گلاس اماں رضیہ کی جانب بڑھاتے ہوئے ناک چڑھا کر کہا تھا۔ماں رضیہ نے بے چینی اور بے بسی سے چور انداز میں اسے دیکھا۔ان کے اندر اتنی ہمت نہیں تھی کہ اسے ٹوک دیتیں۔انہوں نے ٹانگیں پھیلاتے ہوئے پانی کے ساتھ گولی نگلی تھی۔رانی ان کے بستر پر بیٹھ گئی تھی۔گھر کے ملازمین بھی آج تو الجھے الجھے سے نظر آتے تھے لیکن اماں رضیہ کا دل تو بہت ہی بوجھل تھا۔آج کی تقریب کے لئے گھر کی مالکن کا جوش و ولولہ ان سے چھپا ہوا نہیں تھا۔انہوں نے ایک ایک چیز پر شہرین کو پیسہ پانی کی طرح بہاتے دیکھا تھا اور پھر جس طرح وہ یہ سب کرتے ہوئے خوش اور مطمئن نظر آتی تھی یہ بھی ان سے ڈھکا چھپا نہیں تھا لیکن جو کچھ ہوا تھا اس کا تو کسی کو اندازہ بھی نہیں تھا۔شہرین کا اترا ہوا اُلجھا ہوا چہرہ ان کی نظروں کے سامنے سے ہی نہیں ہٹ رہا تھا۔وہ بہت دکھی تھیں اگر گھر کی عام ملازمہ ہوتیں تو شاید دو باتیں کر کے تقریب کے اس طرح خراب ہو جانے پر مرچ مصالحے لگا کر افسوس کرتیں اور سو جاتیں لیکن چونکہ وہ صرف ملازمہ نہیں تھیں۔وہ خود کو گھر کے مالکوں میں بھی شمار ہوتی تھیں۔انہوں نے سمیع کو بھی پالا تھا اور اب اس کی اولاد کو بہت محبت سے پال رہی تھیں۔شہرین سے بھی لگاؤ رکھتی تھیں۔اس بدقسمت جوڑے کی ایک ایک بات ان کے سامنے عیاں تھی۔وہ ماں نہیں تھیں لیکن ان کے دل میں اس گھر کے مالک کے لئے ماؤں جیسا ہی پیار تھا سو تکلیف بھی ان کی حد سے سوا تھی۔سب پھیلاوا سمیٹ کر اب وہ اپنے بستر پر آئی تھیں۔سر درد کی دوا لی تھی اور اب رانی سے پاؤں دبوا رہی تھیں

"یہ ایسی ہی بدزبان ہیں شروع سے۔۔ایک دو بار ہی ملی ہوں ان سے۔۔لیکن جب بھی ملی ہوں کبھی اچھی نہیں لگیں مجھے۔۔۔۔پتھر دل والی عورت ہے" اماں رضیہ نے سرہانے سے سر ٹکا کر بازو آنکھوں پر رکھا

"اماں۔۔صرف پتھر دل نہیں۔۔بہت بڑے والے پتھر دل والی عورت۔۔۔ایمن کے بارے میں کیسے کہہ رہی تھی اور سمیع بھائی کو تو ایسے گھور رہی تھی جیسے کچا کھا جائیگی" رانی کو اپنی رائے درمیان میں دینے کا بہت ہی شوق تھا

"چل تو چپ کر کے اپنا کام کر۔۔زیادہ مت بولا کر ہر بات میں" اماں رضیہ اکتا کر بولی تھیں۔ان کے دل میں بھی غبار جمع تھا لیکن کیا کرتیں رانی کے سامنے زیادہ بات بھی نہیں کر سکتی تھیں

"میرا دل تو اسی وقت بولنے کو چاہ رہا تھا۔۔جب وہ موٹی بھینس سمیع بھائی کو کوس رہی تھیں۔۔۔بھلا اپنے داماد کو بھی ایسے کہتا ہے کوئی۔۔توبہ توبہ" رانی ان کے پاؤں دباتی ہوئی سابقہ انداز میں بولی تھی

"کہہ تو رہی ہوں ایسی ہی ہیں وہ۔۔۔شہرین کے خاندان والوں نے کبھی اس شادی کو قبول ہی نہیں کیا۔سمیع کو کبھی وہ رتبہ ہی نہیں دیا جس کا وہ مستحق ہے۔۔۔بتاؤ ہیرے جیسا بچہ۔۔چراغ لے کر ڈھونڈنے سے بھی نا ملتا لیکن ان کو قدر ہی نہیں۔۔۔کیسے گالیاں دے رہی تھی بیچارے بچے کو" اماں رضیہ تاسف بھرے لہجے میں بولی تھیں

"سمیع بھائی تو بالکل فرشتہ صفت ہیں۔۔ایسے داماد ہمارے جیسے گھروں میں ہوں تو سائیں پاؤں دھو دھو کر پیئیں" رانی نے سارا زور ان کے پاؤں پر لگاتے ہوئے کہا تھا۔اماں رضیہ نے ناگواری سے اس کے انداز کو دیکھا

"چل۔۔۔رانی تو بھی مبالغہ آرائی کی حد ہی کر دیا کر۔۔جہالت کی پوٹلی۔۔مت بولا کر یہ محاوروں کی زبان۔۔۔سمجھتی نہیں ہے تجھ پر۔۔کون پیتا ہے کسی کے پاؤں دھو دھو کر۔۔۔" وہ جھنجھلائی تھیں

"سچ کہہ رہی ہوں اماں۔۔۔میری بہن کا خاوند ہے اتنا مارتا ہے میری بہن کو۔۔۔کپڑا لتا تو کیا لے کر دینا ہے۔۔دو وقت کھانے کو بھی ترسا ترسا کر دیتا ہے۔۔۔مگر جب بھی ہمارے گھر آتا ہے۔۔میری ماں کا بس نہیں چلتا کہ اس کے لئے اپنا دل ہی نکال کر رکھ دیں۔۔اس کے لئے بوتل پھل سب منگوائے گی۔۔آپ خود سوچیں اماں سمیع بھائی جیسا داماد ہو میری ماں کا تو پاؤں دھو دھو کر ہی پیئے گی نا" رانی نے اب کی بار اپنے الفاظ پر زیادہ اور ان کے پاؤں پر مناسب سا زور دیا

۔اماں رضیہ نے سر ہلایا

"داماد کی عزت تو کرنی ہی چاہیئے۔۔ہمارے گھروں میں بھی اسی طرح ہوتا ہے بھئی۔۔داماد کو گھر کے بیٹوں سے بڑھ کر پیار اور تکریم دی جاتی ہے۔۔۔لیکن سمیع کی تو قسمت ہی خراب ہے۔۔۔بہت بغض پال رکھا ہے شہرین کی ماں نے اپنے دل میں" اماں رضیہ نے ناک چڑھا کر کہا تھا

"لیکن اماں کیوں۔۔۔؟اتنی نفرت کیوں کرتے ہیں شہرین باجی کے گھر والے سمیع بھائی سے۔۔؟" وہ ان کے مزید قریب ہو کر ٹوہ لینے والے انداز میں پوچھ رہی تھی

"ارے دونوں طرف یہی صورتحال ہے۔۔۔سمیع کے گھر والے کون سا کم ہیں کسی سے۔۔انہوں نے بھی شہرین کو ہر جگہ بے عزت ہی کیا ہے۔۔۔سمیع کی ماں نے کبھی بیٹی کہہ کر نا دیا ہوگا بیچاری بچی کو۔۔نندیں بھی بھاوج کی رتی برابر عزت نا کرتی تھیں۔۔روز کا جھگڑا فساد تھا ۔۔اسی لئے تو سارا گھر چھوڑ چھاڑ یہاں آگیا بیوی کو لے کر۔۔"

"لیکن کیوں اماں۔۔۔ایسا کیوں۔۔۔" رانی کا تجسس عروج پر تھا۔اس نے ان کی بات کاٹ کر سوال کیا تھا۔ماں رضیہ بھی اپنی دھن میں سب بتا دینے پر تیار تھیں آج۔۔حالانکہ وہ پہلے بھی باتوں باتوں میں رانی کو بتا چکی تھیں لیکن اس کے سوال پر پھر سے بولنے لگیں

" دونوں گھر راضی نہیں تھے اس شادی پر۔۔۔ پہلے دن سے قبول نہیں کیا دونوں خاندانوں نے ایک دوسرے کو۔۔۔ اِدھر والے پٹھان تھے۔۔ اُدھر والے پنجابی۔۔۔ بس یہی رونا تھا۔۔۔ ورنہ تو دونوں مسلمان۔۔ فرقہ مسلک کی بھی کوئی لڑائی نہیں۔۔۔ مال مرتبے میں بھی ایک برابر تھے۔۔۔ بچے بھی ایک دوسرے کے جوڑ کے تھے۔۔۔ یہ ہیرا تھے تو بچی بھی کندن جیسی تھی۔۔۔ بچوں کی ضد پر مجبور ہو کر بیاہ تو کر دیا لیکن دوبارہ ایک دوسرے کی شکل دیکھنے کو تیار نہیں ہوئے۔۔۔ سمیع کے گھر والے شہرین کو کوسنے دینے سے باز نہیں آتے اور یہاں سمیع کو شہرین کے خاندان والوں کی الٹی سیدھی سننے کو ملتی رہتی ہیں۔۔۔ چار سال گزر گئے لیکن دلوں میں کشادگی نا پیدا ہو سکی دونوں طرف۔۔" اماں رضیہ نے تاسف سے گردن ہلائی۔۔ وہ تو ہر واقعے اور ہر رنجش کی وجوہات سے واقف تھیں۔ رانی نے بھی سر ہلایا

" اس کا مطلب ہے اماں آپ پڑھے لکھے مالدار لوگوں کے مسئلے مسائل بھی ہم جیسے ان پڑھ غریب کمینوں والے ہی ہوتے ہیں" وہ اپنی رائے دے رہی تھی۔ اماں رضیہ کو اس کی رائے بڑی ناگوار گزری

" ارے ہاں بہن ہاں۔۔۔ سچ کہہ رہی ہے تو" انہوں نے ناپسندیدگی سے کہا تھا۔ رانی افسوس سے سر ہلاتے ہوئے ان کے پاؤں دبانے لگی تھی



میرا قصور کیا ہے شہرین" سمیع کے لہجے میں اس کے سوال سے بھی زیادہ چبھتا ہوا تجسس تھا۔ شہرین نے پیشانی میں اٹھنے والی چبھن کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی ساری نگاہ ہاتھوں کی انگلیوں کی جانب مبذول رکھی۔ اس کا دل بالکل ٹوٹ چکا تھا اور ہمیشہ کی طرح اس کے دل کا حال اس کے چہرے پر لکھا تھا۔ آنکھیں نا رونے کے باوجود اتنی سرخ تھیں کہ لگتا تھا گھنٹوں روتی رہی ہے۔ یہ دگرگوں حالت صرف اس کی ہی نہیں تھی۔ سارا گھر سناٹے میں ڈوبا تھا۔ کیٹرنگ والے اپنا سامان سمیٹ کر لے جا چکے تھے اور ملازمین نے بھی سب پھیلاوا سمیٹ کر اپنے اپنے مسکن میں پناہ لے لی تھی۔ وہ دن جس کو خوبصورت بنانے کی خاطر اتنے دن صرف کیئے گئے تھے وہی دن عجیب بدصورتی میں گزر گیا تھا۔ شہرین کی امی اور اس کی بہنوں کے کوسنوں طعنوں اور بددعاؤں نے سارے ماحول کو اتنا داغدار کر دیا تھا کہ کوئی مہمان بھی زیادہ دیر نہیں رُکا تھا۔ ان کے واویلوں کے بعد اگرچہ کھانا فوراً سرو کر دیا گیا تھا لیکن پھر بھی کسی سے ٹھیک سے کھایا ہی نہیں گیا اور چونکہ بچے زیادہ اور ان کے لئے ہی گیمز وغیرہ کا اہتمام بھی تھا لیکن بچوں کے شور سے شہرین کے سر میں جو درد اٹھا تو پھر اس سے بیٹھا ہی نہیں گیا۔ وہ سمیع کو بتا کر اپنے کمرے میں آ گئی تھیں اور پھر جن کو پتا نہیں چلا تھا ان کو بھی اندازہ ہو گیا کہ کچھ گڑبڑ ہوئی ہے۔ سارا ماحول ہی الٹ پلٹ ہو کر رہ گیا تھا سب ہی مہمان صورتحال کی نزاکت کو بھانپ کر دھیرے دھیرے اجازت لے کر چلے گئے تھے۔ سمیع کا خفگی اور غصے کے مارے برا حال تھا۔ سب کو رخصت کر کے وہ کمرے میں آیا تو پھر عادت کے برعکس شہرین پر برس پڑا تھا

" میری نفرت میں تمہارے گھر والے اتنا گر جائیں گے۔ میں نے کبھی سوچا بھی نہیں تھا۔ تمہارے گھر والے مجھ سے اتنی نفرت کیوں کرتے ہیں کہ انہوں نے ہمارے مہمانوں کی موجودگی کا بھی خیال نہیں کیا۔۔۔ آخر کیوں۔۔۔ انہیں ترس نہیں آتا ہم پر۔۔۔ میری بچی

کی پہلی خوشی تھی۔۔۔پہلی۔۔۔چار سالوں میں پہلی بار اس کے لئے یہ سب ارینج کیا تھا ہم نے۔۔کس لئے۔۔۔؟اس لئے کہ وہ آئیں اور جھولی بھر بھر کر میری بیٹی کو بد دعائیں دے کر جائیں۔۔میری ننھی سی بیٹی کے بارے میں ایسی ایسی غلیظ باتیں کر کے جائیں۔۔۔اس لئے۔۔۔؟وہ بے بسی سے چور لہجے میں چلا رہا تھا۔شہرین نے شادی کے بعد پہلی بار اسے اس طرح چلاتے ہوئے دیکھا تھا لیکن وہ بالکل برف کی طرح سرد ہوئی بیٹھی تھی۔۔۔اس کے وجود میں ذرا سی بھی جنبش نہیں ہو رہی تھی

"میں نے کیا کر دیا ہے ایسا کہ وہ مجھے معاف کرنے کو تیار نہیں۔۔۔کیا تم سے شادی میرا گناہ ہے شہرین۔۔۔کیا میں نے تمہیں گھر سے بھگا کر شادی کی تھی۔۔۔تمہارے گھر میں گھس کر تمہیں اٹھا کر لے آیا تھا۔۔۔ایسی کون سی کالک مل دی تھی ان کے منہ پر۔۔۔کیا تمہیں پسند کرنا میرا گناہ ہے۔۔۔یا میرے نام کے ساتھ لگا "لاحقہ" میرا گناہ ہے۔۔۔اتنی سی بات ہے نا کہ تم شہرین خان تھیں اور میں سمیع رندھاوا۔۔۔صرف اتنی سی بات نا۔۔جسے وہ بھول نہیں پاتے۔۔۔ذات پات برادری شملہ پگڑی ان سب چیزوں کی بہت حرمت ہے ان کے دل میں لیکن بیٹی۔۔بیٹی کا شوہر۔۔نواسی۔۔۔ان کا کوئی احساس نہیں انہیں۔۔۔اور پھر یہ سب دنیا کی چیزیں ہیں جو انسان کی آسانی کے لئے بنائی گئی ہیں نا کہ انسان کی گردن کے گرد طوق لٹکانے کے لئے۔۔۔مرنے کے بعد تو ان کی بھی حیثیت نہیں رہے گی۔۔۔قبر میں کون شناختی کارڈ مانگے گا۔۔۔یہیں رہ جائیگا سب۔۔۔لیکن تمہارے گھر والے یہ بات بھولتے ہی نہیں۔۔۔ان کے لئے میں پنجابی ہوں تو سمجھو گلی کا کتا ہوں۔۔۔مجھ سے جب ملیں گے مجھے ذلیل کریں گے۔۔۔میری بیٹی کو بد دعائیں دیں گے۔" وہ برس رہا تھا۔وہ اسے طعنے نہیں دے رہا تھا لیکن اس کے دل میں جو غبار جمع تھا وہ اسے نکالے بغیر رہ نہیں پا رہا تھا۔شہرین کو اس کے الفاظ اور انداز کچھ بھی برے نہیں لگ رہے تھے۔وہ صحیح ہی تو کہہ رہا تھا۔اس کے گھر والے صرف ذات برادری کے فرق کی وجہ سے ان کے رشتے کے خلاف تھے پھر اس کی ضد سے عاجز آ کر شادی تو کر دی لیکن معافی نہیں دی۔وہ بیٹی کی جائز خواہش کو بیٹی کے گناہ کے طور پر یاد رکھتے تھے

"میں تنگ آ چکا ہوں ان سب سے۔۔۔جب بھی ملتے ہیں دل پر وار کرتے ہیں۔۔۔کیا کوئی ایسے بھی بد دعائیں دیتا ہے کسی کو۔۔۔میں ذہنی طور پر تھک گیا ہوں شہرین۔۔۔صرف ان لوگوں کی ان باتوں کی وجہ سے میں ایمن سے بھی دور ہوتا جاتا ہوں۔۔۔مجرم سمجھنے لگا ہوں اپنے آپ کو۔۔۔اسے کبھی گود میں اٹھا لوں تو ڈر جاتا ہوں کہ کہیں میرے حصے کی بد دعائیں اسے نا کھا جائیں۔۔۔تمہیں کہا تھا کہ چھوڑو یہ برتھ ڈے پارٹی وارٹی۔۔۔ہمارا کوئی نہیں ہے جو ہماری خوشی میں خوش ہو۔۔۔لیکن تمہیں شوق اٹھا تھا کہ نہیں۔۔۔لوگ کہتے ہیں ہمیں اپنی بیٹی سے پیار نہیں ہے۔۔۔دیکھا اب کیسے تحفے ملے بیٹی کو۔۔۔کیسے کیسے الفاظ استعمال کئے انہوں نے میری چھوٹی سی بچی کے لئے۔۔۔" وہ اب کی بار چلا نہیں رہا تھا لیکن اس کا لہجہ بے حد لاچار تھا۔جو کچھ بھی ہوا تھا وہ ان دونوں کے اعصاب کے لئے بہت زیادہ تھا۔ہر حال میں پرسکون رہنے والا سمیع بے سکونی کی عجب کیفیت سے گزر رہا تھا۔شہرین نے نظریں اٹھا کر اس کی جانب دیکھا۔وہ اسے کبھی وہ خوشی نہیں دے پائی تھی جس کا وہ مستحق تھا۔وہ اپنی بیٹی کو بھی وہ محبت نہیں دے پائی تھی جس کی وہ متقاضی تھی۔اس کے دل میں ہوک سی اٹھی۔اس نے کتنی محبت سے آج کے دن کو ایمن کے لئے اسپیشل بنانے کے لئے ہر ممکن اقدامات کئے تھے اور نتیجہ کیا نکلا تھا۔۔۔اس

نے اپنی انگلیوں کو مسلا۔وہ رونا نہیں چاہتی تھی کیونکہ وہ جانتی تھی اس وقت اس کے آنسو سمیع کے غصے کو بھڑکا دیں گے لیکن ملال دکھ اور پچھتاوا اس کی آنکھوں سے یکدم پانی بن کر بہنے لگا تھا۔سمیع نے اس کی جانب دیکھا اور توقع کے عین مطابق اس کی پیشانی پر تیوریوں کی تعداد میں اضافہ ہوا تھا۔

"تم رو کیوں رہی ہو۔۔۔رونا تو مجھے چاہیئے۔۔۔میں۔۔۔" وہ لفاظ کی کمی کا شکار ہوا تھا اور اس کے یہ چند الفاظ شہرین کا مزید حوصلہ بہالے گئے تھے۔وہ سسک سسک کر رونے لگی تھی۔

"میں ہمیشہ تمہارے لئے دکھ کا باعث بنتی ہوں نا۔۔کاش میں تمہاری زندگی میں آئی نا ہوتی۔۔۔کاش میں نے تم سے شادی ہی نا کی ہوتی" وہ روتے روتے بول رہی تھی۔

"شہرین خدا کا واسطہ۔۔۔یہ دیکھو میں ہاتھ جوڑتا ہوں تمہارے آگے۔۔۔۔۔۔تمہیں اگر یہ شادی تمام مسئلوں کی جڑ لگتی ہے تو ختم کر دیتے ہیں اسے۔۔۔چھوڑ دو مجھے۔۔جانا چاہتی ہو اپنے ماں باپ کے پاس تو چلی جاؤ۔۔۔میں رہ لوں گا اکیلا۔۔۔لیکن میرے صبر کا امتحان مت لو۔۔مرے ہوئے کو ن مارتا ہے بھلا۔" وہ تڑپ کر بولا تھا۔شہرین نے اس کا چہرہ دیکھا جہاں خفگی اور غیض کے وہ رنگ بکھرے تھے جو اس نے اس چہرے پر پہلے کبھی نہیں دیکھے تھے۔اس کے دل میں درد کی نئی لہر اٹھی اور یکدم اس کا سر چکرایا تھا۔درد کا اتنا تیز جھٹکا لگا تھا اسے کہ وہ خود کو کراہنے سے روک نہیں پائی تھی۔ایک لمحے کے لئے درد تھما اور پھر ایک اور جھٹکا لگا اور اب کی بار یہ اتنا شدید تھا کہ وہ مزید زور سے چلائی۔سمیع نے اس کی جانب دیکھا

"اب کر لو اپنی طبیعت خراب۔۔۔شروع ہو گیا نا سر میں درد۔۔۔اسی لئے منع کر رہا تھا میں۔۔صرف اسی لئے۔۔۔" وہ اکتا کر بولا تھا شہرین سے لیکن شہرین سے کچھ نہیں بولا گیا۔اسے ایسے درد کے جھٹکے پہلے کبھی محسوس نہیں ہوئے تھے۔اس نے دونوں ہاتھوں میں سر تھام لیا۔سمیع کو تب ہی صورتحال کی سنگینی کا احساس ہوا تھا۔

"کیا بہت زیادہ درد ہے۔۔۔اچھا چھوڑو۔۔مت سوچو کچھ۔۔" وہ اس کے قریب آیا تھا اور اسے دونوں بازوؤں سے تھامنا چاہا تھا لیکن وہ اس کی بازوؤں میں جھول گئی تھی۔

"شہرین۔۔شہرین" سمیع نے چلا کر اسے پکارا تھا۔وہ اپنے ہوش کھو رہی تھی۔صورتحال سمیع کی توقع سے زیادہ سنگین تھی



"نینا"

وہ اپنی اسائنمنٹ کا کام مکمل کر کے سونے کی تیاری کر رہی تھی جب امی کی آواز سنائی دی۔اس نے وال کلاک کی جانب دیکھا۔ساڑھے گیارہ ہو رہے تھے۔امی اور ابا دونوں ہی جلدی سونے کے عادی تھے۔وہ اور زری جاگتی رہتی تھیں لیکن زری آج جلدی سو گئی تھی۔وہ جو بستر پر نیم دراز سی تھی امی کی آواز سن کر اٹھ کر بیٹھ گئی۔

”جی امی ۔۔“ اس نے فوراً جواب دیا تھا۔ امی کا مزاج سارا دن خراب نا دیکھ چکی ہوتی تو شاید اتنی مودب ہو کر کبھی نا دکھاتی

”جاگ رہی ہو؟“ وہ پوچھ رہی تھیں۔ نینا نے ان کی جانب بغور دیکھتے ہوئے سر ہلایا۔ وہ صبح کی نسبت اب بالکل ٹھیک لگتی تھیں ۔ چہرے پر سوچوں کا جال تو بکھرا نظر آتا تھا لیکن اداسی اور رنجیدگی کے رنگ غائب تھے۔ نینا نے دل ہی دل میں شکر ادا کیا۔

”جی ۔۔سونے ہی لگی تھی۔۔آپ سنائیں آپ کے مجازی خدا کا مزاج شریف درست ہوگیا“ وہ شرارت بھرے لہجے میں سوال کر رہی تھی۔ امی نے اسے دیکھا پھر انہیں افسوس ہوا۔ دلی افسوس ۔۔۔وہ اپنے باپ کے متعلق کس قدر بدگمانی کا شکار رہتی تھی کہ ان کے بارے میں بات کرتے ہوئے ایک لاتعلقی اس کے انداز پر چھائی رہتی تھی اور انہوں نے محسوس کیا تھا کہ جب بھی کبھی وہ غصے میں آتے تھے یا ناراضی کا اظہار کرتے تھے اس روز نینا کی ہنسی سارے گھر میں گونجتی رہتی تھی۔ بات بات پر ہنسی کا فوارہ منہ سے پھوٹتا رہتا تھا۔ وہ نجانے ایسی کیوں تھی۔ اسے باپ کو زِچ کرنے میں لُطف آتا تھا۔ وہ ان کی بے بسی کا مزا لیتی تھی اور یہ بحیثیت ماں ان کی بہت بڑی ناکامی تھی۔ اسی لئے انہوں نے سوچا تھا کہ وہ اسے پیار محبت سے سمجھانے کی کوشش کرتی ہیں کہ وہ اب بچی نہیں رہی۔ اس لئے وہ باتیں جو اس کے باپ کی طبیعت پر ناگوار گزرتی ہیں وہ انہیں ترک کردے۔ اسی لئے وہ اس وقت اس کے کمرے میں آئی تھیں۔

”تمہیں اچھا لگتا ہے اپنے ابا کے بارے میں اس طرح بات کرنا“ انہوں نے سوچا نہیں تھا کہ گفتگو کی ابتدا ایسے کریں گی یا اس کے پاس بیٹھتے ہی اسے ٹوکیں گی لیکن وہ سرزنش کئے بنا رہ نہیں سکی تھیں

”میں نے بادشاہ سلامت کی شان میں کون سی گستاخی کردی ہے امی ۔۔۔میں تو بس پوچھ رہی تھی ۔۔“ اس نے جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ دی کیونکہ فون کی گھنٹی بج رہی تھی۔ سیل فون آجانے کے بعد سے لینڈ لائن کا استعمال بہت ہی کم ہوگیا تھا۔ یہ فون خال خال ہی بجتا تھا اس لئے اس کا بجنا پریشان بھی کردیتا تھا۔ ویسے بھی رات کے بارہ بج رہے تھے۔

”اس وقت کس کا فون ہوسکتا ہے؟“ امی نے بستر سے اٹھتے ہوئے خود سے سوال کیا تھا۔ وہ فون اٹھانے کے لئے کمرے سے باہر نکلی بھی نہیں تھیں کہ گھر کا دروازہ بجنے لگا۔ اب کی بار نینا بھی چھلانگ لگا کر بستر سے اتری۔ فون کی گھنٹی بند ہوگئی تھی

”خالہ دروازہ کھولیں ۔۔میں ہوں علیم“ دستک کے ساتھ آواز بھی آئی تھی۔ امی نے جھری سے دیکھتے ہوئے دروازہ کھول دیا تھا

”خالہ آپکو امی بلا رہی ہیں ۔۔۔“ وہ اندر آتے ہوئے بولا تھا۔ اس کے چہرے پر پریشانی کے اثرات نمایاں تھے

”اللہ خیر کرے سب ٹھیک ہے نا؟“ امی بھی بدحواس سی ہوئی تھی۔

”نوشی باجی کو ہاسپٹل لے کر گئے ہیں۔۔۔ باتھ روم میں پھسل گئی تھی۔۔ ایمرجنسی میں ہے۔۔“ علیم کی آواز میں کپکپاہٹ سی تھی۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول ”راپنزل“ ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

"یا اللہ۔۔نوشی باجی کو کچھ نا ہو یا اللہ۔۔پلیز انہیں کچھ نا ہو" نینا نے جائے نماز پر بیٹھے نجانے کتنویں بار یہی الفاظ دوہراتے ہوئے دعا مانگی تھی۔زری نے گہری سی سانس والی لمبی جماہی لی۔پریشانی تو جو تھی سو تھی لیکن نینا کا ردِعمل اسے مزید پریشان کر رہا تھا۔وہ کب سے جائے نماز پر بیٹھ دعائیں کرتی جاتی تھی۔امی تو خالہ کو دیکھتے ہی ان کے ساتھ ہاسپٹل چلی گئی تھیں۔ان لوگوں کی باتیں، پھر فون کی گھنٹی اور پھر دروازہ کھٹکھٹائے جانے کی آواز سے زری خود ہی اٹھ کر بیٹھ گئی تھی اور تب سے وہ نینا کو تسلیاں دیتی ہوئی جیسے تھک سی گئی تھی جبکہ وہ ایک ہی انداز میں دعا مانگتی جاتی تھی

"مہرو بہت چھوٹی سی ہے یا اللہ۔۔ماں کے بغیر کیسے رہے گی اتنی چھوٹی بچی۔۔ماں کے بغیر رہنا بہت مشکل ہے یا اللہ۔۔تو مہر سے اس کی ماں واپس نا لے یا اللہ۔۔مہر کی ماما اسے واپس کر دے یا اللہ"

"اللہ خیر کرے گا نینا۔۔کیوں اتنا برا برا سوچ رہی ہو۔۔۔کچھ نہیں ہو گا نوشی باجی کو۔۔آؤ تم سو جاؤ اب۔۔۔انشاء اللہ سب ٹھیک ہو گا" زری نے اسے ایک بار پھر نصیحت کی۔نینا نے چہرے سے ہاتھ ہٹا کر اسے دیکھا۔زری اسکا چہرہ دیکھ کر دھک سے رہ گئی۔اس کی آنکھیں بالکل سرخ ہو رہی تھیں اور یہ سرخی اتنی بڑھی ہوئی تھی کہ زری کو اسی کی طبیعت خراب ہو جانے کا خدشہ ستانے لگا تھا۔

"زری۔۔میرا دل بہت بے چین ہے۔۔۔مجھے سکون نہیں آ رہا۔۔مجھے لگتا ہے کچھ ہونے والا ہے" وہ بالکل چھوٹی بچی کی طرح بے چین لہجے میں بولی تھی۔نوشی باجی سے اسکی محبت کسی سے ڈھکی چھپی نہیں تھی۔وہ خالہ کی سب سے بڑی بیٹی اور سلیم لوگوں کی بہن تھیں۔نینا جب خالہ کے گھر رہتی تھی تو نوشی باجی اور اس کی محبت مثالی تھی۔نوشی باجی کسی بڑی بہن کی طرح اس کی ہر ضرورت کا خیال رکھتی تھیں اور نینا بھی ہمہ وقت ان کا سایہ بنی رہتی تھی۔اسکول جانا ہوتا تھا تو تیار بھی ان سے ہوتی تھی، کھانا کھانا ہوتا تھا تو بھی ان کے ہاتھ سے ہی کھاتی تھی۔ان کی شادی کے بعد بھی نینا شروع میں کافی اپ سیٹ رہتی تھی اور خالہ کے گھر کے بعد اگر نینا کہیں جانے کے لئے آسانی سے رضامند ہو جاتی تھی تو وہ نوشی باجی کا ہی گھر تھا۔ان کی شادی کو سات سال ہو چکے تھے لیکن ان کے سسرال والے ان کے حق میں زیادہ اچھے نہیں تھے۔ان کے شوہر بھی ملازمت کی غرض سے سعودیہ رہتے تھے۔ان کی ایک ہی بیٹی تھی اور اب تقریباً پانچ سال بعد ان کے یہاں پھر سے یہ پھول کھلنے والا تھا۔ابتداء سے ہی ان کو کچھ پیچیدگیاں رہی تھیں جس کا نینا اور زری کو تو کچھ نہیں پتا تھا لیکن خالہ اور امی جب اشاروں میں بات کرتی تھیں تو ان کے کانوں میں بھی کچھ نا کچھ پڑتا رہتا تھا اور اب ان کی ڈلیوری کچھ دن میں ہی متوقع تھی۔۔اس لئے ان کا اس طرح باتھ روم میں گر جانا یقیناً کسی بڑی پریشانی کا باعث بن سکتا تھا۔نینا اور زری دونوں ہی تمام تر صورتحال سے تو مکمل طور پر آگاہ نہیں تھیں لیکن خالہ جس طرح ہوائیاں اڑاتا ہوا چہرہ لے کر آئی تھیں اور امی بھی کافی عجلت اور پریشانی میں تھیں یہی سوچ سوچ کر نینا بے حال ہوئی جا رہی تھی اور زری اسے دیکھ دیکھ کر پریشان تھی۔زری کو اس کی طرح خالہ کی فیملی سے بے پناہ انسیت تو نہیں تھی لیکن وہ بھی نینا کے رونے سے وہم کا شکار ہونے لگی تھی

"تم بہت زیادہ سوچ رہی ہو نینا۔۔۔ پلیز ایسے مت سوچو۔۔۔ دعا کرو۔۔۔ اللہ بہتر کارساز ہے۔۔۔ اور پلیز یہ رونا بند کرو۔۔۔ ابا اٹھ جائیں گے تو وہ بھی پریشان ہوں گے" وہیں اپنے بیڈ پر بیٹھے اس نے کہا تھا۔ نینا کچھ نہیں بولی لیکن اس نے پھر سے چہرے پر ہاتھ رکھ لئے تھے اور ہل ہل کر دعائیں کرنے لگی تھی۔

اسی دوران فون کی گھنٹی بجی تھی۔ نینا کرنٹ کھا کر اٹھی تھی اور پھر جیسے جھاگ بن کر بیٹھ گئی۔

"زری تم دیکھو پلیز۔۔۔ یا اللہ رحم یا اللہ رحم" وہ اس کی جانب التجائیہ انداز میں دیکھ رہی تھی۔ زری کے اپنے ہاتھ پاؤں پھول سے گئے تھے۔ وہ بستر سے اتر کر باہر فون کی جانب لپکی تھی۔ امی کا موبائل نمبر فون کی سی ایل آئی کی اسکرین پر چمک رہا تھا



"MRI۔۔۔؟" سمیع نے پریشانی سے چور لہجے میں ڈاکٹر صاحب کی جانب دیکھا

"گھبرائیے مت سمیع صاحب۔۔۔ اللہ پر بھروسہ رکھیں۔۔۔" ڈاکٹر صاحب نے اسے تسلی دی تھی۔ شہرین انتہائی نگہداشت میں رات بھر رہی تھی اور ابھی بھی اسے ہوش نہیں آیا تھا۔ آن ڈیوٹی ڈاکٹرز کی جانب سے نیورو سرجن کو کال کیا گیا تھا وہ اتفاق سے سمیع کے ایک دوست کے واقف کار تھے اور سمیع نے خاص طور پر انہیں فون کروایا تھا کہ شہرین کو بہترین سروسز مہیا کی جاسکیں۔ ڈاکٹر صاحب نے کچھ ابتدائی ٹیسٹ کروائے تھے جن کی رپورٹس لے کر سمیع اب ان کے کمرے میں موجود تھا۔ ان کے چہرے پر سوچوں کا جال بکھرا تھا جو سمیع کو کسی انہونی کے خدشے کا احساس دلا رہا تھا۔ مرد ہونے کے باوجود اس کا دل بے حد ڈرا ہوا تھا

"ڈاکٹر صاحب سب ٹھیک ہے نا۔۔۔ پہلے بھی اسے سر درد تو ہو جاتا تھا لیکن ایسے۔۔۔ میرا مطلب یہ بے ہوشی۔۔۔" مناسب الفاظ نا ملنے پر اس نے جملہ ادھورا چھوڑ دیا تھا۔

"میں آپ کو مزید پریشان نہیں کرنا چاہتا۔۔۔" ڈاکٹر رضی نے اتنا ہی کہا اور پھر خاموش ہو گئے۔ سمیع کو بڑی کوفت سی ہوئی لیکن وہ بولا کچھ نہیں۔ ڈاکٹر رضی نے اس کا چہرہ دیکھا

"یہ ہمارا وہم بھی ہو سکتا ہے۔ لیکن مستقل بے ہوشی اور پھر بلڈ پریشر کا مسلسل ہائی رہنا کوئی اچھی علامت نہیں ہے۔۔۔ ان پر دوا اثر نہیں کر رہی۔۔۔ ابھی بھی پوری طرح ہوش میں نہیں ہیں وہ" ڈاکٹر رضی پھر چپ ہوئے تھے۔

"یہی تو میں آپ سے پوچھ رہا ہوں کہ مسئلہ کیا ہے۔۔۔ کیوں نہیں ہو رہا بلڈ پریشر کنٹرول۔۔۔ اور پھر شہرین کو بلڈ پریشر کا تو مسئلہ کبھی رہا ہی نہیں تھا۔۔۔ اس کو تو بس ڈپریشن کی وجہ سے سر درد رہتا تھا" سمیع ان کے انداز سے مزید بوکھلا سا گیا تھا

"آپ نے پہلے سب ضروری ٹیسٹ کروائے ہیں کبھی۔۔۔ ان کی رپورٹس ہیں آپ کے پاس" ڈاکٹر رضی ایک نظر اس کا چہرہ دیکھتے تھے اور دوسری نظر شہرین کی فائل کی جانب ڈالتے تھے۔ سمیع نے سر ہلایا

"جی جی سب رپورٹس موجود ہیں۔۔۔ اور ابھی گزشتہ مہینے سب ٹیسٹ ہوئے ہیں۔۔۔ تھائی رائڈ۔۔۔ ایل ایف ٹی۔۔۔ رینل فنکشن

ٹیسٹ ۔۔" اس نے اپنی سمجھ کے مطابق ان تمام ٹیسٹ کے نام لئے تھے جو اس کے خیال میں کافی ضروری تھے اور جن کی شہرین کی تمام رپورٹس ٹھیک آئی تھیں ۔ ڈاکٹر رضی نے سر ہلایا

"سی ٹی اسکین ہوا ہے کبھی ۔۔؟ آپ نے بتایا کہ یہ دو سال سے مختلف معالجین کے پاس جا رہی ہیں ۔۔ پہلے کبھی کسی نے سی ٹی اسکین یا ایم آر آئی وغیرہ کروایا ۔۔ کیا رپورٹ آئی تھی؟" یہ اب تک کا ڈاکٹر رضی کا طویل ترین جملہ تھا سمیع نے چند لمحے سوچنے میں صرف کئے

"سی ٹی اسکین تو ہوا تھا شاید ۔۔۔ مجھے ٹھیک سے یاد نہیں ہے ۔۔ لیکن رپورٹ تو اس کے تمام ٹیسٹ کی ٹھیک آتی رہی ہیں ۔۔ میں ابھی گھر سے تمام رپورٹس منگواتا ہوں ۔۔۔ ڈاکٹر بشریٰ صفدر کو جانتے ہیں آپ ۔۔۔ یہ گائناکولوجسٹ ہیں ۔۔۔ ان سے تو ابھی دو ہفتے پہلے ملے تھے ہم ۔۔۔ وہ کہہ رہی تھیں یہ صرف ڈپریشن ہے" سمیع بیچارگی سے بس چور لہجے میں بولا تھا ۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ کسی طرح سے ڈاکٹر رضی کے منہ سے یہ جملہ اگلوا لے کہ یہ صرف ڈپریشن ہے اور کچھ نہیں

"صحیح ۔۔۔ صحیح ۔۔۔ اللہ خیر کرے گا انشاء اللہ ۔۔۔ بہر حال اچھی بات ہے کہ ٹیسٹ ہو جائے ۔۔ آپ اسے احتیاطی تدبیر کہہ لیجئے ۔۔۔ اللہ کریم ہے ۔۔۔ آپ پریشان نا ہوں اور فوری ایم آر آئی کروائیے" ڈاکٹر رضی نے فائل بند کر دی تھی ۔ سمیع نے گہری سانس بھری ۔ اس کے حلق میں درد سی ہونے لگی تھی ۔ اسے لگا وہ رونے لگے گا ۔ اس نے بمشکل خود پر قابو پایا

"جی ٹھیک ہے ۔۔ جو آپ مناسب سمجھیں ۔۔ لیکن ۔۔" اب کی بار اس نے ڈاکٹر رضی کی طرح جملے میں وقفہ دیا تھا

"آپ کے ذہن میں کیا چل رہا ہے ڈاکٹر ۔۔۔ میرا مطلب ہے آپکا کیا خیال ہے ۔۔ کیا اندازہ لگا رہے ہیں آپ" اس کے چہرے پر ایسی کیفیت تھی کہ ڈاکٹر رضی کو اس پر ترس سا آیا ۔

"انسانی ذہن کے اندازوں پر مت جائیے سمیع صاحب ۔۔۔ اللہ پر بھروسہ رکھتے ہوئے علاج مکمل ہونے دیجئے ۔۔۔ وہ بہترین حکمت والا ہے" ڈاکٹر رضی نے اسے تسلی دی تھی ۔ سمیع نے سر ہلایا

"بے شک اللہ کریم ہے" وہ اپنی جگہ سے اٹھا تھا ۔ شادی کے چار سال بعد اس کا دل چاہا تھا کہ اس کے گھر والوں میں سے کوئی اس کے پاس ہوتا ۔ اسے کسی ایسے اپنے کی ضرورت تھی جو اس کی دلجوئی کر سکتا ۔ اس کے قدموں کی تھکاوٹ ڈاکٹر رضی سے چھپی نہیں رہی تھی ۔ انہوں نے بھی گہری سانس بھری ۔ انہیں فوری ایم آر آئی رپورٹ کی ضرورت تھی



محبت کی پہلی کہانی ختم ہوئی لیکن زندگی ابھی باقی تھی اور وہ تمام شوق اور عادتیں بھی باقی تھیں جو کاشف نثار جیسے انسان کو اپنی حدود سے تجاوز کرتے رہنے پر اکساتی تھیں ۔

یہ کچھ مردوں کی فطرت ہوتی ہے ۔۔۔ انہیں یہ بات کبھی نہیں بھولتی کہ دل بہلانے والی سب ہی چیزوں میں انہیں عورت سب سے زیادہ مرغوب ہے لیکن یہ بات وہ بھول جاتے ہیں کہ رغبت کے تحت اندھا دھند چلنے والوں کے لئے حساب کتاب اور عذاب بھی زیادہ

ہوتے ہیں۔کاشف مردوں کی اسی صنف سے تعلق رکھتا تھا بلکہ وہ اس رغبت کے ہاتھوں کچھ زیادہ ہی ستایا ہوا انسان تھا۔گھر میں موجود بیوی اس کی تشفی کے لئے ناکافی تھی۔اس لئے اس کی دوسری محبت کی کہانی پہلی کے اختتام کے فوراً بعد ہی شروع ہوگئی تھی۔اس کا نام رخشی طالب تھا اور وہ حبیبہ سے بالکل مختلف تھی۔

رخشی ایک ادھیڑ عمر پنجابی فلم اسٹار تھی جس کی طلب مارکیٹ میں کافی کم ہو چکی تھی۔اس لئے وہ شادیوں وغیرہ پر یا چھوٹے شہروں میں کلچرل شو کر کے اپنی گزر بسر کر رہی تھی۔کاشف نے پہلی بار اسے کسی کاروباری دوست کے بیٹے کی شادی میں دیکھا تھا اور شاید رخشی نے بھی اسے پہلی بار وہیں دیکھا تھا۔

"یہ ہمارے بہت ہی پیارے عزیز ہیں ۔۔کاشف نثار۔۔۔دوستوں کے دوست" رزاق توقیر نے رخشی سے متعارف کروایا تھا اس کو۔

"سیٹھ صاحب اگر آپ ان کو" پیارے عزیز" نا بھی کہتے تو بھی رخشی دیکھ سکتی ہے۔۔۔۔۔۔پیاری شکل مجھ سے چھپی نہیں رہتی ۔۔۔۔" وہ کاشف کو بغور دیکھتے ہوئے مسکرا کر بولی تھی۔کاشف کو اس کھلی تعریف پر ہنسی آئی۔

"آپ نے تو شرمندہ ہی کر دیا مجھے۔۔۔" وہ اتنا ہی کہہ سکا

"ارے کاشف صاحب اس میں شرمانے کی کیا ضرورت ہے۔۔۔کیا پہلے کبھی کسی نے آپ کو نہیں بتایا کہ آپ بہت ہی خوبصورت آدمی ہیں۔۔۔کبھی فلموں میں ہیرو شیرو آنے کی کوشش کی یا نہیں" وہ پہلی ہی ملاقات میں اسے دل کھول کر سراہ رہی تھی۔کاشف نے سر جھکا کر اپنے جوتوں کی ٹوہ کو دیکھا اور مسکراہٹ کو ہونٹوں میں ہی دبانے کی کوشش کی۔رزاق صاحب کے سامنے کسی عورت کا اس طرح سراہنا اسے واقعی شرمانے پر مجبور کر گیا تھا

"اوئے ہوئے ہوئے۔۔۔۔اِنی سوہنی مسکراہٹ۔۔۔بڑے ظالم ہیں بھئی آپ۔۔۔ایسے مسکرائیں گے تو رخشی اپنا دل نکال کر آپ کے قدموں میں نا رکھ دے گی" وہ بہت ہی منہ پھٹ تھی۔کاشف اب کی بار اپنا قہقہہ روک نہیں سکا تھا۔رزاق توقیر اس سے بھی زیادہ زور سے ہنسے تھے

"چلو بھئی کاشف۔تمہارا تو صحیح پیچا پڑ گیا ہے۔۔۔۔مزے کرو" وہ کاشف کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر تھپتھپاتے ہوئے شرارت بھری مسکراہٹ اس کی جانب اُچھال کر آگے بڑھ گئے تھے۔

"پیچا بھی پڑا ہے اور بوکاٹا بھی ہو جائیگا۔۔۔" رخشی نے ان کی پشت دیکھتے ہوئے کہا تھا۔کاشف کو اس کی کھلی ڈُلی یہ عادت بڑی ہی چُلبلی سی لگی۔وہ اسے سب کے سامنے کس طرح سراہ رہی تھی۔ایسی عورتیں روز روز کہاں ملتی تھیں۔وہ رزاق صاحب کے ہٹتے ہی جی جان سے اس کی جانب متوجہ ہوا۔

"آپ کی آواز بہت خوبصورت ہے۔۔۔اچھا گاتی ہیں آپ" کاشف نے اس کی تعریف کی تھی

" آواز میں کیا رکھا ہے سوہنیو ۔۔۔اصل خوبصورتی تو وہ ہے جو اللہ نے آپ کو دے رکھی ہے" رخشی نے رزاق صاحب کے ہٹتے ہی مزید دلبرانہ انداز اپنایا تھا۔کاشف نے پھر قہقہہ لگایا۔ بیچا واقعی پڑ گیا تھا

وہ ایک پرکشش مرد تھا اور رخشی ایک کھلی ڈلی عورت تھی۔اسے مردوں کے ہاتھوں پر ہاتھ مار کر فحش لطیفے سننے سنانے سے الجھن ہوتی تھی نا ہی وہ مردوں کی گود میں بیٹھ کر شراب کا گلاس پیش کرنے سے کتراتی تھی۔کاشف نے ابھی تک خاندان کی تہذیب یافتہ تمیز دار عورتیں دیکھی تھیں یا جیبہ جیسی نفاست پسند عورت اس کی زندگی میں رہی تھی۔ہونا تو یہ چاہیئے تھا کہ اسے رخشی سے چڑ ہوتی اور وہ دوبارہ کبھی اس سے نا ملتا لیکن رخشی اسے بڑی پسند آئی۔وہ اس کی اتنی تعریف کر رہی تھی کہ کاشف اس کے انداز کا لطف لینے لگا۔دوسری ملاقات ایک غزل نائٹ میں ہوئی جس کے ٹکٹس خاص طور پر رخشی نے اسے بھجوائے تھے پھر تیسری چوتھی ملاقات کا پتا ہی نہیں چلا کہ کب کہاں کیسے ہوئیں۔کاشف کو بس اتنا یاد رہا کہ جیبہ کے چلے جانے سے اس کی زندگی میں بہت بڑا خلا پیدا ہوا تھا جسے رخشی جیسی بھاری بھرکم عورت ہی بھر سکتی تھی۔



" آپ کیا کر رہے ہیں؟" اس نے خالو سے کچن میں داخل ہوتے ہوئے پوچھا تھا۔وہ چولہے کے پاس کھڑے نجانے کیا بنا رہے تھے۔نوشی باجی کی حالت بہتر تھی لیکن ڈاکٹر نے بہت زیادہ احتیاط کا مشورہ دیا تھا۔امی نے فون پر یہی بتایا تھا۔خالہ ہاسپٹل میں ہی تھیں لیکن امی صبح واپس آگئی تھیں۔نینا اور زری بھی امی کے گھر آنے کے بعد ہی سوئی تھیں پھر امی تا خیر سے سونے کے باعث صبح اٹھ نہیں پائی تھیں لیکن نینا اٹھی تھی اور پھر یونیورسٹی کے لئے تیار ہو کر اس نے سینڈوچ میکر میں ڈبل روٹی پر کیچپ لگا کر شامی کباب والے سینڈوچ بنائے تھے۔انہیں ایک پلیٹ میں بہت اہتمام سے رکھنے کے بعد فوائل سے لپیٹ کر وہ خالہ کے گھر آگئی تھی۔ان کا دروازہ کھلا ہی تھا کیونکہ سلیم نے دوکان کا شٹر اٹھا رکھا تھا لیکن وہ اسے نظر نہیں آ رہا تھا شاید ابھی گھر والے حصے میں موجود تھا لیکن اس نے زیادہ دھیان نہیں دیا تھا۔وہ آج بالخصوص خالو سے ملنے آئی تھی خالہ چونکہ ہاسپٹل تھیں اور نینا جانتی تھی کہ خالو اور سب لڑکوں کو ناشتہ کرنا تھا۔اسے اپنے ماں باپ کے ناشتے کی کبھی اتنی فکر نہیں ہوئی تھی لیکن خالو کے بھوکے ہونے کا سوچ کر وہ اتنا تردد کر کے آئی تھی ورنہ وہ اتنی من موجی تھی کہ دل نہیں چاہتا تھا تو بھوکی ہونے کے باوجود اپنے لئے بھی اتنا کام کرنے کو تیار نا ہوتی تھی۔خالو نے مڑ کر اس کی جانب دیکھا

" ارے میری بیٹی آئی ہے صبح صبح ۔۔۔" وہ اسے دیکھ کر خوش ہوئے تھے۔نینا نے آگے بڑھ کر پہلے چولہے کی جانب دیکھا جس پر ساس پین پڑا تھا۔وہ شاید اپنے لئے چائے بنا رہے تھے۔نینا نے ان کی جانب پلیٹ بڑھائی اور پھر خود چولہے کے پاس آگئی۔

" ابو آپ خود کیوں کچن میں آئے ۔۔۔ مجھے بلوا لیتے" وہ ناراض ہو رہی تھی۔خالو مسکرائے

" کیوں بھائی ۔۔۔میں کیوں بلواتا ۔۔۔مجھے پتا تھا میری بیٹی خود ہی میرے لئے کچھ اچھا سا ناشتہ بنا کر لے آئیگی" وہ ایک سمت میں پڑی بڑی سی میز پر بیٹھ گئے جسے وہ اسٹول کے طور پر استعمال کرتے تھے۔خالو کے ساتھ نینا کی بہت جمتی تھی۔سارے خاندان میں وہ واحد انسان تھے جن سے لاڈ کرتے ہوئے نینا کبھی نہیں شرماتی تھی اور وہ بھی اس سے اپنی سگی اولاد کی طرح محبت کرتے تھے۔وہ بہت سادہ

سے انسان تھے ۔اپنے کام سے کام رکھنے والے،ایماندار شخص، محکمہ زراعت میں کلرک رہے تھے پھر ریٹائرمینٹ کے بعد ایک بڑی پیسٹی سائیڈ پرائیوٹ کمپنی میں ملازمت کرنے لگے تھے ۔وہ کم گو تھے،اور ہر قسم کے لڑائی جھگڑوں اور بحث سے کتراتے تھے ۔جو انہیں نہیں جانتے تھے ان کے لئے وہ ایک خشک سی شخصیت تھے لیکن جو جانتے تھے انہیں پتا تھا کہ وہ ایک بہت ہی بذلہ سنج اور رونقی انسان تھے ۔نینا نے سردیوں اور گرمیوں کی کئی شامیں ان کے ساتھ کیرم بورڈ اور لڈو کھیلتے ہوئے اور بلا وجہ کی بحثیں کرتے ہوئے گزاریں تھیں ۔وہ اس کے لئے اس کے سگے باپ سے کہیں بڑھ کر تھے

"اچھا وچھا تو مجھے کوئی نہیں پتا ۔لیکن فریج میں شامی کباب پڑے تھے،،،میں سینڈوچ بنالائی ہوں بس ۔۔آپ کو پتا ہے میں زیادہ سگھڑ نہیں ہوں" وہ ساس پین کے نیچے آنچ کو مناسب کر کے فریج کی جانب مڑتے ہوئے بولی ۔نوشی باجی کا سوچ کر دل ابھی بھی پریشان تھا لیکن وہ خالو سے ان کے متعلق بات کرتے جھجک رہی تھی ۔اگر وہ پریگنینٹ نا ہوتیں تو وہ برملا ان سے ان کے متعلق بات کرتی لیکن ابھی اسے شرم سی آ گئی تھی اور یہی حال ان کا بھی تھا سو وہ ایک دوسرے سے غیر ضروری باتیں کرنے لگے تھے ۔

"زیادہ سگھڑ کی خوب کہی ۔۔تصیح کرو ۔۔۔درست جملہ ایسے ہوگا ۔۔آپ کو پتا ہے میں سرے سے سگھڑ ہوں ہی نہیں ۔۔ٹھیک سے اردو بولنا تو سیکھ لو کم از کم ۔۔" یہ سلیم کی آواز تھی ۔یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ نینا کو اپنے گھر میں داخل ہوتے دیکھتا اور پھر اس کو دیکھنے نا آتا

"جی اچھا ماسٹر جی ۔۔کر لیتی ہوں تصیح ۔۔۔میں سگھڑ ہوں ہی نہیں ۔۔اور اب تم بھی ذرا تصیح کر لو اور اپنے ذہن میں بٹھا لو کہ مجھے سگھڑ ہونے کا شوق بھی نہیں ہے ۔" وہ ساس پین میں پتی اور چینی وغیرہ ڈالتے ہوئے عام سے انداز میں بولی

"حد ہے ڈھٹائی کی ۔۔بھلائی کا تو زمانہ ہی نہیں ہے "سلیم وہیل چئیر کو اپنے ابو کے سامنے لے گیا تھا ۔

"یہ بھلائی نہیں پڑھائی تھی ۔۔۔لیکن مجھے اردو پڑھنے کا کوئی شوق نہیں ۔۔جملہ درست کر کے لکھیں والا پانچ نمبر کا سوال میں اردو کے پیپر میں بھی چھوڑ آیا کرتی تھی" وہ مگن سے انداز میں بولی

"اسی لئے تم اردو میں نکمی رہ گئی ہو ۔۔اسٹوڈنٹس کو اردو پڑھانے کے لئے گائیڈ بکس ڈھونڈتی پھرتی ہو"سلیم اسے چڑاہ رہا تھا اور ساتھ ہی اس کا بنایا ہوا سینڈوچ کھانے لگا تھا

"بہت اچھے سینڈوچ ہیں ۔۔بہت ذائقہ ہے میری بیٹی کے ہاتھ میں ۔۔۔" خالو اسے سراہ رہے تھے

۔نینا کچھ نہیں بولی ۔اس نے چائے میں دودھ ڈال کر آنچ کو مناسب کیا تھا پھر سنک میں پڑے رات کے بچے ہوئے برتن جلدی جلدی دھونے لگی ۔اسے ٹیوشن پڑھانے بھی جانا تھا لیکن یہاں بھی کام بکھرے دیکھ کر صرف خالہ کی مدد کے خیال سے کام کرنے لگی تھی ۔وہ نجانے کب ہاسپٹل سے آتیں اور پھر آتے ہی کچن بکھرا دیکھ کر اس میں لگ جاتیں ۔انکے آرام کا خیال کر کے نینا یہ سب کرنے لگی تھی ۔

آپ کس غلط فہمی میں ہیں ۔۔یہ زری نے بنائے ہوں گے ۔۔۔یہ صرف درگت بنا سکتی ہیں لوگوں کی ۔۔اسے کہاں بنانا آتا ہے کچھ"سلیم اسے چڑاہ رہا تھا

”سلیم صاحب کوئی لیٹر تو نہیں پوسٹ کرنا۔۔کوئی چیز تو نہیں بجھوانی۔۔۔میں پوسٹ آفس جاؤں گی آج۔۔اگر کوئی نئی چیز بجھوانی ہے۔۔کہیں۔۔۔تو دے دو۔“ وہ سادہ سے انداز میں بولی تھی لیکن یہ ایک دھمکی تھی جو سلیم ہی سمجھ سکتا تھا کہ وہ ابو کے سامنے اس کی شاعری کا ذکر کرنے لگی ہے۔اس نے بھی ابو کی جانب دیکھا۔وہ ان دونوں کی جانب ہی دیکھ رہے تھے۔وہ سٹپٹا سا گیا

”کون سا لیٹر۔۔۔میں نے کیا بجھوانا کسی کو۔۔۔“ وہ اسی انداز میں بولا تھا۔سنک میں برتن ختم ہو گئے تھے۔نینا نے چائے کپوں میں انڈیل کر ان کے سامنے رکھی تھی

”وہی شاعری واعری۔۔۔کوئی کہانی۔۔افسانہ۔۔۔“ وہ ایسی ہی تھی۔بے پرواہ اور اپنی مرضی کی مالک۔سلیم نے اسے گھور کر دیکھا

”پتا نہیں کیا بولتی رہتی ہو۔۔۔“ وہ اپنی غلطی پر پچھتایا تھا۔اس نے اطمینان سے چائے ان کے سامنے رکھی اور پھر ابو کو خدا حافظ بول کر بیرونی دروازے کی طرف بڑھ گئی۔اس وقت اس نے اپنے ابا کو اپنے گھر کے دروازے سے نکلتے دیکھا تھا۔اسے دیکھ کر ان کے چہرے کا زاویہ بدلا لیکن انہوں نے کچھ کہا نہیں تھا۔وہ اس کے قریب آئے تھے

”میں خالو کو ناشتہ دینے آئی تھی“ اس نے وضاحت کی تھی اور اسے سمجھ نہیں آیا تھا کہ اس نے ایسا کیوں کیا۔ابا کے سامنے وہ خالو کو چاہتے ہوئے بھی ابو نہیں کہہ پاتی۔

”آؤ میں یونیورسٹی چھوڑ دیتا ہوں تمہیں۔۔“ ابا نے کہا تھا۔گودام میں ان کی سوزوکی کھڑی ہوتی تھی جسے وہ کم ہی استعمال کرتے تھے۔اپنی دوکان پر آنے جانے کے لئے وہ موٹر بائیک کا استعمال کرتے تھے۔کبھی گھر کی خواتین کے ساتھ آنا جانا ہوتا تھا تو گاڑی نکال لیتے تھے۔

”میں چلی جاؤں گی۔۔گاڑی نکالنے میں جتنی دیر لگے گی۔۔اتنی دیر میں تو میں پہنچ بھی جاؤں گی“ اس نے سہولت سے انکار کر دیا۔نوشی باجی کی طبیعت کی خرابی نے اس کے دل کو بوجھل سا کیا ہوا تھا۔

”بائیک پر چھوڑ دیتا ہوں“ وہ پیشکش کر رہے تھے۔نینا نے دوبارہ نفی میں سر ہلایا

”آجاؤ۔۔آجاؤ۔۔“ وہ آگے بڑھے تھے۔نینا بھی سر جھکا کر ان کے پیچھے چل پڑی۔بہت دن کے بعد اس کا دل چاہا تھا کہ ابا کی بات مان لے ورنہ تو وہ ہمیشہ ہی ان سے کتراتی ہی رہتی تھی اور ان کی بات سے انکار کرنا تو اس کا مشغلہ تھا۔



”مجھے یہ عورت ایک آنکھ نہیں بھائی“ بی بی جان نے رخشی سے پہلی بار ملنے کے بعد اپنی رائے کا اظہار کیا۔صوفیہ کو حیرت ہوئی۔وہ کسی کے بارے میں اس طرح فوری رائے نہیں دیتی تھیں۔یہ تو اس کی عادت تھی کہ وہ فوراً ملنے ملانے والوں سے متعلق اپنے ایک مخصوص رائے قائم کر لیتی تھی اور اسے رخشی اچھی لگی تھی۔تھوڑی فربہ،بڑھتی ہوئی عمر والی عورت۔۔جس کے رنگے ہوئے بال واضح اس کی عمر کا پتا دیتے تھے۔چہرے پر جھریاں بھی بغور دیکھنے سے نظر آجاتی تھیں اور سب سے بڑھ کر چیچک کے نشان تھے جو میک اپ کی تہہ بھی چھپا نہیں پاتی تھی۔کاشف کے احباب میں رخشی ایک ایسی عورت تھی جس نے صوفیہ کے اعتماد کو بہت حوصلہ دیا تھا۔اس کی صاف ستھری نکھری ہوئی

سانولی رنگت، اس کے چمکتے ہوئے بال اس کا جوان سراپا اور پھر حمل کا مخصوص روپ جوزری کی دفع تو اس کے قریب سے بھی نہیں گزرا تھا جبکہ اس بار تو سب اسکو سراہتے تھے، اس سے رنگ روپ میں اضافے کی ٹپس مانگتے تھے۔ ان دنوں اس کا مورال انتاہائی تھا کہ اسے رخشی سے وہ خطرہ محسوس نہیں ہوا جو حبیبہ یا کاشف کے قریب رہنے والی کسی دوسری عورت سے ہوسکتا تھا یا پہلے ہوتا رہا تھا۔ کاشف پہلے بھی اپنے احباب کو کاروباری مراسم رکھنے والوں کو گھر یا کبھی باہر کھانے کی دعوتیں دیتا رہتا تھا

"مجھے تو اچھی لگی بیچاری۔۔۔ تنہائی کی ماری ہوئی۔۔۔ آپ نے دیکھا نہیں کتنی جلدی گُھل مل گئی۔۔۔ نخرہ وخرہ بھی نہیں کیا۔۔۔ کھانے کی تعریف بھی کر رہی تھی اور کس طرح شوق سے سب کھایا اس نے۔۔۔ لگتا ہی نہیں تھا کہ فلموں میں کام کرتی رہی ہے" صوفیہ نے اپنی رائے کا اظہار کیا۔ بی بی جان پان پر چونا لگا رہی تھیں لیکن دھیان اسی کی جانب تھا

"ان کا بھڑکیلا چُست لباس۔۔۔ ان کی گفتگو کا منہ پھٹ انداز۔۔۔ بات بات پر منہ کھول کر ہنس رہی تھیں اور پھر دو دفعہ تو کھانے کی میز پر گانا گانے لگی تھیں۔۔۔ اور کیا کرتیں وہ کہ تمہیں یقین آجاتا کہ وہ فلموں میں کام کرتی رہی ہیں۔۔۔ اب کیا ناچ کر دکھا دیتیں؟" بی بی جان چڑ کر پوچھ رہی تھیں۔ صوفیہ کو ہنسی آئی

"میرے کہنے کا مطلب تھا کہ بڑھی ہو چکی ہے۔۔۔ اس کا دور ختم ہو چکا۔ چڑھتے سورج کو پوجنے والی دنیا نے اسے سائیڈ لائن کر دیا ہوا ہے۔۔۔ اس لئے ہم عام جیسے لوگوں میں بھی گھل مل گئی تھی۔۔۔ مجھے تو لگا انسانوں کی ترسی ہوئی تھی۔۔۔ حیرت ہے آپ سے خار کھا رہی ہیں۔۔۔ وہ ہاری ہوئی شیرنی تھی بی بی جان"

"ہاری ہوئی شیرنیاں زیادہ خطرناک ہوجاتی ہیں کیونکہ ہارنے کے باوجود یہ شیرنیاں ہار نہیں مانتیں۔۔۔ اس لئے ان سے خار کھانا ہی چاہیئے۔۔۔ تم کاشف سے کہنا اسے دوبارہ گھر مت بلوائے بلکہ کوشش کرنا کہ اس سے میل ملاپ بالکل نا ہو دوبارہ۔۔۔ اب بچی کی ماں بن چکی ہو تم۔۔۔ خود بھی ان نزاکتوں کو سمجھا کرو اور کاشف سے بھی کہنا۔۔۔ میں اب ہر بات بیاہی اولاد سے کہتی اچھی نہیں لگتی" ان کا انداز دو ٹوک تھا۔ صوفیہ کے چہرے پر شرارت چمکی

"یہی بات جب میں حبیبہ کے بارے میں کہتی تھی تو آپ خفا ہوجاتی تھیں۔۔۔ اور اب یہ رخشی جو منہ متھے لگنے کے قابل نہیں ہے۔۔۔ اس سے محتاط رہنے کی تلقین کر رہی ہیں" جملہ مکمل کرتے کرتے شرارتی رنگ طنزیہ سا ہو گیا تھا۔ بی بی جان نے پان منہ رکھ لیا تھا

"حبیبہ کی بات اور تھی۔۔۔ وہ کسی کی بیاہتا تھیں جب ہمارے حلقہ احباب میں شامل ہوئیں اور پھر ان کے اطوار ایسے نہیں تھے جیسے ان کے ہیں" انہوں نے دوٹوک سے انداز میں کہا تھا

"بیاہتا ہو یا بیوہ۔۔۔ لیکن وہ ایک گھر خراب کرنے والی عورت تھی۔۔۔ رخشی بیچاری تو۔۔۔ خیر چھوڑیں۔۔" اس نے جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑی تھی۔

"تمہارا مسئلہ یہ ہے صوفیہ بیٹی کے تم انسانوں کو ان کی چہروں سے جانچتی ہو۔۔۔ ان کا تجزیہ ان کے وجود سے کرتی ہو۔۔۔ ابھی

بچی ہو نا اس لئے ۔۔۔تمہیں پہچان نہیں ہے ۔۔۔میں نے زمانے کے سب سرد و گرم دیکھ لئے ہیں ۔۔۔میں وضع قطع دیکھ کر انسان کے اطوار بھانپ لیتی ہوں ۔۔۔میں نے کبھی حبیبہ کو اچھا نہیں کہا ۔۔۔اس کے انداز بھی اچھی عورتوں کے سے نہیں تھے ۔۔لیکن وہ اکیلی ہی قصور وار کب تھیں ۔۔۔اور پھر ۔۔۔" وہ لمحہ بھر کے لئے چُپ ہوئیں پھر عادت کے مطابق ہنکارا بھرا

" خیر چھوڑو ۔۔۔اپنا دامن اٹھاؤ تو اپنا بدن ہی ننگا ہوتا ہے ۔۔۔تم بس کاشف پر نظر رکھا کرو ۔۔۔اسے اس عورت سے ملنے جلنے مت دو"

صوفیہ نے سابقہ انداز میں ان کی جانب دیکھا ۔وہ ہمہ وقت اس انداز میں بات نہیں کرتی تھیں لیکن جب کرتی تھیں تو دکھی سی ہو جاتی تھیں ۔ان کے انداز میں کاشف کے لئے شکوک تھے جبکہ صوفیہ کے دل سے اب ہر شک جڑ سمیت ختم ہو چکا تھا ۔اسی لئے اسے بی بی جان کا انداز ناقابلِ ہضم لگا ۔

" کاشف کی حسیات اب اس قدر مردہ بھی نہیں ہوئیں ۔۔۔وہ تو حبیبہ ہی ان پر ڈورے ڈالتی رہتی تھی ۔۔۔وہ تو ہمیشہ ہی کتراتے رہے ہیں ۔۔۔اب عورت ہی بچھ بچھ جائیگی تو مرد کب تک دامن بچائے گا ۔۔۔اچھا ہوا مر کھپ گئی کہیں ۔۔۔ہماری زندگی سے تو نکلی ۔۔۔اللہ کا شکر ۔۔۔" بی بی جان نے اس کی بات کاٹ دی

" اسی لئے کہہ رہی ہوں کہ بس اس رخشی سے دوبارہ میل ملاقات کی ضرورت نہیں ہے ۔"

" آپ فکر کیوں کر رہی ہیں ۔۔۔کاشف پر بھروسہ ہے مجھے بی بی جان ۔۔۔وہ اب بہت بدل گئے ہیں ۔۔۔زرمین کے آنے سے بہت ذمہ دار ہو گئے ہیں ۔۔۔انہیں اچھے برے کی پہچان ہو چکی ہے ۔۔۔اسی لئے تو حبیبہ کا نام بھی نہیں لیتے اب کیونکہ ان کو خوب اچھی طرح پتا چل چکا تھا کہ وہ اچھی عورت نہیں تھی ۔۔۔اور پھر یہ رخشی ۔۔۔یہ تو بڑی عمر کی آنٹی ہے ۔۔۔اور پھر ۔۔۔" وہ لمحہ بھر کے لئے رکی اور لہجے میں شرارت سمو کر بولی

" آپ کا بیٹا بہت حسن پرست ہے بی بی جان ۔۔۔رخشی جیسی کو گھاس نہیں ڈالنے والے " بی بی جان نے اس کا چہرہ دیکھا اور پھر گہری سانس بھری ۔ساس بہو کے درمیان گفتگو عجیب رُخ اختیار کر چلی تھی لیکن وہ پھر بھی اپنا موقف وضح کرنا چاہتی تھیں اس لئے بولیں

" صوفیہ میری ماں جی اللہ بخشے انہیں بڑی سیانی عورت تھیں ۔۔۔وہ کہا کرتی تھیں ۔۔مرد سرہانے رکھا سانپ ہوتا ہے ۔۔۔یعنی اس سے غافل نہیں رہنا چاہیئے ۔۔۔اپنے مرد کے معاملے میں ہمیشہ مستعد اور چوکس رہو ورنہ وہ ڈنگ مارتے لمحہ نہیں لگاتے ۔۔۔تم سمجھ رہی ہو نا میری بات بیٹی ۔۔۔" بی بی جان نے اسے بڑی ہی قیمتی بات بتائی تھی ۔صوفیہ نے سر ہلایا ۔

" جی بی بی جان سمجھ رہی ہوں ۔۔۔آپ میری بڑی ہیں ۔۔بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں ۔۔لیکن ایک بات میں بھی ضرور کہوں گی ۔۔۔ہر مرد بھی " ایسا " نہیں ہوتا ۔۔۔کچھ مرد عورت کے حسنِ سلوک اس کی خدمت اور محبت سے بالکل بدل جاتے ہیں ۔بچپن کے لاڈ پیار نے انہیں غیر ذمہ دار بنا رکھا تھا ۔آپ نے انہیں بے جا آزادی دے کر ان کو اس طرح کا بنا دیا ہوا تھا لیکن میری محبت اور خدمت نے کاشف کا دل

جیت کر انہیں یکسر بدل ڈالا ہے بی بی جان ۔۔میں بہت مطمئن ہوں ۔۔آپ مجھے دوبارہ سے ان وسوسوں کا شکار مت ہونے دیں جن سے میں بہت مشکل سے نکلی ہوں"

وہ انہیں تسلی دیتے ہوئے اپنی جگہ سے اُٹھ گئی تھی ۔ بی بی جان چُپ کی چُپ رہ گئیں ۔کل کی بچی سارا الزام ان کی تربیت کے سر رکھ کر انہیں ہی موردِ الزام ٹھہرا گئی تھی ۔



اماں رضیہ نے دوبارہ لینڈ لائن فون سے سمیع کے فون کا نمبر ملوایا تھا ۔۔مسلسل بیل جا رہی تھی لیکن وہ فون نہیں اٹھا رہا تھا ۔اماں رضیہ نے بے بسی سے فون کریڈل پر رکھ دیا ۔چوبیس گھنٹے سے زیادہ ہو چلے تھے اور شہرینہ ابھی تک ہاسپٹل میں ہی تھی ۔سمیع نے دو پہر کے قریب فون کیا تھا اور بتایا تھا کہ شہرین کو ہوش آ گیا ہے ۔اس کے کچھ ضروری ٹیسٹ ہیں اور ڈاکٹر نے ابھی ڈسچارج نہیں کیا ہے ۔اس کے علاوہ اس نے مزید کچھ نہیں بتایا تھا اور تب سے اماں رضیہ کا دل بالکل بُجھا ہوا تھا ۔کبھی شہرین کی طرف دھیان جاتا کہ اللہ جانے بچی کو مسئلہ کیا ہے پھر سمیع کے لیئے دل بے چین ہونے لگتا کہ نجانے اس نے کھانا کھایا ہو گا ابھی تک یا نہیں ساتھ ساتھ شہرین اور سمیع کے ماں باپ پر غصہ آنے لگتا جنہوں نے اپنی اپنی اولادوں کی زندگیوں کو کس قدر اذیت ناک بنا دیا ہوا تھا اور سب سے آخر میں اپنے ساتھ صوفے پر بیٹھی ایمن پر ترس آنے لگتا جسے ماں باپ کی توجہ ملی ہی نہیں تھی ۔

"ایمن بیٹی ۔۔کچھ کھاؤ گی ۔۔" انہوں نے بہت محبت سے اس کے ہاتھ کو اپنے ہاتھ میں لے کر پوچھا تھا ۔اس نے نفی میں سر ہلا دیا

"یہاں آؤ میری بچی ۔۔میری گود میں آؤ ۔۔ہنسا بولا کرو چندا ۔۔رانی اے رانی ۔۔ایمن کے کھلونے لاؤ" وہ اسے اپنی گود میں لیتے ہوئے رانی کو آواز دے رہی تھیں ۔ایمن نے صبح سے اپنی ماں کو دیکھا تھا نا باپ کو اور اب مغرب ہو چلی تھی لیکن وہ نا روئی تھی نا ان کے متعلق کچھ پوچھا تھا ۔وہ سارا دن ان کے ساتھ رہتی ہی نہیں بلکہ اس کا وقت رانی یا اماں رضیہ کے ساتھ ہی گزرتا تھا ۔اس کے باوجود اماں رضیہ کو محسوس ہو رہا تھا کہ ایمن کی آنکھوں میں سوال چُھپا ہے لیکن اسے پوچھنا نہیں آ رہا کہ اس کی ماں کہاں ہے ۔وہ انہیں معمول سے ہٹ کر خاموش لگ رہی تھی ۔انہوں نے اسے گود میں لے لیا ۔اسی دوران باہر کی بیل بجی تھی ۔گھر میں مرد ملازم ایک ہی تھا جو گیٹ کیپر بھی اور ڈرائیور کے طور پر بھی کام کرتا تھا لیکن وہ عموماً مغرب کے وقت چلا جایا کرتا تھا ۔وہ بھی سمیع کے ساتھ ہاسپٹل میں ہی تھا ۔رانی کچن میں اپنے کھانے کے لیئے روٹی بنا رہی تھی ۔اماں رضیہ نے ایمن کو گود سے اتار کر دوبارہ صوفے پر بٹھایا اور آہستگی سے اٹھیں تھیں تا کہ گیٹ کھول کر آ سکیں ۔اسی دوران رانی جلدی جلدی کچن سے نکلی اور انہیں بیٹھنے کا اشارہ کر کے باہر نکل گئی ۔اماں کو یہ بھی برا لگا ۔انہیں اچھا نہیں لگتا تھا کہ جوان جہان بچی دروازہ کھولنے جائے ۔وہ آہستگی سے چلتی چلتی لاؤنج کے دروازے تک آ گئیں جہاں سے گیٹ تک نگاہ پڑتی تھی

"اری کمبخت ۔۔دیکھ تو لیتی کون ہے ۔۔" اسے بعجلت گیٹ کھولتا دیکھ کر وہ چڑ کر بولی تھیں ۔گیٹ کھلتے ہی دو لوگ اندر داخل ہوئے تھے اور ماں کے چہرے پر یکدم تاثرات بدلے تھے ۔

"کیا اس گھر میں آنیوالے مہمان کی اتنی عزت بھی نہیں کیا جاتی کہ گھر کے مالک ان کے لئے دروازہ کھول دیں" آنیوالی خاتون نے طنزیہ انداز میں رانی کو دیکھتے ہوئے اونچی آواز میں کاہ تھا۔آواز ماں رضیہ تک بھی آئی تھی۔انہوں نے جلدی جلدی قدم دروازے سے باہر نکالے اور آنیوالے مرد اور عورت کا استقبال کیا تھا۔مرد کی نسبت عورت کے چہرے پر زیادہ رعونت تھی۔

"میں آہی رہی تھی بھابھی۔۔۔ایمن کو لے کر بیٹھی تھی۔۔اس لئے۔۔ذرا۔۔" انہوں نے وضاحت کرتے ہوئے آنیوالی خاتون سے معانقہ کیا تھا جس کا جواب زیادہ گرمجوشی سے نہیں دیا گیا تھا۔رانی کھوجنے والے انداز میں ان کا چہرہ دیکھ رہی تھی۔وہ ان لوگوں کو پہلی بار دیکھ رہی تھی لیکن اس کے چہرے پر مخصوص قسم کا اشتیاق تھا مہمانوں کی آمد اسے بڑی پسند تھی جو اس گھر میں کم ہی آتے تھے۔اس کی بھابھی اور بہن اسے بتاتے رہتے تھے کہ مالکوں کے مہمان آتے جاتے انہیں سو پچاس دے کر ہی جاتے تھے جبکہ رانی نے اس گھر میں اس معاملے میں خشک سالی ہی دیکھی تھی۔اماں رضیہ ان دونوں مہمانوں کو لے کر اندر کی جانب بڑھ گئی تھیں۔رانی نے بھی ان کی پیروی کی

"یہ ایمن ہے۔۔۔یہاں آؤ بچی۔۔۔ہمیں پہچانتی ہو" وہ بیٹھتے ہی ایمن کو دیکھتے ہوئے سوال کر رہی تھیں۔ایمن اسی انداز میں صوفے پر بیٹھی تھی۔

"یہاں تو آؤ۔۔۔ماں نے سلام ولام کرنا بھی سکھایا ہے یا نہیں۔۔۔ہمارے بارے میں تو کبھی جھوٹے منہ نا بتایا ہوگا انہوں نے۔۔ارے دادی دادا ہیں تمہارے۔۔۔تمہارے باپ کے ماں باپ ہیں۔۔۔جن کے کلیجے تمہاری ماں نے چیر رکھے ہیں" وہ ایمن سے بھی اسی انداز میں بات کر رہی تھیں جس میں اماں رضیہ سے کی تھی۔وہ سمیع کے ماں باپ ہیں۔۔یہ سن کر رانی مستعد ہو کر آگے بڑھی تھی۔

"یہ تو بہت اچھی بچی ہے باجی۔۔ایمن دیکھو یہ آپکی دادی ہیں۔۔۔ہیلو تو بولو ان کو" وہ ایمن کے قریب آ کر اسے سمجھانے لگی تھی۔ایمن اس کے اس طرح کہنے پر ذرا سا منمنائی تھی۔دادی نے اس کا کچھ اثر نہیں لیا تھا

"جاؤ اپنی مالکن کو بتا کر آؤ کہ ان کے سسرال والے آئے ہیں۔۔۔دو گھڑی کو شکل دکھا جائیں۔۔۔" انہوں نے رانی کو طنزیہ انداز میں حکم دیا

"وہ تو جی کل سے گھر نہیں ہیں۔۔۔سمیع صاحب اور وہ دونوں ہی۔۔۔" رانی نے اتنا ہی کاہ تھا کہ انہوں نے بات کاٹ دی

"اچھا تو بچی کو یہاں چھوڑ کر سیر سپاٹوں پر نکلے ہوئے ہیں۔۔یہ تو حال ہے اس پڑھی لکھی پٹھانی کا۔۔۔یہ ذرا سی بچی کو تم لوگوں کے سہارے چھوڑ کر آپ گھر سے غائب ہیں۔۔۔سمیع پر تو کالا جادو کر دیا ہوا ہے اس نے۔۔۔اسے اب بھی عقل نہیں آتی۔۔۔بتاؤ مجھے کہتا تھا کہ شہرین پڑھی لکھی لڑکی ہے۔۔۔پڑھی لکھی لڑکی ہی گھر اور بچوں کو اچھے طریقے سے سنبھال سکتی ہے۔۔۔اے رضیہ اب تم کیوں منہ سی کر بیٹھی ہو۔تم بھی نہیں سمجھاتی سمیع کو۔۔۔تمہاری تو خوب سنتا ہے" توپوں کا رُخ اب ماں رضیہ کی جانب ہوا تھا۔اماں رضیہ نے رانی کو اشارہ کیا کہ ان کے لئے کولڈ ڈرنک لائے پھر دھیمی سی آواز میں بولیں

"ارے نہیں بھابھی غلط فہمی ہوئی آپ کو۔۔۔سیر سپاٹا کہاں کریں گے بیچارے۔۔۔بیمار پڑی ہے بیچاری بچی۔۔۔ہاسپٹل میں ہے۔۔سمیع کل سے ان کے ساتھ خوار ہو رہا ہے"

"ہاسپٹل میں۔۔۔اب کیا ہوگیا خیر سے۔۔۔؟" وہ ناک چڑھا کر پوچھ رہی تھیں

"یہی تو سمجھ میں نہیں آتا۔بس سر میں ہی درد ختم نہیں ہوتا۔۔۔وہ کیا ہوتا ہے موا بلڈ ہائی رہتا ہے۔۔ڈاکٹرز کہتے ہیں ٹینشن ہے۔۔۔" اماں نے اپنی سمجھ کے مطابق جواب دیا تھا۔سمیع کی امی کا ناک اور چہرہ یکدم پھول سا گیا۔انہوں نے ناگواری سے جتانے والے انداز میں اپنے شوہر کی طرف دیکھا جو بس اِدھر اُدھر دیکھ کر شاید بیٹے کی مالی حالت کو نظروں ہی نظروں میں تول رہے تھے۔

"اسی لئے۔۔۔بس اسی لئے۔۔۔میں کسی پڑھی لکھی لڑکی سے شادی کے حق میں نہیں تھی۔۔ان کی تو دکانداریاں ہی الگ ہوتی ہیں۔۔۔نخرے نزاکتیں ہی ختم نہیں ہوتے۔۔۔بتاؤ سر درد بھی کوئی بیماری ہے بھلا۔۔۔ہمیں تو کبھی نا ہوا یہ سر درد۔۔۔ہمیں تو شوہر کے سامنے کبھی تکلیف بیان کرنے کی جراءت بھی نا ہوئی اور ایک یہ شہرین بیگم ہیں۔۔۔چھینک کو بھی ہارٹ اٹیک کہہ کر شوہر کو سناتی ہوں گی۔مجھے پتا ہے۔۔سب جانتی سمجھتی ہوں میں۔۔۔شوہر کی توجہ اور روپے پیسے بٹورنے کے لئے بیمار ہی پڑی رہتی ہوں گی ہماری بہو رانی" ان کے چہرے پر رعونت مزید بڑھ گئی تھی۔اماں رضیہ کا دل کسی نے نچوڑ کر رکھ دیا۔وہ کبھی ماں نہیں بنی تھیں لیکن شہرین اور سمیع دونوں کی مائیں کبھی کبھی انہیں گوشت پوست کے انسان کی بجائے کسی سنگلاخ چٹان کو کاٹ کر بنائے گئے مجسمے لگتے تھے جن کے سینے میں اللہ نے دل ہی نہیں رکھا ہوا تھا۔

"نہیں بھابھی۔۔وہ تو خود بیچاری ڈاکٹرز سے بیزار ہے۔۔۔دوا کھا کھا کر اتنا اکتا چکی ہے کہ اب دواؤں کی شکل بھی نہیں دیکھتی۔۔۔بس اچھے انسانوں کی آزمائشیں ختم نہیں ہوتیں۔۔۔شہرین بیٹی بھی ایسے لوگوں میں سے ایک ہے۔۔۔" اماں رضیہ نے دھیمے سے لہجے میں شہرین کی حمایت کرنی چاہی تھی لیکن سمیع کی امی بھڑک ہی اٹھیں

"ارے رضیہ تم تو ہو ہی تھالی کا بینگن۔۔۔بس جہاں اپنا فائدہ دیکھا اسی طرف لڑھک گئیں۔۔۔سمیع کے یہاں رہ رہی ہو۔۔۔اس کی بیوی کا دم نہیں بھروگی تو کیا میرا بھروگی۔۔۔مجھے نا بتاؤ کون کتنا اچھا ہے۔۔۔۔جن کتابوں کے سبق تم اب پڑھ رہی ہو نا۔یہ سب ہم نے بچپن میں پڑھ لی تھیں۔۔۔تم سے زیادہ پہچان ہے مجھے اچھے برے کی" وہ کچھ زیادہ ہی بھری ہوئی تھیں۔اماں رضیہ چُپ کی چُپ رہ گئیں کیونکہ اس لمحے رانی کولڈ ڈرنکس کے گلاس لئے چلی آئی تھی اور اماں رضیہ کی درگت بنتے دیکھ رہی تھی۔

"ہاں بس اب یہ دو جوس پلا کر رخصت کر دو ہمیں ہمارے ہی بیٹے کے گھر سے۔۔۔چائے پلوانے کی تو ہماری بہو کی جانب سے ممانعت ہوگی کہ سسرال والوں پر تو دھیلا بھی نا خرچا جائے" وہ ایک بار پھر تنک کر بولیں۔اماں رضیہ اپنی جگہ سے اٹھی تھیں

"ایسا کیوں کہہ رہی ہیں بھابھی۔۔چائے کیا آپ کھانا بھی کھائیں۔۔۔آپ کا اپنا ہی گھر ہے۔۔۔میں بس چائے بناتی ہوں آپ کے لئے۔۔۔کل کیک لائے تھے سمیع میاں۔۔۔بہت اچھا اور تازہ تھا۔وہ بھی لاتی ہوں آپ کے لئے" اماں رضیہ نے اب کی بار جواب کا انتظار بھی نہیں کیا تھا۔انہیں پتا تھا یہاں سے جلی کٹی ہی سننے کو ملی تھیں۔سمیع کی امی کی ایک کزن بھی یہاں کراچی میں ہی مقیم تھیں۔گمان غالب تھا کہ ان لوگوں کا قیام ان ہی کے یہاں تھا ورنہ کچھ سامان وغیرہ تو ہمراہ ہوتا۔اماں رضیہ یہی سب سوچتی کچن کی جانب چلی گئی تھیں۔سمیع کی امی نے رانی کو بغور دیکھا تھا۔اس نے بھی فوراً جوس کا گلاس اٹھا کر پہلے ان کے شوہر کو اور پھر انہیں دیا۔اس کے بعد اس نے میز پر پڑا

ریموٹ اٹھا کر سامنے کی طرف رکھ دیا تھا تا کہ اگر سمیع کے والد چاہیں تو ٹی وی لگالیں ۔وہ ان لوگوں کے سامنے کچھ زیادہ ہی مستعد نظر آنے کی کوشش کر رہی تھیں ۔وہ گھر کے مالک کے والدین تھے اور اماں رضیہ کی جو حالت اتنی سی دیر میں انہوں نے کر دی تھی اسی سے رانی کو اندازہ ہو گیا تھا کہ رعب اور دبدبے کے بوجھ سے کچھ زیادہ ہی لدے پھندے ہیں ۔ایسے لوگوں کی حمایت ملازموں کے لئے بڑی ہی ضروری ہوتی ہے اور رانی ان کی حمایت حاصل کرنا چاہتی تھی ۔ایمن اماں رضیہ کے تعاقب میں کچن کی جانب چلی گئی تھی ۔دادای کے خشمگین سے انداز نے اس پر کوئی اچھا تاثر نہیں چھوڑا تھا

"کیا نام ہے تمہارا۔۔؟"سمیع کی امی نے تو یوں کا رُخ اس کی جانب کیا

"جی نام تو میری ماں نے زیب النساء رکھا تھا پر سب پیار سے رانی رانی کہتے ہیں" وہ جواب دینے کے لئے بالکل چوکس تھی

"اچھا تو بیگم رانی رانی ۔۔۔یہ بتاؤ تمہاری بیگم صاحبہ کب سے اسپتال میں ہے؟" وہ اسے گھور رہی تھیں ۔

"جی شہرین باجی تو کل رات سے ہی وہاں ہیں ۔۔ابھی تک واپس نہیں آئیں ۔۔سمیع بھائی کا فون آیا تھا۔۔کہتے ہیں ابھی ایک دن اور لگے گا" اس نے اپنی طرف سے مزید اضافہ کر کے بتایا تھا۔سمیع کی امی نے ناک سے مکھی اڑانے والے انداز میں سر ہلایا

"ایسا کیا ہو گیا ہے تمہاری شہرین باجی کو۔۔۔"سمیع کی امی کی انداز میں طنز کی آمیزش مزید بڑھ گئی تھی ۔رانی نے کچن کی جانب دیکھا ۔اماں رضیہ یقیناً وہاں مصروف تھیں ۔اس نے ان کی جانب سر جھکایا اور آہستہ سی آواز میں بولی

"وہ جی ایمن کی سالگرہ تھی نا کل ۔۔۔تو ان کی گھر والے بھی آئے تھے۔۔۔بڑی بے عزتی کی انہوں نے شہرین باجی کی اور سمیع بھائی کی بھی ۔۔۔ایمان سے ساری تقریب کا ستیاناس کر دیا۔ان کی امی نے گالیاں والیاں بھی دیں ۔۔۔" وہ مکمل جاسوسی کے موڈ میں تھی ۔سمیع کی امی کے چہرے پر طنزیہ مسکراہٹ چمکنے لگی

"اچھا ہی ہوا۔۔اب سمیع کو احساس ہوا ہو گا کہ میں کس لئے اسے پٹھانوں میں رشتہ کرنے سے روکتی تھی ۔۔سن رہے ہیں آپ ۔۔۔یہ سب ہو رہا ہے آپ کے بیٹے کے ساتھ یہاں پر ۔" یہ کہتے ہوئے انہوں نے اپنے شوہر کی شکل بھی دیکھی جو اب تک بالکل غیر جانبداری سے بس جائزے لینے میں مگن تھے ۔

"بس جی یہی بات دل پر لے لی شہرین باجی نے ۔۔۔" رانی نے مزید ٹکڑا لگایا ۔سمیع کی امی استہزائیہ انداز میں ہنسیں

"ارے ہاں بھئی ۔۔بہت ہی نازک دل ہے تمہاری شہرین باجی کا ۔۔۔دل پر کیوں نا لیں گی ۔۔۔انہیں پتا جو ہے کہ ان کے شوہر نے انہیں ہتھیلی کا چھالہ بنا رکھا ہے" رانی نے ایک بار پھر کچن کی طرف دیکھا ۔اس کے پاس ایک اور اہم خبر بھی تو تھی جو وہ سمیع کی امی کو بتا سکتی تھی ۔کیا پتا اسے سو دو سو مل ہی جاتے ۔وہ اب کی بار بالکل ہی ان کے صوفے کے قریب جھکی تھی

"وہ جی ان کو بچہ بھی ہونے والا ہے نا ۔۔لیکن بتاتی نہیں ہیں کسی کو ۔" سمیع کی امی نے چونک کر اسے دیکھا تھا پھر طنزیہ انداز میں شوہر کو بھی دیکھا تھا ۔اماں رضیہ کو کچن میں خبر بھی نا ہوئی تھی کہ رانی نے ان کے پیچھے کیا قیامت برپا کر دی ہے

☆　☆　☆

"میں نے اپنی سم کچھ دن کے لئے بند کر دی ہے۔۔آپ نے یہی کہا تھا نا مجھے۔۔" رانیہ کسی تابعدار بچی کی طرح اسے خود ہی بتا رہی تھی۔نینا کو دل ہی دل میں بڑی شرمندگی ہوئی۔اس نے دو دن پہلے اس سے وعدہ تو کر لیا تھا کہ وہ اس کی مشکل کو حل کرنے کے لئے ضرور کچھ کرے گی لیکن وہ عملی طور پر کچھ بھی نہیں کر پائی تھی۔اس کا ارادہ تھا کہ صبح گھر سے نکلنے سے پہلے وہ سلیم سے پوچھے گی کہ اس نے اپنے دوست سے سم بلاک کرنے کی بات کی یا نہیں لیکن نوشی باجی کی پریشانی اس کے حواسوں پر اس طرح سوار رہی تھی کہ اسے کچھ بھی یاد نہیں رہا تھا۔یونیورسٹی اسے ابا نے ڈراپ کر دیا تھا اس لئے وہ رانیہ کو پڑھانے نہیں آسکی تھی اور ابھی بھی وہ آنا نہیں چاہتی تھی لیکن رانیہ کے ایگزامز کا اس کی امی نے اتنی بار تذکرہ کر کے اسے تاکید کی ہوئی تھی اور پھر ایڈوانس میں ٹیوشن بھی دی دے ہوئی تھی اس لئے نینا نے سوچا تھا کہ یونیورسٹی کے بعد رانیہ کو پڑھا آتی ہے لیکن دوسری ٹیوشن سے چھٹی کر لے گی۔اس ساری پریشانی میں اس کے ذہن سے رانیہ کے گھر آتے ہوئے بھی اس کی مدد والی بات نکل ہی گئی تھی لیکن جب رانیہ نے خود اس بات کا تذکرہ کیا تو اسے فوراً اپنا سارا دھیان اس کی طرف لگانا پڑا۔اس کی یہ بات اچھی تھی کہ جب کسی کے ساتھ ہمدردی یا اس کی مدد کا وعدہ کر لیتی تھی تو پھر جی جان سے وہ کام نبٹاتی تھی

"یہ اچھا کیا آپ نے۔۔اور آپ گھبراؤ مت۔۔وہ آپکا کچھ نہیں بگاڑ سکتا" اس نے رانیہ کو تسلی دی تھی

"دراصل اکیڈمی کے کچھ لوگ اس کے پاس ایڈڈ ہیں۔۔مجھے ڈر لگتا ہے یہ سوچ کر کہ وہ میرے بارے میں کوئی الٹی سیدھی بات نا کر دے۔۔سب لوگ پھر اکیڈمی میں باتیں کریں گے میرے بارے میں" وہ بیچاری واقعی ڈری ہوئی تھی ورنہ اتنے دنوں میں نینا نے اسے بہت ہشاش بشاش ہی دیکھا تھا لیکن اب کچھ دن سے وہ بالکل بجھی بجھی سی تھی

"فیس بک پر۔۔" نینا نے یہ سوال پہلے بھی پوچھا تھا لیکن اب دوبارہ پوچھ کر یقین دہانی چاہ رہی تھی۔نینا نے شرمندہ ہوتے ہوئے سر ہلایا۔

"میں نے آپ سے کہا تھا نا کہ ایسے لوگوں کو بلکہ کسی بھی بغیر جان پہچان کے انسان کو فیس بک پر ایڈ مت کیا کریں۔۔" وہ ابھی اتنا ہی بولی تھی کہ رانیہ نے اس کی بات کاٹ دی

"قسم سے نینا باجی میں نے ایڈ نہیں کیا ہوا۔۔لیکن میں نے آپ کو بتایا تھا نا کہ میری فیس بک اکاؤنٹ راپنزل کے نام سے تھی۔۔اس نے مجھے ایک بار میسیج کیا۔میں نے پوچھا کہ آپ کون ہیں۔۔میں آپ کو نہیں جانتی تو اس نے فوراً سوری بول دیا اور کہنے لگا کہ دراصل اسکی گرل فرینڈ کا اکاؤنٹ بھی راپنزل کے نام سے ہے تو وہ مجھے اپنی۔۔دراصل۔۔وہ سمجھا شاید میں اسکی گرل فرینڈ ہوں" رانیہ یہ سب بتاتے ہوئے بے حد شرمندہ نظر آرہی تھی۔نینا کو اس پر ترس آیا۔اس کے اندر عام بچیوں والی تیزی طراری مفقود تھی۔وہ واقعی اس بات کی وجہ سے کافی گھبرائی ہوئی تھی۔ساتھ ہی نینا کو اس پر لڑکے پر بے پناہ غصہ آیا۔

"میں نے اسے فوراً اسے بتا دیا تھا کہ میں اس کی گرل فرینڈ نہیں ہوں۔۔اس کے بعد اس نے مجھے بتایا کہ وہ جھوٹ بول رہا تھا۔دراصل اسے میرا نمبر واٹس ایپ والے گروپ سے ملا ہے اور پھر اس نے فضول میسیجز کرنے شروع کر دئیے اور بار بار کہنے لگا کہ مجھے

فیس بک پر ایڈ کرو یا مجھ سے فون پر بات کرو۔۔۔ وہ تو یہ بھی کہتا ہے کہ اس نے مجھے دیکھ رکھا ہے۔۔۔ اکیڈمی کی کسی پارٹی کی تصویریں ہیں اس کے پاس۔۔۔" وہ رک رک کر بات مکمل کر رہی تھی

"مجھے سب سے زیادہ اسی بات کا ڈر ہے کہ وہ کسی گروپ میں یا کسی فورم پر میرے بارے میں کوئی الٹی سیدھی بات نا کر دے"

"اتنا کیوں ڈر رہی ہو۔ اتنا ہی سورما یا بہادر ہوتا وہ تو ایسے بزدلوں کی طرح آپ کو ڈرانے کی کوشش نا کر رہا ہوتا۔۔۔ وضاحتیں مت دو رانیہ۔۔۔ دکھاؤ مجھے ذرا کیا آئی ڈی ہے اسکی۔ تصویر وغیرہ لگائی ہوئی ہے اس نے اپنی۔۔۔؟۔۔۔ وہ اگر آپ کی پروفائل چیک کر کے آپ کو تنگ کر سکتا ہے تو یہ کام ہم بھی کر سکتے ہیں" وہ ناراضی بھرے لہجے میں بولی تھی۔ رانیہ نے فوراً ہی اسے ایک نام بتا دیا تھا۔ نینا نے اسی کے لیپ ٹاپ سے اسی کی آئی ڈی پر سرچ کر کے اس شخص کی پروفائل کھول لیا تھا۔

"یہی ہے۔۔۔؟" نینا نے اس کی پروفائل پکچر کو انلارج کر کے رانیہ سے پوچھا۔ اس نے اثبات میں سر ہلایا تھا

"آپ نے دیکھا ہے اسے کبھی کہیں۔۔۔ اکیڈمی وغیرہ میں۔۔" وہ تصویروں کو بغور دیکھتے ہوئے دوسرا سوال پوچھ رہی تھی کیونکہ تصویروں میں نظر آنے والا لڑکا رانیہ کی طرح کوئی سترہ اٹھارہ سال کا تو نہیں لگ رہا تھا۔ شکل سے تو وہ یونیورسٹی کا اسٹوڈنٹ لگ رہا تھا۔ اس نے اپنی تصاویر بھی کافی ساری شئیر کر رکھی تھیں، نینا دھیرے دھیرے سب دیکھنے لگی پھر اس نے رانیہ کا چہرہ دیکھا تھا

"پتا نہیں اب اس نے تصویر بھی اپنی لگا رکھی ہے یا نہیں۔۔۔" وہ اپنا خیال ظاہر کر رہی تھی۔ رانیہ نے بے بسی سے کندھے اچکائے

"آپ اتنا ڈر کیوں رہی ہیں رانیہ۔۔۔ دیکھیں اگر انسان سچا ہو تو اسے کبھی ڈرنا نہیں چاہیئے۔۔۔ آپ کسی کو بھی جواب دینے سے پہلے خود اپنے آپ کو۔ اپنے اللہ کو جواب دہ ہیں۔۔۔ آپ نے اگر کوئی غلط کام نہیں کیا ہے تو اللہ آپ کی مدد ضرور کریں گے۔۔" نینا نے اتنا ہی کہا تھا کہ رانیہ نے اسکی بات کاٹ دی

"میں بالکل سچ کہہ رہی ہوں نینا باجی۔۔۔ میں ایسی لڑکی نہیں ہوں۔۔۔" اب کی بار نینا نے اسکی بات کاٹ دی

"میں وضاحت نہیں مانگ رہی رانیہ۔۔۔ میں آپ کو ایز اے ٹیچر نصیحت کر رہی ہوں" نینا نے اتنا کہا پھر اس کی جانب دیکھ کر بولی

"رانیہ مجھے نہیں پتا آپ نے اپنی آئی ڈی راپنزل نام کی کیوں اپنائی۔ لیکن مجھے لگتا ہے ہر لڑکی ہی راپنزل ہوتی ہے۔۔۔ اپنی حدود اور روایات کے قلعے میں محصور، اپنے پیاروں کی حفاظت میں ہر برے شخص سے محفوظ۔۔ ہمارے جیسے گھروں میں ماں باپ ہمیں بہت محبت سے زمانے کے سرد و گرم سے بچا کر پالتے ہیں۔ ہماری حفاظت کرتے ہیں۔۔ ہمیں گندی میلی آنکھوں سے، برے ارادوں سے محفوظ رکھنے کے لئے ہمیں اپنے حصار میں رکھتے ہیں کیونکہ ایک لڑکی کی حرمت اسکی حیا اس کی عزت دنیا کی سب سے قیمتی چیز ہوتی ہے۔۔۔ اور قیمتی چیزیں قلعوں کی دیواروں میں محصور رکھی جاتی ہیں۔۔۔ ان کی حفاظت کی جاتی ہے۔۔۔ یہ سب انٹرنیٹ موبائل پر لڑکوں سے فرینڈشپس وغیرہ یہ سب تو حرمت کی دیوار میں دڑاڑ ڈالنے کی چیزیں ہیں۔۔۔ اسے بھٹکانے گمراہ کرنے کے اوزار۔۔" وہ بہت اچھے طریقے سے اسے سمجھا رہی تھی اور رانیہ بھی اس کی بات کو مکمل ارتکاز کے ساتھ سن رہی تھی۔

" بالکل ایسے جیسے راپنزل نے اپنے بالوں کو چور دروازہ بنالیا تھا اسی طرح یہ سب فضولیات بھی ایک لڑکی کی زندگی میں چور دروازے کھول دیتی ہیں اور چور دروازے چاہے عاشقی معشوقی کے لئے کھولے جائیں یہ چور دروازے ہی رہتے ہیں ۔۔یہ بھٹکا دیتے ہیں ۔انسان کو گمراہ کر دیتے ہیں ۔یہ سب فینٹسی صرف کہانیوں تک اچھی لگتی ہے کہ ایک لڑکی سارے زمانے سے چھپ کر ایک لڑکے سے مل رہی تھی تو وہ اس کے حق میں اچھا بھی ثابت ہوا تھا ۔۔حقیقت میں کبھی ایسا نہیں ہوتا ۔۔۔شہزادے چور دروازوں سے نہیں آیا کرتے رانیہ" نینا نے ساتھ ساتھ اس کا چہرہ بھی دیکھا تھا ۔وہ بیچاری چُپ کی چُپ رہ گئی تھی ۔نینا نے اس کا ہاتھ سہلایا

" آپ گھبراؤ مت ۔۔۔بس اپنی پڑھائی پر توجہ دو ۔۔اوکے ۔۔۔اور فکر مت کرو ۔۔اس بندے کو میں سنبھال لونگی" وہ نصیحت کرنے کے بعد تسلی بھی دے رہی تھی ۔رانیہ نے مشکور نگاہیں اٹھا کر اسے دیکھا تھا ۔وہ کچھ مطمئن نظر آنے لگی تھی ۔نینا کی آنکھوں میں لیپ ٹاپ کی اسکرین پر نظر آنے والے شخص کا چہرہ محفوظ ہوتا جاتا تھا ۔



" اولیگو ڈینڈروگلیوما ۔۔" رپورٹس اس کے ہاتھ میں تھیں اور ان پر سرخ مارکر سے یہ لکھا تھا ۔اس کا دل زور زور سے دھڑک رہا تھا ۔اس میں اتنی ہمت نہیں کہ وہ لفافہ کھول کر ایک دفعہ نظر ہی ڈال لیتا ۔لفافے کے اوپر مارکر سے یہی ایک لفظ لکھا تھا ۔سمیع کو وہ لفظ نہیں ایک بڑی سی چمگادڑ لگ رہی تھی جو سارے پر پھیلا کر اس کے چہرے کو اپنے حصار میں لے لینا چاہتی تھی ۔وہ میڈیکل کی ٹرمز کے بارے میں زیادہ نہیں جانتا تھا ۔اسے نہیں پتا تھا کہ یہ سب کیا ہے لیکن اس کی چھٹی حس چیخ رہی تھی اور چیختی ہی جا رہی تھی ۔وہ تھکے ہوئے وجود کو لے کر ڈاکٹر رضی کے کمرے کے باہر اپنی باری کا انتظار کر رہا تھا ۔شہرین کو ہوش آگیا تھا لیکن اسے بے حد نقاہت محسوس ہو رہی تھی ۔چند گھنٹوں میں ہی وہ برسوں کی بیمار لگنے لگی تھی شاید اسپتال کسی خون چوسنے والے عفریت کا نام تھا جو یہاں آجاتا تھا ۔ڈھے جاتا تھا ۔سمیع کو لگ رہا تھا وہ خود بھی بے حد بیمار ہے ۔

ڈاکٹر رضی کے روم کے اوپر لگی کالنگ لائٹ جلنے بجھنے لگی ہونے لگی تھی ۔اس کا نمبر لکھا نظر آنے لگا تھا ۔اندر موجود مریض باہر آ گیا تھا ۔وہ اٹھا اور پھر من من بھاری قدموں کو گھسیٹتا ہوا دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا ۔ڈاکٹر رضی اپنے کمپیوٹر پر مکمل ارتکاز کے ساتھ مصروف تھے ۔اسے دیکھ کر انہوں نے خوش آمدید کہنے والے انداز میں سر ہلایا

" آئیے سمیع صاحب ۔۔" ڈاکٹر رضی نے کہا تھا ۔ان کے چہرے پر کچھ ایسے رنگ تھے کہ سمیع کا دل مزید زور سے اچھلا تھا ۔

" یہ رپورٹس آگئی ہیں ۔۔۔ان پر یہ لکھا ہے ۔۔۔اولیگو ۔۔۔" وہ جملہ ادھورا چھوڑ کر ان کا چہرہ دیکھنے لگا ۔اسے اس لفظ کو ٹھیک سے ادا کرنا بھی نہیں آیا تھا

" جی ۔۔پورٹس میرے سامنے موجود ہیں ۔۔۔لیبز کے ریکارڈ کمپیوٹرز میں آجاتے ہیں ۔۔۔"

" آپ نے دیکھ لی ہیں رپورٹس ۔۔۔سب ٹھیک ہے نا ۔۔۔کوئی پریشانی والی بات تو نہیں" وہ بے تابی سے پوچھ رہا تھا ۔ڈاکٹر رضی نے چند لمحے اس کی جانب دیکھنے کی بجائے مانیٹر کی سکرین کو دیکھا ۔

"سمیع صاحب حوصلہ رکھیں ۔۔آپ کو بہت توانائی کی ضرورت ہے ۔۔آپ تو خود بیمار لگنے لگے ہیں مجھے ۔۔کھانا وغیرہ کھایا آپ نے ۔۔کوئی جوس وغیرہ پیجئے ۔۔منگواؤں آپ کے لئے" وہ مسکرائے بغیر اس سے پوچھ رہے تھے ۔سمیع نے بمشکل ہونٹوں کے کناروں کو پھیلایا لیکن وہ مسکرا نہیں پایا تھا۔وہ کیسے مسکرا سکتا تھا۔شہرین کو اس طرح ہاسپٹل کے بستر پر پڑا دیکھ کر تو اس کے حلق سے پانی کا گھونٹ نہیں اتر رہا تھا۔

"سمیع صاحب ۔۔آپ نے پہلے کبھی اولیگو۔۔کا نام سنا ہے؟" وہ اس سے پوچھ رہے تھے ۔سمیع نے نفی میں سر ہلایا

"کینسر ۔۔؟" یہ لفظ ادا کرتے ہوئے ان کا انداز استفہامیہ تھا۔یہ لفظ کس کو نہیں پتا تھا ۔سمیع کا بدن اپنی جگہ سے نہیں اچھلا تھا لیکن روح نے تو قلابازی لگا ڈالی تھی ۔اسے لگا اس کے بدترین اندازوں کی تصدیق ہوئی ہے

"شہرین کو۔۔۔یہ ہے ۔۔۔میرا مطلب ۔۔۔اولیگو ڈینڈروگلیوما ۔۔۔کینسر ہے ۔۔؟" یہ سوال نہیں تھا۔یہ ایک پکار تھی ،ایک چیخ تھی

"آپ کے ساتھ کوئی اور ہے ۔۔۔میرا مطلب مریضہ کا کوئی اور رشتہ دار ۔۔" وہ الٹا اس سے سوال پوچھ رہے تھے

"ڈاکٹر صاحب شہرین کو ۔۔کیا ہے ۔۔؟" اس کی ہمت نہیں ہوئی تھی کہ وہ یہ الفاظ دوہراتا تھا۔یہ کوئی فلم یا سیریل نہیں تھا کہ کوئی آرام سے یہ لفظ بول دیتا۔اس کا اپنا دماغ لفظ "کینسر" پر جھنجھنا اٹھا تھا۔اسے ایسا لگا جیسے اس نے جلتی ہوئی استری پر ہاتھ رکھ دیا ہے اور ابھی تک رکھا ہی ہوا ہے ۔ڈاکٹر رضی اس کی نفی کرتے تو ہاتھ جلتی گرم استری سے اٹھتا لیکن انہوں نے اگلا جملہ بول کر اس کے پارے وجود پر ابلتا ہوا پانی ڈال دیا تھا

"آئی ایم سوری سمیع صاحب ۔۔خبر واقعی کچھ اچھی نہیں ہے ۔۔آپ کی اہلیہ کو ٹیومر ہے ۔۔۔برین ٹیومر ۔۔۔1 پوائنٹ 3 سینٹی میٹر کا ۔۔۔بظاہر سننے میں یہ چھوٹا سا ٹیومر لگتا ہے ۔۔۔لیکن آپ اسے گریڈ 2 کا کینسر سمجھ لیجئے" سمیع کا صبر ختم ہوا تھا۔نا چاہتے ہوئے بھی اس کی آنکھ سے پانی ٹپکا تھا۔اس نے بائیں ہاتھ سے آنکھوں کو صاف کیا اور کوشش کی کہ وہ اس طرح بے قابو نا ہو لیکن اس کی کوشش ناکام رہی تھی۔اس کے لئے قیامت کا سماں ایک لمحہ پہلے ہی شروع ہوا تھا۔اسے اب صور کی آواز بھی اس طرح نہیں ہلا سکتی تھیں جس طرح ڈاکٹر رضی کی آواز نے اسے ہلا ڈالا تھا۔اس نے میز کی سطح پر سر رکھا اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا۔

"سمیع صاحب سنبھالئے خود کو پلیز ۔۔۔" ڈاکٹر رضی نے میکینکل سے انداز میں کہا۔وہ شہر کے بہترین نیورو سرجن تھے اور ان کے پاس اکثر ہی مریضوں کو دینے کے لئے اچھی خبریں نہیں ہوا کرتی تھیں ۔انہیں اب لاچار آنسوؤں کو سہنے کی عادت سی ہوتی جاتی تھی لیکن اس کا مطلب یہ نہیں تھا کہ انہیں دکھ بھی نہیں ہوتا تھا۔سمیع کے آنسو یقیناً ان کے دل کو بھی بوجھل کر رہے تھے ۔سمیع نے ان کی تسلی کے جواب میں سر اٹھا کر نہیں دیکھا تھا۔یہ صرف اس کا دل جانتا تھا کہ لفظ "کینسر" بظاہر پانچ حرفوں کا مجموعہ تھا لیکن جب یہ آپ کے کسی پیارے کو تشخیص ہوتا تھا تو یہ ایک میزائل بن جاتا تھا۔ڈاکٹر رضی کے ایک جملے نے کسی میزائل کی طرح اسے اڑا کر بھسم کر ڈالا تھا

☆ ☆ ☆

”بی بی جان کو تو رخشی ذرا پسند نہیں آئی“ رات کو کاشف کے بازو پر سر رکھے صوفیہ نے لاڈ بھرے لہجے میں بات شروع کی۔اس کا انداز مذاق اڑانے والا تھا۔کاشف کا دھیان ٹی وی کی جانب تھا لیکن پھر بھی اس نے صوفیہ کا مکمل جملہ سنا تھا

”اس میں اچھا لگنے والا کچھ تھا بھی تو نہیں ۔۔میڈم بانوری“ کاشف نے اس سے بڑھ کر مذاق اڑایا اور ناک بھی چڑھائی۔صوفیہ نے قہقہہ لگایا۔یہ نجانے زنانہ فطرت کی کونسی حس ہے کہ جب آپکا مرد آپ کے سامنے کسی دوسری عورت کی اس طرح تضحیک کرے تو آپ کو لطف آئے۔صوفیہ کو گدگدی ہوئی

”اس میڈم بانوری میں کچھ تو ایسا ہوگا نا جو وہ آپ کے قریبی احباب میں شامل ہے“ وہ ٹوہ لیتے ہوئے ذرا سا اترا کر بولی

”اوہ یار۔۔بزنس کے بڑے جھمیلے ہیں۔۔۔پتا نہیں کیسے کیسے لوگوں کو منہ لگانا پڑتا ہے۔۔خوشامد کرنی پڑتی ہیں۔۔اور آؤ بھگت بھی۔۔“ کاشف بیزار کن ترین لہجے میں بولا پھر صوفیہ کے اگلے سوال کا انتظار کئے بغیر کہنے لگا

”اوہو۔۔تمہارے ذہن میں کیا چل رہا ہے۔کہیں پھر شک کا کیڑا وہ بھی کئی سو ٹانگوں والا تو نہیں گھس گیا دماغ میں۔۔“ وہ شرارتی انداز میں پوچھ رہا تھا۔صوفیہ نے ہنستے ہوئے نفی میں گردن ہلائی

”نہیں۔نہیں۔۔میں تو نہیں۔۔“ وہ کچھ کہنا چاہ رہی تھی لیکن کاشف نے اسکی بات کاٹ دی

”خدا کو مانو یار۔۔میرے لئے وہ رخشی ہی رہ گئی ہے۔۔دنیا میں خوبصورت عورتیں مرگئی ہیں کیا یا میری جمالیاتی حس مرگئی ہے“ وہ اسے چڑا رہا تھا۔صوفیہ کو اب کی بار اس کے جملے نے پہلے سے بھی زیادہ لطف دیا

”میں کچھ نہیں کہہ رہی۔۔دراصل بی بی جان کو ہی آپ کی فطرت کا علم ہے۔۔سمجھا رہی تھیں مجھے کہ کاشف کو بچا کر رکھو اس عورت سے۔۔“ صوفیہ نے مزا لیتے ہوئے اسے بتایا۔کاشف نے ناگواری سے سر ہلایا

”بیوی تو بیوی۔میری ماں بھی نجانے میرے بارے میں کیا کیا سوچتی رہتی ہیں۔۔اتنا وہمی بھی نا ہو اب انسان“ وہ زچ ہو کر بولا

”کیوں نا ہوں بھئی۔۔ہمیں ہونا پڑتا ہے۔۔خوبصورت آدمی کی بیوی اور ماں کو تو بہت زیادہ وہمی اور محتاط ہونا پڑتا ہے ورنہ یہ حبیبہ اور رخشی ٹائپ عورتیں تو آپ جیسوں کو ورغلا کر نجانے کہاں تک لے جائیں“ صوفیہ صاف گوئی سے بولی تھی

”کیا ہو گیا ہے صوفیہ۔۔۔رحم کرو مجھ پر۔۔رخشی کو تو میں کبھی نظر بھر کر بھی نہیں دیکھتا۔۔وہ دیکھنے کے قابل ہے بھلا۔۔میرا اس کے ساتھ صرف کاروباری ربط ہے۔۔۔گھر بلانے کا مقصد بھی ان روابط کو بڑھانا تھا۔۔تم لوگوں کو کچھ نہیں پتا ان کاروباری تعلقات کا۔۔۔یہ رخشی بہت کام کی عورت ہے۔۔اس کے دور دور تک تعلقات ہیں۔۔گورنر ہاؤس اور اس کے متعلقہ ذیلی دفاتر میں اگلے مہینے سے پنکھے اور اسپلٹ یونٹ لگنے ہیں۔۔سنا ہے سب کچھ تبدیل کروانا ہے۔۔۔اتنا بڑا تو گورنر ہاؤس ہے اور پھر کئی آفس ہیں۔۔سنا ہے ایک ایک آفس میں تین تین یونٹ لگیں گے۔۔پنکھے بھی تبدیل ہوں گے۔۔اور بھی چھوٹے بڑے کئی کام ہوں گے۔۔۔میں چاہتا ہوں یہ کانٹریکٹ مجھے مل جائے۔۔وارے نیارے ہوجائیں گے۔۔اس لئے میں رخشی سے ذرا بنا کر رکھنا چاہتا ہوں۔تم دعا کرو جیسا میں سوچ رہا ہوں ویسا

ہی ہو جائے۔۔۔سرکاری کام کے اپنے ہی مزے ہوتے ہیں" کاشف نے جملہ مکمل کیا تو صوفیہ نے پھر سر ہلایا

" مجھے پتا ہے آپ بہت محنت کرنے والے انسان ہیں اور آپ کے لئے تو ہمہ وقت دعا کرتی ہوں" وہ اس کے کندھے پر اپنا سر رگڑ کر بولی تھی۔کاشف مسکرایا

" بہت شکریہ میری جان اور اب کسی شک کو دل میں مت پالنا۔۔۔میری کیا مت ماری گئی ہے جو رخشی جیسی عورت میں دلچسپی لوں۔۔۔میری تو اپنی بیوی لاکھوں میں ایک ہے۔۔۔اس جیسی تو میں چراغ کیا لالٹین لے کر بھی ڈھونڈنے نکلوں تو نا ملے۔۔۔مجھے کیا دلچسپی کسی دوسری عورت میں" وہ اس کے گرد اپنی بازو کا حلقہ سخت کرتے ہوئے کہہ رہا تھا۔صوفیہ تو نہال ہی ہوگئی۔اسے پتا تھا وہ لاکھوں میں ایک نہیں ہے لیکن محبت میں ریاضی کے اصول تھوڑی چلتے ہیں کہ ثابت ہوں گے تو تسلیم کئے جائیں گے۔۔۔یہ تو مذہب کی طرح بس ایمان لانے کی بات تھی۔صوفیہ دل و جان سے کاشف کی محبت پر ایمان لا چکی تھی۔اسے یقین آگیا تھا کہ جب کاشف اسے لاکھوں میں ایک کہہ رہا ہے تو بس وہ لاکھوں میں ایک ہی ہے۔طمانیت کی لہر اس کے پورے وجود میں اتری اور اس کی آنکھوں میں گرد بن کر چھانے لگی

☆ ☆ ☆

" یہ کیا پکایا ہے۔۔؟" اس نے باؤل کی جانب دیکھ کر ناک چڑھایا تھا۔

" دال ہے۔مونگ مسور۔۔۔" زری ٹرے رکھ کر پانی لینے کچن کی جانب جا رہی تھی۔اسے جواب دے کر آگے بڑھ گئی

" اتنی پتلی دال۔۔۔" نینا نے باؤل میں چمچہ چلایا تھا

" ہاں یہ ڈائٹنگ کر رہی ہے" زری مسکرائی تھی۔امی پھر ہاسپٹل چلی گئی تھیں تو دوپہر کا کھانا زری نے بنایا تھا

" یہ ڈائٹنگ کر رہی ہے یا تم ڈائٹنگ کر رہی ہو" نینا ابھی باؤل میں چمچ چلا رہی تھی

" میں بھی کہاں کر رہی ہوں۔۔۔بلکہ آج تو امی نے سختی سے منع کیا ہے۔۔۔نوشی باجی کی وجہ سے پریشان تھیں اور ملبہ سارا اس بات پر گرا کہ لڑکیاں اپنی غذا کا خیال نہیں رکھتیں جس کی وجہ سے انہیں بعد میں مسئلے ہوتے ہیں" زری نے اچار اور چپاتیوں والی ٹرے بھی میز پر رکھی تھی

" نوشی باجی کی تو مجھے بھی بہت ہی ٹینشن ہے۔۔۔اللہ انہیں جلدی جلدی ٹھیک کر دے بس" نینا نے پلیٹ میں دال نکالتے ہوئے کہا تھا۔

" انشاءاللہ۔۔۔امی بتا رہی تھیں ابھی کافی بہتر ہیں وہ۔۔۔میں نے فون کیا تھا۔۔۔اب خطرے کی کوئی بات نہیں ہے" زری بتا رہی تھی۔نینا نے سر ہلایا۔

" زری ہم کھانا کھالیں تو تم ابا سے فون کر کے کہو نا ہمیں ہاسپٹل لے چلیں۔۔۔میں نوشی باجی کو دیکھنا چاہتی ہوں" وہ اس سے درخواست کر رہی تھی۔

"میں نے امی سے کہا تھا کہ ہم آجائیں ہاسپٹل تو امی کہتیں کل آجانا۔۔کل سرجری کی ڈیٹ دی ہے ڈاکٹر نے۔۔۔بے بی دیکھنے چلیں گے ان کا" زری پرجوش تھی

"کل بھی چلے جائیں گے بے بی دیکھنے۔۔۔لیکن آج نوشی باجی کو تو دیکھ آئیں۔۔پتا نہیں کیوں میرا بہت دل چاہ رہا ہے"

نینا نے لجاحت بھرے لہجے میں کہا تھا۔زری نے سر ہلایا

"اچھا کھانا کھالیں۔۔پھر فون کرتی ہوں ابا کو" اس کا اصرار دیکھ کر زری نے بھی ہامی بھر لی تھی۔کھانا وغیرہ کھا کر اس نے ابا کو کال کر پوچھا تو انہوں نے بھی مثبت جواب دے دیا کہ تم لوگوں کو ملوا لاتا ہوں اور تمہاری امی کو بھی لے آئیں گے۔

"ابا اتنے اچھے ہیں۔۔ہماری ساری باتیں ہی مان لیتے ہیں" زری کو بڑی خوشی ہوئی کہ اس کے ایک بار کہنے سے ابا نے اس کی بات کا مان رکھ لیا۔نینا نے گہری سانس بھری۔

"میں نے کب کہا کہ اچھے نہیں ہیں۔۔۔اور تمہاری باتیں تو ابا امی سب ہی مان لیتے ہیں" وہ سادہ سے انداز میں کہہ رہی تھی۔زری باتھ روم میں گھس گئی۔کپڑے بدل کر اس نے اطمینان سے کاجل اور لائنر لگایا۔لپ پینسل سے ہونٹوں کی شیپ بنائی اور گلاس لگا کر حتیٰ الامکان نیچرل لک لینے دینے کی کوشش کی تھی۔

"تم خوبصورت ہو۔۔اور خوبصورت ہی رہو گی بہن۔۔۔اب چل پڑو" نینا نے منہ بھی نہیں دھویا۔بس بال ٹھیک کئے اور ڈوپٹہ اوڑھ کر دیوان پر بیٹھ کر اس کا انتظار کرنے لگی تھی جبکہ وہ کمرے سے نکل ہی نہیں رہی تھی۔اسی لئے نینا نے اکتا کر کہا تھا۔وہ پھر بھی نہیں نکلی۔نینا اپنی جگہ سے اٹھی تھی اور کمرے میں اسے دیکھنے کی غرض سے داخل ہوئی تھی۔زری پر نظر پڑتے ہی ناگواری اس کے چہرے پر پھیل گئی

زری نے ہاتھ میں موبائل پکڑ رکھا تھا اور وہ اپنی تصاویر بنانے میں مگن تھی۔

"ہم مریض کی عیادت کے لئے جا رہے ہیں۔۔۔سیاحت کے لئے نہیں جا رہے زری" اس نے منہ بنا کر ٹوکا تھا۔خجالت بھری مسکراہٹ زری کے چہرے پر چمکی۔اس کے باوجود وہ رکی نہیں تھی۔اس نے دو تین مزید کلک کئے تھے

"کتنی سیلفیاں لیتی رہتی ہو تم۔۔۔کیا ملتا ہے ان سے" زری ہنسی تھی

"مجھے اچھا لگتا ہے بس۔۔۔" زری اتنا ہی کہہ سکی

"اس میں اچھا لگنے والی بات کیا ہے۔۔میں تو یہ سمجھ نہیں سکی آج تک۔۔۔کسی کو بھیجتی ہو لینے کے بعد۔۔؟" نینا نے عام سے انداز میں پوچھا اور یکدم اس کے چہرے پر نظریں گاڑیں۔زری کے چہرے کا رنگ بدلا تھا۔چند سیکنڈز وہ چپ ہی رہی

"ہاں بلاول بھٹو کو بھیجتی ہوں۔۔۔بڑی فرمائشیں کرتا ہے کہ زری پلیز کبھی تو سیلفی بھیج دیا کرو" وہ اس کی بات کو مذاق میں اڑا کر بولی تھی۔نینا چند لمحے اسی کی جانب دیکھتی رہی جبکہ زری لاتعلق سی ہو کر جوتے کے اسٹریپ باندھنے لگی تھی

"آئے ہائے نینا۔۔تم نے تو میرا دل ہی توڑ دیا۔۔۔میں کس کو بھیجوں گی یار۔۔۔میری ایسی قسمت کہاں کہ کوئی مجھے سیلفی بھیجنے کو

بولے۔۔۔ پتا نہیں کب میری منگنی ہوگی۔۔۔کب میرا منگیتر ہوگا۔کب میں بھی سب کے سامنے اس کی باتیں کر کے شیخیاں بگھاروں گی ۔۔۔اسے اپنی حسین حسین سیلفیاں بھیجوں گی۔۔۔ یار تم کہو نا امی کو کہ اب زری کے لئے کوئی رشتہ ڈھونڈیں" وہ شرارتی انداز میں کہہ رہی تھی

"ہاں کہوں گی امی کو کہ امی سلیم سے رشتہ کر دیں زری کا۔۔" نینا کا دل ہی جانتا تھا کہ زری کے چہرے کو بغور دیکھتے ہوئے اس نے یہ جملہ کیسے بولا۔توقع کے عین مطابق زری کے چہرے پر ناپسندیدگی اور ناگواری کے رنگ چمکنے لگیں

"اونہہ۔۔۔اور کیا پتا امی تمہارا رشتہ سلیم سے کرنے کا سوچ رہی ہوں" زری بے ساختگی میں یہ کہہ گئی۔

"کیا آ آ آ۔۔۔ سلیم سے میرا رشتہ۔۔۔۔ یہ ممکن نہیں ہے۔۔۔امی کبھی ایسا سوچ بھی نہیں سکتیں" وہ دونوں کمرے سے ایک ساتھ باہر نکلی تھیں۔زری نے کچھ کہنا چاہا اسے بتانا چاہا کہ ابا تو یہ بات سوچ رہے ہیں پھر ارادہ ترک کر دیا۔نینا کا کوئی بھروسہ تھوڑی تھا کہ ابھی منہ بنا کر مزاج بگاڑ کر بیٹھ جاتی۔زری کے دل میں یہ کھُد بُد ضرور مچی تھی کہ آخر امی اور نینا دونوں اس بات کو ناممکنات میں سے کیوں قرار دے دیتی ہیں جبکہ ابا اس نہج پر سوچ رہے تھے۔وہ اس کے پیچھے سیڑھیاں اترنے لگی تھی۔اسی دوران اس کے موبائل کی رنگ بجی تھی۔اس نے دیکھا۔امی کال کر رہی تھیں۔اس نے فون کان سے لگایا

"جی امی بس نکل رہے ہیں ہم۔۔۔ابا آ گئے ہیں۔۔"

"پوچھو نوشی باجی کیسی ہیں اب۔۔" نینا نے لفظ "امی" سن کر مڑ کے اسے کہا تھا۔

"کیا آ۔۔۔اچھا۔سب ٹھیک ہے نا۔میرا مطلب خطرے والی بات تو نہیں۔۔" زری نے فون پر پوچھا تھا۔نینا کے چہرے کا رنگ بھی بدلا۔وہ بھی دو اسٹیپ چڑھ کر دوبارہ اس تک آئی تھی۔

"ٹھیک ہے۔۔۔اللہ خیر کرے۔۔۔ہم دعا کرتے ہیں۔۔۔آپ ہمیں بتائیے گا پھر۔۔" اس نے جملہ ادھورا چھوڑا تھا۔

"کیا ہوا ہے۔۔۔سب ٹھیک ہے نا؟" نینا کا دل لرزنے لگا تھا

"امی کہہ رہی ہیں۔۔نوشی باجی کو ابھی سرجری کے لئے لے جا رہے ہیں۔۔۔ان کو سانس نہیں ٹھیک سے آ رہا تھا۔۔۔ایمرجنسی میں لے گئے ہیں دوبارہ۔۔" زری بھی پریشان تھی لیکن نینا کے تو ہاتھ پاؤں ہی پھول گئے۔وہ وہیں اسٹیپ پر ہی بیٹھ گئی تھی



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

ڈیڑھ گھنٹہ وہ دونوں ہی پریشانی سے ایک دوسرے کے چہرے دیکھتی رہی تھیں۔ابا بھی واپس دوکان پر چلے گئے تھے اور امی اپنا موبائل نہیں اٹھا رہی تھیں۔وہ دونوں اس دوران دعا کرنے کے سوا کر بھی کیا سکتی تھیں پھر اطلاع آ ہی گئی

نوشی باجی کا انتقال ہو گیا تھا اور ڈاکٹرز بچے کو بھی نہیں بچا سکے تھے۔۔

"میرا دل کہتا تھا یہی ہو گا۔۔مہر اکیلی رہ جائیگی۔۔۔مجھے پتا تھا مہر اکیلی رہ جائیگی۔۔مجھے ہمیشہ مہر میں" کو نین کاشف نثار" کی جھلک نظر آتی تھی۔۔ہمیشہ۔۔۔" نینا مرنے والی کا افسوس نہیں کر رہی تھی بلکہ مرنے والی کی باقیات کا افسوس کر رہی تھی۔زری نے دیکھا اس کی آنکھیں بالکل خشک تھیں۔اسے زیادہ حیرت نہیں ہوئی۔اس نے نینا کو رونے والے مواقع پر کم ہی روتے دیکھا تھا

☆......☆......☆

"میرا مشورہ ہے کہ آپ مریضہ کو اعتماد میں لیجیے۔۔۔انہیں ان کی بیماری کے متعلق بتائیے۔۔۔ہو سکتا ہے بہت سے لوگ میری اس بات کی مخالفت کریں لیکن میں سمجھتا ہوں کسی بھی قسم کے مریض سے اس کی بیماری کے متعلق چھپانا بہت بڑی زیادتی ہے۔۔برین ٹیومر کوئی چھوٹی بات نہیں ہے۔۔اس کا علاج۔۔پھر اس کے ذیلی اثرات۔۔یہ چلنے کے لئے ایک لمبی ناہموار پتھریلی ٹوٹی پھوٹی سڑک کی طرح ہے۔۔میں قطعاً آپ کو مایوس نہیں کروں گا۔۔لیکن یاد رکھیں زندگی اور موت اللہ کے ہاتھ میں ہے۔۔کل کیا ہو گا یہ کوئی نہیں بتا سکتا ہم صرف علاج کر سکتے ہیں اور وہ ہم کریں گے تاکہ مریض کو فائدہ پہنچ سکے۔۔اس لئے مریض کو پتا ہونا چاہیئے کہ وہ علاج کی غرض سے جن پروسیجرز سے گزر رہا ہے، جن تکالیف کو سہہ رہا ہے۔۔وہ سب اس کے فائدے کے لئے ہیں۔۔۔وہ مثبت سوچے گا تو علاج کے نتائج بھی مثبت نکلیں گے" ڈاکٹر رضی نے سمیع کو بتایا تھا۔آج شہرین کو عارضی طور پر ڈسچارج کیا جا رہا تھا۔تین دن بعد بایوپسی کے لئے دوبارہ آنا تھا۔ڈاکٹر رضی نے اس کا کیس بورڈ کے سامنے رکھا تھا۔سمیع نے ان کے چہرے کی طرف دیکھا تھا۔الفاظ اس کے کانوں تک پہنچ رہے تھے،اس کی سماعتیں سُن تو رہی تھیں لیکن سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا۔اتنا اکیلا تو اس نے اپنے آپ کو زندگی میں کبھی محسوس نہیں کیا تھا۔وہ کس سے بات کرتا کس سے اپنا دکھ کہتا۔

"آپ سمجھ رہے ہیں نا میری بات۔۔۔" ڈاکٹر رضی اس کی غائب دماغی کو محسوس کر کے بولے تھے

"ڈاکٹر صاحب کیا سمجھوں۔۔لگتا ہے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت ہی نہیں رہی۔۔۔آپ مجھے سچ سچ بتائیں موت شہرین سے کتنی دور ہے۔۔؟"

وہ بہت ٹوٹے ہوئے لہجے میں پوچھ رہا تھا۔اس کے دل میں لا تعداد خدشات جمع تھے۔ڈاکٹر رضی نے نفی میں ایسے سر ہلایا کہ سمیع کو اپنے خدشات مزید درست لگنے لگے

"سمیع صاحب آپ موت کو کیا سمجھتے ہیں۔۔میرا خیال ہے یہ انسانی زندگی کی وہ فیز ہے جسے ضرورت سے زیادہ اہمیت دے دی

جاتی ہے حالانکہ اس کی کوئی اہمیت یا حیثیت نہیں ہوتی۔۔ یہ ایک پردہ ہے جو دو زندگیوں کے درمیان حائل ہوتا ہے۔۔کیمرے کے اندر ایک باریک سا پردہ ہوتا ہے جسے اپرچر کہتے ہیں۔۔جب کیمرے کی آنکھ روشنی کو نگل کر اندر لیجاتی ہے تو ایک سیکنڈ کے لئے یہ پردہ اپنی جگہ چھوڑتا ہے۔۔روشنی یہاں سے گزر کر پردے پر زندگی سے بھرپور تصویر کو محفوظ کر لیتی ہے اور اپرچر واپس اپنی جگہ پر آجاتا ہے۔۔۔موت ایسا اپرچر ہی ہے جو انسان کو اس فانی سے لافانی دنیا میں لے جاتا ہے۔۔۔اور بس اس کا کام ختم ہو جاتا ہے۔۔لیکن یہ کام کب ہوگا کیسے ہوگا۔۔ یہ تو کوئی نہیں بتا سکتا نا۔۔۔اور پھر میں چوک میں بیٹھا بنگالی بابا تو ہوں نہیں۔۔۔جو الٹی سیدھی پیشگوئیاں کر کے نوٹ بناتا ہے۔۔میں تو معالج ہوں۔۔علاج کی حکمت بیان کر سکتا ہوں۔۔علاج کر سکتا ہوں۔۔۔میں تو اپنا کام ہی کروں گا نا۔۔۔۔موت کے متعلق تو کوئی بھی حتمی طور پر نہیں بتا سکتا۔۔کون جانتا ہے کہ میں یہاں سے اٹھوں اور دس قدم چل کر ہارٹ اٹیک سے مرجاؤں۔۔ یا آپ اپنی گاڑی لے کر نکلیں اور سڑک پر کوئی ٹرک آپ کو کچلتا ہوا موت کے گھاٹ اتار دے۔۔۔یہ تو اللہ نے اپنے ہاتھ میں رکھا ہے۔۔انسان کو اتنا اختیار ہی کب ہے۔۔" ان کا انداز بارعب اور دبدبے والا تھا لیکن سمیع کو ان کی باتوں سے ذرا سا حوصلہ ضرور ملا۔

" میں یہ سب آپ کو اس لئے کہہ رہا ہوں کہ آپ خود کو اور باقی اہلِ خانہ کو ذہنی طور پر تیار کیجئے۔۔اور مریضہ کو بھی بتائیے۔۔ان کی بیماری کی نوعیت ایسی ہے کہ وقت گزرنے کے ساتھ ان کی ذہنی کارکردگی پر فرق پڑ سکتا ہے۔۔سوچنے سمجھنے کی صلاحیت متاثر ہو سکتی ہے۔۔۔بہتر ہے انہیں اپنے مکمل حواسوں کے ساتھ دنیاداری کے تمام جھمیلے سمیٹنے دیں اور پھر انسان کے اللہ کے ساتھ بہت سے معاملات ہوتے ہیں۔۔جس کی خبر صرف انسان کو ہی ہوتی ہے۔۔اسے اپنے لئے کیا مانگنا ہے۔۔اللہ کی راہ میں کیا کیا دینا ہے۔۔یہ اسے ہی پتا ہوتا ہے۔۔۔اس لئے اپنی اہلیہ کو آگاہ کیجئے تا کہ وہ اللہ کے ساتھ اپنے تجارتی معاملات نبٹا سکیں۔۔اپنی توانائی کو بحال رکھتے ہوئے ان کی مدد کیجئے" ایک معالج جس قدر نصیحت کر سکتا تھا اتنی تو ڈاکٹر رضی نے کر ہی دی تھی۔سمیع کے حواس ابھی بھی نارمل نہیں ہو پا رہے تھے۔اسے تو خود فی الحال حوصلے کی ضرورت تھی

" ڈاکٹر رضی۔۔لیکن یہ کیوں ہوا۔۔۔میرا مطلب کوئی تو وجہ ہوگی اس ٹیومر کی۔۔" وہ خود بھی اپنی کیفیت کو مناسب الفاظ دینے میں ناکام ہو رہا تھا۔اسے سمجھ میں نہیں آیا کہ وہ جو پوچھنا چاہتا ہے کیسے پوچھے

" یہ تو اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔۔۔ہم پوری ہسٹری لے کر ہی کچھ کہہ پائیں گے۔۔لیکن جیسا کہ آپ نے بتایا مریضہ ذہنی تناؤ کا شکار رہی ہیں۔۔۔اور اینٹی ڈیپریسینٹ کا مسلسل استعمال کرتی رہی ہیں۔۔تو شاید یہ وجہ ہو۔۔۔لیکن بہرحال اس بارے میں کوئی بھی معالج حتمی طور پر کچھ نہیں کہہ سکتا۔۔" وہ کندھے اچکا کر بولے تھے۔سمیع نے سر ہلایا لیکن تاسف نے اس کے پورے وجود کا گھیراؤ کیا تھا

" میری محبت گھن کی طرح کھا گئی تمہیں شہرین۔۔۔کس کس بات کی معافی مانگوں تم سے" وہ سوچ رہا تھا

☆......☆......☆

"تم فلم میں کام کرو گے؟" رخشی نے اس سے پوچھا تھا

"خدا کو مانو رخشی بیگم ۔۔ بالکل ہی عقل سے پیدل سمجھ لیا ہے کیا" وہ ہنس کر بولا تھا

"خدا کو تو مانتی ہی ہوں ۔۔ کافر نہیں ہوں میں شہزادے ۔۔۔ تم میری بات مانو ۔۔ تمہارے جیسے چاکلیٹی ہیروز کی فلم انڈسٹری کو سخت ضرورت ہے ۔۔۔ وہ جو پرانے پرانے لوگ اپنے ماں باپ کے سہارے ہیرو بنے بیٹھے ہیں ۔۔۔ پہلی ہی فلم سے سب کی دوکانیں بند کردو گے تم ۔۔۔" وہ اپنے لہجے پر زور دے کر بولی تھی۔

"تم پاگل ہو رخشی ۔۔" کاشف نے سر جھٹکا تھا

"تمہارا قصور ہے ۔۔ تم نے مجھے پاگل کر دیا ہے" وہ منہ پھٹ تو تھی ہی ۔ ترکی بہ ترکی بولی تھی

"خوبصورت عورتوں کو پاگل کرنا میری مشغلہ ہے" وہ بھی اسی کے انداز میں بولا تھا ۔ رخشی نے قہقہہ لگایا

"اس مشغلے کو کاروبار بھی بنایا جاسکتا ہے" وہ مشورہ دے رہی تھی ۔ کاشف نے ہنسی روکتے ہوئے سوالیہ انداز میں اسے دیکھا

"تم سمجھتے کیوں نہیں ہو ۔۔۔ ایک ہی فلم سے تم زمین سے آسمان پر پہنچ جاؤ گے ۔۔۔ شہرت تو ملے گی ہی ۔۔ دولت بھی چھپر پھاڑ کر آئیگی" وہ سمجھا رہی تھی

"نہیں بھئی مجھے ایسے کوئی شوق نہیں ہیں ۔۔۔" کاشف نے پہلی انکار کر دیا لیکن چند دن بعد ایک محفلِ موسیقی سے واپسی پر جہاں رخشی نے اسے بطورِ خاص مدعو کیا تھا اسے واپسی پر گاڑی میں ہی رخشی نے یہ موضوع چھیڑ دیا

"تم نے دیکھا تھا کتنے اداکار آئے ہوئے تھے ۔۔ خرم ملک کو دیکھا تھا ۔۔۔ کتنا برا لگ رہا تھا ۔۔ جھریاں اور آنکھوں کے حلقے نہیں چھپتے اب اس کے کسی بھی میک اپ سے ۔۔ جتنا مرضی چوچا کا کا بن لے ۔۔۔ چہرے سے پتا چل جاتا ہے کہ ستر سال کا ہو گیا ہے" اسی ہیرو جس کے سامنے وہ اسے سرجی سرجی کہہ کر گفتگو کرنے کے بہانے ڈھونڈتی رہی تھی کے بارے میں بات کرتے ہوئے وہ طنزیہ انداز اپنا کر بولی تھی

ستر کا تو نہیں ہو گا یار ۔۔ چالیس بیالس کا ہو گا ۔۔ اتنا برا تو نہیں لگ رہا تھا ۔۔۔ اچھا خاصا وجیہہ لگ رہا تھا" کاشف نے اس کی بات کی تردید کی تھی

"تم اس لئے کہہ رہے ہو یہ سب کیونکہ تم نے اسے نزدیک سے نہیں دیکھا تھا ۔ تمہیں اس کے چہرے پر وہ موٹا موٹا میک اپ نظر نہیں آیا جو مجھے نظر آ رہا تھا ۔۔۔ بالکل گنجا ہو گیا ہے ۔۔۔ وگ پہنی ہوئی تھی ۔۔ چالیس بیالیس کا تو اس کا بیٹا ہو گا اب" وہ اسی انداز میں کچھ زیادہ ہی مبالغہ آرائی کرتی ہوئی بولی تھی

"اس کے باوجود اس نے اپنے آپ کو بہت اچھا مین ٹین کیا ہوا ہے ۔۔۔ توند تو بالکل نہیں نکلی ہوئی تھی ۔۔ سنا ہے کسی بہت مہنگے جم ان میں جاتا ہے ۔۔۔ ابھی بھی ساری محفل کی جان تھا وہ ۔۔۔ ہر چیز پر اس کے آتے ہی جیسے رونق سی چھانے لگی تھی" کاشف نے بھی اخبار

میں پڑھے ہوئے کسی پرانے انٹرویو کا حوالہ دیتے ہوئے اپنی رائے ظاہر کی تھی

"یہی تو فائدہ ہوتا ہے ہیروز کو۔۔۔ ہر چیز تک ان کی رسائی ہو جاتی ہے۔۔۔ جم بھی جاتے ہیں۔۔اسکن کے ڈاکٹرز سے گولیاں بھی لے لے کر کھاتے ہیں تا کہ جوان نظر آئیں اور پھر دوسری بات خوب کہی تم نے۔۔۔ مجھے تو ذرا پسند نہیں یہ خرم ملک۔۔۔اس کا سارا چارم کیمرے تک محدود ہے۔۔ان جیسوں کو پبلک کے سامنے پیش ہی ایسے کیا جاتا ہے کہ دیکھنے والا دیکھتا ہی رہ جاتا ہے۔۔۔ جبکہ تم جیسے کسی میک اپ کسی کیمرے کی روشنی کے محتاج نہیں ہوتے۔۔۔اللہ کو حاضر ناظر جان کر کہتی ہوں کاشف نثار تمہارے اندر ایک بہت بڑا ہیرو چھپا ہوا ہے۔۔۔" وہ اتنی لمبی تمہید کے بعد اپنا موقف بیان کر رہی تھی۔۔کاشف نے گردن اکڑاتے ہوئے اس کی جانب دیکھا اور پھر اپنے زعم اور احساسِ تفاخر پر ذرا سا قابو پا کر بولا

"میری تعریف کرنے کا کوئی موقع ضائع نا کیا کرو تم۔۔"

"کیوں کروں۔۔۔" وہ اپنے مخصوص چلبلے انداز میں بولی پھر مشہور پنجابی گیت گنگنانے لگی تھی

"منڈہ شہر لہوردا۔میرے دل تے تیر چلاوے۔۔۔" کاشف نے قہقہہ لگایا

'تم ہنستے جاؤ۔لیکن میری بھی ضد ہے۔۔تمہیں ہیرو بنا کر ہی چھوڑوں گی" وہ ہنستے ہوئے جتانے والے انداز میں بولی تھی

"تمہاری باتیں سن سن کر لگتا ہے۔۔۔اس سمندر میں اترنا ہی پڑے گا۔۔۔ایک آدھی فلم کرنی ہی پڑے گی" کاشف نے بھی رضامندی ظاہر کر ہی دی تھی

"ایک آدھ کر کے دیکھو۔۔۔۔لائن نا لگ گئی پھر کہنا" وہ اسے مزید چڑھا رہی تھی۔کاشف نے سر ہلایا تھا۔

۔رخشی پہلی ملاقات سے ہی اسے، اس کی شخصیت کو، اس کے خدوخال قد کاٹھ کو اتنا دل کھول کر سراہتی تھی کہ وہ دل ہی دل میں خود کو واقعی کسی شہزادہ سمجھنے لگا تھا۔ پہلے بھی اسے کے سراہنے چاہنے والے کم نہیں رہے تھے لیکن رخشی نے تو جیسے اس کی تعریفوں کے پُل باندھنے کا ٹھیکہ ہی لے لیا تھا۔ وہ ڈیڑھ مہینے کی شناسائی میں اسے اپنے ساتھ فلم انڈسٹری کی جانب سے منعقد کی جانے والی پارٹیز میں بھی لے گئی تھی۔۔یہ کاشف سے کسی طور ڈھکا چھپا نہیں تھا کہ پنجابی فلموں کے دور میں کس علاقے کے لوگ راج کر رہے تھے اور فلم انڈسٹری کی کیا حیثیت تھی لیکن پھر بھی اسے اچھا لگنے لگا تھا۔ایسی پارٹیز میں زیادہ تر عورتیں رخشی کی طرح بہت کھلے ڈلے انداز والی تھیں۔شراب کے نشے میں بار بی کیو اور سگریٹ کے دھوئیں کے ساتھ رقص و سرود والی یہ محفلیں اس کے لئے ایک نیا مختلف اور انوکھا تجربہ تھا۔اسی لئے جب رخشی نے اسے فلم میں ہیرو بننے کی پیشکش کی تو وہ بظاہر انکار کرتا رہا لیکن دل میں یہ شوق ضرور سر اٹھانے لگا تھا کہ کوشش کرنے میں کیا حرج ہے۔

☆......☆......☆

"نوشی باجی آپریشن تھیٹر میں پہنچنے سے پہلے ہی ختم ہو چکی تھیں۔انہیں اندرونی چوٹیں آئی تھیں جس کا پتا چلنا مشکل تھا کیونکہ ان کی زچگی قریب تھی اور ڈاکٹر ضروری ٹیسٹ کرتے ہوئے کترا رہے تھے۔اسی لئے فوری سرجری کی ہدایت کی گئی تھی لیکن تمام تر عجلت کے باوجود

ان کی جان نہیں بچائی جا سکی تھی۔ یہ ایک بہت بڑا صدمہ تھا۔ نینا اور زری ابا کے ساتھ ان کے گھر ہی پہنچ گئے تھے۔ میت اگرچہ ابھی تک گھر نہیں پہنچی تھی لیکن محلے والے اور کچھ رشتہ دار جمع ہو چکے تھے۔ کہرام مچا ہوا تھا۔ نوشی باجی کی ساس خوب اونچی آواز میں بین ڈال رہی تھیں۔ ان دونوں کو دیکھا تو اٹھ کر آئیں اور باری باری دونوں کے گلے لگ کر پانچ منٹ تک مسلسل روتی رہیں۔۔ زری کے آنسو بھل بھل کر گرنے لگے تھے۔ نینا نے خود کو ان سے علیحدہ کیا اور پھر تلخ سے انداز میں پوچھنے لگی

”مہر کہاں ہے؟“ نوشی باجی کی ساس نے ان کی جانب دیکھا پھر ناک صاف کرتے ہوئے بولیں

”وہ اپنی پھپھی کے پاس بیٹھی ہے۔۔ اسے وہیں رہنے دو۔۔ بچی ہے گھبرا جائیگی۔۔ تم لوگ یہاں میرے پاس بیٹھو“

”ہم یہاں بیٹھ کر کیا کریں خالہ جی۔۔ ہم بھی اس کی پھپھی کے پاس چلے جاتے ہیں۔۔“ نینا ایک بھی آنسو بہائے بغیر بولی تھی۔ زری نے حیران ہو کر اسے دیکھا۔ وہ موقع کی نزاکت کا احساس کئے بغیر بدتمیزی پر اتر آئی تھی۔ یہ بھی اس کے مزاج کا مخصوص حصہ تھی

”آئے ہائے بیٹی۔۔ بہت پیار تھا تمہیں مرنے والی سے۔۔۔ کچھ دیر تو یہاں بیٹھ کر غم منا لو۔۔“ وہ اسے مصنوعی روہانسے انداز میں بولیں۔ نینا نے ناک سے مکھی اڑانے والے انداز میں انہیں دیکھا۔ زری کے دماغ میں خطرے کی گھنٹی بجی تھی لیکن اس سے پہلے کہ وہ اسے کچھ کہتی۔ نینا نے اس کا ہاتھ پکڑا اور نوشی باجی کی ساس کی طرف منہ کر کے بولی

”اب کاہے کا غم کریں خالہ جی۔ آپ جاری رکھیں اپنی سرگرمی۔۔ ہم مہر کے پاس بیٹھتے ہیں“ اتنا کہہ کر وہ کمرے کی جانب آ گئی تھی۔ زری کو اس کی دماغی حالت پر شبہ سا ہوا۔ اس نے دعا کی تھی کہ امی لوگ ہاسپٹل سے میت کے ساتھ جلدی سے آجائیں۔۔ وہ نینا کی بدتمیزی کی وضاحتیں نہیں دے سکتی تھی

☆......☆......☆

”میں نے کہا تھا نا کہ کاشف نثار کے اندر ایک ہیرو قید ہے؟“ رخشی نے اس کی تصویر کو سراہنے والے انداز میں دیکھتے ہوئے کہا تھا۔ وہ دونوں سید اسحاق گل کے اسٹوڈیو میں بیٹھے تھے، اس کی تصویریں ان کے سامنے بکھری تھیں جبکہ وہ رخشی کے ساتھ ان کی میز کے بالکل سامنے بیٹھا تھا۔ فلم انڈسٹری کے لئے عرصے سے کام کرنے والے ایک بہت ہی ماہر فوٹو گرافر نے اس کا پورٹ فولیو تیار کیا تھا۔ نئے اسٹائل کا ہیر کٹ اور شیو بنوانے کے لئے اس نے مہنگے ترین اسٹائلسٹس سے مشورے لئے تھے۔ کپڑے جوتے اور گھڑیاں تو اس کے شوق میں شامل تھیں ہی لیکن اب وہ ان چیزوں کو مزید اسٹائلش طریقوں سے استعمال کرنے کے گر سیکھ رہا تھا۔ رخشی کو ہر کام کی جلدی تھی اور اس کے جلدی مچانے سے نتائج اتنے حیران کن تھے کہ کاشف نثار کو مزا آنے لگا تھا۔ اسے وجیہہ نظر آنے کا پہلے بھی خبط تھا اور رخشی کے زندگی میں آنے کے بعد اس شوق میں مزید اضافہ ہوا تھا۔ وہ پہلے سے کہیں زیادہ نکھر کر سامنے آیا تھا۔ رخشی نے اسے چند پروڈیوسرز سے بھی ملوایا تھا۔ وہ سب کاشف کو دیکھ کر بہت متاثر تھے اور انہوں نے اس کی بہت حوصلہ افزائی کی تھی۔ وقتی طور پر اس کی توجہ اپنے کام اور گھر سے ہٹتی جاتی تھی لیکن وہ صوفیہ کو ذرا سا بھی شک نہیں ہونے دیتا تھا۔ صوفیہ اس بار زچگی کے لئے اپنی امی کے گھر جانے کا ارادہ رکھتی تھی لیکن ابھی ساتواں مہینہ شروع ہونے

میں چند دن باقی تھے لیکن کاشف اپنے رویے سے اسے اسقدر اعتماد میں لے چکا تھا کہ اسے اب کاشف کی ساری سرگرمیاں صرف کاروباری تقاضے نظر آتے تھے۔رخشی اسے ایک بڑے ڈائریکٹر سے ملوانے کے لئے لائی تھی

"اس میں تو کوئی شک نہیں۔۔بندہ تو بڑا کمال کا ڈھونڈ کر لائی ہو رخشی بیگم۔۔" وہ خالصتاً فلمی انداز میں اس کی تعریف کر رہے تھے۔

"رخشی نے پہلے کبھی کوئی عام بندہ ملوایا ہے آپ سے سرجی۔۔" وہ ذومعنی انداز میں مسکرا کر پوچھ رہی تھی

"وہ تو ٹھیک ہے۔۔لیکن کیا اسے کچھ آتا ہے بھی یا صرف شکل ہی شکل ہے۔۔؟" انہوں نے استفہامیہ انداز میں کاشف کا چہرہ دیکھا۔

"میرا مطلب ہے فلم کے لئے اور بھی بہت سے لوازمات درکار ہوتے ہیں۔۔فلم خالی خولی خوبصورت ہیرو سے نہیں بن جاتی ۔۔اداکاری وہ بھی فلمی اداکاری بچوں کا کھیل نہیں ہے۔۔۔اپنے جذبات کو ڈائیلاگ کے ساتھ ملا کر پبلک کے خون کو گرمانا کوئی عام بات ہے کیا۔۔پھر گھڑسواری سوئمنگ۔۔رقص۔۔۔بھی آنا چاہیئے۔۔۔یہ سب کریں گے تمہارے کاشف صاحب۔۔" ان کا انداز استہزائیہ سا تھا۔

"بالکل کرلیں گے۔۔۔آپ کاشف صاحب کو ہلکا نا لیں" رخشی لجاحت بھرے لہجے میں بولی تھی

"ہلکا تو بالکل نہیں لے رہا۔۔بندہ تو غضب کا لائی ہو۔۔لیکن اناڑی ہے۔۔انڈسٹری کی صورتحال تم جانتی ہی ہو۔۔اناڑیوں پر محنت کرنے کا حوصلہ ختم ہوگیا ہے اب مجھ میں۔۔"

"ہاہائے۔۔آپ کون سا بوڑھے ہو گئے ہیں جو حوصلہ ختم ہو گیا ہے۔۔آپ ذرا غور کریں۔۔میرا مشورہ ہے کہ ایک بار رسک لے کر دیکھیں۔۔رخشی آپ کی خیر خواہ ہے۔۔آپ کا نمک کھایا ہے۔۔اچھی چیز سب سے پہلے آپ کو دکھاتی ہوں۔۔کاشف میں ہیرو بننے کا بہت مارجن ہے۔۔ان کو چانس دے کر دیکھیں۔۔آپ میرے فیصلے کو داد دیں گے" وہ منت بھرے انداز میں بولی۔کاشف کو یہ بات پسند نہیں آئی تھی۔جب اس میں

5+ پوٹینشل تھا۔سارے پروڈیوسرز اس کی تعریف کر رہے تھے تو ایک ڈائریکٹر کی منت کیوں کرتا وہ۔۔لیکن وہ خاموش رہا تھا کیونکہ رخشی نے اسے پہلے ہی ہدایت کی تھی کہ کسی بات میں دخل اندازی نہیں کرے گا۔

"ہمم۔۔اب تم اتنا اصرار کر رہی ہو تو کرنا ہی پڑے گا نا کچھ۔۔اچھا بھئی کاشف نثار۔۔ہیروئن کے بھائی کا رول کرلو گے۔۔ایک آدھ ہیروئن بھی ہوگی ساتھ۔۔رونے دھونے اور جذباتی طور پر پبلک کا دل جیتنے کا بڑا موقع ملے گا اس رول میں۔۔ہیرو تو نہیں لیکن سائیڈ ہیرو ضرور بنا سکتا ہوں" وہ ہنکارا بھر کر بولے تھے۔کاشف نے ناگواری سے نفی میں سر ہلایا

"نہیں۔۔" رخشی نے آنکھیں نکال کر اسے دیکھا پھر اس سے پہلے کہ وہ اس کے انکار کی کوئی وضاحت دیتی۔کاشف نے ہاتھ کے اشارے سے اسے روکا تھا

"میں کسی ایسی تھرڈ کلاس فلم میں کام کرنا ہی نہیں چاہتا میں جس میں دو دو من کی ہیروئن کو کندھوں پر اٹھا کر ٹھمکے لگانے پڑیں یا کرتے کے گریبان کو پھاڑ کر بڑکیں مارنی پڑیں۔۔کوئی اچھی چیز ہو تو بتائیے ورنہ ایسی کوئی مجبوری تھوڑی ہے مجھے۔۔وہ تو رخشی ہی اصرار کرتی

رہتی ہے ورنہ مجھے کوئی شوق نہیں کسی فلم میں کام کرنے کا" وہ ناک چڑھا کر بولا تھا۔سید اسحاق گل کے چہرے کے تاثرات یکدم بگڑے

"اسی لئے تو میں نے کہا کہ اناڑی بندہ ہے۔۔۔ایسے بندوں کو پرفارمنگ آرٹ کی الف بے بھی نہیں پتا ہوتی۔۔فلم کتنا بڑا اور اہم میڈیم ہے ایسے لوگ سوچ بھی نہیں سکتے۔۔۔ان کے لئے فلم فقط ہیروئن کے لالی پوڈر سے شروع ہو کر اس کے پراندے اور اس کے رنگین کپڑوں سے ڈھکے جسم تک محدود رہتی ہے۔۔۔جس کو فلم کی اہمیت ہی نہیں پتا۔۔وہ فلم میں کام خاک کرے گا" سید اسحاق گل صاحب کے انداز میں اسقدر تضحیک تھی کہ کاشف نثار کے ماتھے پر ناگواری کی تیوریاں نمایاں ہونے لگیں

"جس طرح کی فلمیں آپ بنا رہے ہیں۔۔۔ایسی فلم کی اہمیت تو واقعی نہیں پتا مجھے۔۔۔تھکے ہوئے اداکار۔۔۔ننگے ناچ اور وہی ڈز ڈز ڈھاٹھاہ کرتے مصنوعی ہتھیاروں سے معاشرے کی جو خدمت آپ لوگ کر رہے ہیں۔۔وہ آپ کو ہی مبارک ہو بھئی۔۔۔میری طرف سے سات سلام ایسی فلم کو۔۔۔" کاشف استہزائیہ انداز میں ہنسا تھا۔سید اسحاق گل ایک بڑا پروڈیوسر ڈائریکٹر تھا۔اس کا پارہ یکدم ہائی ہوا تھا۔

"ارے برخوردار اتنا ہی جوش اٹھ رہا ہے معاشرے کا تو خود کوئی فلم کیوں نہیں بنا لیتے۔۔آخر ہم بھی تو دیکھیں کہ پھر فلم کیسی ہوتی ہے۔۔۔بناؤ فلم تو پتا چلے نا ورنہ باتیں کرنے والے تو یہاں وہاں بکھرے پڑے ہیں۔۔۔اور اگر یہ سب نہیں کر سکتے تو اپنا بوریا بستر اٹھاؤ اور رفو چکر ہو جاؤ اور دوبارہ کبھی اسٹوڈیو میں نظر نا آنا ایسا نا ہو کہ مجھے اپنے ملازموں سے باہر کا راستہ دکھانا پڑے" یہ آخری وار بڑا کاری تھا۔کاشف اپنی جگہ سے اٹھا اور پھر کھا جانے والی نظروں سے اپنے سامنے بیٹھے اس ڈائریکٹر کو دیکھا

"ایسا ہے تو پھر اب آپ کو فلم بنا کر دکھانی ہی پڑے گی۔۔۔دکھاؤں گا بھی اور سکھاؤں بھی کہ "فلم" کہتے کسے ہیں" اس نے سید اسحاق گل کی آنکھوں میں دیکھ کر کہا تھا۔یہ بھی ایک کھلا چیلنج تھا۔وہ واقعی کسی فلمی ہیرو کی طرح بڑک مار کر باہر نکلا تو رخشی نے چند لمحے سوچا پھر وہ بھی کاشف کے ساتھ باہر نکل آئی تھی۔

"تم واقعی فلم بنانے کا ارادہ رکھتے ہو؟" اسی روز شام کو جب کاشف اس ڈائریکٹر سے جھگڑ کر نکلا تو رخشی نے اس سے فون پر پوچھا تھا۔کاشف اپنے شوروم میں تھا لیکن اس کا دماغ اور دل ابھی تک وہیں اسی ڈائریکٹر کے کمرے میں بھٹک رہا تھا۔اسے سخت بے چینی ہو رہی تھی۔اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ فٹافٹ ایک اعلیٰ سی فلم بنا کر اس کے منہ پر دے مارے۔ڈیڑھ دو مہینے کے عرصے میں اس نے رخشی جیسی بی گریڈ ڈانسر کے ساتھ وقت گزارا تھا۔رقص و سرود سے بھرپور رنگیلی تقریبات میں شرکت کی تھی۔کچھ تھکے ہوئے اداکاروں اور پروڈیوسرز کی محافل میں بیٹھ کر سگریٹ پھونکے تھے اور اسے لگنے لگا تھا کہ یہ تو کوئی کام ہی نہیں تھا جو وہ نہیں کر سکتا تھا۔اسے قدرت نے اتنی اچھی شکل دی تھی۔وہ اس کے سہارے بڑی بڑی باتیں کرنے والے سید اسحاق گل اینڈ کمپنی کے منہ بند کر سکتا تھا۔

"میں دوغلا اور منافق کبھی نہیں رہا۔۔۔جو کہا ہے وہ کر کے دکھاؤں گا۔۔۔تم مجھے بتاؤ مجھے ابتداء کہاں سے کرنی چاہیئے؟" وہ ٹھوس لہجے میں پوچھ رہا تھا

"صدقے جاؤں۔۔۔میں نے جیسا تمہارے بارے میں سوچا تھا۔قسم خدا کی تم اس سے کہیں زیادہ اچھے اور سمجھدار انسان

ہو۔اب رخشی ٹھونک بجا کر حلفیہ یہ کہہ سکتی ہے کہ انڈسٹری کو کاشف نثار جیسے مرد کی ہی ضرورت ہے۔۔تم فکر مت کرو۔۔رخشی تمہارے ساتھ ہے" وہ اس کے بازو پر ہاتھ رکھ کر بولی تھی۔

☆......☆......☆

"مجھے کیا ہوا تھا؟" شہرین نے سرہانے کے سہارے بیٹھے ہوئے سوال کیا تھا۔اس کی ڈرپس سب ختم ہو چکی تھیں۔نرس کچھ دیر پہلے ہی برنولا وغیرہ اتار کر انہیں فارغ کر چکی تھی۔اس کے چہرے پر نقاہت کے آثار تو تھے لیکن وہ پہلے سے بہتر نظر آتی تھی جبکہ سمیع خود کو برسوں کا بیمار سمجھ رہا تھا۔اس کا دماغ بالکل ماؤف تھا۔ایک سوچ آ رہی تھی، ایک جا رہی تھی۔اسے لگ رہا تھا جیسے زندگی اس کے لئے اس مقام پر اس کے ہاتھ سے نکلتی جا رہی ہے حالانکہ ڈاکٹر رضی نے اسے کافی ہدایات اور تسلیاں دی تھیں لیکن برین ٹیومر کا لفظ ہی ایک ایسا آکٹوپس تھا جس نے سمیع کے حواسوں کو جکڑ لیا تھا۔

"مجھے کیا ہوا تھا سمیع۔۔؟" شہرین نے اس کی خاموشی سے اکتا کر دوبارہ سوال کیا تھا۔اسے اپنی امی اور بہنوں کا رویہ تو یاد تھا اور اسے یہ بھی احساس تھا کہ ان کی باتوں نے اسے ہرٹ کر دیا تھا تب ہی اس کی طبیعت بگڑ گئی تھی لیکن وہ سمیع کی جامد خاموشی سے زیادہ بے چین تھی اور چاہتی تھی کہ سمیع چپ توڑے۔سمیع نے اس کا چہرہ دیکھا

"عشق۔۔ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ تمہیں عشق ہوا تھا" وہ بدقت مسکرا کر بولا تھا اور بیڈ کی ساتھ والی تپائی پر پڑی چند ضروری چیزیں سمیٹنے لگا تھا۔وہ گھر جا رہے تھے۔شہرین کے چہرے پر مسکراہٹ پھیلی

"تھا نہیں۔۔ہے۔۔مجھے ابھی بھی تم سے عشق ہے" وہ اسی کے انداز میں لیکن "ابھی بھی" پر زور دے کر بولی تھی اور پھر بغور اس کے چہرے کی جانب دیکھا تھا۔یہ ایک عجیب میکانکی عمل تھا۔وہ اس بات پر شرمندہ تھی کہ اس کے گھر والے ہمیشہ سمیع کے خلاف رہتے تھے اور وہ اس کی دلجوئی کرنے کی بجائے خود بیمار ہو کر بستر پر پڑ جاتی تھی۔یہ بہت ضروری تھا کہ وہ اپنے الفاظ سے کبھی کبھی سمیع کے ٹوٹے دل اور مجروح جذبات کو پرسکون کرنے کی کوشش کر سکے اور یہ بات وہ بہت اچھی طرح جانتی تھی کہ سمیع کو محبت کا والہانہ اظہار ہمیشہ بے حد خوش کر دیتا تھا۔وہ اس کے چہرے کی جانب ہی دیکھ رہی تھی آیا وہ کیسا خوشگوار ردِعمل ظاہر کرتا ہے۔وہ توقع کر رہی تھی کہ وہ خوشی سے نہال ہو گا اور مزید کچھ کہے گا لیکن وہ تو مسکرایا تک نہیں تھا۔اس کی جانب دیکھا تھا نا ہی اس کی بات کا جواب دیا تھا۔

"چلیں۔۔" وہ اس کی جانب دیکھنے بناء بولا تھا۔شہرین کو اس کا انداز بہت بجھا ہوا لگا۔وہ بیڈ سے ٹانگیں لٹکا کر بیٹھی ہوئی تھی۔اس کے کہنے پر اپنی جگہ سے اٹھی اور پھر اس کے برابر آ گئی۔سمیع نے کچھ کہے بناء اس کا ہاتھ تھام لیا تھا اور پھر وہ ہاسپٹل کے کمرے سے باہر نکل آئے تھے۔شہرین کو اس کی خاموشی پر حیرت بھی ہوئی۔ادائیگی وغیرہ وہ سب کر چکا ہوا تھا۔اس لئے اطمینان سے لمبا سا کوریڈور گزر کر وہ ہاسپٹل کے گلاس ڈور سے باہر نکل آئے تھے۔دھوپ اور اس کی حدت نے استقبال کیا تھا لیکن گرمی میں زیادہ شدت نہیں تھی۔ہوا بھی مسلسل چل رہی تھی۔اس لئے شہرین کو موسم خوشگوار سا لگا

"تم یہاں کھڑی ہو۔۔میں پارکنگ سے گاڑی لے کر آتا ہوں" باہر نکل کر جہاں تین چار اسٹیپس بنے تھے سمیع نے اس کا ہاتھ چھوڑنا چاہا تھا لیکن اس نے مزید مضبوطی سے تھام لیا

"میں بھی ساتھ چلتی ہوں نا۔۔" اس نے کہا تھا اور ساتھ ہی پہلا اسٹیپ اتری تھی

"نہیں تم رکو۔۔زیادہ چلنا پڑے گا تم تھک جاؤ گی۔" سمیع نے انکار کیا تھا

"تم تو ایسے کہہ رہی ہو جیسے حیدر آباد گاڑی پارک کر آئے ہو۔۔یہ ہاسپٹل کے پیچھے تو پارکنگ ہے۔۔۔اتنا سا چل کر نہیں تھکوں گی میں" وہ قطعیت سے بولی تھی۔سمیع بھی اسٹیپ اترنے لگا تھا

"میں نے تو اس لئے کہا تھا کہ تم تھک جاؤ گی۔۔یہاں تو پارکنگ کی جگہ تھی ہی نہیں۔۔میں نے بالکل باہر کی طرف پارک کی ہوئی ہے گاڑی"

"نہیں تھکوں گی میں۔۔ذرا سا سر درد اور بلڈ پریشر ہائی ہوا ہے میرا۔۔کینسر نہیں ہو گیا مجھے جو بار بار تھک جاؤ گی تھک جاؤ گی گردان کر رہے ہو۔۔تمہارے ساتھ واک کرنا اچھا لگتا ہے مجھے" وہ چڑ کر بولی تھی لیکن سمیع اس کے منہ سے لفظ "کینسر" سن کر جامد سا ہو گیا تھا۔اس نے تینوں اسٹیپس اتر کر اتنے تھکے ہوئے انداز میں قدم بڑھائے تھے کہ شہرین چونکے بناء نارہ سکی

"مجھے تو لگتا ہے تم تھک گئے ہو۔۔میری وجہ سے تمہیں بہت خوار ہونا پڑتا ہے۔۔۔لیکن تم فکر نا کرو۔تمہاری ساری خواری ختم ہونے والی ہے۔۔" وہ اس کو صرف ہنسانے کے لئے نیم مزاحیہ سا انداز اختیار کر رہی تھی لیکن سمیع نے اسے ٹوک دیا

""چپ کرو شہرین۔۔۔باقی باتیں گھر جا کر کر لینا۔۔کتنا بولتی ہو تم" شہرین کو اس کے انداز پر حیرت ہوئی۔

"وقت بدل گیا ہے۔۔اور وقت بدل جاتا ہے" وہ گہری سانس بھر کر بولی تھی۔

"یہ کس نے کہا۔۔؟" سمیع کو احساس ہوا تھا کہ اس پر طنز کیا گیا ہے۔اس لئے مسکرانے کی کوشش کرتے ہوئے پوچھ رہا تھا

"صنم بلوچ نے کہا تھا۔۔۔ایک ڈرامے میں۔۔۔" شہرین ناک چڑھا کر بولی تھی

"غلط کہا تھا۔۔ہمارا مشکل وقت تو بدلا ہی نہیں کبھی" شہرین کا ہاتھ ابھی بھی اس کے ہاتھ میں تھا جسے شہرین نے چھڑانا چاہا تھا

"کیا ہوا سمیع۔۔سب ٹھیک ہے نا۔۔ایمن ٹھیک ہے؟" وہ اس کے جملے سے زیادہ اس کے انداز سے پریشان ہوئی تھی

"ہاں بالکل۔۔" ابھی بھی اس کے انداز میں کچھ ایسا تھا کہ شہرین اپنی جگہ پر رک گئی۔سمیع کو بھی توقف کرنا پڑا

"کیا ہوا۔۔رک کیوں گئی ہو؟" وہ اس کی جانب دیکھے بناء پوچھ رہا تھا۔شہرین اس کے سامنے آگئی تھی

"تم میری طرف دیکھ کیوں نہیں رہے۔۔۔میں کب سے یہ بات نوٹس کر رہی ہوں۔۔تم نے ایک بار بھی میری طرف نہیں دیکھا" وہ شکوہ نہیں کر رہی تھی بلکہ اپنی پریشانی کا اظہار کر رہی تھی

"یہ بات تو نہیں ہے شہرین۔۔" سمیع نے لاچاری سے کہتے ہوئے اس کا چہرہ دیکھا تھا۔سورج کی روشنی اس کے چہرے کا احاطہ کر

رہی تھی۔آنکھوں کے نیچے حلقے مزید نمایاں ہونے لگے تھے۔

"سب خیریت ہے نا۔؟" وہ پوچھ رہی تھی سمیع سے چند لمحے کچھ بولا ہی نہیں گیا

"ایک ہی بات بار بار کیوں پوچھ رہی ہو۔۔" وہ پھر مسکرایا تھا

"اتنا پریشان کیوں ہو۔۔میری وجہ سے بالکل بھی پریشان مت ہو۔۔میں اتنی جلدی مرنے ورنے والی نہیں ہوں۔۔اور ذرا سے سر درد سے کوئی مرتا بھی نہیں ہے" وہ اسے تسلی بھی ایسے دے رہی تھی کہ سمیع کا چہرہ مزید بجھنے لگا پھر اس نے اپنی شرٹ میں اٹکایا ہوئے سن گلاسز اتار کر شہرین کی آنکھوں پر لگا دئے تھے۔

"اللہ نا کرے شہرین۔۔ایسی باتیں مت کرو۔اللہ کرے میری عمر بھی تمہیں لگ جائے۔۔اللہ کرے تمہیں کبھی کوئی گرم ہوا چھُو کر بھی نا گزرے۔۔" وہ اسے دعا دے رہا تھا۔شہرین اس کے والہانہ انداز پر مسکرائی تھی۔سمیع نے پھر اس کا ہاتھ تھام لیا تھا اور گاڑی کی طرف بڑھنے لگا تھا۔

☆......☆......☆

"میں فلم بنانا چاہتا ہوں" اس نے پرعزم لہجے میں کہا۔حبیب رضوی نے اس کی جانب دیکھا اور اس کے انداز کو جی بھر کر داد دی

"میں آپ کے حوصلے کی داد دیتا ہوں۔" اس نے مسکرا کر کہا تھا۔رخشی نے حبیب رضوی کو انڈسٹری کا سب سے شاطر دماغ کہہ کر کاشف سے ملوایا تھا۔وہ ڈائریکٹر تھا اور نئے نئے تجربات کرتا رہتا تھا۔اس نے سوالیہ انداز میں ان کی جانب دیکھا

"دریا میں رہ کر مگرمچھ سے بیر پال لیا ہے آپ نے اور پھر ضد بھی یہ ہے کہ آخری کنارے تک جائیں گے۔۔یہ آپ کا حوصلہ ہی تو ہے" وہ ہنسا تھا۔رخشی نے یقیناً اسے کاشف اور اسحاق گل کے جھگڑے کے بارے میں بتا دیا تھا۔کاشف کو اس کی وجاہت کے بعد کوئی اس کے ہمت و حوصلے کی داد دے رہا تھا۔اسے اپنے بدن میں جوش کی ایک نئی لہر ابھرتی ہوئی محسوس ہوئی اسی لئے حبیب رضوی کا اگلا جملہ اسے بھایا نہیں تھا۔

"دیکھیں کاشف صاحب میں زیادہ باتیں بنانے والا فنکار نہیں ہوں۔۔نا ہی ادیب یا شاعر ہوں کہ الفاظ کو گھما پھرا کر خوبصورت شکل دے کر ایک تلخ بات کو آپ کی سماعتوں کے لئے قابل قبول بنا سکوں۔۔حقیقت یہ ہے کہ آپ نے ایک غلط فیصلہ کیا۔اسحاق گل سے جھگڑ کر آپ یہاں اپنی جگہ نہیں بنا پائیں گے۔۔انڈسٹری میں پرانے لوگوں کے لئے جگہ تنگ ہوئی جا رہی ہے اور آپ تو بالکل ہی نئے نکور ہیں۔۔کوئی تجربہ نہیں۔کوئی بیک گراؤنڈ نہیں۔۔یہاں بڑے گھاگ لوگ بیٹھے ہیں۔۔آپ یہ سب ہینڈل نہیں کر پائیں گے" وہ وضاحت کرتے ہوئے بولا تھا

"اب ایسی بات بھی نہیں ہے رضوی صاحب۔۔سید اسحاق گل اور کمپنی کو زیادہ ہی سر پر چڑھا رکھا ہے آپ سب نے۔۔مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ انڈسٹری کے ایسے پرانے مال کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دینے کی ضرورت کیا ہے۔۔پوری انڈسٹری کو ان لوگوں نے یرغمال

بنا رکھا ہے لیکن کب تک۔۔۔آخر کبھی تو ان سب پرانی چیزوں کو متروک قرار دینا ہی پڑے گا۔اور پھر نیا ہونا کوئی خامی تھوڑی ہے۔۔۔ہم نئے ہیں تو کیا۔۔کبھی تو پرانے ہوں گے نا۔تجربہ تو کام کرنے سے ہی آتا ہے۔۔سمندر میں اتریں گے تو تیرنا سیکھ ہی جائیں گے رضوی صاحب۔۔یہی چلن ہے زمانے کا۔کوئی بھی انسان ماں کے پیٹ سے ڈگری لے کر نہیں نکلتا" وہ ان کی بات کو چٹکیوں میں اڑا کر بولا تھا۔

میں اس بات سے انکار نہیں کرتا لیکن سمندر میں آنکھیں بند کر کے نہیں ناک بند کر کے چھلانگ لگائی جاتی ہے۔۔یعنی حالات اور وقت کے مطابق خود کو ڈھالنا ہی دانشمندی ہے۔۔آپ فلم بنائیں۔۔انڈسٹری کو پر جوش لوگوں کی بہت ضرورت ہے لیکن تجربہ اور جوش دونوں ہی ضروری ہیں۔۔اسحاق گل سے بیر پال کر آپ کسی بھی اسٹوڈیو میں کام نہیں کر پائیں گے۔۔میری مانیں تو سید صاحب سے صلح کر لیں۔۔آپ کہیں تو میں ثالثی کی کوشش کروں" اس نے پیشکش کی تھی۔کاشف نے ناگواری سے سر ہلایا۔رخشی نے اس کی جانب ناصحانہ انداز میں دیکھا تھا

"رضوی ٹھیک کہہ رہا ہے کاشف۔۔تم بے شک اس کے ساتھ کام مت کرو۔۔لیکن اس سے بگاڑو بھی مت۔۔نیا نیا کام ہے۔۔سب کے ساتھ بنا کر رکھنا ہی عقلمندی ہے۔۔میرا مشورہ ہے کوئی بدشگونی والا کام نا کرو۔" رخشی نے بھی اسے مشورہ دیا تھا۔کاشف نے ان دونوں کی جانب دیکھا پھر کندھے اچکائے تھے

"آپ لوگ کہتے ہیں تو مان لیتا ہوں۔۔ورنہ مجھے "اس" کاٹھ کباڑ میں دلچسپی نہیں ہے" اس کے انداز میں رعونت تھی۔اس کا اشارہ انڈسٹری کے سب سے زیادہ تجربہ کار شخص کی طرف تھا۔رخشی نے اس کو چنے کے اتنے اونچے جھاڑ پر چڑھا دیا تھا کہ باقی سب اسے اپنے سامنے بونے نظر آرہے تھے۔اس نے اپنے آپ کو کچھ زیادہ ہی "ہیرو" سمجھنا شروع کر دیا تھا۔حبیب رضوی نے اپنی میز پر پڑے ٹیلی فون کا ریسیور اٹھا کر نمبر ملانا شروع کیا تھا۔چند لمحوں بعد کال ریسیو کر لی گئی اور اس کے بھی چند لمحے بعد سید اسحاق گل لائن پر تھا۔

"اسپیکر آن کر دو رضوی۔۔کاشف تک بھی ساری گفتگو پہنچنی چاہیئے" رخشی نے کہا تھا۔حبیب رضوی نے اسپیکر آن کر دیا تھا

☆......☆......☆

"یہ سادہ پلاؤ ہی بنوایا ہے۔۔قورمہ نہیں بنوایا۔۔اب ان لوگوں کا کیا کروں گی جو چاول نہیں کھاتے۔۔۔سارا خاندان بھوکا بیٹھا ہے باہر۔۔اور خدا جھوٹ نا بلوائے تو ہر گھر میں تین نا سہی کم از کم دو تو ضرور ہی شوگر کے مریض نکل آئیں گے۔۔چاولوں کو دیکھ کر سب نے ناک بھوں چڑھانی ہے۔۔۔مجھے تو خود ڈاکٹر نے چاولوں سے پرہیز بتایا ہے۔۔ویسے تو اللہ کا شکر ہے مجھے شوگر نہیں ہے لیکن رات کے وقت چاول ہضم نہیں ہوتے مجھے۔۔۔اس سے بہتر تھا دو دیگیں حلیم کی اتروا لیتے۔۔خرچا بھی بچ جاتا اور سب کھا پی کی رخصت ہو جاتے۔۔۔اب یہ چاول کون کھائے کون انکار کر دے مجھے کیا خبر۔۔" یہ نوشی باجی کی ساس تھیں۔نینا کی نگرانی میں خالہ نے پلاؤ کے بڑے بڑے دیگچے باورچی خانے میں بھجوائے تھے۔ایک کا ڈھکن اٹھاتے ہی نوشی باجی کی ساس خالہ کشور نے اعتراض شروع کر دیا تھا۔ان کے خاندان میں یہ روایت تھی کہ جس گھر میں مرگ ہوتی تھی اس گھر کی بہو کے میکے والے جنازہ سے فراغت کے بعد سارے خاندان کو کھلا پلا کر رخصت کرتے تھے۔

" جن کو پلاؤ نہیں کھانا۔ان کے لئے چائے بنوالی ہے۔۔۔پاپے اور ڈبل روٹی بھگو بھگو کر کھالیں۔۔" یہ جواب نینا نے نہیں دیا تھا۔۔یہ آواز باورچی خانے کے ایک کونے سے آئی تھی۔نینا نے دیکھا اور پھر دوبارہ سے گہری سانس بھر کر دیگچے کا ڈھکن ٹھیک کرنے لگی۔مرحومہ اس کی سگی بہن نہیں تھی لیکن سگی بہن سے بھی بڑھ کر تھی اور پھر ایسی جوان سال ناگہانی موت نے تو اہل محلہ کو بھی تڑپا دیا تھا۔نوشی باجی کی ساس کے انداز نے اسے پریشان نہیں کیا تھا۔وہ ایسی ہی تھیں۔۔خود غرض اور منہ پھٹ۔۔اور یہ بات کسی سے ڈھکی چھپی نہیں تھی لیکن نینا نے کبھی ان سے زیادہ بات نہیں کی تھی۔نوشی باجی ہمیشہ ہی ٹوک دیا کرتی تھیں کہ کہیں وہ ان سے کوئی بدتمیزی نا کرے۔اس لئے ابھی بھی وہ چپ ہی رہی تھی۔وہ اور زری زیادہ تر وقت مہر کے ساتھ ہی رہی تھیں

" سارا خاندان تھو تھو کرے گا کہ آصف کے سوہرے ایسے بھوکے ننگے تھے کہ چائے پاپے کھلا کر بھیج دیا۔۔" خالہ نے تڑخ کر اس سمت میں منہ کر جواب دیا تھا جہاں سے انہیں مشورہ دیا گیا تھا۔

" پہلے آپ فیصلہ کرلیں کہ سارے خاندان کو ٹی بی ہے یا شوگر۔۔تھو تھو کیوں کریں گے بھلا۔۔۔یہ فوتگی والا گھر ہے۔۔کسی کے مامے چاچے کا ولیمہ نہیں ہے۔۔قورمے پلاؤ اپنے اپنے گھر جا کر بھی کھائے جاسکتے ہیں" وہ اب سامنے آگیا تھا۔اس کا صحیح نام کیا تھا یہ تو نینا نہیں جانتی تھی لیکن سب ہی اسے پپو کہتے تھے۔نوشی باجی کا دیور تھا اور نکھٹو آوارہ کے طور پر مشہور تھا۔اس لئے گھر میں کم ہی نظر آتا تھا

" اوہ پاگل خانے آ۔۔تیرا بیچ میں بولنا ضروری نہیں ہے۔۔یہ خاندانی نزاکتیں ہیں۔۔۔دنیا داری کو کرنی پڑتی ہیں۔۔مرنے والوں کے ساتھ مرا تھوڑی جاسکتا ہے۔۔پیٹ سب کے ساتھ لگا ہے۔۔صبح سے مرگ والے گھر میں آئے بیٹھیں ہیں۔۔بھوک لگ جانا فطری سی بات ہے لیکن تیرے کھوتے دماغ میں نہیں آئیں گی یہ باتیں۔۔تو چپ ہی رہ" خالہ کشور اسے گھور کر بولیں تھیں۔

" پیٹ سب کے ساتھ لگا ہے۔۔دل نہیں لگا کیا۔۔۔یا وہ گھروں میں پانی والے کولر میں رکھ آئے ہیں سب۔۔کسی کی بیٹی کسی کی ماں مری ہے اور سارے لوگ اسی کے گھر والوں سے یہ شکایت کر رہے ہیں کہ پلاؤ پکوالیا۔قورمہ کیوں نہیں۔۔۔خدا کے غضب سے ڈریں ماں جی۔۔لوگوں سے ڈر ڈر کر تو خاک ہاتھ نہیں آنیوالی۔۔۔" وہ بعجلت بولا تھا پھر اس نے اکیلے ہی بڑا سا دیگچہ اٹھایا اور بالکل ایک طرف کر دیا۔اس کے بعد دوسرے کے ساتھ بھی یہی عمل دوہرایا۔دیگچہ کافی بھاری تھا اور وہ اتنا دبلا پتلا سا تھا کہ اس کے اس عمل نے نینا کو حیران کیا۔

" خدا سے نا ڈرتی ہوتی تو ابھی یہ دیگچے واپس بھجوا دیتی۔۔۔مگر میری عادت نہیں ہے ایسی۔۔بڑا نرم دل ہے میرا۔۔رانی بنا کر رکھا ہوا تھا میں نے نوشی کو۔۔۔یہ بہن کھڑی ہے اس کی۔۔۔اسی سے پوچھ لو۔مجال ہے کبھی شکایت کا موقع دیا ہو" وہ موقع کی نزاکت کا احساس کئے بغیر شروع ہوگئی تھیں لیکن آواز بہت دھیمی تھی جو باورچی خانے تک ہی محدود تھی۔نینا کا دل چاہا وہ یہاں سے نکل کر واپس صحن میں چلی جائے جہاں اس کی امی اور خالہ بیٹھی تھیں لیکن خالہ نے ہی کہا تھا کہ یہ دیگچے کچن میں رکھوا کر میرا انتظار کرنا۔۔۔

" جی جی ایک آپ کا دل نرم۔ایک آپ کے بیٹے کا۔۔اتنا نرم کہ بیوی کے مرنے پر جنازے میں شرکت کے لئے نہیں آسکا۔۔بہت غلط کیا بھائی نے۔۔اتنی اچھی تھیں نوشین بھابھی۔۔لیکن۔۔۔" وہ تاسف بھرے لہجے میں بولا تھا، خالہ کشور نے گھور کر پھر اسے دیکھا

" کیسے آجاتا۔۔چوبرجی سے نہیں آنا تھا۔سعودیہ سے آنا تھا۔اور وہ تو بیچارہ آنا چاہتا ہی تھا۔لیکن میت کی حالت ایسی نہیں تھی کہ زیادہ دیر رکھا جاسکتا۔اس کے یہاں پہنچنے تک تو دفنائے ہوئے بھی چوبیس گھنٹے گزر جانے تھے۔۔۔پھر کا ہے کو ٹکٹ پر پیسے ضائع کرتا ۔۔" وہ تنک کر بولی تھیں۔نینا کو ان کی بات سن کر بھی کوئی افسوس نہیں ہوا۔نوشی باجی چلی گئی تھیں۔اس کے دل میں اب اس خاندان کے لئے کوئی جگہ نہیں تھی۔اس کے لئے نوشی باجی مرحوم نہیں ہوئی تھیں۔آصف بھائی مرحوم ہو گئے تھے۔

" ماں جی جانے دیں یہ سب بیکار کی باتیں۔۔آپ نے بھائی کو روک دیا کہ دو مہینے بعد جب روزی کی شادی ہوگی تب ہی آنا۔۔ابھی آؤ گے تو ٹکٹ کے پیسے ضائع ہوں گے۔آپ کو اور آپ کے بیٹے کو انسانوں کی نہیں ریالوں کی بہت فکر ہے۔" وہ لگی لپٹی رکھے بغیر بولا

ہاہ ہ ۔۔۔مرن جوگا نا ہووے تے۔۔دفع ہو ادھر سے نکل۔۔شرم نہیں آتی ماں کو ٹونے (طعنے دینا) لگا تا ہے" نینا کی موجودگی کو محسوس کر کے وہ ذرا سا شرمندہ ہو گئی تھیں

" جا رہا ہوں۔۔۔مجھے بھی کوئی شوق نہیں ہے یہاں کھڑے ہو کر وقت ضائع کرنے کا۔اور بی بی آپ تو راستے سے ہٹیں۔۔اندر جا کر بیٹھیں۔۔یہاں کونسی دعائے مغفرت ہو رہی ہے۔۔۔ہم سورہ فاتحہ نہیں پڑھ رہے۔۔جو آپ کا یہاں کھڑے رہنا ضروری ہے" وہ کچن کے دروازے سے نینا کی طرف دیکھتا ہوا تنک کر بولا اور پھر باہر نکل گیا

" اے بیٹی اس کی بات کو دل پر نا لینا۔۔۔یہ ذرا چھوٹے دماغ کا ہے۔۔بچپن میں ٹائیفائیڈ ہو گیا تھا نا اسے۔۔بڑا علاج کروایا تھا اس کا لیکن فائدہ نہیں ہوا۔۔اس بیماری کا اثر ابھی بھی دماغ پر ہے" وہ وضاحت کر رہی تھیں۔یہ بات اپنے اس بیٹے کے متعلق وہ پہلے بھی بتاتی رہتی تھیں

" نکالو ذرا تھوڑا سا پلاؤ۔۔۔دیکھوں کیسا ہے۔۔۔بڑے کا گوشت تو نہیں ڈلوایا نا۔۔ہمارے یہاں نہیں کھاتا کوئی۔۔سب کا پرہیز ہے۔۔آئے ہائے بھوک تو ہے ہی نہیں۔۔۔بس رسم دنیا نبھانے کو کھا لیتی ہوں تھوڑا سا۔۔ہائے ہائے اللہ کے کام ہیں سارے۔۔" وہ دیکھ بھی رہی تھیں کہ نینا اپنی جگہ سے ہلی تک نہیں ہے لیکن پھر بھی بولتی جا رہی تھیں۔نینا کوئی جواب دئے بغیر باہر نکل آئی۔اس کا صبر اور ظرف بس اتنا ہی تھا۔

" کاش ہم نے اس گھر میں بیٹی دینے کی بجائے بکری دے دی ہوتی۔۔۔زیادہ سکھی رہتے" خالہ کبھی کبھار بہت جلے دل کے ساتھ یہ جملہ بولا کرتی تھیں۔نینا کو یہ جملہ پہلی بار سمجھ میں آیا تھا۔اس کا دل مزید بوجھل ہو گیا۔مہر کے لئے اس کے دل میں پھر درد اٹھا تھا۔وہ اسے ڈھونڈتی ہوئی باہر نکل آئی تھی

☆......☆......☆

" وہ تھکا ہوا وجود لے کر کاؤچ پر گر سا گیا تھا۔ایسا لگتا تھا بہت لمبی مسافت طے کر کے آیا ہے۔شہرین کو گھر ڈراپ کر کے وہ ڈاکٹر

میلوڈینا سے ملنے چلا گیا تھا۔اسے سیکنڈ اوپینئن درکار تھا۔انہوں نے بھی ساری رپورٹس دیکھنے کے بعد بایوپسی کا کہا تھا اور مشورہ دیا تھا کہ شوکت خانم چیک کروالیں۔سمیع کو ایسے لگتا تھا جیسے ہر لمحہ اس کے لئے ایک نئی اذیت لکھتا چلا جا رہا تھا۔لاؤنج میں اسے کوئی نظر نہیں آیا تھا۔وہ چند لمحے ایسے ہی ادھ موا سا کاؤچ پر بیٹھا رہا پھر وہ سیدھا ہوا تھا۔اسے چند ضروری کال کرنی تھیں۔اماں رضیہ نے اسے اس کی والدین کی آمد کا فون پر بتایا تھا اور یہ بھی اصرار کیا تھا کہ وہ شہرین کے پاس ہاسپٹل آجاتی ہیں وہ گھر واپس آجائے لیکن سمیع نے انکار کر دیا اور کہا کہ وہ انہیں کال کرلے گا۔اس کے بعد اسے وقت ہی نہیں مل سکا تھا نا ہی اس کا دل چاہا تھا۔اب شہرین کے گھر آجانے کے بعد اس کا دل چاہا کہ وہ انہیں فون کرلے۔اسے شہرین کے لئے بہت سی دعائیں جمع کرنی تھیں۔اس نے سائیڈ ٹیبل پر پڑا ٹیلی فون سیٹ اٹھا کر گود میں رکھا تھا۔اس کی امی کو لمبی لمبی کالز کا شوق تھا اور وہ پی ٹی سی ایل سے ہی کال کرتی تھیں۔اس لئے اس نے اس فون کو استعمال کرنے کا سوچا تھا۔رنگز جاتی رہیں تھیں پھر گھر کی ملازمہ نے فون اٹھا لیا تھا

"باجی امی کو بلوا دیں۔۔میں سمیع۔۔"اس نے اتنا ہی کہا تھا اور پھر وہ انتظار کرنے لگا تھا۔امی نے آ نے میں پورے پانچ منٹ لئے تھے اور اس دوران سمیع سوچتا رہا تھا کہ وہ انہیں کیا کہے کہ وہ جو دل میں شہرین کے خلاف اتنا بغض رکھتی ہیں،وہ منٹوں میں ختم ہو جائے

"یاد آ گئی بیٹا جی۔۔تمہیں ہماری۔۔بڑی مہربانی۔۔"امی نے فون اٹھاتے ہی پہلا طنزیہ جملہ بولا تھا۔سمیع کو ذرا بھی دکھ نہیں ہوا۔اسے احساس تھا اسے ان سے ملاقات نا کر کے اچھا نہیں کیا تھا

"آئی ایم سوری امی۔۔دراصل شہرین ٹھیک نہیں تھی۔۔"اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ امی نے اس کی بات کاٹ دی

"شکر ہے تمہیں سمجھ میں آ گئی کہ شہرین ٹھیک نہیں ہے۔۔یہی بات میں تمہیں سمجھانا چاہ رہی تھی۔۔"

"امی خدارا۔ختم کر دیں یہ غصہ۔۔۔بیمار ہے وہ۔۔بہت بیمار۔۔"اس نے گہری لمبی سانس بھرتے ہوئے التجاء کی تھی

"بیٹا جی۔۔تم اس کے نخرے اٹھانا بند کر دو۔۔۔دوسرا بچہ پیدا کرنے جا رہی ہے۔۔اب تو سمجھ لو اس چالاک عورت کی رمزیں۔۔وہ انگلیوں پر نچا رہی ہے تمہیں۔۔"وہ چلا کر بولی تھیں۔انہیں اس بات کا بہت ہی زیادہ غصہ تھا کہ سمیع اور شہرین نے ان سے یہ بات چھپائی تھی اور پھر سمیع نے ان کی اپنے گھر پر آمد پر ان سے ملاقات بھی گوارا نہیں کی تھی

"دوسرا بچہ۔۔۔یہ کس نے کہہ دیا آپ سے"سمیع انتہائی حیران ہوا تھا

"بہت لوگ ہیں اور بھی جو ہمیں تم لوگوں کی باتیں بتا دیتے ہیں۔۔افسوس اس بات کا ہے سمیع کہ تم نہیں بتاتے۔۔تم ہمیں اپنا دشمن اور اس عورت کو اپنا سب سے بڑا خیر خوار سمجھتے ہو۔۔میری دعا ہے کہ تمہیں اس بار بیٹے کی خوشی ملے اور پھر اس بیٹے کو بھی کوئی لڑکی کالا جادو کر کے اپنا گرویدہ بنا لے جیسے تمہاری شہرین بیگم نے تمہیں بنایا ہے تو پھر تمہیں پتا چلے کہ جب اولاد ایسے دکھ دیتی ہے تو کیسا کلیجہ پھٹتا ہے۔۔"وہ بناء سوچے سمجھے بولتی چلی جا رہی تھیں

"امی آپ کا دل نہیں دکھتا۔بددعائیں دیتے ہوئے۔۔"اس نے اتنا ہی کہا۔اس کا دل اتنا بھرا ہوا تھا کہ اسے لگا وہ رو دے

گا۔ وہ روٹھا ہوا جا رہا تھا۔ امی کے الفاظ اس کا دل چیر رہے تھے۔

"نہیں۔۔ میری روم روم سے سانس سانس سے اس حرافہ کے لئے بد دعائیں نکلتی ہیں۔۔۔ صرف بد دعائیں۔۔" امی اسی انداز میں بولی تھیں۔ ان کے دل میں اسقدر خفگی تھی کہ انہیں بیٹے کی بجھی ہوئی آواز سے بھی کچھ محسوس نہیں ہو رہا تھا

"تو پھر آپ کو مبارک ہو امی۔۔۔ لگتا ہے اللہ نے آپ ہی کی سن لی ہے۔۔" اس نے تنا ہی کہا تھا اور پھر فون بند کر دیا۔ مزید کیا کہتا وہ۔۔ اسے لگا تھا بس بھری ہوئی آنکھیں بہنے کو ہیں شاید وہ بہہ ہی جاتیں کہ سمیع کو احساس ہوا وہ کسی کی نگاہوں کی زد میں ہے۔ اس نے اِدھر اُدھر دیکھا۔ اسے کوئی نظر نہیں آیا تھا پھر اسکی نگاہ اپنے پاؤں میں پڑے بال پر پڑی۔۔ بال کو دیکھتے ہوئے اسے احساس ہوا کہ کوئی اور بھی ہے۔ وہ ایمن تھی اور اس کی جانب ہی دیکھ رہی تھی کہ شاید وہ بال اٹھائے گا اور اسے دے دے گا۔ سمیع چند لمحے اس کا چہرہ دیکھتا رہا بناء کچھ کہے، کچھ سنے۔۔۔

"میرا دل چاہتا ہے میری بیٹی بالکل تمہارے جیسی ہو" اس کے کانوں میں اپنا ہی کہا ہوا جملہ گونجا تھا۔

"کیوں؟" شہرین کا مسکراتا ہوا سراپا کیسے آنکھوں کے سامنے سج سا گیا تھا

"اس لئے کہ دنیا میں خوبصورتی کی کمی ہوتی جاتی ہے۔۔۔ دنیا کو خوبصورت لوگوں کی ضرورت ہے۔۔ تمہارے جیسے لوگوں کی" اس نے کبھی کہا تھا اور شہرین کھلکھلا کر ہنسی تھی

"میری دعا ہے کہ میری بیٹی اپنی دادو جیسی ہو۔۔ وہ مجھ سے بہت ناراض رہتی ہیں۔۔۔ ان کی پوتی ان جیسی ہو گی تو وہ اس سے اور بھی زیادہ پیار کریں گی۔۔۔ پھر شاید ان کی ناراضی مجھ سے ختم ہو جائے" شہرین کے چہرے پر کیسی معصومیت چمکنے لگی تھی۔ سمیع کو یاد آیا تھا۔ اس نے ایمن کا چہرہ دیکھا اور پھر بناء اسے مخاطب کئے، اس کا بال تھمائے، اسے کوئی مثبت رسپانس دئیے وہ اپنی جگہ سے اٹھ کر سیڑھیاں چڑھ گیا تھا۔ اسے پتا نہیں چلا تھا۔ ایمن اسے کیسی نگاہوں سے دیکھ رہی تھی

☆......☆......☆

"بادشاہو۔۔۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ رضوی فلم بنائے اور اسحاق گل اس کے کندھے کے ساتھ کندھا ملا کر کھڑا نا ہو۔۔" حبیب رضوی نے ابتدائی علیک سلیک کے بعد مدعا بیان کیا تھا

"مبارکاں جناب مبارکاں۔۔۔ جم جم بناؤ" دوسری جانب سے آنیوالی آواز اسپیکر کے ذریعے کمرے میں گونجی تھی

"نیا لڑکا متعارف کرواؤں گا۔ کاشف نثار۔۔ بڑا چُن کر ہیرا ڈھونڈا ہے۔۔ آئے گا اور چھا جائیگا۔"

"کاشف کا اس کے چیچھے انداز پر ناگواری محسوس ہوئی تھی۔

"اچھی بات ہے بھائی۔۔۔ نئے نئے تجربے ویسے بھی راس آجاتے ہیں تمہیں۔۔۔ میری نیک تمنائیں تم سب کے ساتھ ہیں" آواز میں وہی پرانی گرمجوشی نمایاں تھی۔ کاشف نے چئیر کی پشت سے ٹیک لگالی تھی۔ شاید سید اسحاق گل کو یاد بھی نہیں تھا اس کے بارے میں

" سید صاحب آپ کو اپنے ہیرو سے ملوانا چاہتا ہوں ۔۔وقت نکال کر کسی روز کھانا کھائیں ہمارے ساتھ ۔تازہ مچھلی کو مصالحہ لگوائیں گے ۔۔تبولہ اور حمس ( عربی چٹنی سلاد ) کے ساتھ دبئی کا ذائقہ بھول جائیں گے آپ ۔۔ساتھ آپ کی پسندیدہ امپورٹڈ بوتل بھی ہوگی " وہ قہقہہ لگاتے ہوئے پیشکش کر رہا تھا

" ضرور ضرور ۔کیوں نہیں ۔۔آج ہی رکھ لو ۔۔دلنشین کو بھی بلاؤ نا ۔۔مچھلی ہو ۔۔امپورٹڈ بوتل ہو ۔۔اور کوئی خوبصورت غزل نا سننے کو ملے تو ہر چیز ادھوری ادھوری لگتی ہے" سید اسحاق گل نے رضامندی دی تھی ۔حبیب رضوی نے تابعداری سے سر ہلایا جیسے وہ اسے ٹیلی فون ریسیور سے دیکھ ہی رہا ہو

" دلنشین کہاں ہم غریبوں کی دعوت قبول کرے گی ۔۔وہ اب گورنر ہاؤس میں غزلیں سنانے جاتی ہے ۔۔ایوانِ صدر میں جلوے بکھیرتی ہے ۔۔ہمارے تو فون کا جواب بھی نہیں دیتی سر جی ۔۔مگر تسی فکر نا کرو ۔۔رخشی ہے نا ۔اس کی آواز میں ۔۔میڈم نور جہان کے گانے سنیں گے ۔۔" حبیب رضوی نے اسی انداز میں کہا تھا

" نہیں ۔۔" سید اسحاق کی قطعیت بھری آواز ریسیور میں ابھری تھی

" اس کی شکل بھی نہیں دیکھنا چاہتا میں ۔۔ہر گامے کا چھے کو اٹھا کر ہیرو بنانے لے آتی ہے ۔۔ٹکے ٹکے کے لوگوں کے ساتھ پھرتی ہے ۔۔سو سو روپے لے کر میڈم کے گانے گا دیتی ہے ۔۔دماغ پھر گیا ہے اسکا ۔ادب آداب بھولتی جاتی ہے ۔۔انسانوں کی پرکھ بھی نہیں رہی اسے ۔۔اس کا باب ختم ہو چکا اب ۔۔" وہ ناگواری بھرے لہجے میں کہہ رہا تھا ۔یہ ایک تیر سے دو شکار ہو گئے تھے اور بالکل بے خبری میں ہو گئے تھے ۔جہاں کاشف اور رخشی کے چہرے کا رنگ بدلا وہاں حبیب رضوی بھی ڈگمگا سا گیا

" آپ ناراض کیوں ہوتے ہیں ۔۔اپنی لڑکی ہے ۔کوئی غلطی شلطی ہو گئی تو معاف کر دیں ۔لیکن منہ نا موڑیں ۔۔آپ کی آشیرباد کے بغیر تو وہ واقعی ختم ہو جائے گی ۔۔میری فلم تو پھر ڈبے میں ہی پڑی رہ جانی ہے"

وہ لجاحت بھرے لہجے میں بولا تھا ۔رخشی برا سا منہ بنا کر حبیب رضوی کے عقب سے ہو کر سامنے کرسی پر آبیٹھی تھی ۔کاشف نے اسے جتاتی ہوئی نظروں سے دیکھا

" میرے لئے تو وہ ویسے ہی ختم ہے رضوی ۔۔میں اب اس کی شکل نہیں دیکھوں گا ۔" سید اسحاق گل نے اتنا کہا پھر وہی قصہ دوبارہ سنانے لگا تھا کہ کیسے رخشی کسی عام سے بندے کو اسٹوڈیو میں لئے پھر رہی ہے اور اس بندے نے اس کی بڑی بے عزتی کی ہے ۔اسحاق گل نے کاشف کے کہے گئے ہر جملے کو مرچ مصالحہ لگا کر حبیب رضوی کو سنایا تھا ۔کاشف نے اس دوران بہت مشکل سے خود کو کچھ بھی کہنے سے روک کر رکھا تھا کیونکہ رضوی مسلسل ہونٹوں پر انگلی رکھ کر اسے خاموش رہنے کا اشارہ کر رہا تھا

" میرے منہ پر کہتا ہے کہ مجھے فلم بنانی نہیں آتی ۔۔اوہ مجھے کہتا ہے میں فلم بنا کر دکھاؤں گا کہ فلم کہتے کسے ہیں ۔۔اوہ مجھے تڑیاں ( دھمکیاں ) لگا رہا تھا ۔۔اور وہ رخشی بھی اسی کے ساتھ تھی ۔۔وہی لائی تھی اسے ۔۔وہ رخشی کل کی لڑکی ۔۔جس کی دو کوڑی کی عزت

نہیں تھی۔۔جسے داتا دربار سے میں اٹھا کر انڈسٹری میں لایا تھا۔۔عزت دلوائی۔کام سکھایا۔وہی میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اس نیچ انسان کا ہاتھ پکڑ کر باہر نکل گئی۔۔اب میں بھی دیکھتا ہوں کہ کیسے فلم بناتے ہیں یہ۔۔اتنا ہی ماٹھا سمجھ لیا ہے اسحاق گل کو۔۔جس کا دل چاہے گا وہی منہ اٹھا کر فلم بنا لے گا کیا۔۔اب یہ ہمیں ہمارے کام سکھائیں گے۔۔" وہ بہت غصیلے اور طنزیہ انداز میں بات کر رہا تھا اور اس نے جس طرح کے الفاظ استعمال کئے تھے اس سے کاشف کا پارہ بھی بہت ہائی ہو گیا تھا، رخشی کے چہرے کے تاثرات بھی بالکل بدل گئے تھے۔حبیب رضوی نے ان دونوں کو دیکھتے ہوئے پہلے فون کا اسپیکر اور پھر چند لمحوں بعد فون ہی بند کر دیا تھا

"اسحاق گل تیری میری ختم ہو گئی۔۔بس رخشی سے مک گئی تیری۔۔اب تو میں سو فیصد کاشف کے ساتھ ہوں۔۔وہ سارے گر اسے سکھاؤں گی جو فلم بنانے میں کام آتے ہیں۔۔یہ اسحاق گل سمجھتا کیا ہے خود کو۔۔اسے تو اب رخشی مزا چکھائے گی" رخشی بڑبڑا رہی تھی۔ اسحاق گل کے انتہائی ہتک آمیز رویے سے کاشف کے دل میں فلم بنانے کا خیال مزید پختہ ہوا تھا۔وہ اپنے فیصلے پر مزید مستحکم ہوا تھا۔

☆......☆......☆

"نینا کچھ کھا لو" امی نے اس کے لئے پلیٹ بنائی تھی پھر بہت امید سے اس کے لئے لائی تھیں۔وہ اپنے بستر میں لیٹی تھی۔لحاف اپنے او۔

پر اس طرح ڈال رکھا تھا کہ گردن کے سوا سارا وجود چھپا ہوا تھا حالانکہ موسم میں کوئی خنکی نہیں تھی۔پنکھا فل اسپیڈ کے ساتھ چل رہا تھا اور کمرے کی کھڑکی بھی کھلی تھی۔اس کے باوجود انہیں اسے اس طرح لیٹا دیکھ کر بے حد گھٹن اور الجھن محسوس ہوئی۔نوشین کے انتقال کو پانچ دن گزر چکے تھے۔وہ سب خاندان میں ہونے والے اس نقصان کو برداشت کرنے کے عمل سے گزر رہے تھے۔ان کی بہن نے اپنی بیٹی کھوئی تھی تو گھر کے بیٹوں کے لئے بہن نہیں رہی تھی۔وہ ان کی بھانجی تھی۔وہ سب افسردہ تھے لیکن نینا کا حال سب سے برا تھا۔چند دنوں میں اس کا چہرہ بالکل پھیکا پڑ گیا تھا۔وہ برسوں کی بیمار لگنے لگی تھی۔یہ بھی اس کی عجیب سی شخصیت کا ایک رُخ تھا۔۔یا تو کسی سے الفت کا مظاہرہ کرتی ہی نہیں تھی لیکن جس سے کرتی تھی پھر اس پر جان وارنے کو بھی تیار رہتی تھی۔نوشین سے اس کی محبت ڈھکی چھپی نہیں تھی لیکن اس کے اس طرح چلے جانے سے وہ اتنا اثر لے گی یہ بھی ان کے گمان میں نہیں تھا

"مجھے بھوک نہیں ہے امی۔" وہ لیٹے لیٹے بولی تھی۔انداز میں پژمردگی بے حد نمایاں تھی۔اس سے پہلے کہ امی مزید کچھ پوچھتیں یا کہتیں وہ اپنا منہ چھپائے ہوئے بولی

"امی میں نے آپ سے کہا تھا مہر سے ملنے چلتے ہیں۔۔اسے کچھ دن کے لئے یہاں لے آتے ہیں" امی نے گہری سانس بھری

"کیسے لے آئیں نینا۔۔اس کی دادی سخت برا مانتی ہے۔کل ہم کلمہ طیبہ کا ورد کرنے گئے تو سب کے درمیان مین بیٹھی کہتی ہیں کہ بس تین ہو گئے۔۔تین دن کا ہی سوگ ہوتا ہے۔۔اب نا آئے کوئی منہ اٹھا کر۔۔تمہاری خالہ نے کہا کہ مہر کو ہمارے ساتھ بھجوا دیں تو ناک چڑھا کر بولیں مجھے تو کوئی اعتراض نہیں۔۔دادی کے گھر رہے یا نانی کے ایک ہی بات ہے لیکن مہر کے باپ نے منع کیا ہے۔۔وہ

کہتا ہے ایسے بچی کو ماں کے بغیر رہنے کی عادت نہیں پڑے گی۔۔اس کی عادتیں خراب ہوں گی" امی کے ناداز میں کس قدر تاسف تھا یہ نینا کو محسوس بھی نہیں ہوا تھا

"آپ چلیں تو سہی۔۔میں خود ان سے بات کرلوں گی۔۔" اس نے لحاف ابھی بھی منہ سے نہیں اتارا تھا

"کہہ تو رہی ہوں اس کی دادی ناک بھوں چڑھاتی ہے۔۔صاف کہتی ہے آپ کی بیٹی مرگئی۔۔مہر ہماری بیٹی ہے۔۔اس کے فیصلے ہم کریں گے" امی کو نوشین کی ساس کا لہجہ یاد آیا تو ان کے چہرے کے تاثرات بھی بگڑ سے گئے تھے۔نینا خاموش ہوگئی

"اچھا اٹھو۔کھانا کھاؤ" وہ اسے پھر سے اٹھنے کی تحریک دے رہی تھیں

"مجھے بھوک نہیں ہے" جواب آیا تھا

"میں جانتی ہوں۔لیکن اٹھو تو سہی۔۔دیکھو اتنے مزے کے قیمہ کریلے بنائے ہیں زری نے۔۔سلاد اور پودینے کی چٹنی بھی ہے۔۔تھوڑا سا کھالو۔۔" وہ بہت پیار بھرے لہجے میں بولی تھیں۔وہ پھر بھی نہیں اٹھی تھی۔امی نے آگے بڑھ کر اس کا لحاف تھوڑا سا ہٹانا چاہا تھا

"نہیں کریں امی۔۔سونے دیں" وہ چڑ کر بولی۔امی نے گہری سانس بھری۔وہ دن بہ دن بہت چڑچڑی ہوئی جاتی تھی اور انہیں اس کی اسی بات پر غصہ آتا تھا۔

"تھوڑا سا کھالو۔شکل دیکھو۔۔بہت کمزور ہو رہی ہو۔۔اٹھو شاباش۔کھانا کھاؤ۔نہاؤ۔کپڑے تبدیل کرو۔۔" وہ اسے اٹھنے کے لئے تحریک دے رہی تھیں

"میرا دل نہیں چاہ رہا۔کہا تو ہے نہیں کھانا۔۔کیوں میرے پیچھے پڑ گئے ہو سب" وہ اکتا کر بولی تھی۔انداز میں بدتمیزی نمایاں تھی امی نے گہری سانس بھر کر اسے دیکھا۔وہ کبھی کبھی اپنی بدمزاجی سے ان کا کس قدر دل دکھا دیتی تھی۔زری ایک منٹ پہلے ہی کمرے میں آئی تھی۔اسے بھی اس کا انداز اچھا نہیں لگا تھا۔

"چلو تمہاری مرضی۔۔لیٹی رہو ایسے ہی۔۔آئیں امی ہم کھاتے ہیں۔۔اس کے پاس تو بیٹھنا بھی گھاٹے کا ہی سودا ہے" زری نے بالکل اسی کے انداز میں امی کا ہاتھ پکڑ کر اٹھایا تھا۔

"میں کب کہہ رہی ہو کہ میرے پاس بیٹھو۔جاؤ سب یہاں سے" اب کی بار وہ غرا کر بولی تھی

"اٹھ بھی جائیں امی۔۔کتنے نخرے دیکھنے ہیں اس کے۔۔آپ کے لاڈ پیار نے سر چڑھا لیا ہے اسے۔۔چھوڑ دیں اس اس کے حال پر۔۔ہمیں بھی دکھ ہے نوشی باجی کا۔لیکن قدرت سے کون لڑ سکتا ہے۔اللہ کی مرضی تھی۔کوئی کیا کرسکتا ہے۔۔یہ محترمہ ایسے پیش آرہی ہیں سب سے جیسے ہم سب نے مل کر مارا ہے نوشی باجی کو" زری انتہائی غصے سے بولی تھی

"جاؤ جاؤ۔نکلو یہاں سے" اب کی بار نینا کا انداز انتہائی طنزیہ تھا۔زری تو اس کے پاس بیٹھی ہی نہیں تھی۔امی جو اس کے بے حد

قریب بیٹھی تھیں۔وہ بھی برا مان کر اٹھ گئیں۔ان کے دل کو اس کے اس رویے سے سخت ٹھیس پہنچی تھی لیکن وہ ایسی ہی تھی۔۔بدمزاج۔خود سر۔۔بدتمیز۔۔اور دن بہ دن اس کی یہ عادات مزید پختہ ہوئی جاتی تھیں۔زری کو امی کا اترا ہوا چہرہ دیکھ کر نینا پر مزید غصہ آیا تھا لیکن وہ کچھ نہیں بولی

"اولاد کا نا ہونا بھی آزمائش ہے اور اولاد کا ہونا بھی آزمائش ہے" امی نے نینا کے لحاف میں چھپے وجود کو دیکھتے ہوئے تاسف سے سوچا تھا

☆......☆......☆

"تم کب تک یونہی بیٹھے رہو گے" وہ لیپ ٹاپ کھول کر اس پر کب سے وہ وہ لفظ لکھ کر گوگل کرنے کی کوشش کر رہا تھا جو ڈاکٹر رضی نے اسے بتایا تھا۔وہ دیکھنا چاہتا تھا کہ آخر شہرین کا ٹیومر کس نوعیت کا ہے اور پھر اس کا علاج، بعد کے اثرات وغیرہ۔۔

وہ چاہتا تھا اسے کچھ نا کچھ تو پتا ہو۔۔ورنہ تو دماغ کوئی بھی راستہ سجھانے سے انکاری تھا۔اس نے گوگل کے تلاش کے خانے میں ڈیفڈ رو گلیوما لکھ کر اسکرین کی طرف اسی غائب دماغی سے دیکھنا شروع کیا تھا۔گوگل نے اس کے سامنے چند صفحات اگل دئے تھے۔پہلے والا لنک کھولتے ہی اس پر بڑا بڑا میڈیکل ایمرجنسی لکھا آنے لگا تھا۔ایک کارنر میں سرخ سا نشان بار بار جلتے بجھتے ہوئے خطرے کے نشان کو نمایاں کر رہا تھا۔پہلی ایک دو فقروں میں ہی اس بیماری کو خوفناک قرار دیا گیا تھا جس سے سمیع کی ہمت مزید جواب دے گئی تھی۔اس کے اندر اتنی ہمت ہی نہیں تھی کہ وہ کچھ بھی پڑھ پاتا۔وہ صرف لیپ ٹاپ کی اسکرین کی جانب دیکھنے میں مگن تھا۔۔

اسے پتا نہیں چلا تھا کب شہرین اس کے عقب میں آ کر کھڑی ہو گئی تھی۔سمیع نے چہرے کے تاثرات کو فوراً نارمل کرنے کے لئے پیچھے کی جانب نہیں دیکھا تھا

"تم سوئی نہیں اب تک۔۔؟ میں تو سمجھا تھا تم سو چکی ہو"

"ایک دن ہاسپٹل کے کمرے میں سو جانے سے عادتیں بدل نہیں جایا کرتیں۔۔تم گھر میں موجود ہو لیکن بیڈروم میں نا ہو تو سونا تو دور کی بات ہے۔۔میں اس بیڈروم میں بیٹھ بھی نہیں سکتی" وہ استحقاق بھرے انداز میں بولی تھی۔سمیع مسکرایا کیونکہ وہ اب اس کے سامنے آ کھڑی ہوئی تھی

"اس کا مطلب میں تمہاری عادت بن چکا ہوں؟" وہ اسے چڑا رہا تھا

"پختہ عادت۔۔انفیکٹ میں تمہاری ایڈیکٹ ہو چکی ہوں" وہ سابقہ انداز میں بولی اور ساتھ ہی اس کی کرسی کے پیچھے آ کر اس کی گردن میں باہیں حمائل کی تھیں۔سمیع کے وجود میں جنبش بھی نہیں ہوئی تھی۔اس نے شہرین کے اس محبت بھرے انداز کا خیر مقدم بھی نہیں کیا تھا۔شہرین کے دل کو ایک اور ٹھیس پہنچی۔۔سینے میں کہیں پھر ٹیس اٹھی تھی۔اسے سمیع کے انداز اس قدر بدلے بدلے لگ رہے تھے کہ وہ پریشان ہوئی جا رہی تھی جبکہ سمیع کو احساس بھی نہیں ہوا تھا

" ایڈیکشن کوئی اچھی چیز تو نہیں ہوتی۔۔۔" سمیع مسکرایا یا شاید اسے بہلانے کے کے لئے مسکرانے کی سعی کی

" اچھی چیز کی ایڈیکشن ہو جائے۔۔تو پھر اس سے اچھی چیز کوئی نہیں ہوتی" وہ ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے جتانے والے انداز میں بولی تھی۔دل میں خواہش اٹھی تھی کہ سمیع اس کے ہاتھ پر اپنے ہاتھ رکھ دے۔۔اسے شدید احساس ہوا تھا کہ جس دن سے اس کی امی نے سمیع کی تذلیل کی تھی اس دن سے سمیع کا رویہ اس کے ساتھ بدل سا گیا تھا اور یہ بات اسے بہت اذیت دے رہی تھی

" کیا سوچ رہے ہو۔۔؟" جب سمیع اس کی بات کے جواب میں کچھ نہیں بولا تو وہ اپنی تھوڑی اس کے سر پر رکھ کر بولی تھی کہ شاید اب وہ اپنا ہاتھ بڑھائے گا اور اس کے گال پر رکھے گا۔۔اس کے گال کو سہلائے گا۔۔۔کبھی کبھی کوئی تسلی دلاسہ مرہم پھاہہ درکار نہیں ہوتا ۔۔۔دل چاہتا ہے کوئی ہاتھ ہو جو آپ کے ہاتھ کو تھام لے اور بس سکون مل جائے۔۔۔لمس میں زندگی ہے۔۔لمس میں توانائی ہے۔۔۔انسان کے دردِ دل کا مداوا انسان ہی کر سکتا ہے۔۔انسانی رشتوں میں قیمتی ترین رشتہ۔۔میاں بیوی کا رشتہ۔۔میاں بیوی کا رشتہ خون کا رشتہ نہیں ہوتا لیکن اس رشتے سے خون کے رشتے ضرور جنم لیتے ہیں۔

شہرین کا دل چاہا وہ خود آگے بڑھے اور سمیع کے گلے لگ جائے۔۔اور یہ کونسا پہلی بار ہوتا جو وہ اس کے گلے لگ جاتی لیکن اس لمحے اسے جھجھک محسوس ہو رہی تھی۔سمیع کی بیزاری اسے بہت ڈرا رہی تھی۔کیا وہ اس سے لاپرواہ ہوا جا رہا تھا۔کیا وہ اس کے دل میں اپنی قدر واہمیت کھونے لگی تھی۔۔ایک کے بعد ایک خدشہ اسے اپنے حصار میں لیا جاتا تھا

" میں سوچ رہا تھا کہ تم نے مجھے" اچھا" قرار دیا ہے اس بات پر خوش ہونا چاہیئے یا مجھے" چیز" قرار دیا ہے اس پر افسوس کرنا چاہیئے

" اس کی آواز میں بے دلی نہیں تھی لیکن کچھ تھا جو شہرین کو سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔

" میں نے کہا تھا نا وقت بدل گیا ہے۔۔۔پہلے تم میری سب باتوں پر صرف خوش ہوا کرتے تھے۔۔اور اب تمہیں افسوس ہونے لگا ہے۔۔" یہ ایک شکوہ تھا جو سادہ سے انداز میں کیا گیا تھا

" مجھے تو نجانے کس کس چیز پر افسوس ہونے لگا ہے شہرین۔۔۔اتنا افسوس۔۔کہ دل چاہتا ہے۔۔" اس نے لمبی گہری سانس بھری اور فقرہ ادھورا چھوڑ دیا تھا۔شہرین کا سارا وجود سرد ہونے لگا اور اسی لمحے اس کی خاموشی کو محسوس کر کے سمیع نے اس کے ہاتھ پر اپنے ہاتھ رکھ دئے۔۔۔توانائی کی ایک انوکھی لہر اس کے ہاتھوں سے سفر کرتی ہوئی شہرین کے ہاتھوں تک منتقل ہوئی تھی۔وہی لمس جس کے لئے شہرین لمحہ بھر پہلے بے قرار ہوئی جاتی تھی۔۔فی الوقت اسے بے چین کر گیا تھا۔سمیع نے اس کا ہاتھ تھامے تھامے اسے اپنے سامنے کر لیا تھا

" کیا دل چاہتا ہے سمیع۔۔اور ایسے کیوں کہہ رہے ہو۔۔کیوں افسوس ہو رہا ہے تمہیں۔۔۔میں اپنی امی کے رویے کی معافی مانگتی ہوں تم سے۔۔۔میں جانتی ہوں تم بہت ہرٹ ہو۔۔لیکن پلیز معاف کر دو" وہ اس کے سامنے آ کر التجائیہ انداز میں بولی تھی۔سمیع کے دل کو جیسے کسی نے چیر ڈالا۔وہ اپنی امی کے رویے کی بات کر رہی تھی جبکہ اسے تو یاد ہی نہیں تھا۔۔شہرین کے علاوہ اسے کوئی یاد نہیں تھا۔وہ کیسے یاد رکھتا کسی کو۔۔اس کے علاوہ دنیا میں کون تھا اس کا۔

وہ جو اس کے سامنے تھی وہ اس کی دنیا تھا اور اس کی دنیا اندھیر ہوئی جاتی تھی۔اس کی آنکھیں دھندلانے لگیں۔اس نے شہرین کے دونوں ہاتھ تھام لئے تھے

"شہری۔ایک بات کہوں۔۔تم پریشان تو نہیں ہوگی" وہ ٹوٹے ہوئے لہجے میں پوچھ رہا تھا۔شہرین چونکی تھی لیکن اس سے پہلے وہ کچھ پوچھتی۔سمیع نے اپنی بانہیں اس کی کمر کے گرد حمائل کی تھیں اور پھر اپنا سر اس کے وجود میں چھپا لینا چاہا تھا

"میں تھوڑی دیر رونا چاہتا ہوں شہرین۔۔۔پلیز پریشان مت ہونا۔اور کوئی سوال بھی مت کرنا۔۔کچھ مت پوچھنا۔اور ٹوکنا بھی نہیں۔۔بس مجھے رو لینے دو تھوڑی دیر۔تھوڑی سی دیر۔۔۔پلیز شہرین۔۔"

وہ گلوگیر لہجے میں التجاء کر رہا تھا۔شہرین ہکا بکا اسے دیکھنے لگی۔سمیع کی آنکھیں بھری ہوئی تھی لبالب۔۔اس نے دیکھا چند آنسو اس کے گالوں پر پھسل آئے تھے۔۔۔اور اس سے پہلے کہ وہ کچھ کہتی۔۔سمیع کی سسکیاں کمرے میں گونجنے لگی تھیں۔

"سمیع۔۔۔" اس نے تڑپ کر اس کے سر کو اپنی بانہوں کی قید میں بند کر لیا تھا

☆......☆......☆

"کیسی ہو۔۔۔" سلیم نے اس کے بے رنگ و رونق چہرے کو دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا۔وہ دوکان کے اندر آئی تھی اور پھر دائیں طرف والے کاؤنٹر پر بیٹھ گئی تھی۔یہ کاؤنٹر دروازے کے بالکل پیچھے تھا اور اس پر بیٹھنے سے باہر کی جانب سے بیٹھنے والے نگاہ نہیں پڑتی تھی۔باجی کے انتقال کے بعد وہ پہلی دفعہ اس سے ملنے آئی تھی اور وہ بخوبی جانتا تھا کہ اس نے ان کی وفات کا کتنا زیادہ اثر لیا تھا لیکن اس کے پاس کہنے کے لئے کوئی الفاظ نہیں تھے۔اس لئے اس نے یہی بہتر سمجھا تھا کہ گفتگو کا موضوع کوئی اور ہی رکھا جائے کیونکہ اس کے چہرے پر لکھا تھا کہ وہ خالہ یا زری سے جھگڑا کر کے آئی ہے

"مجھے کیا ہونا ہے۔۔ٹھیک ہوں" وہ ناک چڑھا کر بولی

"جھگڑ کر آئی ہو زری سے۔۔؟" اس کے چہرے کے تاثرات سے وہ یہی اندازہ کر پایا تھا۔

"مجھے تمہاری زری سے جھگڑنے کے علاوہ بھی اور بہت سے کام ہیں۔۔" وہ پہلے سے زیادہ برا منہ بنا کر بولی تھی۔سلیم بے دلی سے مسکرایا۔کبھی کبھی اسے لگتا تھا اس کے سوا نینا کو کوئی سمجھ ہی نہیں پایا۔وہ اداس ہوتی یا کسی بات پر افسردہ ہوتی تو اسی طرح لڑنے جھگڑنے لگتی تھی۔ایک بے بس چھوٹے بچے کی طرح جسے تسلی دلاسہ مانگنے کے لئے بھی رونا پڑتا تھا اور اس کی یہ رمز اس کی ماں ہی سمجھ پاتی تھی بالکل اسی طرح وہ بدمزاج ہو ہو کر کہتی تھی کہ میں اداس ہوں اور کسی کو یہ بات سمجھ ہی نہیں آتی۔سلیم تھا جو جانتا تھا کہ وہ رونا چاہتی تھی لیکن کسی کے سامنے رونے سے بہتر وہ یہ سمجھتی ہے کہ لڑ جھگڑ کر اپنی بھڑاس نکال لے

"دن بدن اتنی جھگڑالو کیوں ہوتی جاتی ہو نینا۔۔؟" وہ بہت محبت سے اس سے پوچھ رہا تھا۔نینا نے گھور کر اسے دیکھا

"اپنے کام سے کام رکھا کرو۔۔مجھ پر غور و خوض کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔۔میں لیب میں رکھا ہوا امیبا نہیں ہوں۔۔۔سمجھے

۔۔" وہ غرا کر بولی تھی۔کوئی اور ہوتا تو اس بات پر بے حد ناراض ہو جاتا لیکن وہ بھی سلیم تھا جس نے بچپن سے اس لڑکی کے نخرے اٹھائے تھے۔اپنی آئسکریم چپس اور جوس میں سے بچا بچا کر اس کے لئے حصہ رکھا تھا

"میں تمہاری ہر رمز سے واقف ہوں۔غور و خوض کئے بغیر بھی۔۔۔مجھ سے کیوں چھپاتی ہوں اپنی فیلنگز۔۔۔" وہ اب اس کے چہرے کی طرف دیکھ رہا تھا۔

"اوہ مہاراجہ رنجیت سنگھ۔۔۔زیادہ ہیرو بننے کی ضرورت نہیں ہے۔۔۔تمہارے پاس آکر پانچ منٹ بیٹھ کیا جاتی ہوں۔تم ایموشنل ہی ہو جاتے ہیں" وہ کاؤنٹر سے اتری تھی اور واپس جانے لگی تھی۔سلیم نے یکدم اس کا ہاتھ پکڑا اور پھر التجائیہ انداز میں بولا

"پانچ منٹ پورے تو کرلو۔۔" اس نے اس کی جانب دیکھا لیکن بولی کچھ بھی نہیں۔ایسے ہی کھڑی رہی جیسے واقعی کسی فلم کی ہیروئن ہو۔۔کوئی اور ہوتا تو اس کے تاثرات دیکھ کر ناک چڑھاتا ہوا اسے جانے دیتا لیکن وہ سلیم تھا اور وہ بھی نینا تھی جس جانتی تھی کہ سب سے لڑ جھگڑ کر اسے سلیم سے بہتر سامع کوئی نہیں ملنے والا۔۔

"بیٹھو۔۔۔جب پانچ منٹ ہو جائیں تو چلی جانا" اس نے اس کا ہاتھ تھامے ہوئے کہا تھا۔نینا خاموشی سے دوبارہ اپنی جگہ پر بیٹھ گئی

"رونا چاہتی ہو نا۔۔؟" وہ اب اس کے چہرے کی طرف دیکھ رہا تھا۔نینا نے ناگواری سے سر ہلایا۔اس کا ہاتھ ابھی سلیم کے ہاتھ میں تھا

"رولو۔تھوڑا سا۔کسی کو نہیں بتاؤں گا۔۔آنسو قیمتی ہوتے ہیں۔۔لیکن قیمتی چیزوں کی زکوٰۃ تو ادا کرنی پڑتی ہے" نینا نے نگاہیں اٹھا کر اسے دیکھا۔چہرے پر مخصوص خشونت تھی لیکن اس سے پہلے کہ وہ کچھ بولتی۔سلیم نے اس کا دوسرا ہاتھ بھی پکڑ لیا

"ہاں یہ ایک ڈائیلاگ تھا۔۔لیکن مجھے ان کو لکھنے کے پیسے ملتے ہیں۔۔تم پیسے مت دینا۔آنسوؤں کی زکوٰۃ دے دو۔۔۔سمجھو میں بہت ضرورت مند ہوں ان آنسوؤں کا۔۔" وہ اس کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ رکھے اسے تسلی دینے کی کوشش کر رہا تھا۔نینا کی آنکھیں بھری تھیں لیکن چہرے کے تاثرات ابھی بھی ویسے ہی تھے۔اس نے سلیم کے چہرے سے نگاہیں ہٹا کر سامنے دیوار کی جانب دیکھا تھا

"مجھے رونا نہیں آتا۔۔۔پتا نہیں کیوں۔۔" وہ گلوگیر لہجے میں کہہ رہی تھی۔۔آنکھیں ابلنے کو تیار تھیں

"سب انسانوں کو رونا آتا ہے لیکن تم رونے سے ڈرتی ہو۔۔۔رونے سے سکون مل جاتا ہے نینا" وہ ناصحانہ انداز میں بولا

"ہاں۔۔۔" اس نے کہا۔پہلا آنسو پھسل کر گال پر آیا تھا۔

"کیونکہ مجھے چُپ کروانے والا کوئی نہیں ہے۔۔۔اگر مجھے پتا ہو کہ مجھے کوئی چپ کروانے والا ہے تو میں بھی زور زور سے رولوں۔۔۔لیکن مجھے روتا دیکھ کر کوئی بھی مجھے تسلی نہیں دیتا۔۔رونا تب ہی سکون دیتا ہے جب پتا ہو کہ کوئی ہے جو آپ کو دلاسہ دے سکتا ہے" وہ اب روتے ہوئے بولی تھی۔سلیم نے کچھ نہیں کہا۔وہ جانتا تھا فی الوقت اسے الفاظ کی ضرورت ہے بھی نہیں۔اس کی بات میں خود غرضی کی نمایاں جھلک تھی لیکن وہ اسے ٹوکنا نہیں چاہتا تھا۔وہ کچھ دیر بلا آواز روتی رہی اور وہ اسے دیکھتا رہا۔

"ہو گئے ہو اب خوش۔۔۔رو مر لیا ہے میں نے۔۔" چند لمحے بعد اس نے اپنی آنکھیں خود ہی صاف کر لی تھیں۔

"اچھا کیا جو رو مر لیا۔۔ورنہ تم مزید ایک ہفتہ خالہ اور زری سے جھگڑ جھگڑ کر انہیں نخرے دکھاتی رہتی" وہ مسکرایا تھا۔

"ان سب کی کتنی فکر ہے تمہیں۔۔میری فکر نہیں ہے" یہ شکوہ تھا جس نے سلیم کو مزید مسکرانے پر مجبور کیا

"چلی ملی کھاؤ گی" وہ اس کی بات کا جواب دیئے بغیر پوچھ رہا تھا۔نینا نے نفی میں سر ہلایا۔۔۔

"تم خالہ کو بولو نا کہ وہ مہر کو یہاں لے آئیں۔۔۔" اس نے درخواست کی تھی

"اس کے دادا دادی اسے یہاں نہیں بھیجنا چاہتے نینا۔تم جانتی ہو ان کی ذہنیت۔۔وہ ذرا وہمی سے لوگ ہیں۔۔۔اس کی دادی نے امی کو صاف الفاظ میں کہا کہ بار بار مہر کو مت بلوائیں۔۔وہ نہیں چاہتیں کہ نانا نانی کے گھر جا کر مہر کوئی الٹی سیدھی پٹیاں پڑھے۔۔"سلیم نے بیچارگی سے کہا تھا

"اس ڈر سے اب ہم مہر سے لاتعلق تو نہیں ہو سکتے نا۔۔۔وہ کچھ بھی کہیں گے تو کیا ہم مان لیں گے۔۔وہ ہٹ دھرمی کر سکتے ہیں تو کیا ہم نہیں کر سکتے" حسبِ معمول وہ چڑ کر بولی۔سلیم نے اس کا چہرہ بغور دیکھا

"مہر کا اپنے ابا کے گھر میں رہنا ہی بہتر ہے نینا۔۔۔"



**(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول" راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)**

"مہر کا اپنے باپ کے گھر میں رہنا ہی بہتر ہے" سلیم نے اس کے چہرے سے نظریں نہیں ہٹائی تھیں۔ وہ جانتا تھا وہ بھڑک اٹھے گی اور یہی ہوا۔

"اب تم اپنی نئی دکان کھول کر بیٹھ جاؤ۔۔کوئی میری بات نا سمجھنا۔۔سب کو اس کی دادی سے ڈر لگ ہے۔۔کوئی اللہ سے کیوں نہیں ڈر رہا۔۔وہ ننھی سی بچی کیسے رہے گی وہاں۔۔۔کسی کو اس بات کی پرواہ نہیں ہے۔۔۔پرواہ ہے تو اس بات کی کہ اس کی دادی جھگڑا کریں گی اور ناراض ہو جائیں گی۔۔۔" وہ دانت چبا چبا کر بول رہی تھی۔ سلیم کو بھی دل ہی دل میں تاسف محسوس ہوا لیکن وہ بے بس تھا۔ اس کے امی ابو نے یہی فیصلہ کیا تھا اور خود وہ بھی اسی بات کو مہر کے لئے بہتر سمجھتا تھا

"نینا ایک بات تم بھول رہی ہو۔۔نوشی باجی ان کی بیٹی نہیں تھیں ۔۔لیکن مہر انہی کی اولاد ہے۔۔وہ اسے بہت چاہتے ہیں۔۔میں نے اس کی دادی کو اس کے لئے فکر مند دیکھا ہے۔۔اس کے باپ کو بھی بیوی کی بے شک پرواہ نہیں تھی لیکن بیٹی پر جان چھڑکتا ہے وہ۔۔۔اور پھر ہم کس بنیاد پر ان سے بحث کریں۔۔ہمارے گھر تو خود کوئی نہیں ہے اسے سنبھالنے والا۔۔امی کو گھٹنوں ٹخنوں کے درد نے عاجز کیا ہوا ہے۔۔وہ کیسے سنبھالیں گی ایک چھوٹی بچی کو۔۔۔دادی کے گھر میں مہر زیادہ اچھے طریقے سے رہے گی۔۔اس کی پھپھو ہے۔۔۔وہ بہت محبت کرتی ہے مہر سے۔۔۔" نینا چھلانگ لگا کر اسٹول سے اتری اور اس کی بات کاٹتے ہوئے بولی

"چلو بس کرو اب۔۔تمہارے پانچ منٹ ختم ہو گئے ہیں اور یہ تقریر بھی کسی اور کو سنانا۔۔نینا متاثر نہیں ہوتی ایسی باتوں سے۔۔۔" وہ باہر نکلنے لگی تھی

"بات تو سنو۔۔رکو تو سہی۔۔" سلیم اسے روک رہا تھا

"نہیں شکریہ۔۔مجھے ڈر ہے میں تمہارے پاس زیادہ دیر رکی تو مجھے بھی اس لاعلاج بیماری کے جراثیم لگ جائیں گے جو تم سب کو اندر ہی اندر کھوکھلا کر چکے ہیں۔۔۔۔خود غرض ڈرپوک لوگ۔۔۔اونہہ" وہ ناک چڑھا کر ناگواری سے بولی تھی۔ سلیم نے اب کی بار اسے روکنے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔

☆......☆......☆

"آئی ایم سوری" سمیع نے بناء اس کی جانب دیکھے کہا تھا۔ وہ اس سے لپٹ کر کافی دیر رو چکنے کے بعد اب خود احتسابی کے عجیب سے مرحلے سے گزر رہا تھا۔ شہرین نے اس کے انداز پر زیادہ پسندیدگی ظاہر نہیں کی تھی۔ وہ دونوں اپنے بیڈ پر دراز تھے۔ سمیع چت لیٹا تھا جبکہ شہرین نے اس کی جانب کروٹ لی ہوئی تھی اور دونوں ہتھیلیاں گالوں کے نیچے رکھے وہ ابھی بھی سمیع کے رویے کے متعلق ہی سوچ رہی تھی۔

"سوری کس خوشی میں بول رہے ہو تم؟" وہ صرف سمیع کے مزاج کو بحال کرنے کے لئے چڑانے والے انداز میں پوچھ رہی تھی۔

"سوری خوشی میں کب بولا جاتا ہے ۔۔۔شرمندگی میں بولتے ہیں سوری" سمیع نے اس انداز میں لیٹے بناء اس کی جانب دیکھے کہا۔

"اچھا۔تو شرمندہ کیوں ہو رہے ہو تم ۔۔۔" وہ پھر پوچھ رہی تھی

"مجھے رونا نہیں چاہیئے تھا۔میں نے پریشان کر دیا تمہیں ۔۔" وہ ایسے بولا جیسے بولنے کے لئے کچھ بچا نا ہو اور بولے بناء چارہ بھی نا ہو۔شہرین نے اس کے چہرے کی جانب دیکھا پھر وہ ذرا سا آگے ہوئی اور اس کی بازو کو سیدھا کر کے اس کے سینے پر سر رکھ کر بولی

"پریشان ہوں میرے دشمن ۔۔۔" اس نے اتنا کہا پھر گہری سانس بھری پھر ذرا سا مزید اس کے قریب ہوئی

"کاش میں یہ کہہ سکتی سمیع ۔۔کاش میں یہ کہہ سکتی کہ تمہارا رویہ مجھے پریشان نہیں کر رہا۔۔۔حقیقت یہ ہے کہ میں بہت بے چین ہوں ۔۔۔تم اس طرح بی ہیو کیوں کر رہے ہو؟" وہ واقعی بے چین لہجے میں پوچھ رہی تھی۔سمیع نے اس کی آنکھوں میں دیکھا پھر لمحے بھر میں ہی نظریں چرا کر کہیں اور دیکھنے کی سعی کرنے لگا۔

"کس طرح بی ہیو کر رہا ہوں میں ۔۔۔؟" وہ سوال در سوال کر رہا تھا۔اس کے پاس بولنے کو وضاحت دینے کے لئے کچھ تھا ہی نہیں ۔۔سچ تو یہ تھا کہ اس کی حسیات مفلوج ہوئی جا رہی تھیں۔مسئلہ یہ تھا کہ وہ یہ ساری صورتحال کسی سے ڈسکس بھی نہیں کر پا رہا تھا۔شہرین سے شادی کے کچھ ہی عرصہ بعد جب اس نے فیصل آباد سے آ کر کراچی رہائش اختیار کی تھی تو جو چند یار دوست تھے ان سے میل ملاقات نا ہونے کے برابر رہ گیا تھا جبکہ خاندان برادری والوں سے وہ خود ہی زیادہ ملتا نہیں تھا کیونکہ اس کی امی نے شہرین کے متعلق کافی الٹی سیدھی باتیں پھیلا رکھی تھیں جن کی وضاحت وہ ہر ایک کو نہیں دے سکتا تھا اور پھر آج سے پہلے کبھی اسے شہرین کے سوا کوئی بھی ہمراز و ہمنوا درکار ہی نہیں رہا تھا۔اب شہرین کی اس خوفناک بیماری، علاج، اور بعد کے لائحہ عمل کو وہ کس سے ڈسکس کرے اسے کچھ سمجھ ہی نہیں آ رہی تھی ۔۔

"سمیع تم میری بات کو کبھی اس طرح نہیں ٹالتے ۔۔۔اور پھر ایسا تو کبھی نہیں ہوا کہ تمہیں مجھ سے نگاہیں چرانی پڑی ہوں ۔۔۔لیکن اب ۔۔۔مجھ سے کیا اور کیوں چھپا رہے ہو سمیع" وہ لجاجت سے بولی۔اس کے ساتھ بھی یہ سب پہلی بار ہو رہا تھا۔ان کا رشتہ تو اس قدر مضبوط رہا تھا کہ وہ جو سوچتی تھی سمیع اس سوچ تک بھی پہلے سے رسائی رکھتا تھا۔

"میں نگاہیں چرا رہا ہوں تم سے ۔۔۔؟ ۔نہیں ۔۔۔بالکل نہیں" سمیع نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اپنے لہجے کو پائیدار رکھنے کی کوشش کی۔

"سمیع !تمہیں کیا لگتا ہے شہرین کیسی محبت کرتی ہے تم سے ۔۔۔ویسی جیسی کوئی بھی عام عورت اپنے مرد سے کرتی ہو گی ؟" وہ اس سے سوال پوچھ رہی تھی جبکہ سمیع مسکرایا۔وہ جانتا تھا شہرین اب دل ہی دل میں اس کے انداز سے چڑ رہی ہے

"سوال تو یہ ہے کہ کیا شہرین واقعی سمیع سے محبت کرتی ہے؟" وہ محبت بھرے انداز میں اس کو دیکھ کر پوچھ رہا تھا

"یہی تو سمجھانا چاہ رہی ہوں تمہیں کہ شہرین عام سی محبت نہیں کرتی تم سے ۔۔۔میں تو تمہاری ابرو کی جنبش سے تمہارے دل کا حال جان لیتی ہوں ۔۔۔یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ تمہیں کوئی پریشانی لاحق ہو اور مجھے خبر نا ہو ۔۔۔تم مسلسل کسی سوچ میں گم ہو اور میں سمجھ نا سکوں ۔۔۔ایسا

تو ہو نہیں سکتا نا" وہ اب مزید اس کے قریب ہوئی تھی۔سمیع نے اسے اپنی بازو کے حلقے میں لیا۔اب جھوٹ بولے بناء چارہ بھی نہیں تھا۔وہ سوچنے لگا تھا اسے کیا کہہ کر شہرین کو ٹالنا ہے

"امی آئی تھیں کچھ دن پہلے۔۔۔جب تم ہاسپٹل میں تھی۔۔۔ناراض تھیں مجھ سے۔۔بس ان کی ناراضی سے دل ٹوٹ جاتا ہے میرا۔۔۔وہ سمجھتی ہیں میں نافرمان ہوں جبکہ میں ایسا نہیں ہوں۔۔۔میں تو کبھی ایسا نہیں تھا یار۔۔۔تم جانتی ہو نا میں نافرمان تو نہیں ہوں "اس کا دل اور لہجہ اتنا ٹوٹا ہوا تھا کہ شہرین کا بھی دل دکھ سا گیا۔یہ تو وہ بھی جانتی تھی کہ اس کے ساس سسر اس کی غیر موجودگی میں آئے تھے۔رانی سے اور اماں رضیہ سے بھی یہ خبر اسے مل چکی تھی لیکن اسے اندازہ نہیں تھا کہ اس بار ان کی آمد سمیع کے حواس پر اسقدر بھاری پڑے گی

"تم نے بھی اچھا نہیں کیا سمیع" وہ اسی قدر کہہ سکی۔سمیع نے اس کا چہرہ دیکھا پھر گہری سانس بھری۔وہ اس کے جھوٹ سے بہل گئی تھی

"اماں رضیہ بتا رہی تھیں کہ جب وہ آئیں تو انہوں نے تمہیں کال کی تھی لیکن تم نے کال اٹینڈ کی نا ان سے ملنے آئے۔۔۔یہ تو بہت بری بات ہے۔۔وہ اسی لئے ناراض ہو کر گئی ہیں اور کہہ گئی ہیں کہ اب کبھی اس گھر میں قدم نہیں رکھیں گی۔۔۔وہ تو پہلے ہی ناراض رہتی ہیں ہم سے اور تم نے انہیں مزید ناراض کر دیا" وہ اپنی رائے کا اظہار بھی کر رہی تھی اور شوہر کو سمجھا بھی رہی تھی۔سمیع نے سر ہلایا جیسے اس کی بات سے مکمل اتفاق ہو

"میں جانتا ہوں وہ واقعی اب یہاں نہیں آئیں گی۔۔۔ان کی طبیعت میں بہت ضد ہے" سمیع تاسف بھرے لہجے میں بولا تھا۔دل ہی دل میں وہ ماں سے سخت ناراض تھا۔ایک دن پہلے کی گئی کال کی تلخی ابھی تک قائم تھی

"اس کا مطلب تم امی اپنی پر گئے ہو عادات کے معاملے میں۔۔۔" شہرین نے شاید اسے چڑانا چاہا تھا لیکن سمیع نے اس کی تائید کی تھی

"ہاں ٹھیک کہہ رہی ہو۔۔۔اور پتا ہے میری دادی بھی یہی کہا کرتی تھیں اور تب امی خوش ہوا کرتی تھیں سن کر۔۔۔جبکہ اب کوئی ایسا کہے تو امی برا مان جاتی ہیں" اپنی امی کے متعلق بات کرتے ہوئے وہ مگن سا نظر آنے لگا تھا

"امی بہت اچھی ہیں دل کی۔۔۔مجھ سے محبت بھی بہت کرتی ہیں لیکن ناراض ہیں۔۔۔شاید کبھی ان کا دل میری طرف سے نرم ہو جائے تو مجھے بھی سکون ہو جائے۔۔۔ابھی تو دل میں اس بات سے بہت بے سکونی رہتی ہے۔۔۔ماں ناراض ہے تو اللہ بھی کہاں راضی ہو گا مجھ سے" وہ کس قدر بجھا ہوا تھا۔شہرین کو دکھ ہوا

"مسئلے کی اصل جڑ تو میں ہوں سمیع۔۔۔کاش میں تمہاری زندگی میں کہیں نا ہوتی۔۔۔کبھی نا ہوتی" وہ خود کو یہ کہے بناء نا رہ سکی تھی۔سمیع نے کچھ نہیں کہا۔وہ خاموش رہا تھا۔اس کے چہرے کی جانب ایک ٹک دیکھتا ہوا سمیع اسے کچھ اجنبی سا لگا۔چند لمحے اس کی جانب خالی نگاہوں سے دیکھتے رہنے کے بعد اس نے اس کو زور سے اپنے ساتھ لگایا تھا

"سمیع کی زندگی میں تم نا رہی تو سمیع بھی نا رہے گا شہرین ۔۔مر جائیگا" وہ بھرائے ہوئے لہجے میں بولا تھا۔شہرین نے اس کے لہجے پر غور کیا تھا نا الفاظ پر۔اسے بس اچھا لگا تھا کہ سمیع کے انداز میں گرمجوشی تھی۔

☆......☆......☆

"امی آپ کی چھوٹی بیٹی بالکل پاگل ہو چکی ہے" زری نے چائے کا کپ انہیں تھماتے ہوئے اپنی سخت خفگی کا اظہار کیا تھا۔امی کچھ نہیں بولیں بلکہ ان کے چہرے کے تاثرات میں ذرا بھی جنبش نہیں ہوئی تھی۔زری کو ان کا چہرہ پڑھنے میں بہت مہارت حاصل تھی۔اسے اندازہ تھا کہ نینا کے رویے کی بدصورتی نے ان کو اس قدر رنجیدہ خاطر کر دیا ہے۔انہوں نے کھانا بھی بس برائے نام ہی کھایا تھا اور اس بات کا بھی زری کو بڑا قلق تھا۔اس نے بہت محنت سے دو گھنٹے لگا کر قیمہ کریلے بنائے تھے اور کھانے کو ذائقہ دار بنانے کے لئے جتنے لوازمات درکار ہو سکتے تھے اس نے وہ سب استعمال کئے تھے۔کھانا شروع ہونے سے پہلے وہ بہت پر جوش تھی کہ امی بہت خوش ہوں گی اور اس کی تعریف بھی کریں گی لیکن نینا کی ناراضی نے کھانے کا سارا مزا کرکرا کر دیا تھا۔امی نے نصف سے بھی کم روٹی لی تھی اور پھر بھوک نا ہونے کا بہانہ کر کے ہاتھ روک لئے تھے۔فطری طور پر زری کو اس ساری صورتحال میں دکھ سے زیادہ غصہ آ رہا تھا جبکہ دوسری جانب امی نینا کے رویے پر شدید دکھی تھیں

"چھوٹی بیٹی کا تو پتا نہیں لیکن میں ضرور اس کے دکھ میں پاگل ہو جاؤں گی۔۔۔یہ لڑکی میری جان لے کر ہی دم لے گی" امی نے بالآخر زبان کھولی تھی۔

"اچھا چھوڑیں آپ۔۔۔اس کی تو عادت بن چکی ہے۔۔پہلے سب کا دل جلانا اور پھر خود گھنٹوں جلتے رہنا۔۔۔پتا نہیں یہ لڑکی کس کے جیسی ہے۔۔۔عجیب عادتیں ہیں اس کی اور یونیورسٹی جانے سے دماغ مزید ساتویں آسمان پر پہنچ گیا ہے" زری ناک چڑھا کر بول رہی تھی۔امی نے اس کا چہرہ دیکھا اور پھر چند لمحے دیکھتی ہی رہیں۔۔شاید انہیں کچھ یاد آنے لگا تھا

"چھوڑا ہی تو نہیں جاتا۔۔بیٹی ہے میری۔۔کل کو دوسرے گھر بھی جانا ہے۔۔۔یہی عادتیں رہیں تو کون آئے گا بیاہنے اور بالفرض کوئی آ بھی گیا تو اگلے دن ہی واپس چھوڑ جائے گا۔۔حد ہوتی ہے خود سری اور بدتمیزی کی بھی۔۔۔ماں ہوں اس کی۔۔۔سوکن نہیں ہوں اس کی۔۔۔ابھی تو میں تمہارے باپ کو کچھ پتا نہیں چلنے دیتی۔۔پردے ڈالتی رہتی ہوں ان کے سامنے۔۔۔انہیں پتا چلے گا تو کیا گزرے گی ان کے دل پر۔۔۔اور پھر سارا الزام تو ماں کی تربیت پر آ جاتا ہے نا۔۔۔کتنا سمجھایا ہے پیار سے غصے سے کہ تمیز سے بات کیا کرو بیٹی۔۔بیٹیاں اچھی نہیں لگتیں ماں باپ کے سامنے زبان چلاتی ہوئی لیکن مجال ہے کان پر جوں بھی رینگے۔۔۔"

امی کو بھی جیسے بھڑاس نکالنے کا موقع مل گیا تھا۔وہ بہت دکھی تھیں اور زری دیکھ سکتی تھیں کہ ان کی آنکھیں بھیگنے لگی تھیں۔زری کا دل بھی بجھ سا گیا۔اس نے سوچا کہ بات بدل دے لیکن پھر یہ سوچ کر چپ رہی کہ اچھا ہے امی تھوڑا بول لیں ورنہ اکیلی بیٹھی سوچ سوچ کر کڑھتی رہیں گی۔

اونچی آواز میں چلا کر بولا تھا۔صوفیہ نے اپنا چہرہ ہاتھوں سے صاف کیا۔وہ کاشف سے کچھ کہنا چاہتی تھی۔۔لیکن الفاظ اس کا ساتھ نہیں دے رہے تھے۔

"صوفیہ تم اگر شک کرنا نہیں چھوڑ سکتی تو ایک اور حل ہے اس مصیبت کا میرے پاس۔۔۔مجھے چھوڑ دو۔۔۔آرام سے اپنے گھر میں رہو جو بی بی جان نے تمہارے نام کیا تھا۔۔۔میں تم سے جوئی جواب طلبی نہیں کروں گی اور ہر مہینے تمہارے اور زرمین کے خرچے کے لئے چیک بھیج دیا کروں گا۔۔۔چھوڑ دو بس مجھے اگر میں تمہیں اتنا ہی بدفطرت نظر آتا ہوں تو۔۔۔میں روز روز کے ان ڈراموں سے تنگ آگیا ہوں۔۔۔بس ہو گیا فیصلہ۔۔مت رہو میرے ساتھ۔۔۔چھوڑ دو مجھے۔۔" وہ مزید چلایا تھا۔صوفیہ نے بلک بلک کر رونا شروع کر دیا۔

"کاشف ایسے مت کہیں۔۔خدارا ایسے مت کہیں۔۔۔آپ ناراض مت ہوں۔۔۔میں جانتی ہوں میری اور زرمین کی خاطر آپ کیا کچھ نہیں کر رہے۔۔۔لیکن آپ میرے دل کی کیفیت بھی سمجھیں۔۔۔میں آپ کو کسی سے بانٹ نہیں سکتی۔۔۔بھوکے مرنے سے کہیں زیادہ تکلیف دہ آپ کو کسی اور کا ہوتے دیکھ کر مرنا ہے۔۔۔آپ چھوڑ دیں سب کچھ۔۔چلیں واپس پاکستان۔۔ہم تنگی ترشی میں گزارا کر لیں گے۔۔۔میں اپنی ضروریات کو محدود کر لوں گی۔۔لیکن میں ایسے نہیں جی پاؤں گی۔۔۔میری سب کشتیاں جل چکی ہیں۔۔اب تو ماں جیسی ساس بھی نہیں رہیں۔۔جن کے سامنے رو کر اپنا دل ہلکا کر لوں۔۔" یہ سب باتیں وہ صرف سوچ رہی تھی۔اس نے کاشف سے کچھ کہا نہیں تھا۔کاشف اسے اس طرح روتا دیکھ کر چڑ کر اس کے پاس سے اٹھ گیا تھا اور پھر کمرے کا دروازہ کھول کر باہر نکل گیا تھا۔

☆......☆......☆

"نینا تم نے امی سے بات کی۔۔۔؟" وہ سلیم کے پاس سے اٹھ کر کر ابھی گھر آئی ہی تھی جب زری نے اس سے پوچھا۔ابا کو تو وہ باہر دیکھ آئی تھی لیکن امی بھی گھر نہیں تھیں۔

"امی ہیں کہاں۔۔۔؟" نینا نے اس کے سوال کا جواب دینے کی بجائے سوال کیا تھا

"پتا نہیں۔۔۔کہیں باہر نکلی ہیں چادر لے کر۔۔۔مجھ سے تو خفا خفا سی ہیں۔۔۔بات نہیں کر رہیں" زری نے سر جھٹک کر کہا تھا۔نینا کو بہت عجیب لگا۔زری ایسی نہیں تھی۔امی کی خفگی کے خیال سے ہی وہ بے چین ہونے لگتی تھی لیکن اس ایک موضوع پر اس کے بدلے بدلے اطوار کچھ عجیب لگتے تھے

"اب تو بتاؤ۔۔تم نے امی سے بات کی۔۔۔؟" زری نے اسے خاموش دیکھ کر دوبارہ پوچھا تھا

"ہاں۔۔۔میں نے انہیں بتا دیا تھا کہ زری اپنی مرضی سے شادی کرنا چاہتی ہے۔۔" نینا سادہ سے لہجے میں بولی۔اسے واقعی کچھ عجیب سا لگا تھا۔وہ امی سے بدتمیزی کرتی تھی۔ان کے سامنے زبان چلاتی تھی لیکن اسے ان سے محبت بھی تھی اور اس کی بدکلامی کے بعد جب زری امی کو حوصلہ دیتی تھی یا ان کا دھیان بٹاتی تھی تو اسے اچھا لگتا تھا۔اسے بہت اطمینان ہوتا تھا کہ امی کی ایک بیٹی تو اچھی ہے جو انہیں دکھی نہیں ہونے دیتی لیکن اس لمحے زری کا لاپرواہ سا رویہ اسے کچھ کھٹک رہا تھا۔

”امی نے کیا جواب دیا۔۔۔غصہ کر رہی ہوں گی؟“ زری نے پہلے جوش سے کہا اور پھر ناک چڑھا کر سوال کیا تھا۔نینا نے پھر اسے بغور دیکھا اور ابھی وہ کچھ بولی بھی نہیں تھی کی زری مزید اکتائے ہوئے انداز میں بولی

”نینا تم میری طرف سے امی کو ایک بات اور کہہ دینا۔۔۔میں اظفر کے علاوہ کسی سے شادی نہیں کروں گی۔۔۔وہ ناراض ہو ہو کر مجھے بلیک میل نہیں کر سکتیں۔۔۔میں یہ بات خود بھی ان سے کہہ سکتی تھی لیکن وہ مجھ سے بات نہیں کر رہی ہیں۔۔“ زری کا انداز مزید لاپرواہ ہوا تھا۔نینا حیران ہی رہ گئی۔یہ راتوں رات زری کو کیا ہو گیا تھا۔وہ تو بہت فرمانبردار مؤدب قسم کی بیٹی تھی۔ایک عام سے مرد کی محبت نے اس کے دل کو کیسے بدل کر رکھ دیا تھا

”امی نے ایسا کچھ بھی نہیں کہا۔۔۔زیادہ ہیروئن نا بنو“ نینا برا سا منہ بنا کر بولی پھر لاؤنج میں پڑے دیوان پر بیٹھتے ہوئے بولی

”ذرا حوصلہ کرو۔۔۔امی کو بتا دیا ہے میں نے۔۔۔انہیں کچھ وقت تو لگے گا نا اتنی بڑی بات کو ہضم کرنے میں۔۔۔تم تو بدتمیزی پر ہی اتر آئی ہو“

”بہت اچھے۔۔یعنی اب تم مجھے بدتمیزی کے طعنے دو گی۔۔۔تمہیں خود بھول گیا ہو گا کہ تم امی کے ساتھ کتنی بدتمیزی کرتی ہو۔۔۔امی تمہاری پسند کا کھانا ہی نا بنائیں تو تم زبان چلا چلا کر ان کا جینا دوبھر کر دیتی ہو۔۔۔میں تو ایک جائز بات کر رہی ہوں۔۔۔اپنی پسند کی شادی کرنا گناہ نہیں ہے۔۔ہمارے مذہب میں بھی اس کی ممانعت نہیں ہے۔۔۔اس لئے مجھے ٹوک ٹوک کر شرمندہ مت کرو“ زری تڑخ کر بولی تھی ۔نینا چپ ہی رہ گئی۔زری کتنی منہ پھٹ ہو رہی تھی۔نینا کی ایک بات اچھی تھی۔اسے حالات کے مطابق سمجھدار ہونا آتا تھا۔اسے احساس ہوا تھا کہ اس لمحے زری کو ٹوک کر یا شرمندہ کر کے بات نہیں بنے گی۔اس لئے اس نے اپنے لہجے کو معتدل کیا تھا

”زری تسلی رکھو۔۔۔اور ایک بات اک یقین کر لو۔۔۔امی ابا تمہارے لئے کوئی غلط فیصلہ نہیں کریں گے۔۔۔وہ دونوں ہی بہت چاہتے ہیں تمہیں۔۔۔میں نے تمہیں کہا تھا کہ تم مجھے اظفر کے متعلق سب باتیں تفصیل سے بتاؤ۔۔ہم ضروری چھان بین کے بعد ہی باقی معاملات طے کریں گے۔۔۔“ اس نے جیسے اسے تسلی دی تھی۔زری چند لمحے کچھ نہیں بولی پھر اس نے کندھے اچکائے۔۔

”میں نے اظفر سے کہا ہے۔۔وہ مجھے آج رات فون نمبر ایڈریس وغیرہ سب دے دے گا۔۔۔پھر تم امی کو بتا دینا“

نینا نے اس کی بات سن کر سر ہلایا لیکن وہ کچھ بولی نہیں تھی۔وہ تو بس زری کا بدلا چلن دیکھ کر ہی سوچ میں گم ہوئی جا رہی تھی۔

”میں تمہیں اظفر کی تصویر دکھاؤں۔۔؟“ چند لمحے کی خاموشی کے بعد زری نے پوچھا تھا۔نینا کا دل چاہا تھا کہ کہہ دے ”سنبھال کر رکھو اپنے مہینوال کی تصویر۔۔مجھے نہیں دیکھنی۔۔۔“لیکن یہ اصولاً بہت بڑی بداخلاقی ہو جاتی سو اسے کہنا پڑا

”ہاں۔۔دکھاؤ۔۔۔میں نے تو تمہیں رات ہی کہا تھا“

”میرے پاس اس کی کوئی اچھی تصویر تھی ہی نہیں۔۔۔میرے کہنے پر اس نے ابھی واٹس ایپ کی ہیں۔۔۔“ وہ پر اشتیاق لہجے میں کہتے ہوئے اپنا سیل فون آن کرنے لگی تھی۔کچھ دیر بعد ہی اس کے چیل کی اسکرین پر ایک چہرہ چمکنے لگا تھا۔وہ ستائیس اٹھائیس سال

کے ایک خوش شکل مرد کا چہرہ تھا۔گندمی رنگت، تیکھے نقوش۔۔۔چہرے پر ہلکی داڑھی۔۔۔۔نینا کو بظاہر وہ اچھا ہی لگا۔اس نے زری کے ہاتھ سے سیل پکڑ لیا تھا

"اس طرف سے آگے چلو۔۔اور بھی تصویریں ہیں۔۔" زری نے کہا تھا۔نینا ایک کے بعد ایک تصویر دیکھنے لگی۔ظاہری شکل و سورت کی حد تک وہ شخص برا نہیں تھا۔تصویریں دیکھتے ہوئے ایک تصویر دیکھ کر یکدم ہی نینا کو حساس ہوا کہ جیسے اس نے اس شخص کو پہلے کہیں دیکھا ہے۔۔اس نے دوبارہ اسی تصویر کو غور سے دیکھا تھا اور پھر سب تصویریں باری باری دوبارہ دیکھیں۔ہر تصویر کو دیکھتے ہوئے اسے ایسا لگنے لگا تھا جیسے اس نے اس شخص کو کہیں دیکھا ہے۔اس نے سوچ کے گھوڑے دوڑائے لیکن یہ احساس بڑا مبہم سا تھا۔اسے یاد نہیں آیا

"ہینڈسم ہے نا۔۔سچ سچ بتاؤ۔۔" زری اسی اشتیاق بھرے لہجے میں پوچھ رہی تھی

"زری مجھے لگتا ہے جیسے میں نے اس کو کہیں دیکھا ہے۔۔" اس نے کہہ دیا تھا، زری مسکرائی

"ہاں۔۔جب میں نے پہلی بار اس کی تصویر دیکھی تو مجھے بھی ایسا ہی لگا تھا۔۔یہ ٹرکش ڈراموں کے ہیروز سے ملتا ہے نا" وہ اب شرما بھی رہی تھی۔نینا نے اس کے چہرے کی جانب دیکھا۔دل کو پھر کوئی سخت جملہ کہنے سے روکا

"سنا تھا محبت اندھی ہوتی ہے۔۔۔لیکن "اتنی" اندھی۔۔" وہ اتنی پر زور دیتے ہوئے بولی۔زری نے قہقہہ لگایا

"سچ کہتی ہو۔۔محبت واقعی اندھی ہوتی ہے۔۔۔لیکن یقین کرو نینا اس اندھے پن میں بڑا مزا ہے۔۔محبت ایسی انوکھی بیماری ہے کہ بیمار پڑے رہنے میں بھی لُطف آتا ہے۔وہ آرام سے اعتراف کر رہی تھی۔نینا کچھ نہیں بولی۔۔وہ بس اس شخص کی تصویر کو دیکھتے ہوئے یاد کرنے کی کوشش کر رہی تھی کہ اس نے اسے کہاں دیکھا تھا۔۔

☆......☆......☆

اس رات کاشف گھر نہیں آیا تھا اور اگلے روز صوفیہ کی فلائٹ تھی۔وہ دوپہر کے قریب گھر میں گھسا تو اس کا حلیہ عجیب سا ہو رہا تھا۔شرٹ کے بٹن کھلے ہوئے تھے، آنکھیں چڑھی ہوئی اور سُرخ ہوئی جا رہی تھیں، وجود سے عجیب سی بساند اٹھ رہی تھی۔صوفیہ نے وہ رات بہت بے چینی میں گزاری تھی لیکن کاشف کو دیکھنے کے بعد اس نے کوئی سوال نہیں کیا تھا۔کاشف نہانے کے لئے باتھ روم میں گھس گیا۔واپس نکل کر اس نے دو کپ کافی بنائی تھی۔اس کا رویہ ایسا تھا جیسے کچھ ہوا ہی نا ہو۔وہ کافی پیتے ہوئے زرمین کو گود میں لے کر باتیں کرنے لگا تھا، درمیان درمیان میں وہ صوفیہ کو بھی مخاطب کر لیتا تھا اور صوفیہ اسے جواب دینے کے لئے خود کو مجبور پاتی تھی۔اس کا دل اداس، بے چین اور کسی قدر خوفزدہ بھی تھا۔

کاشف نے وہ لیدر پاؤچ نکال لیا تھا جس میں زرمین اور صوفیہ کی ٹکٹس اور پاسپورٹ وغیرہ تھے۔اس کے بعد اس نے کال کر کے کھانا آرڈر کر دیا تھا۔اس کا رویہ اتنا نارمل تھا کہ صوفیہ کو مزید دکھ ہونے لگا۔اس کا حوصلہ ختم ہونے لگا تھا۔اس کی آنکھیں پھر بہنے لگیں۔۔کاشف نے آگے بڑھ کر اسے گلے سے لگا لیا تھا

"مت روؤ صوفیہ۔۔۔تمہارے آنسو سیدھے یہاں جا کر لگتے ہیں۔۔۔" اس نے اپنے سینے پر دل کے عین اوپر ہاتھ رکھا تھا۔

"پہلے ہی تم لوگوں کی واپسی کے خیال سے دل مردہ ہوا جا رہا ہے۔۔۔تم مزید رو کر کیا کرنا چاہتی ہو میرے ساتھ۔۔۔بس کرو پلیز۔۔۔دفن کر دو میرے دل میں اپنے سارے وہم خدشات۔۔۔بس اتنا یاد رکھو کہ یہ بندہ تمہارے بغیر خاک اور دھول کے سوا کچھ نہیں ہے۔۔۔" وہ دھیمی آواز میں کہہ رہا تھا۔

صوفیہ کے آنسو تھمے نہیں تھے لیکن کاشف کے الفاظ جیسے گرمی میں خوشگوار ہواؤں کے جیسے تھے۔اسے اچھا لگا پھر یکدم اسے کچھ محسوس ہوا۔۔اس کے بالوں میں بھی نمی محسوس ہونے لگی تھی۔اس نے سر اٹھا کر کاشف کے چہرے کی جانب دیکھا۔وہ بھی رو رہا تھا۔ہوا ہی خوشگوار نہیں تھی۔۔بادل بھی امڈ آئے تھے۔صوفیہ کے دل کی تپتی زمین پر جیسے ابرِ رحمت برس پڑی تھی

"آپ جس کی محبت میں آنسو بہا رہے ہوں۔۔جب وہ بھی آپ کے ساتھ مل کر آپ کی محبت میں آنسو بہائے تو بھلا کیسا لگتا ہے۔۔۔اچھا لگتا ہے۔۔بہت اچھا لگتا ہے۔۔۔صوفیہ کو بھی بہت اچھا لگا تھا۔۔اس کے چہرے پر دھوپ چھاؤں جیسا موسم چھانے لگا تھا یعنی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے لیکن دل کو قرار آ گیا تھا۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

وہ اور زری ایک ساتھ ابا کی طرف بڑھی تھیں۔ان کے چہرے پر عجیب سی مسکراہٹ تھی۔نینا نے اپنے دل میں بھی ایک الوہی سی خوشی کو محسوس کیا تھا۔ان دونوں نے بہت خوبصورت کپڑے پہن رکھے تھے۔یہ کپڑے ابا نے عید کے لئے انہیں دلوائے تھے۔نینا کو یاد تھا اس نے ان کپڑوں کے لئے ذرا سی بھی پسندیدگی ظاہر نہیں کی تھی لیکن امی نے زبردستی اسے یہ کپڑے پہنا دئیے تھے جس پر وہ زیادہ خوش نہیں تھی لیکن پھر بھی جب ابا آئے تو وہ بھی زری کی طرح اسی شدت کے ساتھ آگے بڑھ کر ان کے گلے کی خواہش لئے سامنے آئی تھی لیکن ابا نے اس کی جانب دیکھا بھی نہیں تھا۔انہوں نے زری کو سینے سے لگا لیا تھا۔نینا کا دل ٹوٹ گیا تھا۔اسے لگا اس کی آنکھیں بھیگ رہی ہیں۔ ایک ساتھ چند آنسو آنکھوں لڑھک کر گالوں تک آگئے تھے۔اس نے امی کی جانب دیکھا لیکن وہ بھی زری اور ابا کی طرف دیکھ رہی تھیں۔نینا کو ایک بار پھر محسوس ہوا کہ سب اسے نظر انداز کر رہے ہیں۔اس کا دل بھر آیا تھا۔اس نے دیکھا زری ابا کے ساتھ جا رہی تھی۔ان کے کندھے سے کندھا ملائے وہ آگے کی جانب جا رہی تھی۔وہ زری کو پکارنا چاہتی تھی۔وہ چاہتی تھی زری ابا کے ساتھ نا جائے۔وہ اسے کہنا چاہتی تھی کہ یہ گھاٹے کا سودا ہے۔زری اس کی جانب دیکھ رہی تھی نا اس کی بات سن رہی تھی۔وہ بہت زیادہ خوش تھی۔نینا اسے آواز دینے لگی تھی لیکن اس کے اندر ہمت نہیں تھی۔آواز حلق سے نکلتی ہی نہیں تھی۔اس نے ساری ہمت مجتمع کی اور آواز دے ڈالی پھر وہ رکی نہیں تھی۔وہ اسے مسلسل آوازیں دے رہی تھی۔اسے لگا زری نے آگے بڑھ کر اسے ہلا ڈالا ہے۔وہ ہڑبڑا کر اٹھی۔

"کیا ہوا ہے۔۔۔کیوں چلا رہی ہو" زری اس کے سر پر کھڑی تھی۔نینا کی آنکھیں پوری طرح کھل گئی تھیں۔

"کتنی بار کہا ہے رات کو کم کھایا کرو۔۔۔ورنہ اسی طرح ڈراؤنے خواب آتے ہیں۔" زری ناگواری سے بولی تھی۔نینا اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔اس نے اپنا چہرہ صاف کیا نجانے کیوں اسے لگا کہ وہ آنسو جو اس نے نیند میں خواب کے زیرِ اثر بہائے تھے ان کی نمی ابھی بھی اس کے گالوں پر کہیں چمک رہی ہوگی۔زری واپس اپنے بستر پر چلی گئی تھی۔نینا نے اس کی جانب دیکھا اور پھر ایک نظر گھڑی پر ڈالی۔دو بج رہے تھے لیکن زری کا چہرہ دیکھ کر یہ نہیں لگتا تھا کہ وہ سوئی ہوئی تھی اور نینا کو نیند میں بڑبڑاتا سن کر اٹھی ہے۔نینا دوبارہ سے بستر پر لیٹ گئی۔خواب ڈراؤنا تو نہیں تھا جو اس نے دیکھا تھا لیکن پھر بھی اس کا اثر نینا کے دماغ پر تھا۔اس نے دوبارہ سے بستر پر لیٹ کر قرانی آیات کا وِرد کرتے ہوئے دوبارہ سونے کی کوشش کی لیکن سے نیند بھی نہیں آ رہی تھی۔زری کے سیل کی مدھم سی روشنی سارے کمرے میں پھیلی تھی۔وہ اپنے بستر پر لیٹی بالکل بے خبر مسلسل انگلیاں چلانے میں مصروف تھی۔میسجز کا تبادلہ وقت کی رفتار کو بھی پیچھے چھوڑتے ہوئے تیزی سے جاری تھا۔نینا نے محسوس کیا تھا کہ زری نے جب سے اسے اظفر کا بتایا تھا تب سے وہ اپنے رویے میں بے دھڑک ہوگئی تھی ورنہ وہ پہلے نینا کے سامنے اتنی رات گئے تک میسجز نہیں کرتی تھی۔اب تو جیسے ساری جھجھک ختم ہو کر رہ گئی تھی۔

۔نینا نے ناگوار سا منہ بنا کر ایک اور کروٹ بدلی تھی۔اس کے ذہن میں کہیں پھر وہی تصویر جگمگانے لگی تھی جو زری نے اسے دکھائی تھی۔سوتے وقت بھی اس کے اس کے ذہن میں مسلسل کھلبلی مچی تھی۔زری نے جو تصویریں اسے دکھائی تھیں انہوں نے اسے کسی انوکھی

سی جستجو میں مبتلا کر رکھا تھا۔ اسے لگتا تھا اس نے اس تصویر میں موجود لڑکے کو پہلے کہیں دیکھ رکھا ہے۔۔۔ لیکن کہاں کب جیسے کسی سوال کا جواب بہت سوچ بچار کے بعد بھی اس کے ذہن میں نہیں جگمگا رہا تھا۔ وہ اسی سوچ کے غلبے میں سوئی تھی اور ابھی جب آنکھ کھلی تھی تب بھی دوسرا یہی خیال ذہن میں آیا تھا کہ اس لڑکے کو کہاں دیکھا تھا۔

وہ دوبارہ اٹھ کر بیٹھی تھی۔

"زری۔۔۔ بات سنو۔۔۔ مجھے ایک بار پھر وہ پکچرز دکھانا۔۔" اس نے اسے پکارا تھا۔ زری اپنے دھیان میں مگن تھی۔ نینا کو اسے دوبارہ پکارنا پڑا

"کون سی پکچرز۔۔" زری حیران ہوئی تھی۔ وہ اسے پہلے بھی فیس بک اور انسٹا گرام کی محفوظ کی ہوئی اداکاروں وغیرہ کی تصاویر دکھاتی رہتی تھی

"وہی۔۔۔ اسی لڑکے کی۔۔۔" نینا کو اس کا نام یاد تھا لیکن نینا نے جان بوجھ کر اس کا نام نہیں لیا تھا۔ یہ اس بات کی نشاندہی تھی کہ وہ اس کا نام یاد رکھ کر ابھی اس کی عزت افزائی کے موڈ میں نہیں تھی

"اس لڑکے کا نام اظفر ہے۔۔۔" زری نے جتا کر اتنا ہی کہا تھا کہ نینا چڑ کر بولی

"ہاں پتا ہے کہ اس لڑکے کا نام اظفر ہے اور یہ بھی پتا ہے کہ مزید معلومات کے لئے ڈبی کے اندر دی گئی پرچی ملاحظہ کریں۔۔۔ نام تو سن لیا ہے ہم نے کئی بار بی بی۔۔۔ اب کوئی اور بات کرو" زری نے کروٹ بدلی اور اس کی جانب دیکھا

"نینا تمہارا مسئلہ کیا ہے۔" وہ ناراض ہو رہی تھی

"مجھے کیوں یاد نہیں آ رہا کہ میں نے اس لڑکے کو کہیں دیکھا ہے۔۔۔ کہیں دیکھا ہوا ہے۔۔۔ ایسے ہی۔۔ اسی طرح کا امیج میرے ذہن میں بنتا ہے۔۔۔ مگر یاد نہیں آ رہا" وہ لاچاری سے بولی۔

"اظفر کا چہرہ بڑا کامن سا ہے۔۔۔ پھر جو تصویریں تم نے دیکھیں اس میں اس نے ڈاڑھی رکھی ہوئی ہے۔۔۔ آجکل داڑھی فیشن میں ہے تو ہر لڑکا ہی ایک جیسا لگتا ہے۔۔۔ اس لئے تمہیں لگ رہا ہوگا۔۔" زری ابھی بھی چڑ چڑے سے انداز میں بولی تھی۔ نینا چپ رہی۔ اسی زری کو وہ کل تک بالکل کسی خاطر میں نہیں لاتی تھی اور ہر بات میں اس کی بڑی بہن بننے کو تیار رہتی تھی لیکن اب زری کا رویہ اس طرح کا ہو رہا تھا کہ وہ چاہتے ہوئے بھی اسے اس طرح ٹوک نہیں پا رہی تھی جیسا کہ اس کا دل چاہ رہا تھا یا جیسے وہ پہلے ہر بات میں ٹوکتی آئی تھی۔ وہ پھر سے اپنے لحاف میں گھس گئی۔ چاہتے ہوئے بھی اس کا ذہن ان پکچرز کی جستجو سے آزاد نہیں ہو پا رہا تھا۔ وہ گہری سانس بھر کر دیوار کی جانب منہ کر کے لیٹ گئی تھی۔

یونیورسٹی کے کلاس فیلوز۔۔۔ روز بس اسٹاپ پر نظر آنے والے چہرے۔۔۔ آتے جاتے لوگ۔۔۔ محلے دار۔۔ نجانے اس کا ذہن کس کس چہرے کو کھوج رہا تھا۔ وہ لاشعور میں کہیں دور دور تک ڈبکیاں لگا کر اس شخص کے چہرے کو کھوجنے کی کوشش میں لگی تھی لیکن

اسے وہ یاد نہیں آیا تھا مگر نیند دوبارہ آنے لگی تھی۔اس نے ہر خیال کو ذہن سے جھٹک دیا تھا۔وہ کب تک یہی سب سوچتی رہتی۔اس نے لحاف درست کیا تھا اور سونے تیار ہو گئی تھی۔صبح جلدی اٹھنا تھا۔۔یونیورسٹی تھی۔۔ٹیوشن تھیں۔۔۔اسے تو کتنے ہی کام نبٹانے ہوتے تھے۔اس نے آنکھیں بند کر لیں اور تب ہی اس کے لاشعور سے ایک چہرہ کہیں شعور کی سطح پر جگمگایا تھا۔پہلے وہ تصویر جو دھندلی سی کہیں موجود تھی اب جیسے اسکرین پر مکمل واضح ہو گئی تھی۔اس نے آنکھیں کھول ڈالی تھیں۔وہ پہیلی جو الجھی ہوئی تھی یکدم سلجھ گئی تھی۔اسے یاد آ گیا تھا۔

اسے یاد آ گیا تھا اور یہ اچھا نہیں ہوا تھا



"یہ اسکول نہیں جاتی۔۔؟" بھابھی نے سادہ سے لہجے میں ایمن کی جانب دیکھتے ہوئے شہرین سے سوال کیا تھا۔وہ رات کو منور بھائی کے گھر لاہور پہنچے تھے کیونکہ اس کی شام کی شوکت خانم میں اپائنٹمنٹ تھی تو وہ ایک دن پہلے لاہور پہنچ گئے تھے۔اماں رضیہ اور سمیع دونوں یہی چاہتے تھے کہ ایمن ساتھ نا جائے لیکن شہرین اسے زبردستی اپنے ساتھ لائی تھی۔اسے نجانے کیوں یہ خدشہ ستا رہا تھا کہ سمیع کچھ عرصے میں ایمن کو اس کی دادی کے گھر نا چھوڑ دے۔وہ نہیں چاہتی تھی کہ ایمن دادی کے گھر جائے۔وہ اپنی سی کوشش کر رہی تھی کہ ایمن اس کے ساتھ ساتھ رہے جب کہ ایمن اس سے کہیں زیادہ اماں رضیہ اور رانی کے ساتھ اٹیچڈ تھی۔اماں رضیہ جب ڈرائیور کے ساتھ گراسری کے لئے جاتی تھیں تو بھی ایمن ان کے ساتھ ہی جاتی تھی۔اس لئے ایمن اب اپنے ماں باپ کے ساتھ آ کر کچھ زیادہ خوش نہیں تھی۔وہ بڑی سنجیدہ سی سپاٹ سے چہرے والی بچی تھی۔وہ ہر ایک ساتھ بے تکلف نہیں ہوتی تب ہی اسے یہاں کافی مشکل ہو رہی تھی۔۔منور بھائی کی مسز اور ان کی بیٹی کے بلانے پر وہ بہت ہی کم رسپانس دیتی تھی۔شہرین کو اچھا تو محسوس نہیں ہو رہا تھا لیکن وہ بے بس سی تھی۔ایمن اس کو بھی ایسا ہی رسپانس دے رہی تھی۔ایسا لگتا تھا جیسے وہ اماں رضیہ اور رانی کی کمی کو بہت شدت سے محسوس کر رہی تھی۔

"ابھی ایڈمیشن نہیں کروایا بھابھی۔۔۔اب انشاء اللہ کرواؤں گی" اس نے وضاحت کی تھی۔

"ہاں اچھا ہے ڈائریکٹ یو کے جی (اپر کنڈر گارٹن) میں کروا دینا۔۔۔پڑھی لکھی مائیں تو آجکل بچوں کو گھر میں ہی کتنا کچھ پڑھا لیتی ہیں۔۔۔تم نے بھی تو ماشاء اللہ کافی پڑھا ہوا ہے نا۔۔" وہ ابھی بھی سادہ سے انداز میں کہہ رہی تھیں۔شہرین کو دل ہی دل میں بڑی شرمندگی ہوئی۔اس نے تو کبھی ایمن کو ایک لفظ نا سکھایا تھا۔وہ فقط سر ہی ہلا سکی۔

"رانیہ۔۔بچے۔۔یہاں آؤ۔۔۔ایمن کو کلر پینسلز اور کوئی پیپر دو۔۔۔اتنی عمر میں تو بچوں کو بس کلرز کے ساتھ کھیلنے کا شوق ہوتا ہے" وہ شہرین کو چپ دیکھ کر بولی تھیں۔شہرین کو وہ اچھی لگی تھیں۔ٹوہ لیتی تھیں نا طنز کرتی تھیں۔انہوں نے اس سے اس کی بیماری کے متعلق پر تجسس سوال نہیں کئے تھے نا ہی تسلی دلاسے کے نام پر بیماریوں اور بیماروں کے لمبے لمبے قصے سنائے تھے۔سمیع تو منور بھائی کے ساتھ ناشتے کے بعد ہی گھر سے چلا گیا تھا تب سے وہ بھابھی کے ساتھ تھی اور اسے اچھا ہی لگا تھا لیکن ایمن کا سپاٹ چہرہ اسے الجھا رہا تھا۔وہ یقیناً اماں رضیہ کے بغیر اداس تھی اور یہ بات ایمن کسی باہر والے کے سامنے تسلیم کرتے ہوئے کترا رہی تھی۔

"آئی ایم سوری ایمن بیٹے لیکن ہمارے گھر میں آپ کے کھیلنے کے لئے کچھ بھی نہیں ملے گا۔۔۔میں شام کو آپ کے لئے کچھ کھلونے منگواؤں گی" بھابھی اسے پیار سے دیکھتے ہوئے کہہ رہی تھیں۔

"دراصل میرے بچے بڑے ہو گئے ہیں۔۔تو ان کے سب کھلونے وغیرہ میں نے اپنے بھانجے بھانجیوں کو دے دئے ہوئے ہیں۔۔۔اب بیچاری بچی کھیلے تو کس سے کھیلے۔۔۔دیکھو تو کیسے منہ لٹکا کر بیٹھی ہے" وہ شرمندہ ہوتے ہوئے بولی تھیں۔شہرین نے ان کے ہاتھ پر ہاتھ رکھا۔

"بھابھی آپ مجھے شرمندہ کر رہی ہیں۔۔۔غلطی میری ہی ہے۔۔۔مجھے اپنے ساتھ اس کی ڈول وغیرہ لانی چاہیئں تھیں ۔۔۔دراصل پہلے ایمن کو لانے کا ارادہ نہیں تھا۔۔پھر عین وقت پر ہم نے سوچا کہ اسے ساتھ لے جاتے ہیں۔۔۔پتا نہیں میرے پاس کتنا وقت بچا ہے۔۔۔اب بس دل چاہتا ہے کہ اپنی بچی کو اپنے پاس رکھوں۔۔" وہ بجھے ہوئے انداز میں بولی تھی۔بھابھی نے اس کے ہاتھ پر ہاتھ رکھا۔

"اللہ کریم ہے شہرین۔۔۔حوصلہ رکھو۔۔۔اللہ پاک اپنے بندوں پر ان کے ظرف سے زیادہ آزمائش کا بوجھ نہیں ڈالتا۔۔۔تم کب سے تکلیف میں ہو۔۔۔اب اللہ پاک ان تکالیف سے آسانی دے گا۔۔انشاء اللہ۔۔۔اب تو میڈیکل فیلڈ نے بہت ترقی کر لی ہے۔۔۔ہر بیماری کا علاج ہے۔۔۔پریشان مت ہو"

"پریشان تو نہیں ہوں بھابھی۔۔۔اللہ پر بھروسہ ہے وہ میرے لئے مجھ سے بہتر سوچ سکتا ہے۔۔۔بس اپنی کوتاہیوں کا احساس رہتا ہے۔۔۔ان بیماریوں نے مجھے بڑا لاچار رکھا ہے۔۔۔ایمن کو بھی ٹھیک سے وقت نہیں دے پائی۔۔مجھ سے زیادہ تو اماں رضیہ سمجھتی ہیں اس کا مزاج۔۔۔وہی خیال بھی رکھتی ہیں۔۔۔" شہرین کے انداز پر شرمندگی غالب تھی۔

"اچھی بات ہے۔۔۔اماں رضیہ سے زیادہ میل ملاقات تو نہیں رہا کبھی میرا۔۔مگر ان کی تعریف سنی ہے کافی۔۔۔اچھی خاتون ہیں۔۔۔یہ بھی بڑا احسان ہوتا ہے اللہ کا کہ آپ کے بچے کو کوئی اچھا خیال رکھنے والا مل جائے۔۔۔" وہ کہہ رہی تھیں۔شہرین نے سر ہلایا

"بالکل۔۔۔اور آپ یقین کریں اماں رضیہ اس عمر میں بھی مجھ سے زیادہ ایکٹو ہیں۔۔۔اور ایمن میں تو جان ہے ان کی۔۔۔بہت پیار کرتی ہیں۔۔۔ایمن کو بھی وہ بہت عزیز ہیں۔۔۔سارا دن ان کے آگے پیچھے پھرتی رہے گی۔۔ان سے ہی باتیں کرتی رہتی ہے۔۔۔بہر آسرا ہے مجھے ان کا۔۔۔ان کی ہمارے یہاں موجودگی اللہ کا بہت بڑا احسان ہے بھابھی" شہرین دل کھول کر اماں رضیہ کو سراہ رہی تھی۔

میں سمجھ سکتی ہوں تمہاری اس بات کو شہرین۔۔۔ایمن تو چھوٹی ہے ابھی۔۔۔میں اپنی رانیہ کے لئے کتنا پریشان رہتی ہوں ۔۔۔یہ ماشاء اللہ حافظِ قرآن ہے۔۔۔بہت ذہین ہے۔۔۔لیکن اسکول کی پڑھائی شروع ہوئی تب سے کوئی اچھی ٹیوٹر نہیں ملتی تھی تو اچھے گریڈز نہیں آتے تھے حالانکہ بہت کوشش کرتی تھی۔۔۔پھر ایک بہت اچھی ٹیچر ملی مجھے۔۔۔جیسے تم اماں رضیہ کو اللہ کا احسان مانتی ہو

نا۔یقین کرو وہ بچی میری رانیہ کے معاملے میں اللہ کا احسان ہے۔۔۔یہاں گھر آ کر پڑھاتی تھی رانیہ کو۔۔۔بہت ہی ذہین اور ذمہ دار بچی تھی وہ۔۔آجکل ایگزام ختم ہو گئے ہیں رانیہ کے۔۔اس لئے نہیں آتی۔۔۔اس کی کلاسز شروع ہوں گی تو دوبارہ کال کروں گی اس کو۔۔تو میں بتا یہ رہی تھی کہ کوئی ایسا مل جائے جو آپ کے بچوں کا آپ کی طرح خیال رکھ سکے تو اس سے بڑی نعمت کوئی نہیں ہوتی"

"ٹھیک کہہ رہی ہیں آپ۔۔" شہرین نے پھر ہاں میں ہاں ملائی تھی۔اس کا ذہن ہر پریشانی کو بھول کر اب مستقبل کی پلاننگ کر رہا تھا۔اس کو یکدم جیسے یاد آگیا تھا کہ ایمن کی اسکول شروع ہونے والی عمر آ گئی تھی۔وہ بھابھی سے باتیں کرتے ہوئے دل ہی دل میں سوچ رہی تھی کہ واپس جا کر ایمن کے لئے کوئی اچھی ٹیوٹر تلاش کرے گی۔کونسا کینسر۔۔کہاں کا کینسر۔۔اسے فی الوقت سب بھول گیا تھا



"صوفیہ گائے کا کھونٹا بھی بدل دو تو وہ پرانے کھونٹے کی جانب پیٹھ کر کے نہیں بیٹھتی۔اسے اپنی جگہ کی اتنی قدر اور پہچان ہوتی ہے لیکن تم تو گائے سے بھی گئی گزری ہو جو ذرا سی امیر کیا ہوئی اپنی اوقات ہی بھول گئی" یہ اس کی چھوٹی بھابھی تھیں جو انتہائی ناگواری سے بول رہی تھیں صوفیہ نے انہیں گھور کر انہیں دیکھا۔

"یہی تو ساری بات ہے۔۔یہی تو تمہارے اندر کا احساسِ کمتری ہے جو ہر بات میں ابل ابل کر باہر آنے لگتا ہے۔۔۔یہی تو تمہاری ضد ہے مجھ سے کہ صوفیہ کیوں امیر ہو گئی۔۔۔یہی جلاپا تو کھائے جا رہا ہے تمہیں۔۔۔" وہ بھی بنا کوئی لحاظ رکھے بولی تھی۔بات کچھ بھی نہیں تھی۔سب بچے ایک ہی جگہ بیٹھے ایک ہی تھال میں آم کھا رہے تھے لیکن صوفیہ نے زرمین کو سب کے ساتھ بٹھانے کی بجائے الگ پلیٹ میں آم کے سلائس دے کر بٹھا دیا۔اس کی دیکھا دیکھی باقی سب بچے بھی یہی فرمائش کرنے لگے کہ انہیں بھی الگ پلیٹ میں کھانا ہے۔صوفیہ کی بھابھی کو اس بات پر غصہ آ گیا کہ اب سب الگ الگ پلیٹ میں کھائیں گے تو دھونے کے لئے کتنے برتن جمع ہو جائیں گے۔اس لئے اس نے صوفیہ کو ٹوک دیا کہ اسے ایسا نہیں کرنا چاہیئے تھا جہاں سب بچے بیٹھے کھا رہے تھے وہ زرمین کو بھی وہیں سب کے ساتھ بٹھا دیتی جس پر صوفیہ نے بھی طعنہ دے دیا کہ باقی سب بچے تو تمیز سے بے بہرہ گنوار ہیں۔۔اس کی بیٹی ایسے بیٹھ کر ایک ہی تھال میں نہیں کھا سکتی۔اسے عادت نہیں ہے۔۔۔بس پھر اسی بات پر جھگڑا شروع ہو گیا۔صوفیہ کی بھابھی نے اسے طعنہ دے ہی دیا کہ وہ اپنی اوقات بھول گئی ہے۔وہ بھی کم نہیں تھی خوب چیخنے چلانے لگی۔وہ جب سے دبئی سے آئی تھی تب سے بول اسکی بھابھیوں کے اس کا رویہ بالکل ہی ناقابل قبول ہو گیا تھا اگرچہ اس کی بھابھیوں کا رویہ اسکی واپسی کے بعد ابتدائی کچھ دن تک کافی اچھا رہا کیونکہ وہ واپسی پر سب کے لئے مہنگے مہنگے تحائف لائی تھی۔۔امپورٹڈ بیگز۔۔پرفیومز۔۔۔بچوں کے لئے الیکٹرک کھلونے۔۔۔کچھ دن تو ان چیزوں کی چکا چوندی کی وجہ سے سب اس کو برداشت کرتے رہے پھر آہستہ آہستہ پہلے کی طرح سب کے انداز بدلنے لگے۔۔۔

دبئی جانے سے پہلے جو صورتحال تھی اب کی بار وہ مزید شدت اختیار کر گئی تھی اگر غیر جانبداری سے غور کیا جاتا تو اس میں زیادہ قصور صوفیہ کا ہی تھا۔وہ ان سب کے درمیان خود کو بہت بلند مرتبہ خیال کرتی تھی۔شادی کے بعد سے کاشف نثار کے نام کے لاحقے نے اسے اپنی

نظروں میں بہت اعلیٰ مرتبہ دلا دیا تھا۔وہ خود کو اپنی بہنوں بھابھیوں سے کہیں بہتر خیال کرتی تھی۔اسے اپنے بھانجے بھانجیاں زرمین سے کمتر نظر آتے تھے۔زرمین کو کوئی ذرا سی بات بھی کہہ دیتا تھا تو اسے بہت برا لگتا تھا ایسے میں جب یہ خیال آجاتا کہ کاشف حبیبہ کے ساتھ وہاں اکیلا تھا تو اس کی جان جلنے لگتی۔وہ پریگنینٹ بھی تھی۔موڈ سوئنگز الگ بے حال رکھتے۔۔بلڈ پریشر۔۔اٹھنے بیٹھنے کی لاچاری۔۔۔وہ سب کے ساتھ جھگڑتی رہتی اور جب اکیلی ہوتی تو روتی رہتی۔ذہن پر ہر وقت یہ احساس غالب رہتا کہ اس کا شوہر کسی خوبصورت جادوگرنی کی قید میں ہے۔کبھی خود کو کوستی کہ کاش کچھ زیادہ پڑھی لکھی ہوتی تو کوئی جاب کر لیتی جس سے کاشف کو مالی معاونت مل سکتی۔کبھی سوچتی کہ وہ گھر بیچ دے جو بی بی جان نے اس کے نام کیا تھا اور سارا سرمایہ کاشف کو بھجوا دے تاکہ وہ حبیبہ کا سرمایہ اسے لوٹا کر اس کے چنگل سے آزاد ہو سکے۔جب کچھ سمجھ نا آتا تو اپنی قسمت پر شاکی رہتی کہ کاش اس کے والد بہت مالدار ہوتے تو وہ ان سے جائیداد میں حصہ ہی مانگ لیتی۔وہ بہت مشکل دور تھا جس سے وہ گزر رہی تھی اور اس کی وجہ سے اس کے اردگرد رہنے والے بھی بہت مشکل میں تھے۔بھابھیاں برداشت کرنے کی کوشش کرتیں لیکن جب نا ہوتا تو صاف اس کے منہ پر ہی کہہ دیتیں۔۔چھوٹی بھابھی زیادہ ہی نک چڑھی تھی۔وہ بھی غصہ آنے پر سنا دیتی تھی

"صوفیہ اس گردن کے سریے کو ذرا نرم کر لو۔۔بیٹی والی ہو۔۔کل کو اس کو بیاہنا بھی ہے۔۔اگر تمہارے یہی رنگ ڈھنگ رہے تو کوئی اسے بیاہنے بھی نا آئیگا۔صوفیہ ان سب باتوں کے جواب میں ان سب کو جلی کٹی سناتی۔۔غصے سے چلاتی اور جب چلا چلا کر تھک جاتی تو رونے لگتی۔کاشف فون کرتا تو بس رو رو کر یہی کہتی رہتی کہ واپس آجاؤ جس سے وہ چڑ جاتا اور اپنی ناراضی ظاہر کرتا۔اور پھر کئی دن فون نا کرتا تو صوفیہ مزید بے حال ہو جاتی۔یہ ایسے ہی ایک دن کی بات تھی۔اس کے سات سالہ بھتیجے نے کسی بات پر ناراض ہو کر زرمین کو دھکا دے دیا جس پر وہ رونے لگی۔صوفیہ کو جب پتا چلا تو اس نے بنا اصل بات پوچھے بھتیجے کو مار مار کر ادھ موا کر دیا۔بھابھی بھی میدان میں آ گئی۔بچوں کی لڑائی گھمسان کی جنگ میں بدل گئی۔بھابھی نے کہہ دیا کہ اب اس گھر میں تب ہی رہوں گی جب صوفیہ یہاں سے جائیگی۔صوفیہ کے میکے میں سب اس سے ناراض ہو گئے تھے۔اس کے والد نے کاشف کو فون کیا تھا کہ وہ یا تو اپنی اہلیہ کو اپنے ساتھ وہاں دبئی میں رکھے یا پھر خود واپس آجائے۔ہونا تو یہ چاہیئے تھا کہ کاشف اسے فون کر کے تسلی دلاسا دیتا لیکن اس نے بھی فون کر کے اسے ہی ڈانٹا تھا۔ان سب باتوں نے صوفیہ کو ذہنی طور پر توڑ پھوڑ کر رکھ دیا تھا۔انہی دنوں اس کی بڑی بہن بھی میکے میں رہنے کی غرض سے آئی ہوئی تھیں۔اس کی یہ حالت دیکھ کر وہ اسے اپنے ساتھ لاہور لے آئی تھیں۔

☆......☆......☆

"کچھ چاہیئے۔۔؟"سلیم نے اسے دیکھ کر ببل گم تو دے دی تھیں لیکن وہ پھر بھی کاؤنٹر کے قریب سے ہلی نہیں تھی اسی لئے اس نے دوبارہ سوال کیا تھا۔وہ کچھ الجھی ہوئی سی لگتی تھیں۔آنکھیں بھی سوجی ہوئی لگتی تھیں جیسے روتی رہی ہو۔سلیم کے سوال کے جواب میں بھی وہ چُپ رہی تھی

"تمہارا جھگڑا ہوا ہے خالو سے۔۔؟"سلیم نے ایک اور سوال کیا تھا۔نینا نے سر اٹھا کر اسے دیکھا پھر ببل گم کا ریپر کھولنے لگی تھی

"تمہارا بس چلے تو تم میرا نام ہی لڑاکا طیارہ رکھ دو" وہ عادت کے مطابق چڑ کر بولی۔سلیم کے چہرے پر مسکراہٹ پھیلی۔اس نے دونوں ہاتھ دعا مانگنے کے سے انداز میں چہرے پر پھیرے

"الحمدوللہ۔شکر ہے وہی پرانی والی ہو۔۔۔ورنہ تمہارا انداز دیکھ کر لگ رہا تھا کچھ بدل سی گئی ہو" وہ اسے چڑانا چاہ رہا تھا۔نینا نے ببل گم منہ میں رکھ لی تھی مگر سلیم کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا تھا

"کیا بات ہے۔۔۔روئی ہو۔۔۔؟" وہ ہمدردی کئے بنا رہ بھی نہیں پاتا تھا حالانکہ پتا تھا وہ مزید چڑ جائیگی

"تمہیں پتا ہے میں روتی ووتی نہیں ہوں۔۔۔پھر کیوں احمقانہ سوال پوچھ رہے ہو؟" جواب سلیم کے اندازے کے عین مطابق آیا تھا۔اس نے بھی مصنوعی ناگواری سے اسے دیکھا

"اچھا تو پھر بی بی یہ بتادو کہ یہاں کیوں کھڑی ہوگئی ہو۔۔۔اور اگر کھڑے ہی ہونا ہے تو سائیڈ پر ہو کر کھڑی ہو۔۔دیہاڑی کا وقت کیوں خراب کرتی ہو"

"اوہو۔۔کتنی باتیں آگئی ہیں نا تمہیں بھی۔۔۔ابھی اللہ نے تمہیں تمہاری اوقات میں رکھا ہوا ہے۔۔۔ذرا سی اچھی شکل و صورت دی ہوئی ہوتی تو پتا نہیں کیا کرتے تم۔۔۔اونہہ۔۔جا رہی ہوں میں۔۔۔اب اپنے ولیمے پر بھی بلاؤ گے نا تب بھی نہیں آؤنگی" وہ بھی اسی انداز میں مصنوعی ناراضی بھرے لہجے میں بولی تھی لیکن اپنی جگہ سے ٹس سے مس بھی نہیں ہوئی تھی۔

"ہائے یہ ظلم مت کرنا۔تمہارے بغیر مجھ غریب کا ولیمہ کیسے ہوگا۔۔" وہ مزید بھی کچھ کہنا چاہ رہا تھا لیکن نینا نے اسکی بات کاٹ دی

"اوہو۔۔۔بند کرو یہ بک بک۔۔۔صبح صبح پہلے ہی میرا دماغ خراب ہے۔۔۔اوپر سے تم نے یہ اسٹار پلس کا ڈرامہ شروع کر دیا"

"یہی تو پوچھا تھا میں نے کہ کیا ہوا ہے۔۔۔مگر سادہ طریقے سے پوچھی گئی باتیں تمہیں سمجھ کب آتی ہیں۔۔"سلیم جتا کر کہہ رہا تھا۔نینا دو قدم چل کر کاؤنٹر کے قریب آئی۔

"سلیم تمہیں یاد ہے میں نے ایک لڑکے کے متعلق بتایا تھا جو میری ایک اسٹوڈنٹ کو فون پر تنگ کرتا تھا اور فیس بک پر بھی۔۔۔یاد ہے نا۔" وہ آہستگی سے کہہ رہی تھی۔سلیم نے اس کی جانب دیکھا۔

"اس نے پھر سے تنگ کرنا شروع کر دیا۔۔۔یار تم اپنی اسٹوڈنٹ سے کہو نا کہ وہ اس لڑکے سے بات وات مت کرے۔۔۔"

"سلیم تم اس لڑکے کے فون نمبر کے ذریعے اس کے متعلق کچھ معلومات حاصل کر سکتے ہو۔۔۔وہ کہاں رہتا ہے۔۔کون ہے۔۔تعلق کہاں سے ہے۔۔۔؟" نیان نے اس کی بات جیسے سنی ان سنی کر دی تھی۔

"جی نہیں۔۔۔مجھے کوئی شوق نہیں پرائے پھڈوں میں ٹانگیں اڑانے کا۔۔اور تم بھی اس سارے معاملے سے دور رہو بس۔۔۔تمہیں کہا تھا اس لڑکی کو بولو کہ اس سے رابطہ کم کر دے لیکن دیکھ لو اس نے نہیں سنی تمہاری۔۔۔مجھے تو لگتا ہے اس سارے معاملے میں وہ لڑکی بھی برابر کی شریک ہے جب وہ ایک دفعہ سمجھانے سے باز نہیں آئی تو تم جتنی مرضی کوشش کر لو وہ باز نہیں آئیگی۔۔۔"سلیم اپنی

ناگواری چھپائے بناء کہہ رہا تھا۔ نینا کو بے وقت کی نصیحتیں تو ویسے ہی پسند نا آتی تھیں۔ وہ پھر چڑ گئی

"اچھا جی۔۔۔ شکریہ آپ کے مشورے اور معاونت کا۔۔۔ چلتی ہوں میں۔۔ خدا حافظ" وہ کاؤنٹر سے اتری تھی اور دو قدم چلی تھی۔ سلیم نے مسکراتے ہوئے اس کے نک چڑھے انداز کو دیکھا۔

"بات تو سنو۔۔۔ اچھا کرتا ہوں کچھ۔۔۔ رکو تو سہی" اس نے آواز دی تھی لیکن نینا رکی نہیں تھی۔

"جی نہیں شکریہ۔۔ تم بنے رہو بس۔۔ زبیدہ آپا کا میل ورژن۔۔۔ ٹوٹکوں کی دوکان نا ہو تو۔۔۔ بندہ پوچھے تم سے کسی نے کہا کہ صبح صبح مشورے دو۔۔۔" وہ رکی نہیں تھی بلکہ بڑبڑاتی ہوئی آگے بڑھ گئی تھی۔



وہ چت لیٹا تھا۔ اس کی نگاہیں گھومتے ہوئے پنکھے کے ساتھ ساتھ گھوم رہی تھیں۔ وہ سونے کی کوشش کر رہا تھا لیکن نیند اس کی آنکھوں سے جیسے ناراض تھی۔ ذہن تھکا ہوا تھا، سر میں بھی درد تھی لیکن آنکھیں بند نہیں ہو رہی تھیں۔ وہ آنکھیں بند کرتا تھا تو شہرین کا چہرہ آنکھوں کے سامنے آجاتا تھا اور پھر اسے اس چہرے کے علاوہ سب بھول جاتا تھا۔ شوکت خانم میں شہرین کے ٹیسٹ شروع ہو گئے تھے۔ وہ سوچ کر آیا تھا کہ ویک اینڈ پر سب ٹیسٹ ختم کر کے وہ سوموار کو واپس چلے جائیں گے لیکن ایم آر آئی کی اپائنٹمینٹ ہی سوموار کی ملی تھی۔ ہر چیز اس کی توقع کے برعکس آہستہ آہستہ ہو رہی تھی۔ اس نے ایک دوست کے کہنے پر شہرین کی سب رپورٹس دبئی بھی بھجوائی تھیں لیکن تاحال وہاں سے بھی کوئی مثبت جواب نہیں آیا تھا۔ دوسری جانب فائنانسز کا مسئلہ بھی کسی عفریت کی طرح منہ کھولے کھڑا تھا۔ اسے احساس تھا کہ آنے والے دنوں میں اسے بہت سے روپے چاہیئے ہوں گے اور ابھی تک کوئی ایسی تنگی تو نہیں تھی لیکن اگر علاج لاہور میں ہونا تھا تو اسے ایک گھر کی ضرورت تھی، گھر کی دوسری اشیاء کی ضرورت تھی پھر کار بمع ڈرائیور۔۔۔ ایمن کا اسکول۔۔۔ دوسرا بڑا مسئلہ تھا کہ اسے اگر شہرین کا علاج لاہور میں کروانا تھا تو کراچی والے کاروبار کو کس طرح یہاں شفٹ کرنا تھا اور اگر دبئی سے مثبت جواب آجاتا تو پھر ایمن کو اماں رضیہ کے پاس چھوڑنا تھا یا اپنے ساتھ لے جانا تھا۔ شہرین کی پریشانی کے ساتھ ساتھ یہ سب سوالات بھی اس کے دماغ میں مسلسل گھومتے رہتے تھے۔ لاہور میں اسے پانچواں دن تھا اور ان پانچ دنوں میں منور بھائی اور ان کی اہلیہ نے بہت اچھی طرح سے ان کا خیال رکھا تھا لیکن پھر بھی اسے احساس تھا کہ اسے ایک الگ رہائش درکار تھی وہ زیادہ دن تک تو ان کے گھر میں نہیں رہ سکتا تھا۔ ذہن میں ایسے ہی کئی سوالات جیسے میرا تھن میں مصروف تھے۔ وہ کیا کیا سوچتا، کیا کیا کرتا اور پھر سب سے بڑھ کر وہ ان سب کے لئے مشورہ کس سے کرتا۔ کوئی بھی تو نہیں تھا جس سے وہ دکھ کہہ کر ہلکا پھلکا ہو جاتا۔ اس نے یہی سب سوچتے ہوئے کروٹ بدل لی تھی۔ ایمن جو اپنے گھر میں الگ کمرے میں اماں رضیہ کے ساتھ سوتی تھی یہاں پرائے گھر میں اس کے ساتھ لیٹی ہوئی تھی اور اس کے ساتھ شہرین گہری غنودگی میں تھی۔ اس کو بھی سر درد کی مسلسل شکایت تھی جس کی بناء پر اسے ٹرنکیولائزر دیا گیا تھا سو وہ تو سکون سے سو گئی تھی لیکن سمیع کی راتیں ایسے ہی کٹ رہی تھیں۔۔۔ مسلسل پریشانی۔۔۔ مختلف سوچیں۔۔۔ نیند کی کمی۔۔۔ وہ ٹوٹ رہا تھا

"آپکو نیند نہیں آرہی؟" وہ اپنے ہی دھیان میں تھا جب ننھی ایمن نے یکدم آنکھیں کھول کر سوال کیا۔سمیع چونک گیا۔وہ تو اسے سویا ہوا سمجھ رہا تھا لیکن وہ تو جاگ رہی تھی۔ یہ ایمن کی پیدائش کے بعد پہلی مرتبہ ہوا تھا کہ وہ اس کے ساتھ اس طرح سے ایک ہی بستر پر لیٹنے لگی تھی۔

"نہیں۔۔" اس نے فقط یہی جواب دیا تھا اور پھر اس کی جانب دیکھا۔اس کی آنکھوں میں کہیں نیند کا شائبہ تک نا تھا شاید وہ کافی دیر سے سمیع کی کروٹوں کا بغور جائزہ لے رہی تھی جبکہ سمیع کو تو خبر بھی نا تھی

"آپ کو سو جانا چاہیئے۔۔۔بہت رات ہوگئی ہے۔۔۔اماں رضیہ کہتی ہیں لیٹ سونے والے بچے موٹے ہو جاتے ہیں۔۔۔ایسے۔۔۔" اس نے لیٹے لیٹے ہی بازو پھیلا کر موٹاپے کو ظاہر کرنے کی کوشش کی تھی۔سمیع کے چہرے پر بے ساختہ مسکراہٹ پھیلی۔اتنی پریشان کن سوچوں میں ایک معصوم سا جملہ کس قدر روح پرور ہوسکتا تھا یہ سمیع کو پہلی بار اپنی ہی بچی سے بات کر کے پتا چلا تھا

"میں کوشش کررہا ہوں۔۔۔لیکن۔۔۔" وہ لاچاری بھرے لہجے میں یہی کہہ پایا۔ایمن اٹھ کر بیٹھ گئی اور پھر آلتی پالتی بنالی

"آپکو درد ہے۔۔۔چوٹ لگی ہے" وہ پہلے سے بھی زیادہ معصومیت بھرے لہجے میں بولی تھی۔

"سمیع نے سر ہلایا۔

"ہاں۔۔۔چوٹ تو لگی ہے۔۔۔"

"آپ روئے تھے" سمیع کے چہرے پر مسکراہٹ مزید گہری ہوئی۔اایمن اتنی باتیں بھی کرنے لگی تھی اسے تو پتا ہی نا چلا تھا۔اس نے اثبات میں سر ہلا دیا

"بڑے بچے روتے نہیں ہیں۔۔۔رونے سے درد ختم تو نہیں ہوجاتا" وہ جیسے اسے تسلی دے رہی تھی۔

"ہاں۔۔۔یہ تو آپ ٹھیک کہہ رہی ہیں۔۔۔رونے سے درد تو واقعی ختم نہیں ہوتا" وہ اس کی ہاں میں ہاں ملا رہا تھا

"لیکن سوال یہ ہے کہ پھر درد کیسے ختم ہوتا ہے" سمیع مسکراتے ہوئے پوچھ رہا تھا۔پریشانیاں تو اپنی ہی جگہ تھیں لیکن اسے ایمن سے بات کرنے سے اتنا سکون ملا تھا کہ وہ لمحہ بھر کے لئے ہی سہی اس پریشانی سے نکل آیا تھا۔

"آپ کو پتا ہے درد کیسے ختم ہوتا ہے؟" ایمن نے اسی کا سوال دوہرا کر پوچھا تھا۔سمیع نے نفی میں سر ہلایا

"درد کو بھول جانے سے درد ختم ہوجاتا ہے۔۔۔" وہ اسی معصومیت سے بولا اور سمیع اس کے جواب پر ششدر رہ گیا۔اس کی چھوٹی سی بچی اتنی مشکل باتیں اتنے آرام سے کرجاتی تھی اور اسے کچھ خبر ہی نا تھی۔اس نے تو کبھی اتنا وقت ہی نا نکالا تھا کہ دو منٹ اس سے بات کرتا اور محظوظ ہولیتا۔اس کی انرجی ڈرنک تو اس کے اپنے ہی گھر میں بنا کوئی دھیلا خرچے موجود تھی اور اسے قدر ہی نا تھی۔اس کا دل چاہا ایمن کو سینے سے لگالے لیکن اسے جھجک محسوس ہوئی۔اس نے پہلے کبھی اپنی ہی بیٹی کو ایسے بے ساختہ پیار کیا ہی نا تھا۔

"آپ کو کس نے بتادی اتنی بڑی بات کہ درد اتنی آسانی سے بھی ختم ہوسکتا ہے" وہ دل ہی دل میں شرمندگی محسوس کرتے ہوئے سوال کررہا تھا۔

"آسانی سے ختم نہیں ہوتا۔۔آپ کو نہیں پتا آسانی سے ختم نہیں ہوتا۔۔۔درد کو بھولنا آسان تو نہیں ہوتا" وہ اپنے ہی دھیان میں مگن بول رہی تھی اور ایک ایک لفظ پر زور دے دے کر بول رہی تھی جبکہ سمیع کے دھیان گُم ہوئے جاتے تھے۔یہ اس کی ننھی منی سی بیٹی تھی یا مشکل فلسفے کا آسان سا ورژن۔۔۔اس نے یکدم ہی اپنا ہاتھ بڑھایا اور اسے اپنے قریب کرلیا۔یہ ایک میکانکی سا عمل تھا دوسری جانب ایمن کے لئے بھی یہ ایک نیا تجربہ تھا۔وہ اپنے سامنے موجود اس شخص کو پاپا کہتی تھی لیکن اسے پاپا کی محبت کا یا محبت بھرے لمس کا کوئی تجربہ پہلے کب ہوا تھا۔وہ اس لمحے اس سے اس لئے باتیں کرنے لگ گئی تھی کہ اتنے دنوں سے باتیں کرنے والا کوئی ملا ہی نا تھا۔اماں رضیہ کی موجودگی میں تو وہ کسی دوسرے کی جانب دیکھتی ہی نا تھی اور اب یہ شخص اس کے لئے اسی قدر واقف کار تھا کہ وہ دونوں ایک ہی گھر میں رہتے تھے۔اسے سمیع کے لمس سے اپنائیت کی بجائے جھجھک محسوس ہوئی تھی۔ایک لمحے کے لئے تو وہ دونوں باپ بیٹی ہی حیران ہوئے پھر شاید خون نے جوش مارا تھا۔سمیع نے اسے اپنی بازو پر لٹا لیا اور وہ بھی آرام سے لیٹ گئی

"میں آپ کو بتا رہی تھی درد بھولتا نہیں ہے۔۔۔جب میرے پاؤں پر چوٹ لگی تھی نا۔۔تو اماں رضیہ نے بینڈیج لگا دی تھی مگر میں بہت روتی تھی۔۔بہت درد تھا نا۔۔۔اماں بولیں۔۔۔درد کو بھول جاؤ۔۔لیکن مجھ سے بھولا نہیں جاتا تھا۔۔" وہ بہت مگن انداز میں بات کرنے لگی تھی۔

"اچھا تو پھر درد کو کیسے بھلایا آپ نے۔۔۔؟" اب سمیع بھی پرسکون ہو چکا تھا اور بیٹی کی ساری گفتگو سے حظ اٹھا رہا تھا

"میں کارٹون جو دیکھنے لگ گئی تھی۔۔ڈورا کے کارٹون۔۔۔بس پھر مجھے بھول گیا تھا کہ مجھے چوٹ لگی ہے" وہ اتنے اطمینان سے بتا رہی تھی۔سمیع کے ہونٹوں پر مسلسل مسکراہٹ چمک رہی تھی

"آپ کو کارٹون اچھے نہیں لگتے۔۔۔آپ کارٹون دیکھ لیں۔۔۔پھر آپ کو بھی درد بھول جائیگا" ایمن نے اسے مشورہ دیا تھا۔سمیع اب کی بار مسکرایا نہیں تھا بلکہ ہنسا تھا اور شاید کئی دن کے بعد ہنسا تھا۔ایمن کو اسے ہنستا دیکھنا اچھا لگا۔وہ یکدم پھر اٹھ کر بیٹھ گئی

"آپ کا درد کم ہوگیا؟" وہ پوچھ رہی تھی۔سمیع نے اثبات میں سر ہلایا۔ایمن اب کی بار مسکرائی۔

"میں نے کہا تھا نا درد کو بھول جائیں" وہ واقعی اس بات کا مکمل کریڈٹ لینے کی حقدار تھی

"جی۔۔۔آپ نے ٹھیک کہا تھا۔۔۔درد تو واقعی بھولنے سے ختم ہو جاتا ہے۔۔۔بس تھوڑا سا باقی ہے" سمیع نے اسی انداز میں مسکراتے ہوئے جواب دیا تھا

"ایک اور طریقہ بتاؤں درد کو بھولنے کا۔۔۔؟" اس سے پہلے کہ سمیع کچھ اور کہتا اس نے ایک اور سوال کر ڈالا تھا۔سمیع نے پرتجسس انداز اپناتے ہوئے سر ہلایا۔ایمن اس کے قریب ہوئی پھر رازدارانہ انداز میں آنکھیں مٹکاتے ہوئے بولی

"آئسکریم کھالیں۔۔۔" سمیع کے منہ سے قہقہہ اُبلا تھا۔درد کو بھولنے کا کتنا سادہ سا طریقہ تھا۔اس نے سامنے لگے وال کلاک کی جانب دیکھا۔ساڑھے گیارہ ہی تو ہوئے تھے۔

" آؤ ایمن درد کو بھول کر آتے ہیں۔" شہرین کا لحاف درست کرتے ہوئے اس نے ایمن سے کہا تھا۔ وہ بھی شاید دن میں سو چکی تھی اس لئے بہت ایکٹو انداز میں اٹھ کر بیٹھ گئی۔ سمیع نے اسے گود میں اٹھالیا تھا۔ بیس منٹ بعد وہ ایک آئسکریم پارلر میں بیٹھے تھے

☆......☆......☆

"صوفیہ کچھ کھانے کا دل چاہ رہا ہے۔۔۔؟" باجی نے اس سے پوچھا تھا۔ اس نے نفی میں سر ہلایا۔ وہ نا ٹھیک سے کھاتی تھی نا ہی اپنا خیال رکھتی تھی لیکن باجی کے گھر میں اس کا کسی سے جھگڑا بھی نا ہوتا تھا۔ وہاں تھا بھی کون جو اس سے جھگڑتا، اسے طعنے دیتا لیکن اس کا دل نا لگتا تھا۔ باجی کے تین بیٹے تھے۔ ان کے معاشی حالات بھی صوفیہ کی بھائیوں کی طرح بس ٹھیک ہی تھے لیکن وہ بڑی شاکر عورت تھیں۔ وہ بھی حاملہ تھیں لیکن صوفیہ کی نسبت وہ سارا گھر بھی سنبھالتی تھیں اپنے بچوں کے ساتھ ساتھ زرمین کی دیکھ بھال بھی کرتی تھیں لیکن صوفیہ نے ان کی زبان سے کبھی کوئی شکوہ نا سنا تھا۔ سارا دن ہنستے کھیلتے کاموں میں لگی رہتی۔ صوفیہ کو ان پر بھی رشک آتا۔ وہ سارا دن اٹوانٹی کھاٹی لئے پڑی رہتی۔ باجی اسے سمجھاتی رہتی تھیں لیکن اس کا دل کسی چیز میں نا لگتا تھا۔ وہ کسی کو یہ بھی نہیں بتا سکتی تھی کہ وہ اپنے شوہر کے رویے سے خائف ہے۔ یہ بڑا المیہ تھا کہ شوہر کا پردہ رکھنے میں بھی تکلیف تھی اور نا رکھنے میں بھی عزت پر حرف آتا تھا۔

"یہ لو صوفیہ۔۔ دیکھو میں کیا لائی ہوں" باجی گھنٹہ بھر پہلے بازار کے لئے نکلی تھیں۔ اب واپسی پر وہ یقیناً اس کے لئے کوئی پھل لائی تھیں تب ہی اسے اتنی محبت سے جگانے کی کوشش کر رہی تھیں۔ وہ بڑی مشکل سے پلنگ سے اتر کر باہر برآمدے میں اٹھ آئی۔ باجی نے پلیٹ میں کچھ کاٹ کر تپائی پر رکھا ہوا تھا۔ وہ ان کے قریب چارپائی پر آبیٹھی۔

" میٹھے (موسمی پھل) آئے ہوئے ہیں آجکل۔۔ وہ میٹھے جو کڑوے ہوتے ہیں" باجی ہنستے ہوئے کہہ رہی تھیں۔

"تمہیں تو بہت پسند ہیں نا یہ۔۔۔ آجاؤ شاباش۔۔۔۔۔۔ بڑے اچھے میٹھے آئے ہوئے ہیں۔۔۔ سارا بازار بھرا پڑا تھا۔۔۔ میں تمہارے لئے لے آئی۔۔۔ یہی دن ہیں بس میٹھے چوسنے کے۔۔۔ ہفتہ دو ہفتہ رہیں گے یہ۔۔۔ پھر تو سارا سال نظر نا آئیں گے۔۔ کونین ہوتی ہے ان میں۔۔۔ کڑوی تو ہوتی ہے لیکن چیز زبردست ہے۔۔۔ ملیریا اور کئی ایک بیماریوں سے بچاتی ہے" باجی اسے کھانے کی تحریک دیتے ہوئے وہی باتیں دوہرا رہی تھیں جو انہوں نے بڑے بوڑھوں سے سن رکھی تھیں۔ اس نے بے دلی سے ایک پیس اٹھالیا۔ باجی نے اس کے چار چار ٹکڑے کر کے پلیٹ میں برف کے ساتھ رکھا ہوا تھا۔ وہ کافی ٹھنڈا اور اچھا لگا۔ اس نے ایک کے بعد ایک وہ سارے میٹھے چوس ڈالے تھے۔ اسے اس دن وہ میٹھے کھا کر بڑا مزا آیا پھر اس دن کے بعد سے اسکی روٹین بن گئی۔ وہ باجی سے فرمائش کر کر کے میٹھے منگواتی اور کھاتی رہتی۔ باجی نا لاتیں تو خود ہی بھانجے کو پیسے دے کر خود منگوا لیتی۔ یہ پھل اسے پہلے بھی پسند تھا لیکن یہ حال بھی نا تھا کہ درجن درجن بھر ایک ہی نشست میں کھا جاتی اور پھر مزید کی خواہش کرنے لگتی۔

"تم بھی عجیب ہو صوفیہ۔۔۔ لوگ اس حالت میں لیموں املیاں چاٹتے رہتے ہیں اور تم یہ میٹھے کھاتی رہتی ہو۔۔" باجی مذاق میں کہتی رہتیں لیکن وہ بے پروا میٹھے چوسنے میں مگن رہتی حالانکہ اس کے بعد اس کا منہ کتنی ہی دیر کڑوا رہتا لیکن وہ پرواہ نہیں کرتی تھی شاید اسے

لگتا تھا کہ دل کی کڑواہٹ سے منہ کی کڑواہٹ اچھی ہے۔ وہ کڑوے میٹھے چوستے ہوئے دل ہی دل میں اپنے شوہر اور حبیبہ کو کوستی رہتی۔

☆......☆......☆

"تمہیں یہاں آ کر اچھا تو لگ رہا ہے نا شہرین۔۔؟" سمیع نے ایسے پوچھا تھا جیسے کوئی بڑا کسی بچے سے اس کے نئے کھلونے کے متعلق دریافت کرتا ہے۔ شہرین نے مسکرا کر اسے دیکھا۔ پہلے وہ اس کے چہرے کو دیکھ کر مسکراتی تھی اور اب پہلے مسکراتی تھی اور پھر اس کی جانب دیکھتی تھی۔ اس کی پوری کوشش رہتی تھی کہ اپنے انداز سے سمیع کو یہ بالکل نا محسوس ہونے دے کہ وہ اپنی بیماری سے پریشان ہے۔

"ہاں۔۔۔ بہت اچھا لگ رہا ہے۔۔ بھابھی ان کے بچے۔ بہت ہی سلجھے ہوئے ہیں۔۔۔ بچے اتنے تمیزدار ہیں کہ بالکل شور شرابا نہیں کرتے جبکہ بھابھی میرا بہت خیال رکھتی ہیں" وہ ان سب کی تعریف کر رہی تھی۔ سمیع کے خاندان میں یہ پہلے لوگ تھے جو اسے اتنے اچھے انداز میں ملے تھے ورنہ بہت سے رشتے دار تو فقط اس لئے شہرین سے بے تکلف نہیں ہوتے تھے کہ کہیں سمیع کی امی برا نا مان جائیں۔

"ہاں یہ لوگ مجھے اسی لئے پسند ہیں۔۔ ویل مینرڈ اور مہذب لوگ ہیں۔۔۔"

"بے شک بہت ہی اچھے لوگ ہیں۔۔۔ بھابھی ایمن کا اتنا خیال رکھتی ہیں۔۔ ایمن خود ہی زیادہ بے تکلف نہیں ہوتی ان کے بچوں سے ورنہ وہ تو بہت پیار کرتے ہیں" شہرین کہہ رہی تھی

"ایمن زیادہ سوشل نہیں ہے نا۔۔۔ آہستہ آہستہ ٹھیک ہو جائیگی۔۔ تم فکر مت کرو۔۔۔ وہ بہت اچھی بچی ہے" سمیع نے جواب دیا تھا۔ اس دن رات کو اپنی ہی بیٹی کے ساتھ کی گئی طویل گفتگو ذہن کے پردے پر فلم کی طرح چلنے لگی تھی۔

"بھابھی کسی ٹیوٹر کا بتا رہی تھیں کہ رانیہ کو پڑھانے آتی ہے۔۔ مجھے کہہ رہی تھیں کہ ایمن کے لئے اس سے بات کریں گی۔۔ تم بتاؤ ان کو کیا جواب دوں" شہرین نے استفسار کیا تھا۔ سمیع نے ایک بار کہا تھا کہ وہ ایمن کو بورڈنگ بھیجنے کا ارادہ رکھتا ہے اس لئے شہرین کسی بھی اسکول یا ٹیوٹر کا فیصلہ خود کرتے ہچکچاتی تھی

"یہ تو اچھی بات ہے۔۔ تم ان کو بولو کر لیں اپنی ٹیوٹر سے بات۔۔۔ لیکن میں سوچ رہا ہوں کہ پہلے یہاں جوہر ٹاؤن میں کوئی مناسب سا گھر رینٹ پر دیکھ لوں۔۔۔ اتنے دن اس طرح سے کسی کے گھر رہنا بھی تو اچھا نہیں لگتا۔۔۔ ایک ہفتہ ہو گیا ہے ہمیں یہاں۔۔۔ باقی معاملات اس کے بعد دیکھیں گے۔۔ کیوں کہ۔۔۔" سمیع نے بات مکمل بھی نہیں کی تھی کہ شہرین نے بات کاٹ دی

"ہمیں اندازہ بھی تو نہیں کہ ہمیں کتنے دن یہاں رہنا ہے۔۔ جانے میرے علاج میں کتنے دن لگ جائیں" وہ یاسیت کو چھپانے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہوئے بولی تھی۔ اس کی سرجری کی ڈیٹ دے دی تھی ڈاکٹر نے اور دل ہی دل وہ کافی خوفزدہ تھی

"تم پریشان مت ہو۔۔ میں یہاں ڈاکٹرز سے مل کر بہت پر امید ہو گیا ہوں۔۔۔ انشاء اللہ سب کچھ جلدی جلدی ہو گا اور تم دیکھنا تم دِنوں میں اچھی بھلی ہو جاؤ گی" وہ اسے تسلی دے رہا تھا لیکن ایسے جیسے خود کو تسلی کی اشد ضرورت ہو۔ شہرین نے بھی سر ہلایا۔ وہ آجکل ایک دوسرے سے ایسے بات کرتے تھے جیسے ایک دوسرے کے مزاج سے باخبر ہوں۔ سمیع اسے تسلیاں دیتا رہتا اور وہ بلاوجہ مصنوعی مسکراہٹ

ہونٹوں پر سجائے خوش اور مطمئن نظر آنے کی اداکاری کرتی رہتی

"انشاء اللہ۔۔لیکن دیکھو جب میرے بال جھڑ جائیں گے اور میں گنجی ہو جاؤں گی تو وعدہ کرو تم بالکل نہیں ہنسو گے۔۔۔اور خبردار تم نے میری اجازت کے بغیر میری کوئی تصویر لینے کی کوشش کی تو" وہ ہنسنے کی کوشش کرتے ہوئے بولی تھی۔سمیع کا دل جیسے کسی نے مسلا مگر اس نے بھی ضبط کا دامن ہاتھ سے جانے نہیں دیا تھا

"ایک تصویر تو ضرور لوں گا۔۔جب تم بالکل ٹھیک ہو جاؤ گی تو اس تصویر کو تمہیں بلیک میل کرنے کے لئے استعمال کیا کروں گا نا" وہ اس کی جانب دیکھے بناء اپنے ہاتھوں کو دیکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔سمیع سے شہرین کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات نہیں کی جاتی تھی اب۔۔۔نجانے کیوں اسے لگتا تھا وہ اس کے دل کی حالت جان لے گی اور پھر اس کے منہ پر ہی اسے جھوٹا کہہ دے گی

"مجھے بلیک میل کرو گے تم۔۔۔؟" شہرین ہنسی تھی

"ہاں نا۔۔۔جب تم کوئی بات نہیں مانا کرو گی تو پھر ایسا کرنا پڑے گا" سمیع کا انداز پہلے کی طرح ہی تھا۔بیمار شہرین تھی لیکن ٹمٹماتی موم بتی کی طرح وہ ہو کر رہ گیا تھا

"میں تو تمہاری ہر بات ویسے ہی مان لیتی ہوں۔۔۔تمہیں ایسے ہتھکنڈے اپنانے کی ضرورت کیا ہے" شہرین نے پھر سوال پوچھا تھا۔

"اچھا تم پریشان مت ہو۔۔۔میں مذاق کر رہا تھا۔میں کوئی تصویر نہیں لوں گا۔۔تم جلدی سے ٹھیک ہو جاؤ۔۔میں تو اس سارے عرصے کو کبھی یاد بھی نا کروں گا۔۔۔یہ چند مہینے اور دن میں ہمیشہ کے لئے بھول جاؤں گا بس۔۔۔" تسلی دیتے ہوئے وہ بجھے دل سے کہتا چلا گیا تھا۔شہرین نے اس کی جانب دیکھا

"سمیع کیا کیموتھراپی میں بہت درد ہوتا ہے؟" شہرین نے یکدم سوال کیا تھا اور یہ وہ سوال تھا جو وہ کب سے پوچھنا چاہ رہی تھی لیکن ہمت نا ہوتی تھی

"ارے بالکل بھی نہیں۔۔درد کہاں ہوتا ہے۔۔۔بس ذرا سائیڈ ایفیکٹس زیادہ ہیں۔۔۔بال وال اسی لئے تو جھڑتے ہیں۔۔۔امیون پاور کم ہو جائیگی نا۔۔۔اور بس ذرا سی گرمی زیادہ لگے گی لیکن تم فکر مت کرو۔۔۔ہم مری چلے جائیں گے۔۔۔یا ہنزہ وغیرہ۔۔۔تم پریشان مت ہو میں نے سب پلان کیا ہوا ہے" وہ اسے پھر تسلی دے رہا تھا لیکن لہجہ آنکھوں کا ساتھ نا دیتا تھا۔آج صبح ہی تو اس نے ڈاکٹرز کے ایک پینل سے ملاقات کر کے سب کچھ پوچھا تھا۔کیموتھراپی کے متعلق گوگل کیا تھا۔وہ جانتا تھا کہ آئندہ آنے والے دن شہرین کے لئے جسمانی لحاظ سے بہت تکلیف دہ ہونے والے تھے لیکن وہ یہ بات اسے نہیں بتا سکتا تھا۔شہرین چپ ہی ہو گئی تھی۔

"میں ذرا نماز ادا کر لوں۔۔۔عصر کی نماز رہتی ہے ابھی میری۔۔۔" سمیع سے جب کوئی تسلی بھرا جملہ ادا نا کیا گیا تو وہ بولا تھا

"تم آجکل نمازیں بھی پڑھنے لگے ہو سمیع۔۔؟" شہرین کو حیرت ہوئی تھی۔وہ دونوں ہی نماز وغیرہ سے تو دور ہی تھے۔سمیع نے

ایک لمبی گہری سانس بھری

"ہاں ۔۔۔میں نے سوچا میں دنیا والوں سے ہی مانگتا رہا ہوں آج تک ۔۔۔اور دنیا والوں نے مجھے کچھ نہیں دیا ۔۔۔اپنی امی سے تم سے شادی کی اجازت مانگی ۔۔انہوں نے اجازت نہیں دی ۔۔۔تمہاری امی سے تمہارا ہاتھ مانگا ۔۔انہوں نے انکار کر دیا ۔۔۔تم سے صرف خوش رہنے کی درخواست کی ۔۔۔تم نے بھی انکار کر دیا ۔۔۔۔اب سوچا بس اللہ سے مانگتا ہوں ۔۔آخر ساری دنیا کو بھی تو دے دیتا ہے نا وہ ۔۔۔میں نے ایسا کیا کر دیا ہے کہ مجھے نا دے گا" اس کے لہجے میں بے پناہ لاچاری تھی ۔

"تم کیا مانگتے ہو اللہ سے ۔۔؟" شہرین کے منہ سے میکانکی انداز میں جملہ پھسلا تھا ۔سمیع اس کی جانب مڑا اور پھر اس کے ہاتھ تھام لئے

" صرف خوشی ۔۔سکون ۔۔۔لیکن تمہارے لئے ۔۔۔۔اللہ تمہیں تمہارے دل کا سکون دے دے ۔۔۔تمہیں تا حیات کوئی تکلیف نا دے ۔۔۔مجھے اس کے سوا کچھ نہیں چاہیئے ۔۔۔میں بڑا خود غرض ہوں شہرین ۔۔۔میں نے کبھی سوچا ہی نہیں تھا کہ میرا ساتھ تمہیں اس مقام تک لے آئیگا" وہ اسے کے ہاتھوں کو تھامے ہوئے لاچاری سے بول رہا تھا ۔

"سمیع یہ تمہاری وجہ سے نہیں ہوا ۔۔۔ایسا کیوں سوچتے ہو تم ۔۔۔کچھ نہیں ہوا تمہاری وجہ سے ۔۔۔بیماریاں تو اللہ کی جانب سے آجایا کرتی ہیں ۔۔۔اور شفاء بھی اللہ ہی کی جانب سے ہوتی ہے" شہرین نے آنکھوں کو بھیگنے سے بچاتے ہوئے کہا تھا ۔

" ہاں ۔۔بس اسی لئے اللہ کو راضی کرنا چاہتا ہوں ۔۔۔سنا ہے نماز سے اللہ راضی ہو جاتا ہے ۔۔۔تم ایمن کو دیکھو وہ کہاں ہے ۔۔بھابھی سے کرنا ٹیوٹر والی بات ۔۔ایمن بہت اکیلا فیل کرتی ہے خود کو ۔۔۔وہ اماں رضیہ کو بہت مس کرتی ہے ۔۔۔میں نے فون کیا ہے ان کو بھی ۔۔۔گھر کا انتظام ہو جائے تو بلوا لوں گا ان کو بھی ادھر ۔۔۔ایمن کو تو سنبھالیں گی نا وہ ۔۔اگر ہم نے لاہور میں عارضی طور پر گھر لیا تو اس کی اسکولنگ کا ایشو بھی ہوگا ۔۔۔چار سال کی ہو چکی ہے ۔۔۔اسکول بھی دیکھنا چاہیئے اب اسکا" سمیع اپنے دھیان میں مگن کہہ رہا تھا ۔ایمن نے اسکی جانب دیکھا ۔وہ کتنا بدل سا گیا تھا ۔ایسی باتیں وہ پہلے کب کرتا تھا ۔اس نے تو ایمن کو بورڈنگ بھجوانے کی پلاننگ کر رکھی تھی لیکن چیزیں بدل رہی تھیں ۔

☆......☆......☆

باجی میٹھے نہیں لائیں" باجی روزانہ پکانے کی سبزی لینے نکلی تھیں ۔صوفیہ نے انہیں میٹھے لانے کے لئے کہا تھا لیکن وہ واپس آئیں تو ہاتھ میں پھل والا کوئی لفافہ نظر نا آتا تھا ۔اس کا منہ بن گیا ۔

" سارا بازار پھر کر آئی ہوں صوفی ۔۔۔کہیں نہیں نظر آئے ۔۔۔ختم ہو گئے اب ۔۔۔یہ زیادہ دن کب رہتے ہیں ۔۔۔لیچی لائی ہوں ۔۔۔ٹھنڈی کر کے دیتی ہوں" وہ اسے بہلا رہی تھیں لیکن اسے بالکل اچھا نا لگا ۔

" باجی آپ نے دیکھنا تھا نا اچھی طرح ۔۔۔اتنا دل چاہ رہا تھا میرا ۔۔۔آپ ذرا آگے تک چلی جاتیں ۔۔۔" وہ چڑ کر بولی تھی ۔وہ بہت عجیب سی ہو گئی تھی ۔ایک تو ہمہ وقت بیٹھے رہنے کے باعث وزن بہت بڑھ گیا تھا ۔ہر وقت کی جلی کٹی سوچیں اس کے چہرے کو کملا چکی

تھیں۔وہ پہلے سے زیادہ سانولی لگنے لگی تھی پھر چہرے پر ہر وقت ناگواری پھیلائے رکھتی۔خدشات شوہر کی جانب سے تھے لیکن ناراضی سارے جہان سے تھی۔یہ بھی نا سوچتی تھی کہ باجی بھی تو اسی کیفیت سے گزر رہی ہیں جس سے وہ گزر رہی ہے۔اسے بس خود سے زیادہ مظلوم سارے جہان میں نظر نا آتی تھی۔اس کے نزدیک سب سے لاچار اور بیچاری وہ تھی کہ جس کا شوہر ایک بری عورت کے چنگل میں قید تھا۔اس کے لئے مسئلہ بس یہ تھا کہ ایک عورت رقم خرچ کر کے اس کے شوہر پر ڈورے ڈال رہی تھی۔اس کے علاوہ اگر کوئی مسائل تھے پریشانیاں تھیں تو اس کی جانب سے وہ سب بھاڑ میں جاتے۔

" میں آگے تک سے ہو کر آئی ہوں۔۔۔یہ لیچی بھی نزدیک سے نہیں ملی۔۔وہ سڑک کے اس پار لائی ہوں۔۔تم کھاؤ تو سہی ۔۔تمہیں اچھی لگے گی" باجی اسے پچکار کر بولی تھیں

" چھوڑیں باجی۔۔۔جس چیز کو کھانے کا دل چاہ رہا ہو۔۔جب وہ نا ملے تو جو بھی ملے وہ اچھا نہیں لگتا۔۔۔خیر رہنے دیں آپ۔۔۔میرا کون سا شوہر یہاں میرے گھٹنے سے لگ کر بیٹھا ہے جو میری فرمائشیں پوری کرے گا۔۔۔زرمین کی دفعہ تو بی بی جان میرے منہ سے نکلی بات کو پورا کرنا اپنا فرض سمجھتی تھیں۔۔۔یہ پتا نہیں کون سا منحوس بچہ پیدا کرنے جا رہی ہوں میں۔۔۔جس کی نا اس کے باپ کو فکر ہے۔۔۔نا کسی اور کو۔۔۔" وہ مزید چڑ کر بولی تھی

" آئے ہائے صوفیہ ایسے کیوں کہہ رہی ہے میری بہن۔۔۔بچے تو سب ہی قیمتی ہوتے ہیں۔۔۔یہ جاہلوں والی باتیں کیوں کر رہی ہو" باجی کو اچھا نہیں لگا تھا۔

" چھوڑیں باجی۔۔۔پتا نہیں کیا قیمتی ہوتا ہے کیا نہیں۔۔۔مجھے تو بس اب کچھ اچھا نہیں لگتا۔۔۔آپ دیکھیں نا میری حالت۔۔۔کیسی بھدی ہو گئی ہوں میں۔۔۔منہ جیسے فٹے منہ بن گیا ہے۔۔۔پورے چہرے پر تل مہاسے نظر آ رہے ہیں۔۔۔زرمین کی دفعہ تو ایسا نہیں تھا۔۔۔یقین کریں اب کی بار یہ صورتحال ہے کہ جس دن سے پتا چلا ہے میں ماں بننے والی ہوں۔۔۔اس دن سے کچھ نا کچھ برا ہی ہو رہا ہے۔۔۔بڑا ہی کوئی منحوس بچہ پیدا کروں گی میں اس بار" وہ انتہائی برے لہجے میں بول رہی تھی۔باجی کو بہت برا لگا

" صوفیہ یہ میٹھے کھا کھا کر اتنی کڑواہٹ بھر گئی ہے تمہارے اندر۔۔۔انا پ شناپ بولتی جا رہی ہو۔۔۔اس طرح نہیں کہتے۔۔۔یہ منحوس و نحوس کچھ نہیں ہوتا۔۔۔دعا کیا کرو اللہ خیر خیریت سے فراغت دے تمہیں۔۔۔" باجی نے ناراضی بھرے لہجے میں کہا تھا اور کچن کی طرف بڑھی تھیں۔

میں نہیں کروں گی کوئی دعا شعاع۔۔۔بس دل بھر گیا ہے دعاؤں سے بھی۔۔۔اتنا ہی اثر ہوتا دعاؤں میں بھلا یہاں بیٹھی ہوتی میں۔۔۔" صوفیہ کا لہجہ اگرچہ باجی کو نہایت ناگوار گزرا لیکن وہ چپ رہی تھیں۔ایک تو وہ بہن تھی، دوسرا حاملہ تھی تیسرا انہیں احساس بھی تھا کہ شوہر کا رویہ اور کردار ان کی بہن کے لئے بہت بڑی پریشانی کا باعث تھے سو وہ بھا بھی نہیں تھیں اس کی کہ اسے طعنے دینے لگتیں اسی لئے بیچاری چُپ رہتی تھیں۔

"آپ بتائیں میٹھے منگوائیں گی یا نہیں؟" وہ اسی انداز میں سوال کر رہی تھی۔ باجی نے کوئی جواب نہیں دیا تھا لیکن انہوں نے اپنے بیٹے کو بڑے بازار بھیج کر بڑی مشکل سے اسے میٹھے منگوا دئیے تھے۔ یہ اتفاق کی بات تھی کہ اس رات صوفیہ کی طبیعت خراب ہوگئی۔ اسے ہاسپٹل لے جایا گیا اور توقع کے بالکل برعکس اس نے پری میچور بچی کو جنم دیا تھا۔

اس کا دل بالکل ہی ٹوٹ گیا۔ ایک تو اسے بیٹے کی خواہش تھی۔۔۔ اللہ نے اسے بیٹی دے دی تھی اور بیٹی بھی کیسی۔۔۔ کالی سیاہ۔۔۔ بلی کے بچے کی طرح کی۔۔۔ نرم نرم سی۔۔۔ اس کی بھنویں بھی پوری طرح نمودار نا ہوئی تھیں ابھی۔۔۔ اسے اپنی ہی اولاد کو دیکھ کر سخت مایوسی ہوئی۔ اس نے ایک کے بعد دوسری نگاہ بھی نا ڈالی تھی جبکہ نرس سر پر کھڑی بچی کا تجویز کردہ نام پوچھ رہی تھی۔ باجی کے شوہر نے اس بچی کو گود میں اٹھا لیا۔ چند لمحے اس ننھے منے وجود کو دیکھتے رہے، سوچتے رہے پھر بولے۔

"کونین۔۔۔ اس بچی کا نام کونین ہے۔۔۔ کونین کاشف نثار" انہوں نے نجانے کیا سوچ کر یہ نام اس کے لئے تجویز کر دیا تھا

☆......☆......☆

"تم نے امی سے بات کی" یہ دو دن بعد کی بات تھی جب زری نے اس سے پوچھا۔ امی کی جانب سے اسے مسلسل سرد جنگ کا سامنا تھا تب ہی وہ نینا سے پوچھ رہی تھی۔ نینا نے کتاب سے سر اٹھا کر اس کا چہرہ دیکھا۔ وہ کئی دن سے سوچ رہی تھی کہ زری سے بات کی ابتداء کرے تو کیسے کرے۔ اسے ڈر تھا وہ بدگمان ہو جائیگی۔

"زری۔۔۔ مجھے تم سے کچھ بات کرنی ہے۔۔۔ یہاں بیٹھو۔" وہ بہت محبت بھرے انداز میں بولی۔ یہ انداز اس کی طبیعت کا حصہ کبھی نا رہا تھا۔ زری نے مشکوک نگاہوں سے اسے دیکھا

"امی نے اظفر کے لئے انکار کر دیا۔۔۔ سچ سچ بتا دو۔۔۔ پلیز بہانے مت بنانا۔۔۔ میں صاف بتا رہی ہوں۔۔۔ اظفر نہیں تو کوئی بھی نہیں" وہ جو بڑی پرسکون ہوا کرتی تھی یکدم ہتھے سے اکھڑ کر بولی تھی۔ نینا نے نفی میں سر ہلایا۔

"نہیں زری۔۔۔ امی نے کچھ نہیں کہا۔۔۔ انہیں تو بس میں نے سرسری سا بتایا تھا۔۔۔ میں خود ہی اظفر کی جانب سے مطمئن نہیں ہوں زری۔۔۔ وہ تو۔۔۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ زری نے اسکی بات کاٹ دی۔

"دیکھو نینا۔۔۔ تمہیں اس سے شادی نہیں کرنی۔۔۔ مجھے کرنی ہے۔۔۔ اور میں بے حد مطمئن ہوں۔۔۔ مجھے اپنے دل کی گواہی سے بڑی کوئی گواہی نہیں لگتی۔۔۔ اور میرا دل اظفر کے معاملے میں سو فیصد مطمئن ہے" وہ سپاٹ انداز میں کہہ رہی تھی۔

"اوہ نشو بیگم۔۔۔ تم آرام سے بیٹھ کر ایک دفعہ میری بات تو سن لو۔۔۔ پتا تمہیں کچھ ہے نہیں۔۔۔ ڈائیلاگ پہلے ہی بولنا شروع ہوگئی ہو" نینا نے انداز سخت نہیں اپنایا تھا لیکن جملہ عادت کے مطابق سخت ہی تھا۔

"پتا تو تمہیں بھی کچھ نہیں ہے نینا۔۔۔ لیکن تمہیں عادت پڑ گئی ہے کہ ہمارے گھر میں جب بھی کوئی کام سکون سے ہونے لگے گا تم اسے خراب کر کے ہی چھوڑو گی۔۔۔ تمہیں یہ سب کر کے مزا آتا ہے نا" وہ کافی تپ گئی تھی۔ برا نینا کو بھی لگا لیکن اس نے گھورنے کے سوا کچھ نا کیا تھا۔

دودھ پر پل رہی ہے۔۔جس کے لئے پیسے میں ہی بھجواتا ہوں" کاشف نے تنک کر کہا

"ماں کا دودھ کیوں نہیں پیتی کو نین۔۔۔تمہیں صوفیہ کو سمجھانا چاہیئے تھا۔۔اب تو میڈیکل سائنس۔۔" وہ جانے کون سا نیا قصہ شروع کرنے والی تھی کہ کاشف نے انتہائی بری شکل بنا کر اس کے آگے ہاتھ جوڑے

"دیکھو جیبہ۔۔ختم کرو اب۔۔کو نین کی ماں کی مرضی۔۔مجھے نہیں پتا۔۔۔اور بند کرو اس ٹاپک کو۔۔تم بھی سکون کرو، مجھے بھی کرنے دو۔۔اور اسے بھی آ لینے دو۔۔اس کے سر پر فی الحال ضد سوار ہے۔۔اترنے دو اس کا یہ بخار۔۔میں سب ٹھیک کرلوں گا" وہ اس کے سوالوں سے عاجز آ کر بولا تھا جیبہ خاموش رہی تھی۔اسے کون سا صوفیہ کو نین یا زرمین سے کوئی ہمدردی تھی۔۔وہ تو بس جلاپے میں ذکر کر بیٹھتی تھی اور پھر خود ہی تھک جاتی تھی۔اس کا دل جل کر خاک ہو رہا تھا لیکن یہ کون سا پہلی بار ہوا تھا۔۔اس نے سر جھٹکا تھا

"زندگی یوں گزرنی لکھی ہے تو یوں ہی سہی" ایک اور پف لیتے ہوئے اس نے سوچا تھا

☆......☆......☆

"نینا۔کیا سوچ رہی ہو؟" زری نے اس کے بیڈ پر بیٹھتے ہوئے پوچھا۔وہ کاغذات لیپ ٹاپ پھیلائے جانے کس سوچ میں گم تھی جب زری نے اسے مخاطب کیا۔نینا نے نظریں اٹھا کر دیکھا۔سلیم کو گئے کتنے دن ہو چلے تھے اور یہ پہلی مرتبہ تھا کہ زری نے اسے اس طرح مخاطب کیا تھا۔وہ کتنی زرد اور کمزور لگتی تھی۔آنکھوں کے گرد حلقے بھی نمایاں تھے۔نینا کے برعکس وہ ایسی ہی تھی جب کسی ذاتی مسئلے میں الجھ جاتی تھی یا کسی بات پر واقعی پریشان ہوتی تھی تو پھر اس کے چہرے پر اس پریشانی کے اثرات بہت جلدی نمایاں ہونے لگتے تھے۔

"کچھ نہیں۔۔۔یہ تھیسز ہے۔۔اس کو ہی دیکھ رہی ہوں۔کل اپنے پروفیسر کو دکھاؤں گی۔۔پھر سپروائزر سے ڈسکس کرنا ہے۔۔اس کے بعد فائنلی سبمٹ ہوگا۔۔وائیوا وغیرہ کی ڈیٹ فائنل ہوگی۔۔کافی کام جمع ہو گئے ہیں۔۔انہی کے متعلق سوچ رہی ہوں"۔اس نے تفصیلی جواب دیا تھا۔

"چائے پیو گی؟" زری نے پوچھا تھا۔کتنے دن ہوئے تھے وہ اسے کسی کام کے لئے بھی نہیں کہتی تھی۔نینا نے انکار میں سر ہلایا

"نہیں۔۔بس اب تو میں سوؤں گی۔۔یہ سمیٹ ہی رہی تھی" نینا نے کاغذات اکٹھے کرنے شروع کر دئیے تھے۔چند لمحے ایسے ہی خاموشی کی نظر ہو گئے۔

"تم مجھ سے ناراض ہو نینا۔۔؟ بالآخر زری نے ہی پوچھا تھا۔نینا نے کاغذات سے توجہ ہٹا کر اسے دیکھا پھر ساری ہمت مجتمع کی۔اداکاری کرنے کے لئے ہمت تو درکار تھی

"نہیں زری۔۔ناراضی کس بات کی۔۔" وہ لاتعلقی بھرے انداز میں بولی تھی جیسے کچھ ہوا ہی نا ہوا حالانکہ دونوں گھروں کو ہی نہیں سارے محلے کو بھی یقین تھا کہ سلیم کے جانے سے نینا کی زندگی میں ایک بہت بڑا خلا پیدا ہو گیا تھا۔وہ کھڑکی نما دوکان جہاں سے سارا محلہ فیضیاب ہو رہا تھا،اب بند ہو گئی تھی تو ساری گلی جیسے بُجھ سی گئی تھی

" نینا۔۔ایسے مت کرو۔۔میں پہلے ہی بہت شرمندہ ہوں۔۔۔مجھے نہیں پتا تھا سلیم یہ سب کرلے گا" اسے خاموش دیکھ کر زری نے پھر کہا تھا۔اس کا لہجہ گلو گیر لگتا تھا۔نینا نے ایک نظر اسے دیکھا پھر دیکھتی رہی اور پھر دوبارہ سے کاغذات سمیٹتے ہوئے بولی

" نہیں زری۔۔۔تم زیادہ مت سوچو۔۔۔ہر شخص اپنے اعمال کا ذمہ دار ہے۔۔۔سلیم کی حماقتوں کے لئے تم کیوں شرمندہ ہوتی ہو۔۔۔چھوڑو۔۔بھول جاؤ جو بھی ہوا" اس کے لہجے میں ذرا بھی طنز نہیں تھا لیکن زری بھی اسی کی بہن تھی۔اس کے مزاج سے واقف تھی۔اس نے یکدم اس کا ہاتھ پکڑ لیا۔

" نینا۔۔سچی مجھے نہیں پتا تھا کہ وہ تمہارا رضاعی بھائی ہے۔۔۔مجھے بہت غصہ آگیا تھا اس رات۔۔میں نے ابا کے سامنے پتا نہیں کیا کیا کہہ ڈالا۔۔۔میں ناراض تھی تم سے۔۔اس لئے۔۔سلیم کو دیکھ کر مجھے برا لگا۔۔۔مجھے سخت غصہ آگیا تھا جب تم دونوں مل کر اظفر کو برا بھلا کہنے لگے۔۔۔پتا نہیں مجھے کیا ہوگیا تھا" وہ بات کرتے کرتے رو پڑی۔نینا کو اس کے رونے پر دکھ بھی ہوا۔

" اچھا چلو جو ہوا سو ہوا۔کہا نا بھول جاؤ۔۔۔وقت تو پلٹ کر آ نہیں سکتا۔۔یہی ہو سکتا ہے کہ ہم سب کچھ بھول جائیں۔۔تم مت سوچو زیادہ" نینا نے سپاٹ لہجے کے ساتھ اسے تسلی دی لیکن زری نے اسکا ہاتھ نہیں چھوڑا تھا

" مجھ سے بھولا ہی تو نہیں جا رہا۔۔میں سوتی ہوں تو نیند بھی نہیں آتی،،مجھے وہی رات یاد آنے لگتی ہے جب سلیم یہاں آیا تھا۔مجھے اندازہ ہی نہیں تھا کہ وہ تمہیں بہن سمجھتا ہے۔۔۔میں نے اتنا کچھ کہہ ڈالا۔۔۔میرا کیا قصور ہے نینا۔کبھی امی نے بتایا ہی نہیں۔۔ان کو بتانا تو چاہیئے تھا نا۔۔۔پھر تم نے بھی۔۔۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ نینا نے اس کی بات کاٹ دی

" میں نے کیا۔۔۔میں نے بھی کیا زری۔۔۔میں نے تو کبھی یہ نہیں کہا کہ میں سلیم کو پسند کرتی ہوں۔۔یا اس سے۔۔۔" نینا نے بھی جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ دی

" تم کہتی تھی نینا۔۔کئی بار کہتی تھی کہ سلیم کی بہت اہمیت ہے تمہاری زندگی میں۔تم اس کو ویلیو کرتی تھی ہمیشہ۔۔۔" زری نے وضاحت دی تھی۔نینا نے تیوریاں چڑھائیں۔

" ہاں تو ویلیو تو تمہیں بھی کرتی ہوں۔تم بھی اہم ہو میرے لئے۔۔اسے ویلیو کرنے کا مطلب یہ تو نہیں تھا کہ میں اسے شادی کرنا چاہتی ہوں۔۔تمہارا ذہن جانے کون سے زاویے پر گھومتا رہتا تھا۔۔اور تم مجھے اس کی گرل فرینڈ سمجھتی تھیں۔؟" اس نے سوچا تھا وہ اس موضوع پر کبھی دوبارہ زری سے بات نہیں کرے گی لیکن اس نے خود ہی یہ موضوع چھیڑ دیا تھا تو وہ شکوہ کئے بنا رہ بھی نا پائی تھی

" میں نے سنا تھا۔نینا۔۔وہ تمہیں آئی لو یو کہتا تھا۔۔۔میں نے خود سنا تھا وہ کہتا تھا۔۔" اسے یقین دلانے کو زری نے دوبارہ جملہ دوہرایا تھا۔نینا ذرا بھی متاثر نا ہوئی

" ہاں تو۔۔۔وہ جانتا تھا میں چڑتی ہوں لفظ محبت سے۔۔۔وہ محبت بھری شاعری کرتا تھا۔افسانے لکھتا تھا۔۔۔مجھے سناتا رہتا تھا اور پھر مجھے چڑانے کو آئی لو یو بھی بولتا رہتا تھا لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ مجھ سے۔۔۔" اس نے پھر جان بوجھ کر جملہ چھوڑ دیا۔زری ابھی تک

تاسف اور ملال میں گھری تھی

"میں کیا کرتی نینا۔ مجھے غلط فہمی ہو گئی ہو گی لیکن سلیم کا انداز ہی ایسا تھا۔۔ وہ بہت دکھ بھرے لہجے میں تمہیں کہہ رہا تھا۔۔ بس میں ۔۔۔" وہ اسقدر تاسف کا شکار تھی کہ اس سے بات بھی نا ہو پائی تھی۔ اس نے چند لمحے پھر خاموشی کی نذر کئے لیکن نینا کے چہرے پر طنزیہ سوال بکھرے تھے

"میں ایک رات امی کے کہنے پر تمہیں بلانے گئی تھی نا خالہ کے گھر۔۔ تب میں نے سنا تھا وہ تم سے۔۔۔ اور تم نے بھی کہا تھا اس سے۔۔ میں نے خود سنا تھا" زری نے اسے وہی سارا قصہ سنا ڈالا تھا جو اس کے اس اندھے یقین کی وجہ بنا تھا۔ نینا خاموشی سے سب سنتی رہی پھر اس کے خاموش ہو جانے پر بولی

"پتا نہیں تم کس رات کا ذکر کر رہی ہو لیکن وہ واقعی بہت مرتبہ مجھے چڑانے کو آئی لو یو کہہ دیتا تھا۔۔ مجھے نہیں یاد کہ میں نے کبھی اس سے ایسا کہا ہو لیکن تمہیں واقعی غلط فہمی ہوئی زری۔۔۔ اور میں یہ بات بتانا نہیں چاہتی تھی لیکن صرف تمہارا ذہن صاف کرنے کو بتا رہی ہوں کہ وہ تمہیں پسند کرتا تھا۔ تم سے شادی کرنا چاہتا تھا" نینا نے نا چاہتے ہوئے بھی اسے بتا ڈالا تھا۔ اسے حیرت کا شدید جھٹکا لگا

"سچ۔۔" اسے بڑا ہی عجیب لگا۔ یہ تو اس کے گمان سے کہیں بڑھ کر تھا لیکن وہ منہ سے کچھ نہیں بولی تھی مگر نینا اس کے چہرے کے تاثرات پڑھ سکتی تھی

"اسے پتا تھا تم اسے پسند نہیں کرتی۔۔ اس بات میں اور بھی بڑی قباحتیں تھیں۔ تم اس سے عمر میں بڑی تھیں۔۔ اس سے کہیں زیادہ خوش شکل تھیں۔۔ اس سے زیادہ پڑھی لکھی تھی۔۔ ان کے اور ہمارے اسٹیٹس میں فرق تھا۔ پھر وہ معذور تھا۔۔ کریانے کی دوکان چلاتا تھا۔ ابا بھی ناپسند کرتے تھے اسے۔۔۔ وہ سخت احساسِ کمتری کا شکار رہتا تھا۔۔ اور بس تمہیں اور ابا کو متاثر کرنے کی پلاننگز کرتا رہتا تھا ۔۔ اچھا انسان تھا وہ زری۔۔ سادہ سا مخلص۔۔ بے ضرر۔۔" نینا کو ایک بار پھر اس کا چہرہ یاد آیا۔ اس نے گہری سانس بھری تھی

"چلو۔۔ اب تو گیا۔۔ بیچارا۔۔ اس کے نصیب۔۔" وہ یہی کہہ پائی تھی۔ زری کو اس کے انکشاف نے مزید حیران کر دیا تھا لیکن اسے اچھا لگا کہ نینا اب اس سے ناراض نہیں تھی

"تم مجھ سے ناراض تو نہیں ہو نا۔" وہ پوچھ رہی تھی۔ نینا مسکرائی پھر اس نے نفی میں سر ہلایا تھا۔ زری نے پھر سے اسکا ہاتھ تھام لیا

"نینا پلیز۔۔ اظفر کے لئے بھی دل سے ناپسندیدگی نکال دو۔۔۔ وہ بہت اچھا ہے" وہ کہہ رہی تھی۔ اس کی توقع کے برعکس نینا کے چہرے کے تاثرات ذرا بھی نہیں بدلے تھے۔ وہاں ذرا بھی ناپسندیدگی نہیں تھی۔

"چلو اگر تم نے فیصلہ کر ہی لیا ہے کہ گڑھے میں چھلانگ کر ہی اس کی گہرائی کا اندازہ لگاؤ گی تو پھر جو تمہارے نصیب۔۔۔ جب یہ طے ہے کہ ہر بات کے آخر میں ہم نے نصیبوں کو ہی کوسنا ہے۔۔ قسمت کو ہی الزام دینا ہے تو پھر وہ سب کر کے دینا چاہیئے جو ہمارا دل چاہ رہا ہے۔۔ اس سے یہ ہوتا ہے کہ ہمیں گالیاں دیتے ہوئے لحاظ رہتا ہے ورنہ تو۔۔۔ چلو۔ اللہ خوش رکھے تمہیں۔۔ میری دعائیں تمہارے ساتھ

ہیں ۔۔گڈ لک" وہ اپنے مخصوص انداز میں کہہ رہی تھی ۔زری اسی بات پر خوش ہوگئی تھی ۔اس نے نینا کو گلے لگا لیا۔نینا کا چہرہ سپاٹ رہا تھا لیکن زری کے لئے یہ کافی تھا کہ اس نے اپنے تعلقات اس کے ساتھ ٹھیک کر لئے تھے۔

☆......☆......☆

شہرین تیزی سے روبصحت تھی اور سمیع کے لئے یہ احساس ہر چیز سے بڑھ کر تھا۔پیسہ پانی کی طرح بہہ رہا تھا لیکن علاج اچھا ہو رہا تھا اور اس کے مثبت اثرات بھی نظر آرہے تھے اگرچہ کیمو کے بداثرات بھی ظاہر ہو رہے تھے ۔زندگی نارمل ہونے لگی تھی۔

وہ لاہور میں ہی شفٹ ہو گئے تھے ۔سمیع کو دوبارہ سے سیٹ ہونے میں بہت محنت کرنی پڑ رہی تھی ۔شہرین کی امی اپنے شوہر اور بیٹوں کے دباؤ کے باوجود شہرین سے ملنے کے لئے آتی رہتی تھیں ۔شہرین کو ان سے مل کر خوشی ہوتی تھی لیکن سمیع تو ان کا احسان مند ہو گیا تھا ۔اسے یقین تھا کہ اپنے میکے والوں سے صلح ہی دراصل شہرین کو تیزی سے صحتمند ہونے میں مدد کر رہی ہے ۔اس نے اپنی امی سے بھی درخواست کی تھی کہ وہ جب بھی شہرین سے ملنے کے لئے تو گلے شکوے گھر ہی چھوڑ کر آئیں ۔ہر چیز ٹھیک ہو رہی تھی لیکن ایک چیز تھی جو شہرین کو پریشان کرنے لگی تھی۔

اس روز اتوار تھی ۔شہرین نے فرمائش کی کہ وہ گھر کے کھانے کی بجائے باہر سے کچھ کھانا چاہتی ہے تو سمیع اسے اور ایمن کو لے کر سرِ شام ہی باہر آ گیا۔

"وہ ایک بڑے مال کا فوڈ کورٹ تھا جہاں بہت سے بچے بھی آئے ہوئے تھے۔

"میں جوس لوں گا۔۔" ایک بچے نے اپنی ماں کو مخاطب کر کے کہا تھا جو عین ان کی عقب والی میز پر بیٹھے تھے ۔وہ بچہ ایمن سے بھی چھوٹا لگتا تھا

"کون سا جوس۔۔؟" اس کی ماں نے سوال کیا

"اسٹرابیری کا" اس بچے نے اپنی پسند فوراً بتائی تھی ۔اس کی ماں نے سر ہلایا پھر دوسرا سوال کیا

"اسٹرابیری جوس کا کلر کون سا ہوتا ہے؟"

"ریڈ۔" اس بچے نے ایک بار پھر فوراً جواب دیا تھا۔

"دیٹس لائک آ گڈ بوائے" اس کی ماں مسکراتے ہوئے اپنی جگہ سے جوس لانے کے لئے اٹھی تھی۔

"آپ جوس پیو گی ایمن۔۔؟" شہرین نے بھی ایمن سے سوال کیا تھا۔اس نے اثبات میں سر ہلایا

"کون سا جوس پیو گی۔۔؟" یہ ایک غیر ارادی کوشش تھی ۔شاید وہ فوڈ کورٹ میں بیٹھے ان ماں بچے سے مرعوب ہوگئی تھی ۔ایمن نے کندھے اچکائے

"بتاؤ نا۔کون سا فروٹ پسند ہے آپ کو؟" شہرین پوچھ رہی تھی ۔ایمن نے پھر کندھے اچکائے

" میٹھے والا۔ وہ جو میٹھا ہوتا ہے" اسے اپنی پسند بتانی نہیں آ رہی تھی۔ شہرین کو اچھا نہیں لگا، وہ اب اتنی بڑی تو ہو چکی تھی کہ پھلوں کے نام بتا سکتی۔۔ رنگ پہچان سکتی لیکن وہ صرف ذائقے پہچانتی تھی۔ اس نے سمیع کی جانب دیکھا۔ وہ اپنے موبائل پر کچھ دیکھ رہا تھا

"ہمیں شہرین کے لئے کوئی اسکول سلیکٹ کر لینا چاہیئے اب ۔۔ مزید وقت ضائع کرنا بیوقوفی ہوگی" شہرین نے کہا تھا۔ سمیع مسکرایا

" ہاں بس اس سال کروا دیتے ہیں ۔۔ تم ذرا اچھے سے ری کور کر لو ۔۔ پھر دیکھ لو کہاں کروانا ہے ۔۔ رجسٹریشن شروع ہوتے ہی کروا دیں گے" سمیع نے تسلی دی۔

" ہاں دیکھو نا ۔۔ اسے پھلوں سبزیوں کے نام تک نہیں پتا۔ رنگ بھی پراپرلی نہیں پہچانتی ۔۔ صرف ذائقوں کی خبر ہے۔" شہرین کچھ پریشان ہوئی تھی۔ اس کے پیچھے بیٹھے بچے نے اسے احساسِ کمتری میں مبتلا کر دیا تھا۔ اس کی بچی اپنی عمر کے باقی بچوں سے پیچھے رہ گئی تھی

" اوہو۔ میڈم ۔۔ پریشان مت ہوں ۔۔ سب کچھ آتا ہے ایمن کو بھی ۔۔ کلرز ولرز سب پتا ہے۔ تم ذہن پر زور مت دو ۔۔ اب سب کچھ ٹھیک ہو رہا ہے ۔۔ انشاءاللہ سب ٹھیک ہو جائیگا ۔۔" اس نے اسے تسلی دی تھی

" پریشانی تو خود بخود ہو جاتی ہے نا ۔۔ اچھے اسکولز ٹیسٹ بیس پر ایڈمیشن دیتے ہیں ۔۔ یہ مارچ میں پانچ کی ہو جائیگی ۔۔ اور پانچ سال کے بچی کو کسی پری نرسری میں ایڈمیشن نہیں ملتا ۔۔ ٹیسٹ تو تیار کروانا پڑے گا نا۔ تم مجھے یاد کروانا میں ایک بار پھر بات کروں گی بھابھی سے کہ رانیہ کی ٹیوٹر کو بولیں ۔۔ وہ اگر مینیج کر سکے ۔۔ رانیہ کے ساتھ پڑھ لیا کرے ۔۔ ورنہ پک اینڈ ڈراپ کے ایشوز ہوں گے ۔۔" وہ خود ہی ساری پلاننگ کرتی جا رہی تھی

" اچھا کر لیں گے بات ٹیوٹر سے بھی ۔۔ ابھی اپنی باتیں تو کر لیں ۔۔" وہ اسے ٹالتے ہوئے بولا تھا۔

" میں اب مزید ایمن کو اگنور نہیں کرنا چاہتی سمیع ۔۔ میں اس پر بہت توجہ دینا چاہتی ہوں" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ سمیع نے اپنا رُخ اس کی جانب کیا

" مجھے تو لگتا ہے ۔۔ تمہیں اب خود پر بھی توجہ دینی چاہیئے" اس کا انداز لائٹ سا تھا لیکن شہرین کو بہت محسوس ہوا۔ ایک لمحے کے لئے وہ چُپ سی ہو گئی۔ اس نے نادانستہ طور پر اپنے وجود پر نظر ڈالی تھی۔ کتنی بدل گئی تھی وہ ۔۔ دوائیاں کھا کھا کر وزن بے تحاشا بڑھ چکا تھا ۔ چہرہ ہمہ وقت پھولا ہوا سا لگتا تھا۔ کیمو کے اثرات نمایاں ہونے لگے تھے۔ اس کی رنگت پہلے سے ماند پڑ گئی تھی اور کسی قدر سیاہی مائل ہو چلی تھی۔ آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے ہو گئے تھے۔ سر کے بال اور بھنویں جھڑ گئی تھیں۔ وہ باہر نکلتے ہوئے اسکارف سے سر اور پیشانی ڈھک کر نکلتی تھی۔ یہ وہ شہرن تو نہیں تھی جس سے سمیع نے اپنے خاندان کی ناراضی مول لے کر محبت کی شادی کی تھی

" بہت بری لگنے لگی ہوں نا میں ۔۔ تمہارے ساتھ چلتے ہوئے تمہاری اماں لگتی ہوں" اسے سب بھول گیا کہ وہ ایمن کے متعلق

کیابات کر رہی تھی، یاد رہا تو یہ کہ سمیع نے اسے اشاروں میں ٹوک دیا تھا۔

"یہ نہیں کہہ رہا میں۔۔میرے کہنے کا مطلب تھا کہ صرف ایمن ہی اگنور ہو رہی۔۔تم اپنے آپکو بھی اگنور کر رہی ہو۔۔میری خاطر تھوڑا اسا خیال رکھا کرو اپنا۔۔" وہ محبت بھرے لہجے میں ہی کہہ رہا تھا لیکن شہرین بُجھ سی گئی تھی۔وہ پہلے جیسی بالکل نہیں رہی تھی۔

"کیا سمیع بدل رہا ہے؟۔۔میرا بھدا سراپا۔۔ہمارے تعلقات میں دڑاڑیں تو نہیں ڈال رہا" اس نے یاسیت میں گھر کر سوچا تھا ۔سمیع اپنے سیل فون پر مصروف ہو گیا تھا

☆......☆......☆

"کب تک یاد آتے رہو گے سلیم۔۔" اس نے آسمان کی جانب دیکھتے ہوئے جیسے خود کلامی کی تھی۔گھر میں وہ اتنا نارمل نظر آنے کی کوشش کرتی تھی کہ پھر باہر کی دنیا میں نارمل نظر آنے کے لئے اس کی ساری ہمت جواب دے جاتی تھی۔ابا کے ساتھ تو پہلے بھی بات چیت کم تھی لیکن امی کے اور زری کے ساتھ وہ ٹھیک طریقے سے بات کرتی تھی۔کوئی طنز،طعنہ۔۔شکوہ۔۔اب کچھ باقی نہیں تھا۔اس نے سب سے جذباتی طور پر لاتعلقی اختیار کر لی تھی۔وہ سب کو ان کے حال پر چھوڑ کر مطمئن نظر آنے کی خوب اداکاری کرتی تھی لیکن سلیم کی یاد کبھی کبھی اسے بہت ستانے لگتی تھی۔بالخصوص شام کے وقت جب وہ اپنی چائے کا کپ اٹھا کر اس کی دوکان پر اپنے امی ابا کے خلاف شکائیتیں کیا کرتی تھی ،اس کی دوکان سے اسکی اجازت کے بغیر چیزیں اٹھا اٹھا کر کھایا کرتی تھی۔۔اپنے دل کی بھڑاس نکالا کرتی تھی۔سلیم بیچارہ جب بھی کچھ کہنے کی کوشش کرتا تو وہ اسے چُپ کروا دیتی کہ"

تمہاری بات پھر کبھی سن لوں گی۔۔ابھی میری بات سن لو"۔۔وہ ساری باتیں اپنے دل میں اپنے ساتھ ہی لے کر چلا گیا۔نینا کو سب کچھ یاد آتا تھا تو پھر موقع محل دیکھے بناء آنسو بھی بہہ نکلتے تھے۔اس روز بھی وہ بس اسٹاپ کے انتظار میں بس اسٹاپ پر شیڈ کے نیچے بیٹھی تھی ۔زری کی بات پکی ہو گئی تھی۔حیرانی والی بات تھی لیکن اظفر واقعی زری سے شادی کر رہا تھا۔۔یہ سب کیسے ممکن ہوا تھا۔وہ نہیں جانتی تھی کیونکہ وہ اب کسی معاملے میں دلچسپی نہیں لیتی تھی۔صبح کو یونیورسٹی چلی جاتی۔۔حالانکہ اب وہاں کوئی اہم کام نہیں رہ گیا تھا۔وائیوا کی ڈیٹ آ چکی تھی ۔۔سب کلاس فیلوز گھر بیٹھ کر وائیوا کی تیاری میں مگن تھے اور وہ گھر سے جان چھڑا کر یونیورسٹی میں ماری ماری پھرتی رہتی۔۔شام کو واپس آتی تو کھانا خود ہی گرم کر کے کھا لیتی۔۔زری یا امی کچھ کھانے کو دے دیتیں تو وہ کھا لیتی۔۔پہلے جیسے طعنے۔۔طنز کے نشتر جیسے اسے چلانے بھول گئے تھے اگرچہ کوئی مخاطب کرتا تو بات کرتی۔۔زری مشورہ مانگتی تو وہ بھی دے دیتی۔لیکن اس انداز میں کہ زری شرمندہ ہو جاتی۔۔نینا کے بس دو کام رہ گئے تھے۔گھر میں ہوتی تو سوئی رہتی۔۔اور جب سو جاتے تو اٹھ کر بیٹھ جاتی۔۔چھت کو تکتی رہتی۔۔زیادہ اداسی ہوتی تو ٹیرس پر جا کر بیٹھ جاتی۔۔حالانکہ موسم ٹھنڈا ہو چلا تھا مگر اس پر کچھ اثر ہی نہیں ہوتا تھا۔نارمل نظر آنے کے چکر میں ابنارمل ہوئی جا رہی تھی۔

زری نے اس روز بتایا کہ اس کی اور اظفر کی بات پکی ہو گئی ہے تو وہ چند لمحے تو جیسے کوئی بات کرنا ہی بھول گئی۔۔پھر اس نے اپنے آپ کو سنبھال لیا تھا۔اسے اب کسی کو نہیں ٹوکنا تھا۔اس نے مسکراتے ہوئے اسے مبارک دے دی تھی لیکن اگلے روز سلیم سارا دن

اسے یاد آتا رہا۔۔بس اسٹاپ پر بیٹھے بس کا انتظار کرتے اس کا صبر جیسے ختم ہو گیا تھا۔آنسو گالوں پر پھسل آئے تھے

"آپ رو رہی ہیں۔۔؟"

اس کے بہت ہی قریب سے کسی نے کہا تھا۔وہ چونکی اور سر اٹھا کر دیکھا۔وہ جانے کہاں سے آ گیا تھا

"جی ہاں۔کوئی اعتراض۔۔۔؟"اس نے تنک کر کہا تھا۔خاور عرف پپوعین اس کے سامنے کھڑا تھا

"نہیں۔۔آپ کیجئے شوق پورا۔۔میں نے تو یونہی پوچھ لیا تھا"وہ اس کے ساتھ ہی بینچ پر بیٹھ گیا تھا۔نینا کو بہت ناگواری محسوس ہوئی۔

"مہربانی۔"اس نے سابقہ انداز میں کہا تھا۔خاور نے اس کی لہجے اور انداز کو بغور دیکھا پھر اس کی جانب رُخ موڑ کر بولا

"دیکھیں۔۔آپ کو میری کسی پرانی بات پر غصہ ہے تو دل سے نکال دیں۔۔یقین کریں میں نے وہ بات مذاق میں کہی تھی۔۔میں قطعاً بھی سنجیدہ نہیں تھا۔۔لیکن آپ نے شاید میری بات کو سنجیدہ سمجھ لیا"نینا نے ایک نظر اسے دیکھا۔اس کے چہرے پر مسکراہٹ دیکھی۔نینا کو وہ اور بھی برا لگا۔وہ کیا جتانا چاہ رہا تھا۔کیا وہ اس کے"پروپوزل"کو ابھی تک یاد رکھے ہوئے تھی

"کون سی بات۔۔؟مجھے تو کچھ یاد بھی نہیں۔۔پتا نہیں کیا کہہ رہے ہیں آپ۔۔"وہ ناک چڑھا کر بولی تھی۔خاور کے چہرے پر مسکراہٹ گہری ہوئی

"اچھی بات ہے۔۔میں خود بھی ایسی باتیں یاد نہیں رکھنا چاہتا۔۔"وہ ایک بار پھر وضاحت کر رہا تھا لیکن چہرے پر مسکراہٹ تھی۔

"مجھے سلیم کے انتقال کا بہت افسوس ہوا۔اچھا انسان تھا وہ۔۔نوشین بھابھی بہت تعریف کیا کرتی تھیں اس کی"چند لمحے خاموشی میں گزارنے کے بعد اس نے کہا تھا۔نینا کو اب اس کی موجودگی سے کوفت ہونے لگی تھی۔وہ چلا کیوں نہیں جاتا تھا۔۔یا پھر بس آنے میں اتنی تاخیر کیوں کر رہی تھی

"ظاہر ہے تعریف ہی کرتی ہوں گی۔۔۔بھائی تھا وہ ان کا۔"اسے کچھ تو کہنا ہی تھا۔

"آپ کی زندگی میں تو کافی خلاء پیدا ہو گیا ہو گا نا۔۔آپ کی بہت جمتی تھی ان کے ساتھ۔"وہ سر ہلاتے ہوئے بولا تھا جیسے تعزیت کرتے ہوئے مناسب الفاظ نامل رہے ہوں۔اسے پتا نہیں چلا تھا اس نے اپنی شامت کو آواز دے ڈالی تھی

"کیا مطلب۔کیا کہنا چاہ رہے ہو تم۔۔۔دوبارہ کہنا ذرا۔مطلب کیا ہے اس بات کا؟"وہ گود میں پڑا بیگ اٹھا کر کھڑی ہوئی اور اس کے مدِ مقابل آکر غراتے ہوئے بولی۔خاور بوکھلا سا گیا۔وہ بھی اٹھ کھڑا ہوا تھا۔آس پاس زیادہ رش تو نہیں تھا لیکن پھر بھی بس کے انتظار میں لوگ کھڑے تھے

"میرا مطلب تھا۔آپ کی بہت دوستی تھی نا۔۔مجھے بھابھی نے بتایا تھا۔"اس نے بعجلت وضاحت دی تھی

"مری ہوئی بھابھی کا نام لے کر جھوٹ بولنے کی ضرورت نہیں ہے۔۔۔بھابھی نے یہ بتایا۔بھابھی نے وہ بتایا۔۔ارے تمہاری بھابھی کیا سارا وقت میری باتیں کرتی رہتی تھیں۔۔۔یہ کیوں نہیں کہتے کہ تمہارے اندر کا کیڑا تمہیں سکون نہیں لینے دے رہا۔۔تمہاری

گندی سوچ تمہیں اکسا رہی ہے کہ مجھ سے پوچھ لو۔۔میرا کیا تعلق تھا سلیم کے ساتھ۔۔۔کہہ دو تم بھی کہ وہ یار تھا میرا۔۔۔دے دو تم بھی الزام کہ میرا اس کا چکر چل رہا تھا۔۔۔چھوٹی سوچ والے گندے لوگ۔۔۔اونہہ۔۔۔اپنی اوقات میں رہا کرو۔۔۔تم سے دو بار ہنس کر بات کیا کر لی۔۔آ گئے کہیں سے منہ اٹھا کر ہمدردیاں جتانے۔۔۔آپ کی زندگی میں تو بڑا خلا پیدا ہو گیا ہو گا۔" اس نے جملے کے آخر میں منہ بگاڑ کر اس کی نقل اتاری تھی۔وہ ہکا بکا اس کی شکل دیکھ رہا تھا

"خود جو مرضی کرتے رہیں۔۔دوسروں پر الزام لگانے سے نہیں چوکیں گے۔۔۔خبر دار جو دوبارہ میرے راستے میں آئے تو۔۔۔ہٹو پیچھے اب۔۔۔علاج کرنا آتا ہے مجھے اس ہمدردی کا۔" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے کر دانت چباتے ہوئے بول رہی تھی۔خاور چند لمحے اس کی جانب دیکھتا رہا پھر کچھ کہے بناء وہاں سے چلا گیا تھا۔نینا کو اس کے جانے کے بعد ہوش آیا۔۔وہ دوبارہ بینچ پر بیٹھ گئی تھی۔اس کی ہتھیلیاں نم ہو چلی تھیں اور ہارٹ بیٹ معمول سے تیز چل رہی تھی۔اس کی پیشانی سے بھی پسینہ پھوٹنے لگا تھا۔اسے لگا جیسے وہ اپنے حواس میں نا ہو۔۔اس نے ہتھیلی کی پشت سے پیشانی صاف کی۔۔۔غصہ اس کے پورے وجود کو جھلسا رہا تھا اور ایسا غصہ اس نے پہلے کبھی کسی پر نہیں کیا تھا۔۔۔اس پر اسقدر خفا کیوں ہو گئی تھی وہ۔۔۔



**(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "راپنزل" ابھی جاری ہے، بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)**

زری ۔۔تمہاری بات ہوئی نیناسے" امی اس کے بستر پر بیٹھی پوچھ رہی تھیں۔ وہ دونوں گھنٹہ بھر پہلے مارکیٹ سے لوٹی تھیں اور اب زری اپنے لباس اور جیولری انہیں پہن کر دکھا رہی تھی۔ زری کی انگیجمینٹ کی تقریب سادہ سے پیمانے پر ہو رہی تھی جس میں ابا بہت ہی کم رشتہ داروں کو مدعو کر رہے تھے۔ ان کا ارادہ تھا کہ زیادہ ہلا گلا اور خرچہ شادی پر کیا جائیگا۔ اس کے باوجود زری نے مشہور ڈیزائنر کا جوڑا پسند کیا تھا مہنگی برانڈڈ جیولری خریدی تھی۔ وہ اچھا خاصا میک اپ کر سکتی تھی لیکن اس نے شہر کے سب سے مہنگے پارلر سے اپائنٹمنٹ لی تھی۔ وہ بہت خوش تھی اور ابا اس کی خوشی میں خوش تھیں لیکن دوسری جانب امی نینا کے لئے از حد پریشان تھیں۔ اس کا کملایا ہوا چہرہ انہیں بے چین رکھتا تھا ۔وہ ویسی ہی تھی جیسی ہمیشہ سے تھی، دل چاہا تو کسی بات میں دلچسپی لی، دل نہیں چاہا تو نظر اٹھا کر بھی نا دیکھا۔ منشاء ہوئی تو مسکرا کر بات کر لی ورنہ ہر بات کے جواب میں کاٹ کھانے کو دوڑتی نظر آئی مگر وہ ماں تھیں، انہیں نظر آتا تھا کہ وہ اندر ہی اندر گھل رہی ہے۔

"نینا سے بات ۔۔۔؟ ۔۔کیا بات ۔۔۔؟" زری نے کانوں میں جھمکا پہنتے ہوئے سوال کیا تھا۔ امی دل ہی دل میں زچ ہوئیں ۔زری کی بے جا فضول خرچی اور اس سے بھی بڑھ کر اس رشتے پر ضرورت سے زیادہ گرمجوشی بھی انہیں جھنجھلا دیتی تھی۔ ایسی بھی کیا لاٹری نکل آئی تھی کہ وہ خوشی سے پاگل ہوئی جا رہی تھی۔ وہ عام ماؤں کی طرح بیٹی سے توقع کرتی تھیں کہ وہ شادی بیاہ جیسے معاملات پر تہذیب یافتہ لڑکیوں کی طرح اپنے جذبات کو دل میں چھپا کر رکھے گی لیکن زری ان کے زمانے کی لڑکی نہیں تھی۔ اسے اپنی خوشی کو کھل کر منانے کی عادت تھی۔

"کوئی تو بات ہوتی ہی ہوگی تم دونوں کے درمیان ۔۔۔بہن ہے تمہاری ۔۔۔ایسے موقعوں پر تو بہنیں بہت پرجوش ہو جاتی ہیں۔ مجھے تو بہت بجھی بجھی سی لگتی ہے وہ ۔۔۔" امی کے لہجے میں کھوج سی تھی کہ شاید انہیں پتا نا چلتا ہو لیکن نینا زری سے پہلے ہی کی طرح بے تکلف ہو۔

"نہیں نہیں ۔۔۔باتیں کرتی رہتی ہے ۔۔۔مجھے کہہ رہی تھی کہ اظفر کے لئے اچھا سا گفٹ لے آنا میری طرف سے ۔۔" زری نے انہیں جھوٹ کہا تھا

" مجھے تو نظر نہیں آیا کبھی کہ اس نے کسی چیز میں دلچسپی لی ہو ۔۔کوئی ڈھنگ کا لباس تک تو خریدا نہیں ہے ابھی تک اس نے" امی مطمئن نہیں ہوئی تھیں

"اس نے پہلے کبھی خریدا ہے کچھ اپنے لئے ۔۔ہم لے آئیں گے نا اس کے لئے کسی بھی بوتیک سے ۔۔۔آپ جانتی تو ہیں ۔۔۔وہ شروع سے ہی موڈی ہے پھر اس کی یونیورسٹی ہی ختم نہیں ہوتی ۔۔۔صبح کو جاتی ہے تو مغرب کے وقت گھر آتی ہے وہ ۔۔ پھر سو جاتی ہے ۔۔تھک جاتی ہے نا ۔۔" زری نے انہیں ٹالتے ہوئے کہا تھا۔ حقیقت تو یہ تھی کہ وہ اتنی خوش تھی کہ اس نے دھیان ہی نہیں دیا تھا نینا کی

جانب ۔۔اور پھر وہ چاہتی بھی یہی تھی شادی تک نینا چپ ہی رہے تو اچھا ہے ۔اسے اندازہ تھا کہ نینا ابھی بھی اظفر کو زیادہ پسند نہیں کرتی ۔اسے اس بات کی پرواہ بھی نہیں تھی اور وہ چاہتی تھی شادی ہو جانے تک نینا سے زیادہ بحث نا ہی ہو۔

"یہ یونیورسٹی بھی جانے کب ختم ہو گی۔۔۔بچی کملا کر رہ گئی ہے مگر پڑھائی ہے کہ ختم ہی نہیں ہو رہی ۔۔۔" وہ خود کلامی کے سے انداز میں بولی تھیں ۔زری جیولری پہن لینے کے بعد اب آئینے میں اپنے آپ کو دیکھ رہی تھی۔

"آپ خوامخواہ سینٹی ہو رہی ہیں ۔۔۔چھوڑیں پریشان ہونا۔مجھے دیکھیں ذرا۔کتنی پیاری لگ رہی ہوں میں ۔۔نظر اتار لیں میری ۔توبہ توبہ۔ایسا حسین مکھڑا تو سارے خاندان میں نہیں ہے کسی کا۔۔دیکھیں تو سہی" وہ ان کے موڈ کو بدلنے کی خاطر شوخ لہجے میں بولی تھی ۔امی نے اسے دیکھا اور پھر دل ہی دل میں ماشاءاللہ کہا تھا ۔عروسی جوڑے اور جیولری میں وہ بناء میک اپ کے بھی دلہن لگنے لگی تھی ۔یہ تو سچ تھا کہ اس جیسا حسین اور طرحدار سارے خاندان میں کوئی نہیں تھا

"دیکھ لیا ہے بہن ۔۔۔پچیس ہزار کا جوڑا۔۔دس ہزار کا یہ گلوبند اور جھمکے ۔۔حسین تو لگنا ہی چاہیئے تھا تمہیں ۔۔اپنے ابا کا اتنا خرچا تم نے باہر پڑی پرانی چارپائی کی آرائش پر بھی کروایا ہوتا نا تو وہ بھی دلہن کی طرح خوبصورت لگنے لگتی ۔۔۔" وہ اس کے وجود سے نظر چرا کر بیڈ سے اترتے ہوئے بولیں تھیں ۔بیٹیوں کی زیادہ تعریف کی وہ قائل نا تھیں اور اس لمحے تو آنکھیں بھی بھر سی آءی تھیں ۔۔ابھی کل کی بات تھی اس بچی کو گود میں لے کر لوری دیا کرتی تھیں، اسے سینے سے لگا کر ہر سرد و گرم سے بچاتی تھیں اور اب وہ ان کا آنگن چھوڑ کر جانے کی تیاریاں کر رہی تھی۔

وہ بھیگی ہوئی آنکھیں لے کر کمرے سے باہر آ گئیں ۔ان کا دل بوجھل تھا لیکن جھنجھلاہٹ بھی عروج پر تھی ۔سارا غصہ کچن میں آ کر برتنوں پر نکلنے لگا تھا

"یارب ۔۔یہ کیا نظام ہوا بھلا۔۔۔ساری محنت کرے جولاہا۔۔۔ریشم لے جائیں چور" انہوں نے تاسف بھرے دل کے ساتھ سوچا تھا اور برتن مانجنے شروع کیئے تھے۔

کیسا خسارا ہے جو بابل کے حصے میں آتا ہے ۔پیدا کیا۔کھلایا پلایا۔۔پالا پوسا۔۔۔بڑا کیا۔۔۔اور رخصت کر دیا۔۔بس جی قصہ ختم ۔۔ہاتھ جھاڑے اور بیٹھ گئے۔۔۔بیٹی کے ماں باپ کے حصے میں آتا ہی کیا ہے ۔۔۔دو بوند پانی جو بیٹی کی یاد آتے آنکھوں سے ٹپکتے ضرور ہیں ۔۔۔چاہے اسے بابل کے آنگن سے رخصت کیئے دس دن ہوئے یا دس سال ۔۔۔بیٹیاں دی تھیں تو دل بھی سخت کر دیئے ہوتے "سوچتے سوچتے ان کی آنکھیں مسلسل بہنے لگی تھیں۔

جب بیٹیاں بڑی ہو جاتی ہیں تو ماؤں کے دل بہت چھوٹے ہوتے جاتے ہیں ۔۔۔بات بات پر بوجھل ہونے لگتے ہیں

☆......☆......☆

"بڑا سخت دل ہے تمہارا صوفیہ۔۔۔ننھی سی جان کو وہاں چھوڑ کر عرصے سے یہاں بیٹھی ہو" حبیبہ نے طنز کو مسکراہٹ کا تڑکا لگاتے ہوئے بظاہر سرسری سے انداز میں کہا تھا۔صوفیہ خاموش ہی رہی

"تمہیں یاد نہیں آتی اس کی" اس نے اسے خاموش پا کر ایک اور طنز کیا تھا۔صوفیہ نے گھور کر اسے دیکھا

"نہیں" صوفیہ تڑخ کر بولی تھی۔حبیبہ کے چہرے پر مسکراہٹ بڑھی

"تم بہت سخت دل عورت ہو صوفیہ۔۔۔مائیں ایسی تو نہیں ہوتیں"

"اور یہ بات مجھے وہ عورت سمجھا رہی ہے جو خود کبھی ماں بنی ہی نہیں۔۔۔یہ سارا فلسفہ جو تمہارے ہونٹوں سے اُبل اُبل کر باہر آرہا ہے نا۔اس کا مقصد بخوبی سمجھتی ہوں میں۔۔۔تم کچھ بھی کر لو، کچھ بھی کہہ لو۔۔۔اب میں کاشف کو تمہارے رحم و کرم پر اکیلا چھوڑ کر نہیں جاؤں گی۔نہیں آتی مجھے یاد اپنی بچی کی۔۔۔جاؤ کر لو جو کرنا ہے" صوفیہ تڑخ کر بولی تھی

"اوہ بی بی مجھ پر کیوں چلا رہی ہو۔تمہاری انہی حرکتوں کی وجہ سے تمہارا شوہر بھی عاجز آچکا ہے تم سے۔۔۔" حبیبہ نے اطمینان سے گویا دیا سلائی جلا ڈالی تھی۔صوفیہ کے تن بدن میں آگ لگ گئی۔

"حبیبہ کیڑے پڑیں گے تمہیں۔تم روؤ گی ایک دن۔۔۔تم عورت نہیں ہو۔طوائف ہو۔۔طوائف۔۔۔" وہ غرا کر بولی تھی۔حبیبہ نے اپنی نشست چھوڑی نا مسکرانا بند کیا بلکہ اطمینان سے اسکی بات سنتی رہی۔وہ خاموش ہوئی تو ذرا سا آگے کو جھک کر بولی

"طوائف وہ ہوتی ہے جسے پیسوں کے عوض خریدا جاتا ہے۔۔۔جس کے دام دئے جاتے ہیں۔۔۔اپنے شوہر سے پوچھنا کہ کبھی دھیلا بھی خرچا ہے مجھ پر۔۔۔ارے میری جان۔۔میں خرچ رہی ہوں پیسہ "اس" پر۔۔۔اس لئے اب جب غصہ آئے تو مجھے نہیں کوسنا بلکہ اپنی شادی کی وہ بڑی سی تصویر جو بطورِ خاص پاکستان سے لا کر دیوار پر ٹانگ رکھی ہے نا تم نے۔۔اس میں اپنے پہلو میں بیٹھے شخص کی جانب منہ کر کے بولنا۔۔۔تم مرد نہیں ہو۔طوائف ہو طوائف۔۔۔تم مرد نہیں ہو۔۔۔طوائف ہو طوائف۔۔۔کیونکہ حقیقت میں تو یہ بات کہہ نا سکو گی کبھی اس سے۔۔۔تصویر پر ہی غصہ نکال لینا۔۔۔آئی کچھ بات سمجھ میں" وہ بناء غصہ کئے کیسے سرد لہجے میں کیسی تلخ بات کہہ گئی تھی۔صوفیہ کو لگا اس کا بلڈ پریشر یکدم ہائی ہوا ہو۔اس کی سانس تیز تیز چلنے لگی تھی۔اس نے حبیبہ کو کندھے سے پکڑا تھا اور تب ہی جیسے اس کی آنکھ کھل گئی۔کمرے میں بالکل تاریکی تھی اور صوفیہ کی تیز چلتی ہوئی سانس کے سوا کوئی دوسری آواز نا تھی۔

وہ خواب ہی تو دیکھ رہی تھی۔کمرے میں تاریکی تھی اور بستر کی دوسری جانب خالی تھی۔کاشف تیسرے پہر سے پہلے کبھی واپس نہیں آتا تھا۔صوفیہ نے گہری سانس بھر کر اپنی دھڑکن کو قابو کرنے کی کوشش کی تھی۔

کاشف کے اطوار اسے سخت مایوس کر چکے تھے۔وہ پھر پرانی آزادانہ روش اپنا چکا تھا اور اب کی بار اسکی شدت پہلے سے کہیں زیادہ تھی۔پہلے تو بی بی جان کا سہارا تھا لیکن اب وہ بھی نا رہی تھیں۔کاشف مزید منہ زور ہو گیا تھا

صوفیہ کو چھ مہینے ہو چلے تھے یہاں آئے اور چھ مہینوں میں وہ چھ ہزار بار اپنے آپ کو اس غلط فیصلے پر ٹوک چکی تھی۔وہاں بھی ناخوش تھی اور یہاں آ کر بھی سخت پچھتا رہی تھی۔ایک طرف بچی کو چھوڑ آنے کا دکھ تھا۔چھوٹی سی بچی چھوڑ تو آئی تھی بہن کے پاس اس امید پر کہ شوہر کے پاس پہنچے گی تو سب خسارے دور ہو جائیں گے لیکن اب دل تھا کہ بچی کی یاد میں ہمکتا تھا لیکن مشکل یہ تھی کہ وہ یہ بات اپنے منہ سے کہہ نہیں سکتی تھی۔کاشف کے سامنے کہتی تو وہ فوراً کہہ دیتا کہ واپس چلی جاؤ۔وہ واپسی کا سفر بھی کس منہ کے ساتھ کرتی۔سارے خاندان کو جتا بتا کر آئی تھی کہ اب واپس نہیں آئیگی اور اگر آئیگی بھی تو بس مہینہ دو مہینہ قیام کی غرض سے اور پھر واپس چلی جائیگی لیکن یہاں کاشف کے اطوار سب عیاں کئے دے رہے تھے۔کاشف کے کاروبار کی برکت لوٹ آئی تھی تو ساتھ ہی اس کے سب پرانے رنگ ڈھنگ بھی پلٹ آئے تھے۔پہلے بی بی جان موجود تھیں تو ایک پردہ بھی حائل تھا مگر اب وہ کھلم کھلا بہت سی برائیوں میں مبتلا تھا اور صوفیہ کو پہلے کی طرح یہی کہہ کر چپ کروا دیتا تھا کہ ہائی سوسائٹی میں موو کرنے کو یہ سب اپنانا پڑتا ہے ورنہ لوگ آپ کو کمتر تصور کرتے ہیں اور عزت نہیں کرتے۔صوفیہ یہ سب پہلے سے جانتی تھی لیکن کاشف نے کبھی منہ سے اعتراف نہیں کیا تھا لیکن اب وہ بنا کسی جھجک کے تسلیم کرنے لگا تھا کہ اس کے حلقہء احباب میں عورتیں شامل ہیں۔صوفیہ کو سب نظر آتا تھا لیکن وہ کیا کرتی اسے کاشف سے محبت تھی اور محبت محبوب کی بہت سی خامیوں اور برائیوں پر پردہ ڈالے رکھنے کو جائز سمجھتی ہے۔۔۔صوفیہ کڑھتی تھی، ناراض ہوتی تھی لیکن کاشف ایک بار محبت بھرے لہجے میں اسکا ہاتھ پکڑ کر معافی مانگتا تھا، تاسف سے سر جھکا کر یا مسکرا کر اسے دیکھتا تھا تو صوفیہ کو اس سے زیادہ معصوم کوئی نظر نہیں آتا تھا۔حبیبہ کا اور اس کا آمنا سامنا اس عرصے میں نا ہونے کے برابر تھا۔وہ گھر آئی تھی نا اس نے انہیں اپنے گھر انوائٹ کیا تھا اگرچہ صوفیہ اسی فلیٹ میں رہائش پذیر تھی جہاں پہلے آ کر رہی تھی لیکن اب کی بار اس نے کاشف سے کوئی سوال جواب نہیں کئے تھے۔ویسے بھی وہ بہت جلد ناراض ہو جایا کرتا تھا اور اسکی ناراضی سے صوفیہ کا دل سہم جاتا تھا۔اس نے سوچ لیا تھا کہ ایک چُپ سو سکھ کے برابر ہے۔

دوسری جانب حبیبہ بھی اسی اصول پر عمل پیرا تھی۔وہ کاشف کی بیوی نہیں تھی لیکن محبت اسے بھی کاشف سے تھی اور محبت کی خاطر وہ اسے ٹوکتی نہیں تھی۔اس ساری صورتحال میں سب سے زیادہ خوش کاشف تھا۔وہ حقیقتاً پانچوں انگلیاں گھی میں ترکئے بیٹھا زندگی کی ہر جائز ناجائز خواہش کو پورا کرنے میں لگا تھا۔وقت گزر رہا تھا لیکن اسے پرواہ نہیں تھی کہ وہ بیٹیوں کا باپ تھا اور بیٹیاں بہت جلدی بڑی ہو جاتی ہیں۔۔۔

☆......☆......☆

دو سال پلک جھپکتے ہی گزر گئے یہ صرف کہنا آسان تھا ورنہ صوفیہ ہی جانتی تھی کہ یہ وقت اس نے کیسے گزارا۔۔۔۔دبئی شہنشاہوں کی سرزمین تھی۔۔یہاں ہر چیز میسر تھی۔۔۔۔وہ بھی جو حلال تھا۔۔اور وہ بھی جو حرام تھا۔ہونا تو یہ چاہیئے تھا کہ صوفیہ یہاں خوش باش زندگی گزارتی لیکن ایسا ہوا نہیں تھا۔

زرمین ماں باپ کی آنکھوں کا تارہ بنی محبت کے حصار میں پلتی رہی۔کاشف نے پاکستان جانے کا پلان بنایا ہی نہیں اور صوفیہ کسی

صورت اکیلے جانے پر رضامند نا ہوئی ۔خساروں کا حساب کتاب لگانے میں ابھی کافی وقت پڑا تھا سو کسی کو یہ خیال ہی نا آیا کہ ایک وجود ان سے بہت دور کہیں موجود ہے ۔

دبئی میں ان کی زندگی بہت پر تعیش تھی ۔۔۔کیا نہیں تھا جس کی خواہش کی جاتی اور وہ موجود نا ہوتا ۔۔۔

کہنے کو صوفیہ بہت مزے میں تھی ۔کاشف اسے ہر چیز دلانے کی کوشش کرتا تھا ۔کپڑا لتا زیور ۔۔۔کھانا پینا ۔۔ہر معاملے میں کاشف اس پر کھل کر درہم لٹاتا تھا لیکن صوفیہ کی زندگی میں سکون نہیں تھا اور وہ شوہر کی جانب سے نہیں تھا اور یہی اس کی زندگی کا سب سے بڑا مسئلہ تھا ۔وہ اندر اندر ہی ختم ہوتی جاتی تھی ۔خواہش کے باجود تیسرے بچے کی امید بھی نا بن پائی تھی

یہ انہی دنوں کی بات تھی ۔کاشف رات کے آخری پہر شراب کے نشے میں دھت حبیبہ کے ساتھ کسی پارٹی سے واپس آ رہا تھا کہ اسٹیرنگ پر توازن نا برقرار رکھ سکا اور سڑک کی دوسری لین میں گھس گیا ۔اس وقت زیادہ ٹریفک تو نہیں تھی لیکن کاشف اسقدر نشے میں تھا کہ اس کی گاڑی نے روڈ پر تین چار پولز کو ٹکر ماری اور پھر فٹ پاتھ پر چڑھ جانے کے بعد ہی توقف کیا ۔وہ اگر ہوش میں ہوتا تو شاید گاڑی سنبھال لیتا لیکن کہنے کو معمولی حادثہ بہت خطرناک ثابت ہوا ۔وہ کافی بری طرح زخمی ہو گیا تھا ۔اس کی تین پسلیاں ٹوٹ کر آنتوں میں گھس گئی تھیں ۔اس کی ریڑھ کی ہڈی میں بھی کچھ مسئلہ ہوا تھا لیکن پھر بھی ڈاکٹر پر امید تھے ۔حبیبہ بظاہر کم زخمی ہوئی لیکن اس کی چوٹیں اندرونی تھیں ۔وہ تین دن کوما میں رہنے کے بعد انتقال کر گئی

صوفیہ کے حلق کی ہڈی نکل تو گئی تھی لیکن بڑی ہی تکلیف کے بعد نکلی تھی

☆......☆......☆

کھانا کھاؤ گی ۔۔؟" امی نے پوچھا تھا

"نہیں ۔۔۔" اس نے بناء ان کی جانب دیکھ کر جواب دیا تھا ۔

" چائے پیو گی ۔۔؟" انہوں نے دوسرا سوال کیا ۔

"نہیں ۔۔" اس کا جواب ابھی بھی نفی میں تھا

" کچھ تو کھا لو ۔۔۔شام اتر آئی ہے ۔۔بھوک نہیں لگی تمہیں ۔۔۔یا دوپہر کو کھا لیا تھا کچھ؟" امی اسی کے سامنے کاؤچ پر بیٹھ گئیں ۔اس نے اب کی بار سر اٹھا کر ان کی جانب دیکھا ۔ان کی آنکھوں اور چہرے میں کیسی مامتا ٹپکتی نظر آتی تھی ۔وہ اس کے لئے پریشان تھیں اور بس اس کا خون ایک دم پھر ابلنا شروع ہوا تھا ۔

"کہہ تو دیا ہے کہ نہیں کھانا کچھ بھی ۔۔۔نہیں پینی چائے ۔۔۔نہیں ہے بھوک ۔۔۔دو منٹ سکون سے نہیں بیٹھ سکتی میں ۔۔۔کیا کیوں کیسے ۔۔۔بس سوال ہی سوال رہ گئے ہیں آپ کے پاس تو میرے لئے ۔۔۔" وہ چڑ کر بولی تھی اور پھر اپنی جگہ سے اٹھ کر دھپ دھپ

کرتی اپنے کمرے کی جانب بڑھ گئی۔امی کا منہ اتر گیا تھا۔وہ اتنی زود ورنج ہو رہی تھیں کہ نا چاہتے ہوئے بھی ان کی آنکھیں بہنے لگی تھیں۔اس نے کمرے میں آتے ہی اپنا بیگ اٹھا کر دور پھینکا تھا اور بستر پر گر گئی

امی کا بجھا ہوا چہرہ آنکھوں کے سامنے نمایاں ہوا تھا۔وہ گھر میں داخل ہوتے ہی بھانپ چکی تھی کہ امی ٹھیک نہیں لگ رہی تھیں ۔۔چہرہ تھکن سے بے چین نظر آرہا ہوتا تو صورتحال اور ہوتی اب تو وہ کچھ اداس سی لگتی تھیں اور اس سے اتنی توفیق نا ہوئی تھی کہ مسکرا کر ان کی بات کا جواب دے دیتی۔وہ کھانے کا ہی تو پوچھ رہی تھیں۔

"کیا میں اتنی بدتمیز ہوں۔۔۔یا پھر۔۔" بستر پر لیٹے لیٹے اسے سمجھ بھی نا آئی کہ اپنے لئے کیا موزوں لفظ منتخب کرے۔

محبت سے تو کوئی بھی بات کرتا تھا تو اسے غصہ آنے لگتا تھا،ہمدردی اسے اداکاری لگتی تھی۔بالخصوص امی سے تو ہمیشہ ہی اس کی ناراضی برقرار رہتی تھی لیکن یہ سب معاملات گھر کے اندر تک رہتے تھے۔گھر کے باہر تو وہ عموماً مہذب ہی بنی رہتی تھی مگر اب یہ پردہ بھی اٹھتا جاتا تھا۔وہ آج جو کچھ خاور عرف پپو کے ساتھ بس اسٹاپ پر کرآئی تھی اس پر بھی شرمندگی تھی اسے
کتنی تلخ ہوگئی تھی وہ۔۔۔

"خبردار جو دوبارہ میرے راستے میں آئے تو۔۔۔ہٹو پیچھے اب۔۔۔علاج کرنا آتا ہے مجھے اس ہمدردی کا۔" نینا کو اپنا لہجہ یاد آیا
اسے خود بھی احساس تھا کہ اس نے بدتمیزی کی تھی لیکن وہ کسی غیر سے ایسے بدتمیزی نہیں کرنا چاہتی تھی مگر جانے کیسے وہ اسقدر خفا ہوگئی۔یہ انداز تو بس اس کے بہت ہی قریبی لوگوں لے لئے مختص تھا۔وہ اپنی امی سے اپنی بہن سے ایسے بات کیا کرتی تھی۔۔

"اویں بدتمیزی کی اس بیچارے کے ساتھ۔۔" اپنے بستر پر لیٹے اس نے سوچا تھا۔اسے ہمیشہ سے بولنے کے بعد سوچنے کی عادت تھی لیکن آج جو ہوا تھا وہ کچھ عجیب تھا۔اس ایک دم ہی غصہ آگیا تھا،اسقدر زیادہ کہ اسے اپنا خون کھولتا محسوس ہونے لگا تھا،کنپٹیوں پر بوجھ بڑھ گیا تھا اور کانوں میں سائیں سائیں ہونے لگی تھی۔دل کی دھڑکن اتنی تیز ہوگئی تھی کہ اسے اپنا اچھلتا ہوا دل صاف محسوس ہو رہا تھا۔اسے ایسا غصہ پہلے کبھی نہیں آیا تھا۔وہ کچھ پریشان بھی ہوگئی تھی کہ ایسا کیوں ہوا۔۔۔

وہ یکدم ہی اپنی جگہ سے اٹھی پھر امی کے بلڈ اپریٹس چیک کرنے وال آلے سے چیک کیا تو بلڈ پریشر کافی ہائی تھا۔یہ تو کبھی نا ہوا تھا پہلے اس کے ساتھ۔۔۔وہ گھبرا سی گئی کہ جیسے اسے ہارٹ اٹیک نا ہو جائے۔۔۔فلموں میں تو یہی دیکھا تھا کہ نوے فیصد ہارٹ اٹیکس بلڈ پریشر ہائی ہونے کی وجہ سے ہوتے تھے۔

وہ دوبارہ سے باہر کاؤچ پر آکر بیٹھ گئی۔اس کا بلڈ پریشر پہلے تو کبھی ہائی نہیں ہوا تھا۔یہ اس کے ساتھ کیوں ہو رہا تھا۔وہ کچھ پریشان بھی ہوئی۔اسی دوران امی چائے بنا کر لے آئیں اور اگرچہ اس نے اتنی بدتمیزی سے منع کیا تھا لیکن ٹرے میں پھر بھی تین کپ تھے یعنی انہوں نے اس کے لئے بھی چائے بنالی۔اسے شرمندگی ہوئی۔۔اس لئے اس نے بناء کوئی طعنہ دئے ان کے پکڑانے پر کپ تھام لیا تھا۔وہ اس کے لئے کیک رسک بھی رکھ لائی تھیں جو اس نے ان کے کہے بناء ہی اٹھا لیا تھا۔۔۔

" تم کسی روز میرے ساتھ مارکیٹ کیوں نہیں چلتیں نینا۔۔تمہیں اپنے لئے کچھ نہیں لینا۔۔کوئی ڈریس۔۔جیولری ۔۔۔جوتے۔۔۔تمہیں سب کچھ لینا چاہیئے۔۔۔لڑکی کی بہن سب کی نگاہوں کا مرکز ہوتی ہے۔۔۔سب تمہیں دیکھیں گے۔۔تمہارے کپڑے بہت اچھے ہونے چاہیئں" انہوں نے اسے سمجھایا تھا

" آپ کی مرضی ہے امی۔۔جو مرضی لے آئیں۔۔میں پہن لوں گی" وہ بنا دلچسپی لئے مگر بہت فرمانبرداری سے بولی تھی۔پہلے والی بدتمیزی کا ازالہ ایسے ہی ہو سکتا تھا۔دل چاہ رہا تھا کہ امی کی گود میں سر رکھ لے اور بس آنکھیں موند کر سب بھول بھال جائے مگر ایسے چونچلوں کی عادت ہی نہیں تھی۔امی نے کبھی گلے لگایا ہی نہیں تھا اور جب انہوں نے لگانا چاہا تھا تو اسے عادت نا رہی تھی۔۔۔عجیب بات تھی کہ اسے اپنی ماں کے گلے لگنے میں بھی جھجھک محسوس ہوتی تھی لیکن امی کے چہرے پر پھیلی پریشانی اسے ہمیشہ محسوس ہو جاتی تھی۔

☆......☆......☆

" کیا کر رہی ہو؟" سمیع نے شہرین کی پشت کی جانب دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا۔وہ کب سے وارڈ روب میں منہ دئے جانے کیا تلاش کر رہی تھی

" پرانے کپڑے نکال کر دیکھ رہی ہوں۔۔۔سب تنگ ہو گئے ہیں مجھے۔۔۔تین چار ڈریسز نکال کر پہن کر چیک کر چکی ہوں۔۔۔ایک بھی نہیں آ رہا" شہرین بیچارگی سے بولی تھی

" جب اپنا خیال نہیں رکھو گی تو یہی ہو گا نا۔۔" سمیع اسے چڑاتے ہوئے بولا تھا۔شہرین نے مڑ کر اسے دیکھا پھر ناک چڑھا کر بولی

" خیال رکھنا کسے کہتے ہیں۔۔۔کیا کروں میں۔۔۔ایکسر سائز میں نہیں کر سکتی۔۔ڈائٹنگ میں نہیں کر سکتی۔۔۔کوئی ڈائٹنگ سپلیمینٹ کی مجھے اجازت نہیں۔۔۔ڈائٹ پلان فالو کرنا بھی میرے لئے مشکل۔۔بتاؤ کیسے خیال رکھوں میں۔۔۔" اسے برا لگا تھا۔یہ تو سچ تھا کہ اس کا وزن بڑھ رہا تھا لیکن یہ بات سرجری کے فوراً بعد ہی انہیں بتا دی گئی تھی بعد میں کیا کیا اثرات ہو سکتے ہیں

" اچھا ناراض تو مت ہو یار۔۔۔نئے کپڑے بنا لو تم" سمیع نے تسلی دی تھی۔وہ بھی سچ کہہ رہی تھی۔اسے ہلکی واک اور یوگا ہی کی اجازت دی گئی تھی ڈاکٹرز کی جانب سے۔۔۔کارڈیو وغیرہ تو وہ کر نہیں سکتی تھی جس سے وزن تیزی سے کم ہونے کے امکانات تھے

" نئے تو بناتی ہی رہتی ہوں۔۔لیکن یہ سب فارمل ویئرز تھے۔۔۔اتنے مہنگے بنوائے تھے میں نے اور اب ان کا کیا کروں میں ۔۔۔شادی بیاہ۔۔تقریبات میں پہننے والے ملبوسات ہیں یہ" اس نے ایک فینسی ایمبرائڈڈ لباس نکال کر اپنے وجود کے ساتھ لگاتے ہوئے سمیع کو دکھایا تھا

" پڑے رہنے دو ایسے ہی۔۔۔ضرورت پڑے گی تو نئے آ جائیں گے۔۔۔یہاں کون سا روز روز شادیاں منگنیاں آتی رہتی ہیں۔۔۔" سمیع لاپرواہی سے بولا تھا

" ارے پتا تھوڑی چلتا ہے۔۔۔اب تو دونوں طرف کے خاندان والے ملنے لگے ہیں ہم سے۔۔۔ڈھیروں کزنز تمہارے ہیں۔۔اورڈھیروں ہی میرے۔۔۔آخرسب ہی کی شادیاں ہوں گی۔۔۔۔جانا توپڑے گانا" شہرین نے ناک چڑھا کراسے سمجھایا تھا۔اس کاساراد ھیان وارڈروب اوراس میں موجود کپڑوں کی جانب تھا۔ابھی اس کی صحت بھی ٹھیک ہورہی تھی اور لاہور میں ملنا ملانا بھی دوسری طرح کا تھا۔کراچی میں زیادہ تر دوست احباب ہی ملتے تھےلیکن لاہور میں سسرالی خاندان والوں کاایک جمِ غفیر تھا۔اسی لئے شہرین کو فکر بھی زیادہ ہونےلگی تھی۔اپنے بڑھتے وزن اور تیزی سے بدلتے سراپے کی وجہ سے الگ پریشانی تھی۔

" جب جاناپڑے گا تب دیکھی جائیگی یار۔۔۔چُنے مُنے سے کزن ہیں سب طرف۔۔۔ان کو بڑا ہوتے سالوں لگ جائیں گے ۔۔۔ابھی تو بند کردو اس دفتر کو۔۔۔" وہ چڑ کر بولا تھا۔شہرین ایک لباس ہاتھ میں لئے اس کے پاس آبیٹھی

" جن کو آپ چُنے مُنے کہہ رہے ہیں نا۔کوئی بھی بیس بائیس سے کم کا نہیں ہے۔۔۔اورلڑکیاں تو اسی عمر میں بیاہی جاتی ہیں۔۔منگنی ہے میرے کزن کی۔۔۔میں نے بتایا تھانا مغیرہ آنٹی کا۔۔۔ان کے بیٹے کی منگنی ہے۔۔۔انوائٹ کیا ہے ہمیں بھی۔۔یہاں اقبال ٹاؤن میں ہال ہے کوئی۔۔وہاں ہے فنکشن۔۔۔ہم دونوں کو بلایا ہے" شہرین نے تفصیل بتائی تھی

" اوہو تواب سمجھ میں آیا کہ اتنی پریشان کیوں ہیں ہماری بیگم صاحبہ۔۔۔" سمیع کے چہرے پر شرارت سی چمکنے لگی تھی

" پریشان تو نہیں ہوں۔۔۔لیکن اتنے عرصے بعداس طرح خاندان کے کسی فنکشن میں جانا ہوگا تو کافی پرجوش ہوں۔۔۔اب تم سے ملیں گے۔۔۔ایمن کو دیکھیں گے۔۔۔۔مجھے بہت خوشی ہورہی ہے یہ سب سوچ کر۔۔۔" وہ اس کی جانب دیکھ کر بولی تھی

" میں تو نہیں جاؤں گا کسی منگنی ونگنی پر۔۔۔" اس نے ناک چڑھا کر کہا۔وہ اسے صرف چڑانا چاہ رہا تھا کیونکہ وہ کافی پرجوش لگ رہی تھی

" کیوں۔۔۔۔تم کیوں نہیں جاؤ گے۔۔؟" وہ حیران ہوئی تھی

" خوامخواہ کی شرمندگی ہوگی یار۔۔۔تمہاری سب کزنز دیکھیں گی تو میری عقل پر ماتم کریں گی کہ اتنے ہینڈسم آدمی کو لومیرج کرنے کے لئے یہی دھوبن ملی تھی۔۔؟" سمیع واقعی اسے صرف چڑا رہا تھا لیکن شہرین ہکابکا ہو کر اسے دیکھتی رہ گئی۔۔۔وہ پہلے کبھی اس کے لئے ایسے الفاظ استعمال نہیں کرتا تھا

" سمیع۔۔۔ پہلے تو کبھی تم نے ایسے نہیں کہا تھا" وہ بالکل بُجھ سی گئی تھی۔سمیع مسکرایا

" پہلے تم ایسی تھی بھی تو نہیں۔۔۔۔کہاں وہ نازک اندام زی شہرین۔۔۔اورکہاں۔۔۔۔۔" اس نے ہنستے ہوئے جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ دی تھی۔شہرین نے جواباً کچھ نہیں کہا تھا۔وہ چند لمحے اس کی شرارتی آنکھوں کی جانب دیکھتی رہی پھر چُپ چاپ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئی تھی

"ارے سنو تو۔نار اض ہو گئی ہو۔۔۔ارے میں تو مذاق کر رہا تھا۔۔۔سیریسلی میں مذاق ہی کر رہا تھا۔" وہ وہیں سے بیٹھے بیٹھے بول رہا تھا لیکن شہرین کمرے سے باہر نکل گئی تھی

☆......☆......☆

"میں تو اس بات پر حیران ہوں کہ میں ایسا بھی کیا کہہ ڈالا تھا" خاور نے اس کی جانب دیکھتے ہوئے اچنبھے سے سوال کیا تھا۔نینا کے پاس اس کا نمبر تھا اور اسی نے اسے یونیورسٹی کے قریبی کیفے میں بلوایا تھا اور پھر باتوں باتوں میں اس سے معذرت بھی کر لی تھی

"آپ نے جو بھی کچھ کہا تھا۔۔اس وقت وہ میرے اعصاب کے لئے بہت بھاری ثابت ہوا تھا۔۔بس اسی لئے۔۔۔چلیں خیر۔۔جو ہوا سو ہوا۔۔۔" وہ ناک سے مکھی اڑانے والے انداز میں بولی تھی۔یہ کیا کم تھا کہ وہ اپنے بُرے رویے کا ازالہ کرنے کے لئے اس طرح اس کے ساتھ کیفے ٹیریا میں آبیٹھی تھی۔۔

"مگر آپ نے مجھے کل واٹس ایپ پر تو کہا تھا کہ آپ مجھے سوری کہنا چاہتی ہیں" اب کی بار وہ ذرا مسکرا کر بولا تھا

"ہاں تو آپ کا کیا خیال ہے کہ اتنی دیر سے میں کونسا راگ درباری سنا رہی تھی آپ کو۔۔۔" وہی چڑچڑا سا انداز جو اس کا خاصہ تھا

""""لیکن سوری کہا تو ہے نہیں آپ نے۔؟" وہ شوخ ہوا تھا۔نینا نے گھور کر اسے دیکھا

"دیکھیں جی۔۔۔ویسے تو میں سوری ووری کہتی نہیں ہوں کسی سے۔۔۔لیکن مجھے احساس ہے کہ میں نے کافی بدتمیزی کی آپ کے ساتھ۔۔اس لئے کہہ رہی ہوں۔۔۔سوری" اس نے جتانے والے انداز میں کہا تھا۔خاور نے اس کی بات کو سنا پھر بعجلت بولا تھا۔

"اچھا چلیں آپ مجھے بھی سوری مت کہیں۔۔مجھے بھی اندازہ ہے کہ مجھے بھی آپ کو بس اسٹاپ پر مخاطب نہیں کرنا چاہیئے تھا۔۔۔میں نے بہت سوچا آپ کے رویے کے بارے میں تو مجھے آپ حق بجانب لگیں۔۔" نینا کو اس کی اتنی مشکل گفتگو پر ناگواری ہوئی

"بہرحال۔۔میں نے سوری ہی کرنا تھا آپ سے۔۔۔غلطیاں انسانوں سے ہی ہوتی ہیں۔۔امید ہے آپ میری بدتمیزی کو بھلا دیں گے" نینا خشک لہجے میں بولی تھی

"آپ بار بار ایسے کیوں کہہ رہی ہیں۔۔۔مت کہیں مجھے اچھا نہیں لگ رہا" وہ ذرا سا شوخ لہجے میں بولا یا شاید نینا کو ہی اسکا لہجہ شوخ محسوس ہوا۔

"دیکھیں جناب۔۔ایک بات واضح کر دینا چاہتی ہوں۔۔۔میں بار بار اس لئے کہہ رہی ہوں کہ میں نے آپ کو اپنی بہن کی بیٹی کے حق میں بہت اچھا پایا ہے۔۔۔بس اسی لئے عزت کرتی ہوں آپ کی۔۔۔میں نہیں چاہتی کہ میرے برے رویے کی سزا میری بھانجی کو ملے" اس نے وضاحت دی تھی۔سامنے آکر بیٹھ تو گئی تھی لیکن لسوڑے جیسی اب یہ چپ چِپ سی گفتگو اسے الجھا رہی تھی۔اس نے تنک کر کہا تھا۔دوسری جانب خاور نے بھی برا منا کر اس کی جانب دیکھا

" آپ کا مسئلہ کیا ہے ۔۔۔کیوں آپ ہمیشہ اپنے ہی بارے میں سوچتی رہتی ہیں ۔۔۔۔اپنی ہی فکر میں مبتلا رہتی ہیں ۔۔۔آپ نے اپنے آپ کو ہی اپنا نیوکلئس بنا رکھا ہے ۔کیا سمجھتی ہیں آپ کہ شاید ساری دنیا آپ ہی خاطر گھوم رہی ہے ۔۔۔۔" وہ بھی ناک چڑھا کر بولا تھا ۔نینا کو اس کے غصے کی وجہ سمجھ نا آئی تھی ۔اس نے استفہامیہ انداز میں اس کی جانب دیکھا

" بھلا یہ کیسے فرض کر لیا آپ نے کہ میں کسی ایرے غیرے کے برے رویے کی سزا مہر کو دونگا ۔۔۔وہ بھتیجی ہے میری ۔۔میرے بھائی کی بیٹی ۔۔خون ہے میرا ۔۔۔اور گزشتہ کئی مہینوں سے تو وہ مجھے اتنی عزیز ہو چلی ہے کہ مجھے اپنی بیٹی ہی لگتی ہے اور آپ خوامخواہ میری محبت میں شئیر ہولڈر بننے آجاتی ہیں ۔۔۔۔" وہ چڑ کر بولا تھا

آپ کی محبت میں ۔۔۔۔؟" نینا تڑپ کر پوچھ رہی تھی

" میرا مطلب ہے میری اور مہر کی محبت میں ۔۔۔۔آپ نے سوچا بھی کیسے کہ میں اسے کسی کے رویے کی سزا دوں گا ۔۔۔۔" وہ اسے گھور رہا تھا ۔نینا نے مصالحتی انداز میں ہاتھ اٹھائے

" اچھا اچھا آپ خفا مت ہوں ۔۔۔وہ تو میں نے اس لئے کہہ دیا تھا کہ مہر کی فکر ہے مجھے ۔۔"

" ۔۔۔اونہہ ۔۔۔" خاور نے ہنکارا بھرا پھر جتا کر بولا

" ۔۔آپ کو اس کی جتنی فکر ہے وہ تو مجھے نظر آ ہی رہا ہے ۔۔۔کتنا عرصہ ہو گیا خیر خیریت تو دریافت نہیں کی آپ نے ۔۔۔ورنہ یہ وہی مہر ہے جس کی محبت میں نوالہ حلق سے نا اترتا تھا آپ کے ۔۔۔اتنی فکرمند رہتی تھیں اس کے لئے ۔۔۔۔سوچیں ذرا وہ اگر مانوس ہو جاتی آپ کے ساتھ ۔۔اور آپ جب اُس سے اِس طرح لاتعلق ہو جاتیں جیسے اب ہیں تو کیا اثر پڑتا اس کی سائیکالوجی پر ۔۔۔۔بیچاری بچی تو مرجھا کر رہ جاتی ۔۔۔اور آپ فرما رہی ہیں کہ آپ اس کی خاطر سوری کہہ رہی ہیں مجھ سے ۔۔۔۔کیوں ذرا سی بچی کے کندھے پر رکھ کر بندوق چلاتی ہیں ۔۔۔یہ کیوں نہیں کہہ دیتیں کہ ہاں شرمندگی ہوئی ۔۔۔آخر سب مہذب انسان پچھتا لیا کرتے ہیں ۔۔غلطیاں کر سکتے ہیں ۔۔ان غلطیوں کا ازالہ بھی کر سکتے ہیں ۔۔اور سوری بھی بول ہی سکتے ہیں ۔۔۔اس میں ایسا حیران کن تو کچھ بھی نہیں کہ اتنی آئیں بائیں شائیں کی جائے" وہ اسے ٹوک رہا تھا ۔نینا چاہتے ہوئے بھی مسکراہٹ چھپا نا پائی ۔وہ اسے شرمندہ کرنے کی کامیاب کوشش کر چکا تھا

" صحیح کہہ رہے ہیں آپ ۔۔۔میں واقعی مہر کو ملنے ہی نہیں آسکی ۔۔۔حالات ہی ایسے رہے گزشتہ دنوں ۔۔۔لیکن آپ اسے لے آتے ۔۔۔آپ تو لا ہی سکتے تھے اسے" اس نے پھر اپنا دامن بچانے کی خاطر ایک بودا سا جملہ بولا تھا ۔وہ واقعی مہر کو تو بھولی بیٹھی تھی حالانکہ جب نوشی باجی کا انتقال ہوا تھا تو اسے خواب میں بھی مہر ہی نظر آتی تھی اور اب کتنا عرصہ ہوا تھا کبھی اس کا حال تک نا پوچھا تھا

" ارے یہ خوب کہی آپ نے ۔۔۔۔میں تو بڑا ہی مشکوک ہو چکا ہوں آپ کی نظر میں ۔۔۔۔آپ اگر وہی سلوک کرتیں میرے ساتھ میری بھتیجی کے سامنے جو کل بس اسٹاپ پر کیا تھا تو کیا عزت رہ جاتی میری ،میری بیٹی کے سامنے ۔۔۔نہیں بھئی ۔۔۔میں یہ رسک نہیں لے سکتا

"وہ صاف انکار کر رہا تھا۔نینا کو شرمندگی تو ہو رہی تھی ساتھ ہی زور کی ہنسی آئی

"ایک بار آپ کی امی کے منہ سے سنا تھا کہ آپ چھوٹے دماغ کے ہیں۔۔۔آپ کو باتیں دیر سے سمجھ میں آتی ہیں۔۔۔شاید ٹائیفائیڈ ہو گیا تھا بچپن میں۔۔۔آج ان کی بات پر یقین بھی آ گیا ہے" نینا نے اسے شرمندہ کرنا چاہا تھا لیکن اس نے زوردار قہقہہ لگایا

"بڑا یاد رکھا جناب نے۔۔" وہ ایک بار پھر جتا رہا تھا۔نینا کو ہنسی تو آ رہی تھی لیکن اب کی بار اس نے فل اسٹاپ لگا لینا مناسب سمجھا

"اچھے انسان ہیں آپ خاور صاحب۔۔۔اللہ خوش رکھے آپ کو۔۔۔کبھی کبھی لے آیا کریں مہر کو ہماری طرف۔۔خالہ بہت یاد کرتی ہیں اسے۔۔۔" وہ اپنا بیگ اٹھاتے ہوئے جیسے یاد دہانی کروا رہی تھی۔بہت دن کے بعد ایسے ہنسی تھی وہ۔

"اچھا انسان ہوں تو ایک چائے کا کپ ہی پی لیں میرے ساتھ۔۔۔ایک سموسہ بھی کھایا جا سکتا ہے۔۔۔آپ برا نا منائیں تو" وہ اسے کھڑا ہوتے دیکھ کر بعجلت بولا تھا۔نینا نے اس کی جانب دیکھا۔۔کچھ دیر سوچا پھر اپنی عادت کے برخلاف اس نے سر ہلایا تھا اور دوبارہ سے بیٹھ گئی تھی۔

☆......☆......☆

"اس سے تو بہتر تھا کہ میں اس ایکسیڈینٹ میں مر ہی جاتا" کاشف چڑ کر بولا تھا۔ڈیڑھ مہینہ گزرنے کے بعد بھی وہ مکمل طور پر صحتیاب نہیں ہوا۔۔۔تکلیف ایسی تھی کہ کچھ کھا نہیں سکتا،ٹھیک سے بیٹھ نہیں سکتا تھا۔ڈاکٹرز نے دس دن پہلے ڈسچارج تو کر دیا تھا لیکن پھر بھی احتاط کی تاکید تھی۔صوفیہ مکمل مشرقی بیوی کی طرح اس کی خدمت میں دن رات جتی ہوئی تھی۔

یہ آسان مرحلہ نہیں تھا۔شیر کی طرح دھاڑتے،گھوڑے کی طرح بھاگتے تنومند شوہر کو بستر پر لاچار پڑے دیکھ دیکھ کر ہی صوفیہ کی آدھی ہمت ختم ہو چکی تھی پھر مالی مسائل بھی بے حد پیچیدہ ہوتے جاتے تھے۔حبیبہ کے مرنے کے بعد تیسرے ہی دن اس کے قطر والے بہن بہنوئی حساب کتاب لینے آ پہنچے تھے اور یہ پاکستان نہیں تھا کہ کاشف بہت آرام سے کسی کا حق مار لیتا۔۔۔ہر چیز باقاعدہ قانونی طریقے سے کی گئی تھی۔۔دونوں پارٹنرز کے شیئرز کے حصے بخرے ہوئے تھے اور کاشف کے حصے میں بمشکل چالیس فیصد ہی آیا تھا وہ بھی حبیبہ کے بھائی نے بے حد احسان جتا کر کہا تھا کہ وہ ترس کھا کر یہ سب دے رہا ہے۔کاشف کے حصے میں جو بھی آیا تھا وہ بہت تیزی سے اس کے علاج پر خرچ ہو رہا تھا۔زرمین ایک کنڈرگارٹن میں جا رہی تھی اور اس کی پوری ٹرم کی فیس جمع تھی لیکن پک ڈراپ کی سہولت نا ہونے کے باعث وہ بھی ہمہ وقت گھر پر ہوتی تھی۔

"ہم پاکستان چلے جاتے ہیں کاشف۔۔۔بچے کھچے سرمائے سے وہاں کوئی چھوٹا موٹا بزنس کر لیجیئے گا آپ۔۔۔اللہ کا کرم ہے کہ اپنا گھر ہے وہاں۔۔۔ورنہ یہاں تو کرائے اور دوائیاں ہی کھائے چلے جا رہے ہیں ہمیں" اس دن اس نے بہت امید سے کاشف کے سامنے تجویز پیش کی

" دماغ خراب ہے تمہارا۔۔۔وہاں کہاں علاج کرواؤں گا میں۔۔۔ایک بھی ڈھنگ کا ہاسپٹل نہیں ہے پورے لاہور میں" وہ چڑ کر بولا تھا

"لیکن یہاں کے ہاسپٹل مہنگے بھی تو بہت ہیں۔۔۔اتنا پیسہ دوائیوں کی مد میں خرچ ہو رہا ہے" وہ دھیمے سے لہجے میں بولی۔کاشف کو بیماری نے بے حد غصیلا بنا دیا تھا۔صوفیہ کافی ڈر جاتی تھی اسے برہم دیکھ کر کیونکہ پھر وہ دوائیاں نہیں کھاتا تھا اور تھراپی کے لئے بھی نہیں جاتا تھا

"صوفیہ۔۔تمہیں صرف پیسوں کی فکر ہے۔۔میری نہیں۔۔۔کیا ہو گیا اگر پیسہ خرچ ہو گیا تو۔۔۔میرا ہی پیسہ ہے۔۔۔تم کونسا جہیز میں لے آءی تھیں جو اسقدر پریشان ہو رہی ہو" وہ سخت برا مان کر بولا۔صوفیہ زِچ سی ہوئی

" آپ ناراض کیوں ہو رہے ہے۔۔۔میں نے تو ایسے ہی کہہ دیا تھا۔۔۔کیا کروں۔۔عورت ہوں نا۔۔۔پریشان ہو جاتی ہوں۔۔۔دو دو بیٹیوں کی ماں ہوں۔۔۔ایک یہ بیٹھی ہے۔۔۔دوسری پاکستان میں ہے۔۔کل کو انکو بیاہنا بھی تو ہے۔۔۔" اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ کاشف نے تڑخ کر اس کی بات کاٹ دی۔۔۔

" کیوں۔۔۔تمہارے بہن بہنوئی نہیں بیاہیں گے اسے۔۔۔ پال رہے ہیں تو پیسہ بھی لگائیں وہی۔۔انہیں بھی تو پتا چلے۔۔۔کہ نیکی کہتے کسے ہیں۔۔زبانی کلامی مہاتما بنے بیٹھے ہیں۔۔۔"

" وہ کیوں بیاہیں گے۔۔۔ہم ہی بیاہیں گے۔۔اولاد ہماری ہے تو۔۔۔" صوفیہ کی بات ایک بار پھر کاٹ دی گئی

" پتا نہیں وہ میری اولاد ہے بھی کہ نہیں۔۔۔۔جب سے وہ ہماری زندگی میں آءی ہے۔۔۔سارے بنتے کام بگڑ کر رہ گئے ہیں۔۔۔۔عجیب نحوست اتری ہے ہمارے گھر تو اس دوسری اولاد کے بعد۔۔۔سنا تو یہی تھا کہ بیٹیاں بڑی رحمت والی ثابت ہوتی ہیں ماں باپ کے لئے۔۔۔۔یہ کیسی رحمت اتری ہے تمہارے یہاں۔۔۔۔اللہ جانے تم کون سے گناہوں میں پڑی رہی تھیں جو یہ سب ہو رہا ہے۔۔" وہ اسقدر سفاک لہجے میں بولا تھا کہ صوفیہ پتھر کی ہو گئی تھی۔۔۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول" راپنزل" ابھی جاری ہے،بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

"آپ شک کر رہے ہیں مجھ پر۔۔۔" وہ جب بولنے کے قابل ہوئی تو بس یہی آواز نکلی تھی منہ سے۔۔۔" کاشف نے ایک نظر اسے دیکھا پھر طنزیہ ہنسی ہنستے ہوئے ہنکارا بھرا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولا گویا خاموش رہ کر تصدیق کر دی کہ جو کہہ رہا ہے اس پر یقین رکھتا ہے جبکہ صوفیہ تو تڑپ اٹھی۔

"آپ کو کیا ہو گیا ہے کاشف۔۔۔ آپ مجھے بری عورت سمجھتے ہیں کیا۔۔۔ آپ حبیبہ کا موازنہ میرے ساتھ کریں گے اب۔۔۔ کیا میری ریاضتوں کا یہی صلہ ہے کہ آپ مجھے میری ہی بیٹی کا طعنہ دے رہے ہیں۔۔۔ اتنے بے یقین ہیں آپ تو لائیں قران پاک۔۔۔ میں کوئی بھی قسم کھانے کو تیار ہوں۔۔۔ لیکن مجھے اور میری اولاد کو یوں بے توقیر نا کریں۔۔۔ مت کریں ایسے۔۔۔" اس کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے تھے۔

"کیوں۔۔۔ برا لگا۔۔۔ آخر تم بھی تو یہی کرتی ہو میرے ساتھ۔۔۔ میں تو کسی سے نظر اٹھا کر بھی دیکھ لوں تو تم سمجھتی ہو کہ شاید میرے تعلقات ہیں اس سے۔۔۔ حبیبہ کو کیا کیا نہیں کہتی تھیں تم۔۔۔ حالانکہ اس کے ساتھ میرے کاروباری تعلقات ہی تھے۔۔۔ کھا گئیں تمہاری بد عائیں اسے۔۔۔ اب خوش ہو تم۔۔" کاشف پر جیسے اسکی بات کا اثر ہی نا ہوا تھا۔ وہ روتی چلی گئی تھی۔ پہلے ایسا نہیں تھا، اسکا جب کاشف سے کوئی جھگڑا ہوتا تھا تو وہ طعنے دینے پر اتر آتی تھی، دوبدو جواب دیتی تھی لیکن اب جانے کیوں وہ کچھ کہہ نہیں پاتی تھی۔ اسے رونا آنے لگتا تھا۔ کاشف چند لمحے کچھ نہیں بولا پھر جیسے اسے احساس ہوا کہ وہ بالکل لاچار ہے۔ اسے ایک فُل ٹائم نرس کی ضرورت بھی ہے جو اس مشرقی عورت سے بہتر کوئی دوسری نہیں ہو سکتی تھی۔

"صوفیہ رونا بند کر دو۔۔۔ لیکن میں تمہیں صرف احساس دلانا چاہتا تھا کہ جب کوئی آپ پر بلاوجہ شک کرتا ہے تو کیا محسوس ہوتا ہے۔۔۔ اب تمہیں میرے درد کا صحیح اندازہ ہو گا" وہ لہجے کو معتدل کر کے بولا تھا۔ صوفیہ نے کچھ نہیں کہا لیکن آنسو رُکنے کا نام نہیں لے رہے تھے۔ کونین کی دنیا میں آمد اس کے اور کاشف کے تعلقات میں دڑاڑ ڈال دے گی، ایسا تو سوچا بھی نا تھا اس نے۔۔۔ اور ساتھ ہی دل میں شرمندگی بھی ہوئی کہ شاید واقعی وہی غلط ہے۔ جو اپنے شوہر پر بلاوجہ شک کرتی ہے۔

"کاشف کو بھی انتاہی برا محسوس ہوتا ہوگا جب میں ان پر شک کرتی ہوں" وہ سوچ رہی تھی اور ہلکان ہو رہی تھی

☆......☆......☆

"اچھے انسان ہیں آپ خاور صاحب۔۔" اس کی سماعتوں میں جیسے کسی نے مٹھاس گھول دی تھی۔ بستر پر لیٹے بلاوجہ ہی وہ اس ملاقات کے متعلق سوچتا چلا جا رہا تھا۔ اس کے بولے گئے جملے، ناک چڑھا کر ادا کیا گیا ایک ایک فقرہ جیسے ذہن میں محفوظ سا ہو گیا تھا اور پھر ساری گفتگو کے درمیان ذرا ذرا سی دیر کو چہرے پر چمکنے والی مسکراہٹ تو اس سے بھلائے نہیں بھولی جا رہی تھی۔ یہ شاید پہلی بار تھا کہ وہ اس

اس طرح سے مسکرا کر بات کر رہی تھی۔ وہ اسے اچھی لگتی تھی یہ بات تو وہ بہت پہلے اپنے آپ سے تسلیم کر چکا تھا لیکن یہ محبت نہیں تھی اس بات کا بھی اسے اندازہ تھا۔ اسے اس کی شخصیت میں ایک اِسرار محسوس ہوتا تھا، ایک معمہ ایک گتھی جسے خوامخواہ سلجھانے کو دل چاہے، جس کے ساتھ بلاوجہ بیٹھنے کو وقت بتانے کی خواہش پیدا ہونے لگے۔ بس اتنی سی ہی خواہش جاگتی تھی کبھی کبھی جسے وہ اپنا چھچھورپن کہہ کر ٹالتا رہتا تھا۔ ہوسکتا ہے یہ پسندیدگی کبھی بڑھتی اور محبت کے دائرے میں داخل ہو جاتی لیکن ایک شخص تھا جس نے ہمیشہ اس کے اِس جذبے کی نفی کی تھی اور اس کی پیش قدمی کو روکا تھا۔۔کون تھا وہ شخص۔۔۔

☆......☆......☆

"کمینے تیری ہمت کیسے ہوئی میری بہن سے ایسی بات کرنے کی" سلیم اس پر چلایا تھا۔ خاور نے خجالت سے بالوں میں انگلیاں چلائیں تھی۔

"اوہ یار میرا وہ مطلب نہیں تھا۔۔۔اس نے غلط سمجھا۔۔" وہ وضاحت دینے کی کوشش کر رہا تھا لیکن سلیم کچھ سننے کو تیار نہیں تھا

"اس نے غلط سمجھا۔۔اس نے۔۔۔اوہ دو ٹکے کے کلرک وہ تمہاری طرح ان پڑھ نہیں ہے۔۔۔انتہائی ذہین لڑکی ہے۔۔۔وہ غلط نہیں سمجھی۔۔۔یہ کیوں نہیں کہتے کہ تم نے ہی غلط بات کی تھی۔۔۔آئے بڑے راجا اندر کہیں سے اپنی ہی شادی کا پروپوزل لے کر۔۔۔اونہہ۔۔" سلیم منہ بگاڑ کر بولا تھا"

"اوہ یار تُو تو سینٹی ہی ہو گیا ہے۔۔۔قسم سے میں نے مذاق کیا تھا۔۔۔وہ تمہاری بہن ایک ہی بات دوہرائے چلی جا رہی تھی کہ مہر کے ساتھ رہنے کی کوئی سبیل بن جائے۔۔۔میں مہر کو اپنے ساتھ رکھوں گی وغیرہ وغیرہ۔۔۔تو بس میں نے بات برائے بات ایک حل نکالنے کی کوشش کی تھی اس کے مسئلے کی۔۔۔۔اور وہ بھی مذاق میں قسم سے۔۔۔" اس نے گردن پر ہاتھ رکھ کر قسم کھائی تھی لیکن سلیم کی خفگی ختم نہیں ہوئی تھی۔

"اگر تم سچ کہہ رہے ہو تو ٹھیک ہے لیکن اگر یہ سچ نہیں ہے تو ایک بات کان کھول کر سن لو۔۔۔یہ ممکن نہیں ہے۔۔نوشی باجی اور آصف بھائی کی شادی ہمارے خاندان کا ایک غلط فیصلہ تھا۔۔۔اب یہ جو نئی پھلجڑی تم نے چھوڑی ہے نا۔۔۔ہماری طرف والے اس پر راضی ہوں گے نا تمہاری طرف والے۔۔۔اس لئے براہِ مہربانی دوبارہ یہ ڈھائی کا پہاڑہ پڑھنے کی ضرورت نہیں ہے" سلیم نے اب کی بار دوٹوک انداز میں کہا تھا۔ خاور نے منہ بنا کر اسے دیکھا۔

"ارے کہہ تو رہا ہوں کہ مذاق کیا تھا۔۔۔تم میری بات کو اتنا سنجیدہ کیوں لے رہے ہو؟"

"میری تو خیر ہے۔۔۔مجھے تو یہ فکر ہے کہ اگر اس نے سنجیدہ لے لیا تو۔۔۔؟" سلیم ابھی بھی چڑچڑا ہو رہا تھا

"ہیں۔۔۔واقعی۔۔۔ایسا چانس بھی ہے کیا۔۔۔؟" خاور نے مصنوعی انداز میں باچھیں چراتے ہوئے کہا تھا۔ سلیم نے اسے گھور کر دیکھا

"کیا ہوا۔۔۔؟"سمیع نے اس کے چہرے کے آگے ہاتھ ہلایا تھا۔وہ کسی گہری سوچ میں گُم تھی۔اس کے متوجہ کرنے پر چونکی نہیں مگر اضطراب کے عالم میں اسے دیکھنے لگی۔سمیع کو اس کے تاثرات بے چین کر گئے۔

"شہرین۔۔۔سب ٹھیک ہے نا۔۔کیا ہوا ہے؟"اس نے بیڈ پر اس کے قریب بیٹھ کر اس کا ہاتھ تھاما پھر فوراً پیشانی پر ہاتھ رکھ کر دیکھنا چاہا تھا کہ کہیں اسے حرارت تو نہیں ہے۔کینسر جیسے موذی مرض کو شکست دینے کے بعد اسکا مدافعتی نظام کافی کمزور پڑ چکا تھا۔کبھی کبھی بلا وجہ نقاہت اور حرارت محسوس ہونے لگتی تھی۔

"اس نے تو میری بات ہی نہیں سنی۔۔۔بدتمیزی سے کال ہی کٹ کر دی"شہرین اس کے پریشان ہونے پر وضاحت دیتے ہوئے بولی۔سمیع نے اس کی بات کو سن کر ذرا ناک چڑھا کر دیکھا تھا۔اس کے گمان میں تھا کہ شاید شہرین نے اپنی امی یا بہن سے بات کی ہے اور انہی کے نازیبا رویے کی بناء پر وہ اس طرح الجھی ہوئی سی نظر آتی ہے حالانکہ اب ان لوگوں سے شہرین کے تعلقات کافی خوشگوار ہو چکے تھے مگر پھر بھی سمیع کو پہلا خیال انہی کا آیا تھا۔

"کس کی بات کر رہی ہو۔۔ادے کو کال کی تھی۔۔گل مینہ سے بات ہوئی ہے؟"وہ اپنی ناگواری چھپائے بناء سوال کر رہا تھا۔شہرین نے اب کی بار چونک کر اسے دیکھا اور پھر اسے سمجھ میں آیا کہ سمیع غلط سمجھ رہا ہے۔

"ارے نہیں نہیں۔۔۔میں تو اس ٹیوٹر کی بات کر رہی ہوں جو رانیہ کو پڑھانے آتی تھی"اس نے سیل فون سائیڈ ٹیبل پر رکھ دیا تھا۔سمیع کو اس کی بات سُن کر مزید بُرا لگا۔

"اچھا تو اس نے بدتمیزی سے کال کٹ کر دی۔۔؟"وہ پوچھ رہا تھا۔شہرین نے منہ لٹکا کر اسے دیکھا۔

"ہاں۔۔یا شاید مجھے ہی محسوس ہوا۔اس نے تو میری بات ہی نہیں سنی۔۔بلکہ یہ ماننے سے بھی انکاری ہو گئی کہ وہی رانیہ کی ٹیوٹر ہے اور رانگ نمبر کہہ کر کال ہی کاٹ دی حالانکہ میں نے اسی نمبر پر کال کی تھی جو رانیہ نے دیا تھا"اسکا دل ہی ٹوٹ گیا تھا۔

"سمیع نے اپنا سرہانہ بیڈ کے کراؤن سے ٹکایا پھر خود اس پر پشت ٹکا کر اسے گھورتے ہوئے بولا۔

"تم خاندان والوں کے جھمیلوں سے اکتائی نہیں ہو کیا جو اب باہر والوں کے نخرے بھی سہنے شروع کر دئے ہیں۔۔۔کیا ضرورت ہے کسی ایرے غیرے کی منتیں کرنے کی۔۔۔وہ اکڑ کس بات پر رہی ہے۔۔ایک ٹیوٹر ہی تو ہے۔۔آج اخبار میں اشتہار دو۔۔شام تک بیس ٹیوٹرز دروازے پر کھڑی ہونگی۔۔۔"سمیع کا لہجہ کچھ ایسا تھا کہ شہرین کا منہ مزید لٹک گیا۔

"میں تو اس لئے کہہ رہی تھی کہ بھابھی نے بہت تعریف کی تھی اس کی۔۔رانیہ حفظ کرنے کے باعث اسکول نہیں جاتی تھی تو پڑھائی میں کمزور تھی پھر اسی ٹیوٹر نے محنت کر کے اسے اس مقام پر پہنچایا۔اب پوزیشن ہولڈر ہے رانیہ۔۔۔میں تو بس ایمن کے لئے کچھ

بہترین کرنا چاہ رہی تھی۔۔۔تم ناراض کیوں ہو رہے ہو" وہ بجھے ہوئے انداز میں بولی تھی اس نے بہت امید کے ساتھ کال کی تھی اس لئے وہ ہرٹ بھی زیادہ ہوئی تھی۔

"اوہ یار۔۔تم اس معاملے کو حواسوں پر سوار کیوں کر رہی ہو۔۔۔ایمن پانچ سال کی بچی ہے۔۔۔وہ پی ایچ ڈی نہیں کر رہی کہ اتنا پریشان ہوا جائے" سمیع اب کی بار پہلے سے زیادہ برہم ہوا تھا۔

"میں حواسوں پر سوار کر رہی ہوں۔۔۔؟" شہرین کو اسکا یہ الزام بہت چُبھا تھا

"سمیع میں حواسوں پر سوار نہیں کر رہی۔۔ایکچوئلی یہ معاملہ خود بخود میرے حواسوں پر سوار ہو رہا ہے۔۔۔ایمن تین اسکولز کے ایڈمیشن ٹیسٹ میں فیل ہو چکی ہے۔۔۔جو اسکول ہمارے بجٹ میں آتے ہیں۔۔وہ صاف ہی کہہ دیتے ہیں کہ بچی آٹسٹک ہے۔۔۔لاسٹ ٹائم جو انٹرویو ہوا۔۔اس میں ایمن نے کسی ایک سوال کا جواب بھی نہیں دیا۔۔اسکول والوں نے جو اسیسمینٹ پیپر دیا ہے۔۔۔اس پر لکھا ہے کہ بچی کو اے ڈی ایچ ڈی کا مسئلہ ہے۔۔۔"

"ہیں۔۔۔؟ کیا مسئلہ ہے۔۔۔عجیب ہاؤسنگ سوسائٹی جیسا مسئلہ لگ رہا ہے؟" سمیع نے اس کی بات کو سنجیدہ نہیں لیا تھا۔

"اسکول مینیجمنٹ کا خیال ہے کہ ایمن کو بی ہیویرل ایشوز ہیں۔۔۔اسے اسپیشل اٹینشن کی ضرورت ہے۔۔تاکہ اسکی اٹینشن اِدھر اُدھر نا ہو۔۔انہوں نے تجویز کیا ہے کہ کوئی ایسا اسکول تلاش کیا جائے جہاں ایک ہی ٹیچر ہو جو تین چار بچوں کو لک آفٹر کرے اور اسے بیسک کانسیپٹس سکھائے اور اس کے رویے میں بہتری لا سکے۔۔اب میں ایسا اسکول کہاں سے تلاش کروں جہاں صرف کلاس روم میں چار بچے ہوں اور ٹیچر کی ساری توجہ میری بچی پر ہو۔۔۔تم ہی بتاؤ مجھے ایسی صورتحال میں ٹیوٹر تلاش کرنے میں خوار نا ہوں تو کیا کروں۔۔۔؟" وہ جیسے زِچ ہو کر بولی تھی۔اسے کبھی کبھی سمیع پر بھی غصہ آنے لگتا تھا کہ وہ اس معاملے میں ذرا بھی دلچسپی نا لیتا تھا۔ابھی بھی اسکی آنکھیں جیسے بھر آئی تھیں۔وہ واقعی بہت پریشان تھی۔کراچی میں تھی تو سسرال والوں سے دور تھی اور سو طرح کے جھنجھٹ سے بچی ہوئی تھی۔خاندان والے ملتے نہیں تھے تو بھی پریشان رہتی تھی اب دونوں جانب کے لوگ ملنے لگے تھے تب بھی پریشانی بڑھ گئی تھی۔لاہور آجانے کے بعد ملنا ملانا بھی بدل گیا تھا۔تقریبات میں آنا جانا ہوتا تھا، سسرال والے ملتے تھے، کزنز بھابھیاں بھی فون کے ذریعے ہی سہی مگر رابطے میں تھیں اور ایمن کے متعلق بھی سوال ہوتے تھے۔شہرین کو دل ہی دل میں احساسِ کمتری محسوس ہونے لگا تھا۔پہلے ہی اسے طعنے ملتے تھے کہ وہ غیر برادری کی ہے، اسے وضعداریاں نہیں نبھانا آتیں۔ایمن کو دیکھ کر تو اب ساس نے بھی کہنا شروع کر دیا تھا کہ ماں کو بچی کی تربیت کا ذرا خیال ہی نہیں ہے کیونکہ وہ ابھی تک اسکول نہیں جاتی، اسے کچھ آتا جاتا نہیں ہے۔شہرین کو واقعی اس معاملے سے اب عجیب طرح کی پریشانی لاحق رہنے لگی تھی۔سمیع نے اس کے چہرے کو نم ہوتے دیکھا تو اسے ہنسی بھی آئی اور دل ہی دل میں تاسف بھی محسوس ہوا۔شہرین بہت حساس تھی جبکہ وہ اس کی پریشانی کو پریشانی سمجھنے کو تیار نا تھا۔

اس نے آگے بڑھ کر شہرین کا ہاتھ تھاما تھا۔

"اچھا میں کرتا ہوں کچھ۔۔۔تم پریشان مت ہو۔۔۔میں بات کرتا ہوں کسی سے۔۔۔اوکے" وہ تسلی دے رہا تھا لیکن شہرین کا دل مطمئن نا ہوا تھا۔

☆......☆......☆

"اس نے بے دم نگاہوں سے فون کو دیکھتے ہوئے اسے دور دھکیل دیا تھا۔آج اس کا دل بہت خاموش تھا اور اسے خود ہی اپنی اس کیفیت سے خوف آتا تھا۔احساسات کا ہونا اور پھر ان کا مجروح ہو کر شور مچانا ایک الگ کیفیت ہے اور پھر ان کا شور مچا مچا کر تھک کر چُپ ہو جانا بالکل ہی الگ کیفیت ہے۔ایسی کیفیت بہت خوفناک ہوتی ہے۔

"نینا جذبات کا ہونا اور پھر اپنے ہونے کا احساس دلاتے رہنا بہت ہی ضروری امر ہے۔۔۔ورنہ انسان خالی ہو جاتا ہے اور خالی انسان پاگل ہوتے ہیں۔" جب جب وہ اپنے گھر والوں سے خفا ہو کر گم صم ہو جایا کرتی اور سارے زمانے سے لاتعلق ہو جایا کرتی تھی تو سلیم اکثر اسے مذاق میں کہا کرتا تھا۔

"اونہہ۔۔۔جہنم میں جائیں جذبات۔۔۔میری جوتی کی ہیل کو بھی پرواہ نہیں۔۔۔جوتی تو دور کی بات ہے" وہ تنک کر جواب دے دیتی تھی لیکن یہ حقیقت تھی کہ ابا کے معاملے میں اسکا دل بہت چھوٹی عمر سے بے پرواہ ہو گیا تھا۔اس نے انہیں قبول کیا تھا نا ہی انہیں اس میں وہ کشش محسوس ہوتی تھی جو زرمین کے لئے وہ محسوس کرتے تھے۔اسے وہ پہلی رات یاد تھی جو اس نے خالہ خالو کے گھر اپنے امی ابا کے ساتھ گزاری۔

"مجھے یہاں نہیں رہنا۔۔مجھے اپنے گھر جانا ہے۔۔۔میں نوشی باجی کے ساتھ سوتی ہوں" وہ زبردستی لائی گئی تھی سو وہ رات کا اندھیرا پھیلتے ہی بلکنے لگی تھی۔صوفیہ اسے سنبھالتے سنبھالتے نڈھال ہوئی جاتی تھی۔تسلی دلاسے،لالی پاپ چاکلیٹ کا لالچ، کچھ بھی اسے خاموش نہیں کروا پا رہا تھا۔زرمین بھی بے دم سی ہو گئی تھی ورنہ وہ بہت خوش تھی کہ اس کے ساتھ کھیلنے والا کوئی دوسرا بچہ گھر میں آ گیا تھا۔اس نے اپنی گڑیا، چابی سے چلنے والا بھالو، ریموٹ کنٹرول جہاز سب لا کر اس کے پاس ڈھیر کر دیا تھا لیکن وہ بس روتی جاتی تھی۔

"مجھے اپنے گھر جانا ہے۔۔۔مجھے میرے گھر چھوڑ آئیں۔۔۔مجھے یہاں نہیں رہنا" اس کا ایک ہی واویلا تھا۔کاشف ان سب لوگوں کو گھر چھوڑ کر واپس چلا گیا تھا،واپس آیا تو یہ ڈرامہ چل رہا تھا، کچھ دیر تو وہ ٹی وی کے آگے بیٹھا یہ سب سنتا رہا پھر اسے غصہ آنے لگا تھا۔

"صوفیہ اسے ہٹاؤ یہاں سے۔۔۔بچی ہے یا گھڑی کا الارم۔۔۔بجتی چلی جا رہی ہے،بجتی چلی جا رہی ہے" اس نے ناگواری بھرے لہجے میں کہا تھا۔صوفیہ نے لاچاری سے اس کی جانب دیکھا۔

"اس کو ذرا باہر گھما لائیں نا۔۔۔آپا لوگوں کو یاد کر کے ہلکان ہوئی جا رہی ہے۔۔۔باہر جائیگی تو بہل جائیگی" اس نے درخواست کی

تھی۔کاشف نے اسے گھور کر دیکھا۔

"شاباش ہے بھائی تمہاری سوچ پر۔۔شوہر تھکا ہارا گھر آیا ہے اور تم بجائے پانی کھانا پوچھنے کے اس مزدوری پر لگا رہی ہو۔۔مجھ سے نہیں اٹھائے جاتے یہ نخرے۔۔۔یہ نہیں سنبھلنے کی ہم سے۔۔تمہاری آپا نے اچھی دشمنی نکالی ہے تم سے۔۔۔خوب تربیت کی ہے بچی کی۔۔۔" وہ چڑ کر بولا تھا پھر کونین کی جانب دیکھا۔

"اچھا تم اب رونا بند کرو۔۔میں صبح لے جاؤں گا تمہیں" اس نے بچی کو تسلی دینی چاہی تھی لیکن وہ بپھر کر بولی۔

"مجھے نہیں جانا آپ کے ساتھ۔۔آپ گندے ہیں" کونین کا رونا بند ہی نہیں ہو رہا تھا، ساتھ ہی اس نے اپنی ناپسندیدگی بھی ظاہر کر دی۔کاشف نے ناگواری کے ساتھ اسے دیکھا۔

"ارے ہاں بی بی۔۔ایک تم اچھی ہو۔۔۔دوسرے تمہارے ڈگڈگی والے خالو۔۔۔ہم گندے ہی بھلے ہیں" وہ اس انداز میں بات کر رہا تھا جیسے کسی چھوٹی بچی سے نہیں بلکہ ہم عمر انسان سے بات کر رہا ہو۔نینا چپ نہیں ہوئی تھی بلکہ اسکا سسکنا بلکنا مسلسل جاری وساری تھا۔صوفیہ اسے گود میں لے کر اپنے بیڈروم میں آ گئی۔اسے بہلاتے پھسلاتے، گود میں لے کر پچکارتے پچکارتے اس کی کمر ادھ موئی ہو گئی تھی لیکن کونین کی ضد ختم نا ہوئی تھی۔اسی اثناء میں کاشف بھی کمرے میں آ گیا تھا۔اس نے کونین کو صوفیہ کی گود سے لیا اور پٹخ کر بیڈ پر پھینک دیا

"چپ۔۔بالکل چپ۔۔۔اب آواز نکلی تو گردن مروڑ دونگا تمہاری" وہ ایسے دھاڑ کر بولا کہ صوفیہ بھی دہل سی گئی۔۔کاشف نے ساتھ ہی اسکا ہاتھ پکڑا، کمرے کی سب لائٹس آف کیں اور اسے دھکیلتا ہوا کمرے سے باہر آ گیا۔اس نے باہر نکل کر کمرے کا دروازہ بند کر دیا تھا۔چند ثانیے تو کسی کو سمجھ نا آیا کہ کیا ہوا ہے۔کونین بھی دبک کر تاریک کمرے میں بستر پر گری اِدھر اُدھر دیکھتی رہی پھر اس نے دوبارہ سے واویلا مچانا شروع کر دیا تھا۔

"خبردار اب تم کمرے میں گئی تو۔خود ہی رو پیٹ کر سو جائیگی یہ اور اگر نا سوئی تو مجھے بتانا میں اسے بوری میں بند کر کے نہر میں پھینک آؤں گا۔۔بڑی بڑی مچھلیاں اسے زندہ کھا لیں گی" اس نے غرا کر صوفیہ کو کہا تھا۔اس کی آواز اتنی بلند تھی کہ تاریک کمرے میں سسکتی کونین کی سماعتوں نے سب صاف سنا تھا اور اس کی آواز ہچکی کے ساتھ بند ہو گئی تھی۔اس نے اس آدمی کی آنکھوں میں اپنے لئے بیزاری دیکھی تھی۔کیا پتا وہ اسے واقعی نہر میں پھینک آتا۔۔اس نے ہلکی سسکیاں لیں۔۔۔اپنی آواز کو دبا لیا۔وہی کمرہ جہاں تاریکی تھی اب وہاں سکوت بھی چھا گیا تھا۔۔



"امی مجھے کچھ روپے چاہیئے تھے" نینا نے دستک دینے کے بعد کمرے میں داخل ہوتے ہوئے مدعا بیان کیا تھا۔اسکی تمام ٹیوشنز ختم ہو چکی ہوئی تھیں اور دوسرا کوئی ذریعہ آمدنی نا تھا۔اسکا موڈ ٹھیک ہوتا تھا تو ماں سے روپے مانگتے ذرا نا ہچکچاتی تھی لیکن اگر مزاج

برہم ہوتا تھا تو اپنی ہی جمع پونجی کو سوچ سوچ کر استعمال کرلیا کرتی تھی۔سلیم کی زندگی میں تو سلیم سے بھی بس کا کرایہ وغیرہ لے لیتی تھی لیکن اب یہ سلسلہ بھی ختم ہو چکا تھا

"کہاں جا رہی ہو۔۔؟" صوفیہ نے اسکا حلیہ دیکھتے ہوئے سوال کیا۔وہ یونیورسٹی کے خود ساختہ یونیفارم میں ہی ملبوس تھی۔وہی کاٹن کی ہلکی سی شلوار قمیض جسے دیکھ کر ہی جھرجھری آتی تھی۔خنکی کافی بڑھ گئی تھی۔نو ساڑھے نو کا وقت تھا لیکن دھند اتنی شدید تھی کہ سورج کی کوئی ایک اکلوتی کرن بھی نظر نا آتی تھی اور نینا نے کوئی سویٹر جرسی کچھ بھی نا پہن رکھا تھا

"آپ بتائیں کہاں جاؤں؟" نینا نے جواب دینے کی بجائے ایک اور سوال کیا تھا

"میں تو اس لئے پوچھ رہی تھی سردی بہت ہے۔۔۔یونیورسٹی جاؤ گی کیا۔۔یا کوئی ٹیوشن پڑھانے۔۔۔۔" صوفیہ نے پھر سوال کیا تھا اور اس سے پہلے کہ نینا کچھ بولتی۔سائیڈ ٹیبل پر پڑے سیل فون کی بیپ بج اٹھی۔نینا نے رخ موڑ کر اس طرف دیکھا۔وہ ابا کا فون تھا

"ابا گھر پر ہی ہیں کیا۔۔" اسے کچھ حیرانی ہوئی۔ساتھ ہی اس نے واش روم کے بند دروازے کی جانب دیکھا تھا۔اسے اگر اندازہ ہوتا تو وہ روپے مانگنے کبھی بھی ابا کی موجودگی میں نا آتی۔اس نے اپنی زندگی میں کبھی بھی باپ سے براہِ راست کچھ نا مانگا تھا۔اسکا سب لین دین ماں کے ذریعے ہوتا آیا تھا

"ہاں۔۔کہہ رہے تھے سردی بہت ہے۔۔۔دھوپ نکلے گی تو ہی اسٹور پر جاؤں گا۔۔سوپ کی فرمائش کر رہے ہیں۔۔یخنی رکھ کر آئی ہوں۔۔ذرا تیار ہو جائے تو باقی لوازمات ڈالوں گی" امی نے رضائی سے پاؤں نکالتے ہوئے اسے جواب دیا تھا۔اس دوران سیل فون کی بیپ مسلسل بجتی رہی تھی لیکن امی کو حیرانی ہوئی تھی نا وہ چڑ رہی تھیں

"اسٹور سے تو فون آنا شروع ہو گئے ہیں۔۔۔اور آپ کہہ رہی ہیں ابا کا آج جانے کا ارادہ نہیں ہے۔" اس نے صرف تجسس کی خاطر یہ سوال کر ڈالا تھا

"ارے یہ اسٹور سے نہیں آ رہے۔۔۔کچھ دنوں سے بلا وجہ مس کالز آتی رہتی ہیں۔۔اللہ جانے کون ہے۔۔تمہارے ابا بھی تنگ آئے ہوئے ہیں کہ جانے کون بے وقت گھنٹیاں بجاتا رہتا ہے" امی روپے نکالنے کے لئے الماری کی طرف مڑی تھیں۔نینا نے آگے بڑھ کر ابا کا سیل فون اٹھا لیا۔جس نمبر سے کالز آ رہی تھیں وہ اسکرین پر نمایاں تھا۔نینا ابا کے سیل پر آنے والی کال کو ریسیو تو نہیں کر سکتی تھی لیکن اس نے اس نمبر کو بغور دیکھتے ہوئے ذہن نشین کرنا شروع کیا تھا۔دو تین بار اس نے وہی نمبر دل ہی دل میں دوہرایا پھر اس سے پہلے کے امی اسکی طرف مڑتیں،اس نے فون واپس رکھ دیا تھا۔

"یہ لو۔۔۔اور سنو کوئی جیکٹ وغیرہ پہن لو۔۔۔بہت ٹھنڈ ہے۔۔۔" امی نے اسے مشورہ دیا تھا۔اس پر جیسے کچھ اثر نا ہوا تھا

"میری فکر مت کیا کریں امی میرے اندر اتنی برف جم گئی ہے کہ باہر کی ٹھنڈ اثر ہی نہیں کرتی۔۔۔آپ ذرا ابا کا دھیان رکھیں

۔۔۔اس عمر میں بھی فون کی گھنٹیاں بج رہی ہیں۔۔۔باقی آپ خود سمجھدار ہیں" اس نے مصنوعی انداز میں مسکراتے ہوئے کہا اور پھر روپے پکڑ کر باہر نکلنے لگی تھی۔صوفیہ نے حد درجہ چونک کر اسکا چہرہ دیکھا۔وہ مذاق کے موڈ میں تو بالکل نہیں لگ رہی تھی

"اس بات کا کیا مطلب۔۔کیا کہنا چاہتی ہو تم"۔بدقت اس کے منہ سے یہ جملہ نکلا تھا

"کہہ تو رہی ہوں امی۔۔۔آپ خود سمجھدار ہیں۔۔۔آنکھیں اور کان کھلے رکھیں۔۔۔زمانہ بہت خطرناک ہے۔۔۔" اس نے اب کی بار اتنی سنجیدگی سے کہا تھا کہ صوفیہ سُن ہو کر رہ گئی

☆......☆......☆

نینا کو اپنے ساتھ رکھنے اور پھر اپنے ساتھ مانوس کرنے کے لئے صوفیہ کو بہت محنت کرنا پڑی تھی لیکن یہ بھی حقیقت تھی کہ جو کشش وہ زرمین کے لئے محسوس کرتی تھی وہ اسے کونین سے محسوس نا ہوتی۔کچھ وہ بھی ہر گزرتے دن کے ساتھ بدتمیز اور خودسر ہوتی جاتی تھی۔کاشف نے پاکستان آکر پھر ہوم اپلائنسز کا بزنس شروع کیا تھا۔صوفیہ کے نام جو گھر تھا،اس کے نیچے ایک بڑا گودام تھا جس کا اچھا خاصہ کرایہ وصول ہوتا تھا سو مالی لحاظ سے وہ بہت مضبوط نہیں تھے تو کمزور بھی نا تھے۔اصل مسئلہ کونین کا ہی تھا جو ماں باپ کے گھر سے زیادہ خالہ کے گھر وقت گزارنا پسند کرتی۔اسے زبردستی ان کے گھر سے لانا پڑتا جس پر وہ کئی کئی گھنٹے روتی رہتی اور پھر کاشف سے مار کھا کر ہی روتے روتے سو جاتی

"یہ ہے ہی بدتمیز۔۔یہ ہے ہی ضدی،یہ ہے ہی ڈھیٹ۔۔۔" کاشف اسے ایسے ہی مخاطب کرنے کا عادی تھا،ایسے میں صوفیہ اگر اسے پیار سے پچکارتی بھی تو اسکا خاص اثر نا ہوتا تھا۔اسی کی خاطر آپا اور دولہا بھائی نے صوفیہ کے گھر کے بالکل سامنے کرایے پر گھر لیا۔یہ اور بات ہے کہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ انہوں نے روپے جمع کر کے اور کچھ صوفیہ ہی سے ادھار لے کر وہ گھر خرید لیا تھا لیکن پھر بھی کونین اولاد تو صوفیہ کی تھی اور خالہ کے گھر بار بار جانے سے کاشف چڑنے لگتا تھا سو صوفیہ دونوں جانب سے سخت مشکل کا شکار تھی۔بیٹی کے مزاج کے مطابق چلنے کی کوشش کرتی تو شوہر کا مزاج بگڑنے لگتا اور وہ اسکی غلط تربیت کو الزام دیتے ہوئے صوفیہ اور اس کے بہن بہنوئی کو طعنے دینے لگتا تھا۔وہ بہت مشکل وقت تھا۔صوفیہ کو اپنا بھرم اور شوہر دونوں حد سے زیادہ عزیز تھے سو یہ تو کبھی نا ہوا تھا کہ اس نے کاشف کے متعلق کوئی بری بات یا شکوہ اپنے گھر والوں سے کیا ہو حتیٰ کہ وہ اپنی بیٹیوں کی نظر میں بھی باپ کے امیج کو بہت بلند رکھنے کی خاطر کبھی اونچی آواز میں شوہر سے بات بھی نا کرتی تھی۔ماضی میں جو کچھ ہوا،وہ اسے بھلا چکی تھی۔اب وہ مشرقی عورتوں کی اس قسم سے تعلق رکھتی تھی جن کے لئے شوہر کا کہا پتھر پر لکیر ہوتا ہے سو کاشف کی مرضی سے بغیر تو وہ ایک قدم بھی نا اٹھاتی تھی یہی وجہ تھی کہ کاشف سارے خاندان کی نظر میں ایک بہترین انسان تھا جس کی ایک بہترین فیملی تھی مگر صوفیہ جب بھی کونین کو دیکھتی تھی تو اسے اپنی ساری محنت اکارت ہوتی لگتی تھی۔وہ کاشف جس کی سب عزت کرتے تھے۔کوئی نہیں کرتا تھا تو وہ اسکی اپنی چھوٹی بیٹی تھی۔۔۔کونین کاشف نثار

☆......☆......☆

"میں نے ایک ٹیوشن اکیڈمی کو فون کر کے اپنی ڈیمانڈز بتادی ہیں۔۔۔وہ کسی اچھے ٹیوٹر کو آج یا کل میں بھجوائیں گے۔۔تم ذرا چیک کر لینا۔۔۔ایمن کے لئے ٹھیک لگے تو اوکے بول دینا۔۔۔"سمیع نے اگلے دن رات کے کھانے پر اسے بتایا تھا

"مجھے کوئی میل ٹیوٹر نہیں چاہیئے۔۔۔فی میل ہی چاہیئے۔۔۔یہ ضرور کہہ دینا تھا انہیں" شہرین نے اس کی جانب دیکھتے ہوئے کہا تھا

"ارے یہ بات تمہیں پہلے بتانی چاہیئے تھی نا۔۔۔اب جانے وہ لڑکے کو بھیجتے ہیں یا لڑکی کو۔۔۔خیر ہمیں تو میتھڈ آف ٹیچنگ سے غرض ہے نا۔کیا فرق پڑتا ہے ٹیچر لڑکا ہو یا لڑکی" سمیع اپنی پلیٹ میں سلاد نکال رہا تھا۔شہرین کو اس کے لاپرواہ انداز پر سخت غصہ آیا۔

"سمیع۔۔۔تم اتنے لاپرواہ کیوں ہو گئے ہو۔۔۔جب کہہ دیا کہ فی میل ٹیوٹر ہی چاہیئے۔۔تو اب بحث کیوں کر رہے ہو۔۔۔" شہرین برہمی سے بولی تھی۔وہ قطعاً اس انداز میں بات کرنے کی عادی نا تھی اور سمیع کو بھی ایسا لہجہ سننے کی عادت نا تھی۔وہ چند لمحے حیرانی سے اسے دیکھتا رہا پھر اس نے اپنی خفگی کا ظہار کیئے بغیر عام سے انداز میں اسے ٹوکنے پر اکتفا کیا تھا۔

"خفا کیوں ہو رہی ہو یار۔۔ایمن ابھی بچی ہی تو ہے۔۔۔اگر کوئی میل ٹیوٹر بھی مل جاتا ہے تو کیا فرق پڑتا ہے"

"کیوں فرق نہیں پڑتا۔۔۔تم اخبار نہیں پڑھتے کیا۔۔۔یا نیوز چینل نہیں دیکھتے۔۔۔کیا کچھ نہیں ہو رہا آجکل۔۔۔چھوٹی بچیوں کے ساتھ تو آجکل الٹے سیدھے معاملات زیادہ ہونے لگے۔۔۔میں رسک نہیں لے سکتی۔۔۔" وہ ابھی بھی اسی انداز میں بولی تھی۔

"یہ تم بات کس طرح کر رہی ہو۔۔۔بالکل اپنی ادے کے انداز میں۔۔۔یہی بات آرام سے بھی تو کی جا سکتی ہے مگر نہیں تمہیں عادت سی پڑ گئی ہے ہر معاملے میں غلطیاں ڈھونڈتے رہنے کی۔۔۔پہلے شور مچا رکھا تھا کہ ٹیوٹر ڈھونڈ کر دو۔۔۔اب اگر کوئی پیش رفت ہوئی ہے تو یہ نیا شور مچا دیا ہے۔۔۔" سمیع بھی اب کی بار اپنے لہجے کی اکتاہٹ چھپا نا پایا تھا۔شہرین اس کے الزام پر حیران ہوئی پھر اسنے ہاتھ میں پکڑا چمچ پلیٹ میں رکھ دیا۔

"کیا کہا۔۔۔مجھے عادت ہے شور مچانے کی۔۔۔بحث کرنے کی۔۔۔اچھا تو ٹھیک ہے۔۔۔غیرت مند لوگ ایسے کاموں میں بحث کیا ہی کرتے ہیں۔۔۔میں ذات کی پنجابن نہیں ہوں نا کہ ہر معاملے کو چھڈو جی۔۔مٹی پاؤ۔۔۔آہو آہو کہہ کر جان چھڑ والوں" وہ ناک چڑھا کر بولی تھی۔سمیع کو اس کی بات پر مزید غصہ آیا۔

"شہرین حد کرتی ہو تم بھی۔۔۔۔میں نے کبھی سوچا بھی نہیں تھا کہ اتنے چھوٹے سے ایشو میں بھی تم ذات برادری گھسیٹ لاؤ گی۔۔۔یعنی کھانے کی ٹیبل پر بھی اب ہمارے گھر میں یہ باتیں ہوا کریں گی۔۔۔سچ کہتے ہیں سیانے کہ شادیاں اپنی ہی ذات میں کرنی چاہیئں ورنہ زندگی بھر یہی رونا پیٹنا چلتا رہتا ہے" وہ ناک چڑھا کر بولا تھا۔شہرین کو اس جواب کی توقع نا تھی۔اس نے اپنی سیٹ چھوڑی اور کھا جانے والی نگاہوں سے اسے گھورتے ہوئے بولی۔

"ایسی بات تھی تو مان لیتے سیانوں کی۔۔۔کیوں کی مجھ سے شادی۔۔ڈھونڈ لیتے اپنی کوئی بھاری بھر کم کزن۔۔۔جس کے ساتھ

رہتے ہوئے تمہیں اپنے فیصلوں پر پچھتانا نا پڑتا" وہ رکی نہیں تھی بلکہ کمرے کی جانب بڑھ گئی تھی

"اچھا ٹھیک ہے۔ پہلے کوئی فی میل ٹیوٹر ڈھونڈ مرلوں۔۔ پھر ڈھونڈ لوں گا کزن بھی۔۔ فکر مت کرو" اس نے جواب دینا عین فرض سمجھا تھا۔ شہرین کمرے میں جا چکی تھی۔ ایسا جھگڑا ان کی شادی شدہ زندگی میں پہلے کبھی نا ہوا تھا

☆......☆......☆

"صوفیہ۔۔ یہ میں گرم مصالحے لائی تھی۔۔ سفید زیرہ ہے، کالی مرچ۔۔ لونگ اور تھوڑی سی بڑی الائچی بھی ہے" وہ کب سے لاؤنج میں ٹی وی لگائے دیوان پر بیٹھی اپنی ہی سوچوں میں گم تھی جب آپا ہاتھ میں شاپر پکڑے سیڑھیاں چڑھتی آ گئیں۔

صوفیہ نے بلاوجہ چہرے کو ہاتھوں سے صاف کیا۔ آجکل دل بہت بوجھل رہتا تھا۔ زری کی شادی کے دن قریب آ رہے تھے اور اسکا دل جیسے بند ہوتا رہتا تھا۔ نمازوں میں تسبیحات کے بعد بس بیٹی کی خوشیوں کے لئے دعائیں مانگتی رہتی تھی۔

یہ بھی لائی تھی۔۔ کھٹی گولیاں ٹافیاں۔۔۔ یہ پسند ہیں نا نینا کو۔۔۔ ہر بار جب مال آتا تھا سب سے پہلے سلیم انہی کو چیک کرتا تھا کہ یہ نا آئیں تو نینا ناراض ہو گی۔۔۔ بتاؤ اب کون دھیان رکھے گا کہ نینا ناراض ہے یا نہیں۔۔۔ اتنی فکر رہتی تھی بہن کی اسے۔۔۔ اور جاتے ہوئے سوچا تک نہیں کہ بہن کیا کرے گی" آپا دیوان پر بیٹھتے ہوئے تاسف بھرے لہجے میں بولیں تھیں۔ سلیم کے انتقال کے بعد وہ بہت بوڑھی لگنے لگی تھیں، تھکی تھکی اور ہمہ وقت بیمار نظر آتی تھیں ورنہ صوفیہ نے کبھی انہیں سستی سے بیٹھا یا اس طرح اپنے غموں کا اظہار کرتے نا دیکھا تھا۔ صوفیہ سے ہمدردی میں ایک لفظ بھی نا بولا گیا تھا۔

"دوکان بند کر دی ہے صوفیہ۔۔۔ یہ کچھ چیزیں تھیں تو سوچا تمہیں بھی دے دوں۔۔۔ اونے پونے بیچ دیا ہے سب۔۔۔ دالیں چاول کچھ چاہیئے تو بتا دو" آپا نے خود ہی بات ٹال دی تھی۔

"کیوں آپا۔۔ دوکان تو اچھی چل رہی تھی نا۔۔۔ بند کرنے کی کیا ضرورت تھی" صوفیہ کو کچھ تو کہنا ہی تھا۔ آپا نے گہری لمبی سانس لی

"کیا بتاؤں بہن۔۔۔ ارادہ تو یہی تھا کہ تمہارے بھائی چلا لیں گے اسے۔۔ لاکھ دو لاکھ کا مال پڑا ہے اس دوکان میں۔۔۔ لیکن اب ان سے نہیں ہوتا یہ کام۔۔۔ مال لانا، حساب کرنا، آرڈر دینا ان کے بس کا روگ نہیں رہا۔۔۔ کچھ سلیم کے انتقال نے انہیں توڑ کر رکھ دیا ہے۔۔۔ دوکان میں بیٹھے بھی ہوں تو بس چپ کر کے دیواروں کو تکتے رہتے ہیں۔۔۔ علیم نے دو ایک بار روتے ہوئے بھی دیکھا۔۔۔ وہ کہتا ہے دوکان ابا کو بیمار کر رہی ہے۔۔۔ کیا فائدہ بلاوجہ انہیں اذیت دینے کا۔۔۔ نقصان ہوتا ہے تو ہونے دیں۔۔۔ ہم نے دو جنازے دو دو مہینے کے فرق سے اٹھائے ہیں صوفیہ۔۔۔ ہم مزید آزمائش نہیں سہہ سکتے۔۔۔ بچے اب اس دوکان کے حق میں نہیں رہے۔۔۔ میں تو کسی بات میں بولتی ہی نہیں ہوں۔۔۔ جوان بچہ چلا گیا میرا۔۔۔ میرا نقصان تو کبھی بھر نا پائیگا" آپا تھکے ہوئے لہجے میں بولی تھیں۔

"بس آپا۔۔ دوکان چلانے والا نہیں رہا تو دوکان رکھ کر بھی کیا کر لیں گے ہم۔۔۔ سلیم کے جانے سے ہم سب کا نقصان ہوا ہے

۔۔۔نینا کو دیکھتی ہوں تو کلیجہ منہ کو آتا ہے۔۔۔ایک سلیم ہی تو تھا جس سے اپنے دل کی بات کہہ سن لیتی تھی۔۔اب تو ایسی چُپ ہوئی ہے کہ بعض اوقات پاگل لگنے لگتی ہے۔۔۔کتنی کتنی دیر خاموش بیٹھی رہے گی یا پھر بولے گی تو بلا وجہ، بناء کسی مقصد کے اناپ شناپ بولتی جائیگی" صوفیہ کا لہجہ گلو گیر ہو گیا تھا۔

" مجھے تو اس دن کے بعد سے شکل ہی نہیں دکھائی اس نے۔۔۔اس کو کہا کرو نا کہ خالہ سے مل جایا کرے۔۔۔" آپا نے شکوہ کیا تھا ۔صوفیہ نے ان کی بات کو تاسف سے سنا پھر لاچاری بھرے لہجے میں بولی۔

"""آپا بڑی ضدی اور خود سر ہے۔۔۔میری بات تو سنتی ہی نہیں ہے۔۔۔اللہ جانے کون سے گناہوں کی سزا ملی ہے مجھے۔۔ایسے زبان چلاتی ہے ذرا ذرا سی بات پر کہ اپنی تربیت پر افسوس ہونے لگتا ہے" آپا بہن تھیں اسکی۔۔۔اور پھر اس کے ہر راز سے واقف تھیں ،نا چاہتے ہوئے بھی اس کے منہ سے یہ سب باتیں نکل گئی تھیں۔

" بچی ہے صوفیہ۔۔۔حساس دل کی مالک ہے۔۔۔" آپا نے اتنا ہی کہا تھا کہ صوفیہ نے تڑخ کر ان کی بات کاٹی۔

" آپا صرف ایک وہی تو حساس دل کی مالک نہیں ہے۔۔سب انسان ہی حساس ہوتے ہیں۔۔۔میں کیا حساس نہیں ہوں۔۔۔مگر میرے بارے میں سوچے گا کون۔۔۔زندگی گل گئی اس اولاد کے پیچھے۔۔یہی اولاد تھی جس کے لئے وہ سب برداشت کیا جو کوئی اور عورت برداشت نا کرتی۔۔۔ایک غصیلے جلد باز مرد کے ساتھ زندگی گزارنا آسان نہیں ہوتا آپا۔لیکن کس کی خاطر کیا یہ سب۔۔۔اسی اولاد کی خاطر نا۔۔۔مگر ہاتھ کیا آیا۔۔۔آپ کیا جانیں آپا جب جوان اولاد اٹھ کر ماں باپ کو طعنے دیتی ہے نا تو دل پر کیا گزرتی ہے۔۔۔اللہ کا شکر ادا کیا کریں کہ آپکو فرمانبردار اولاد ملی ہے" صوفیہ کی آنکھیں بھر آئی تھیں۔آپا نے کچھ کہنا چاہا پھر ارادہ ترک کر دیا۔ایک عمر گزر گئی تھی لیکن صوفیہ نے کبھی اپنی غلطی کو تسلیم نا کیا تھا۔ان کے کہہ دینے سے وہ مزید برافروختہ ہو جاتی سو ان کا چُپ رہنا ہی بہتر تھا ورنہ انہیں بڑی شکایت تھی کہ بہن بہنوئی نے نینا کے ساتھ ویسے محبت کی ہی نہیں تھی جیسی وہ زرمین سے کرتے تھے۔ذرا ذرا سی بات پر اس کی پٹائی کر دینا، ہمہ وقت اسے بدتمیز اور کو دسر ہونے کے طعنے دینا سو نوں میاں بیوی کی عادت رہی تھی۔نینا کی شخصیت کی سب خامیاں ان کی تربیت کا ہی نتیجہ تھا سو اب یہی کچھ ہونا تھا جو ہو رہا تھا۔

خار بو کر گلاب پانے کی تمنا کرنا بیوقوفی ہی تھی۔

☆......☆......☆

وہ بس اسٹاپ پر بیٹھی یونیورسٹی بس کا انتظار تو نہیں کر رہی تھی۔اگر کر رہی ہوتی تو اب تک کتنی ہی بسیں گزر کر جا چکی تھیں،کسی ایک میں تو سوار ہو سکتی تھی لیکن وہ بس بیٹھی تھی اور آتے جاتے لوگوں کو دیکھ رہی تھی اور اسے احساس تک نا تھا کہ کوئی اسے بھی دیکھ رہا تھا اس نے گھر سے نکلتے ہی اس نمبر پر کال کی تھی جس سے ابا کو مسڈ کالز آ رہی تھیں اور اس کی توقع کے عین مطابق وہ کال کسی خاتون نے ریسیو کی تھی۔وہ آواز

تو نہیں پہچانتی تھی لیکن پھر بھی آواز سے وہ یہی اندازہ لگا سکی کہ وہ خاتون درمیانی عمر کی تھی۔اس سے اسے کیا فرق پڑتا تھا۔اسے تو پہلے سے اندازہ تھا کہ اسکا باپ ہمیشہ سے الٹی سیدھی حرکات میں ملوث رہا ہے۔

ہوسکتا ہے یہ بات کسی اور کے لئے اتنی نامناسب نا ہوتی یا وہ اس مردانہ فطرت سمجھ کر اگنور کردیتا لیکن نینا کو اپنے باپ کی اس عادت سے نفرت تھی۔اسے بہت اچھی طرح سے اندازہ تھا کہ اس کے ابا کو ہر تین چار سال بعد ایکسٹرا میریٹل افیئر چلانے کا خبط تھا۔سب سے بڑی ستم ظریفی یہ تھی کہ ان سب افیئرز کی کسی ناکسی طرح نینا کو خبر ہوجایا کرتی تھی اور ہر بار وہ اپنے ہی باپ کو لے کر عجیب سے تاثرات کا شکار ہوجاتی تھی۔

ہوا نہیں چل رہی تھی لیکن دھند نے خنکی کو بڑھا دیا تھا سب ہی گرم کپڑے پہنے سر منہ لپیٹے پاس سے گزرتے چلے جارہے تھے اور وہ بس لاتعلق گم سی بیٹھی تھی۔

"آپ کیا ایسے ہی ہمیشہ بس کا انتظار کرتی ہیں۔۔۔؟" وہ یکدم اس کے سامنے آگیا تھا پھر اس کے پاس بینچ پر بیٹھتے ہوئے بولا۔نینا نے بناء چونکے اسے دیکھا۔

"کیسے۔۔۔؟ کیسے انتظار کرتی ہوں میں بس کا خاور صاحب۔۔۔؟" اس کے لہجے میں عجیب سا تاثر تھا جیسے نشے میں ہو۔خاور کو کچھ حیرانی ہوئی۔وہ تو توقع کررہا تھا کہ طنزیہ چبھتا ہوا کوئی جواب آئیگا۔

"آپ کی طبیعت ٹھیک ہے۔۔۔" اس نے حیران ہوکر پوچھا تھا۔دل چاہا کہ فوراً اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر دیکھے کہ کہیں اسے بخار تو نہیں۔۔مگر خدشہ تھا کہ وہ کھینچ کر تھپڑ ماردے گی سو اس نے اپنے ہاتھ کو قابو میں رکھا تھا۔

"میں نے پوچھا۔کیسے انتظار کرتی ہوں میں بس کا۔۔؟" وہ اب پھر سے سامنے کی جانب دیکھنے لگی تھی۔وجود پر کوئی گرم کپڑا بھی نا تھا۔

"کیا یہ لڑکی پاگل ہے۔۔۔اگر نہیں تو پھر ضرور کوئی خلائی مخلوق ہے؟" خاور نے سوچا تھا۔اسے دیکھ کر اس کا وجدان اور سوچنے سمجھنے کی تخلیقی صلاحیتیں بہتر کام کرنے لگتے تھے۔

"ایسے جیسے کتابیں لائبریری میں پڑھنے والوں کا انتظار کرتی ہیں۔۔۔شیلف میں بند چُپ چاپ۔۔۔بناء کچھ کہے۔۔۔کسی کو مخاطب کیئے۔۔۔مگر منتظر۔۔کہ کوئی آئے،کوئی تو آئے اور۔۔۔میرا مطلب ہے۔۔" وہ جان بوجھ کر چُپ ہوگیا تھا اسکا کہا گیا اگلا جملہ اس کے سامنے بیٹھی لڑکی کو خفا بھی کرسکتا تھا جو وہ چاہتا نہیں تھا جبکہ وہ ابھی بھی ویسے ہی ٹُھس بیٹھی تھی جیسے کچھ سنا ہی نا ہو۔چند لمحے ایسے ہی خاموشی میں گزر گئے۔خاور کو اس کی خاموشی حیران کررہی تھی۔

"آپ کی طبیعت مجھے واقعی ٹھیک نہیں لگ رہی۔۔۔اگر آپ برا نا منائیں تو میں پوچھ سکتا ہوں۔۔سب ٹھیک ہے نا۔۔" اب کی

بار وہ بہت سنجیدہ تھا جبکہ وہ ابھی بھی ایک لفظ نا بولی تھی۔خاور نے اسکا چہرہ دیکھا۔اس کی بڑی بڑی آنکھیں بھیگی ہوئی لگتی تھیں۔اس نے میکانکی سے انداز میں اسکا ہاتھ تھاما تھا جو انتہائی سرد تھا اور اس سے بھی زیادہ سرد اسکا رویہ۔۔۔وہ تو کسی کے غیر کے لفظ نا برداشت کرتی تھی کہ کسی بیگانے کے لمس پر بھی خاموش بیٹھی تھی۔

"تم مجھے ٹھیک نہیں لگ رہی۔۔۔اٹھو۔۔۔آؤ میرے ساتھ۔۔" اس نے یکدم اس کے ہاتھ پر وزن ڈال کر اسے اٹھنے میں مدد دی تھی۔وہ بیہوش تو نہیں تھی اس لئے یکدم ہی اسکے سرد وجود میں جنبش پیدا ہوئی تھی۔اس نے اپنا ہاتھ ایک جھٹکے سے اس کے ہاتھ سے چھڑوانا چاہا تھا۔

"کچھ نہیں ہوا ہے مجھے۔۔۔ٹھیک ہوں میں آپ کو زیادہ بے تکلف ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔۔" وہ ناک چڑھا کر بولی تھی۔خاور کی جان میں جان آئی۔اس نے گھبرا کر اسکا ہاتھ چھوڑ دیا۔

"اگر اتنی ہی ٹھیک ہو تو کسی دوسرے کی جان لینے کی کوشش کیوں کر رہی ہو۔۔۔ڈر گیا تھا میں۔۔" وہ چڑ کر بولا۔نینا نے رُخ موڑ کر اس کی جانب دیکھا۔

"شرم تو نہیں آتی آپکو اس طرح فلرٹ کرتے ہوئے۔۔کیا ملتا ہے مرد کو ایسی حرکتیں کر کے۔۔" وہ کھا جانے والے انداز میں بولی تھی۔الفاظ تو سخت تھے ہی، انداز بھی ایسا تھا کہ خاور سُلگ اٹھا۔

"فلرٹ نہیں کر رہا ہوں۔۔۔اور کبھی کیا بھی نہیں ہے کسی کے ساتھ۔۔تمہارا کیا خیال ہے کہ سب مرد ویلے نکمے ہوتے ہیں۔۔انہیں کوئی مالی مجبوری نہیں ہوتی، انہیں یونیورسٹی کے تھیسز پراجیکٹس نہیں بنانے ہوتے۔۔انہیں کپڑوں لتوں کی فکر نہیں ہوتی۔۔ان کی مائیں انہیں ٹوک ٹوک کر گھر کے کام نہیں کرواتیں ان سے۔۔۔تمہارا خیال ہے کہ مرد بس فلرٹ کرنے کے لئے دنیا میں اتارے گئے ہیں۔۔۔اتار دو یہ تعصب کی عینک محترمہ۔۔۔اگر سب عورتیں ایک سی نہیں ہوتیں تو ہر مرد بھی ایک سا نہیں ہوتا۔۔۔ پتا نہیں کون سی کتابیں پڑھتی رہتی ہو جن میں مرد کا صرف ایک ہی چہرہ پڑھایا جاتا ہے۔۔۔اور پھر فرماتی ہیں شرم نہیں آتی فلرٹ کرتے ہوئے۔۔اونہہ" وہ چبا چبا کر بول رہا تھا۔نینا بالکل اسکی جانب مُڑ گئی تھی۔

"تو پھر کیوں میرا پیچھا کرتے ہیں۔۔۔جہاں میں جاتی ہوں۔۔وہیں کیوں آجاتے ہیں آپ۔۔۔ایک چھوٹی بچی کا بہانہ بنا کر کیوں کال کرتے ہیں مجھے۔۔۔یہ اچانک اتنے سارے اتفاقات آپ کی ہی زندگی میں کیوں ہونے لگے ہیں۔۔۔آپ کو کیا لگتا ہے مجھے سمجھ نہیں آتا یہ سب۔۔۔بُدھو سمجھ رکھا ہے کیا" نینا کا انداز بالکل میکانکی سا تھا۔

۔خاور چند لمحے تو کچھ بول ہی نا سکا پھر اسے دل ہی دل میں بہت سبکی محسوس ہوئی۔وہ سمجھتا تھا کہ وہ جو کچھ کر رہا ہے وہ نینا کو سمجھ میں نہیں آ رہا لیکن وہ کوئی بیوقوف سی نا سمجھ لڑکی نہیں تھی۔وہ تو سب کچھ سمجھ بوجھ رہی تھی۔اب بلاوجہ آئیں بائیں شائیں کرنے کا وقت نا رہا تھا۔

"اچھا تو پھر سچ کہہ دیتا ہوں۔۔۔لیکن خبردار اس کے بعد کوئی بک بک کی تو۔۔۔اچھا تو عرض کیا ہے کہ اچھی لگتی ہو تم مجھے۔۔۔اتنی شدید کہ ہر وقت تمہارے بارے میں سوچتا رہتا ہوں۔۔تم سے ملنے کے بہانے ڈھونڈتا رہتا ہوں۔۔۔تمہیں دیکھ لیتا ہوں تو سکون سا آنے لگتا ہے۔۔تمہاری آواز سن کر خوشی محسوس ہوتی ہے۔۔تم سے بات کرنے کے بہانے سوچتا رہتا ہوں۔۔۔جس روز بات ہو جائے اس روز خوشی کے مارے نیند نہیں آتی۔۔اور جس روز بات نا ہو۔۔۔اس روز بے چینی کی وجہ سے جاگتا رہتا ہوں۔۔۔اور کیا کیا بتاؤں۔۔" وہ ہی بات جو اس نے بہت جوش سے شروع کی تھی مکمل ہوتے ہوتے اس کے لہجے میں ذرا نرمی اتر آئی تھی۔نینا نے گھور کر اسے دیکھا۔

"کس قدر چھچھورے ہیں۔۔۔" وہ بولنا ہی چاہتی تھی کہ خاور نے اسے ہاتھ کے اشارے سے روک دیا۔

"بس۔۔۔میں نے پہلے ہی کہا تھا کہ بک بک مت کرنا۔۔خاموش رہو۔۔صرف تمہیں ہی بولنے کا لائسنس نہیں ملا ہوا۔۔۔میں بھی بول سکتا ہوں"۔

"اچھا تو بولیں۔۔۔آپ ہی بول لیں پہلے۔۔۔" نینا مرعوب تو نہیں ہوئی تھی لیکن اس کے لہجے کے دبنگ انداز سے متاثر ضرور ہو گئی تھی۔خاور نے چند ثانیے اسکی آنکھوں میں دیکھا پھر گہری سانس بھر کر بولا۔

"آئی لو یو۔۔محبت کرنے لگا ہوں تم سے۔۔۔کوئی مسئلہ ہے تو بولو"۔

"محبت۔۔۔" نینا کی آنکھیں پھٹ سی گئیں۔اس کے اندر اتنی برف جمی تھی کہ محبت کی یہ تپش بھی اسے پگھلا نا سکی تھی۔

"وہ کیا ہوتی ہے۔۔۔؟" یہ سوال اس نے اپنے آپ سے کیا تھا۔خاور سوالیہ انداز میں اسکا چہرہ دیکھ رہا تھا۔

☆......☆......☆

"وہ آٹھ سال کی تھی جب پہلی بار اسے اسے اپنے باپ کی رنگین فطرت کا اندازہ ہوا۔۔۔وہ بہت چھوٹی سی تھی لیکن اسکا دماغ اپنی عمر کے بچوں سے دو قدم آگے چلتا تھا۔اسے چہرے پڑھنے آتے تھے،اسے رویے سمجھ میں آتے تھے،اسکی قوتِ مشاہدہ بلا کی تیز تھی۔ان دنوں اسکول پک اینڈ ڈراپ کرنے والی وین کے ڈرائیور کا ایکسیڈینٹ ہوا تھا تو اسکول کی پک اینڈ ڈراپ کاشف کو اپنے ذمے لینی پڑی۔وہ اور زری دو مختلف اسکول میں جاتی تھیں۔زری پڑھائی میں اتنی تیز نہیں تھی اسلئے اسکا ایڈمیشن نینا والے اسکول میں ہو نا سکا تھا۔اس کی ٹیچر چھٹی کے وقت بچوں کو اپنی نگرانی میں بس یا وین میں بٹھایا کرتی تھیں اور وہ بچے جنہیں ماں باپ لینے آتے تھے،ٹیچر باقاعدہ ان سے مل کر بچے ان کے حوالے کرتی تھیں۔پہلی ہی بار جب کاشف اسے پک کرنے آیا تو نینا کو ٹیچر کے رویے میں کچھ عجیب سا تاثر محسوس ہوا۔یہ کاشف نہیں تھا جو ٹیچر سے مرعوب ہوا تھا بلکہ یہ ٹیچر تھیں جو کاشف سے مرعوب ہو گئی تھیں۔

ہر روز وہ باپ کے آنے پر ٹیچر کی مسکراہٹ کو مزید پھیلتا ہوا محسوس کرتی تھی۔وہ موبائل کا دور تھا۔

"مس شہنیلا ۔۔ٹریفک کی وجہ سے بعض اوقات مجھے آنے میں دیر سویر ہو جاتی ہے ۔۔تو آپ اپنا سیل نمبر مجھے دے دیں تاکہ ایمرجنسی کی صورت میں آپ سے رابطہ کیا جا سکے" اس کو اپنی جانب دائیں کھڑا کئے اسکا باپ اس کی نوجوان ٹیچر سے اسکا سیل فون نمبر مانگ رہا تھا اور ٹیچر نے وہ نمبر دے بھی دیا تھا۔اسے آج تک یاد تھا کہ اسے یہ بات بری لگی تھی ۔کیوں بری لگی تھی ۔۔۔یہ اسے بہت عرصے تک سمجھ میں نا آیا تھا پھر ایک دن ٹیچر نے کاشف سے لفٹ مانگ لی۔

"میرے بھائی مجھے لینے نہیں آسکیں گے ۔۔آپ مجھے ڈراپ کر دیں گے" ٹیچر نے کہا اور کاشف نے بناء چوں چراں کئے اثبات میں سر ہلا دیا پھر ایک روز واپس پر ٹیچر نے ناصرف لفٹ مانگ لی بلکہ کاشف نے مینگو شیک بھی پلایا۔

"اس روز اس نے گھر آتے ہی یہ بات ماں کو بتا دی تھی ۔اس کے بعد ماں باپ کے درمیان بحث ہوئی یا کوئی لڑائی جھگڑا ہوا یہ اسے پتا نہیں چلا تھا لیکن اگلے دن شام کو اس کے ہاتھوں ایک گلاس ٹوٹ گیا تھا اور کاشف نے اسے زوردار تھپڑ مارا تھا۔

" اِدھر اُدھر دیکھنے سے فرصت ملے تو کوئی چیز تمیز سے تھامنی آئے" کاشف کی آنکھوں سے آگ اگلتی اسے صاف محسوس ہوئی تھی تب تک اسے بھول چکا تھا کہ اس نے اصل میں غلطی کی کیا ہے۔

" میں شیلف پر رکھ رہی تھی تو میرے ہاتھ سے گر گیا۔۔" وہ سخت لہجے میں بولی تھی ۔اسے باپ سے اکثر مار پڑتی رہتی تھی ۔اسے ایک آدھ تھپڑ سے فرق نہیں پڑتا تھا۔

" آنکھوں اور کانوں کا جتنا استعمال کرتی ہو۔۔اتنا ہاتھوں کا بھی کر لیا کرو تو ایسا کبھی نا ہو" کاشف اسی انداز میں بولا تھا۔

" آپ بھی ہاتھوں کا جتنا استعمال کرتے ہیں ۔اتنا دماغ کا کریں تو ایسا کبھی نا ہو" وہ خود سر تھی ،بدزبان بھی تھی لیکن اسکو ایسا بنانے والے بھی اس کے اپنے ہی تھے۔

" بہت خوب۔۔بہت اچھے۔۔۔بدتمیز۔۔ایسے بات کرتے ہیں نا باپ سے۔۔۔دیکھ رہی ہو صوفیہ اپنی چہیتی کی زبان کے جوہر۔۔یہ سکھا رہی ہو تم اس کو۔۔یہ تربیت ہے تمہاری۔۔۔زمین سے پوری طرح نکلی نہیں ہے اور زبان گز بھر کی ہے۔۔" کاشف نے اسے تین چار تھپڑ ایک ساتھ مارے تھے اور ساتھ ساتھ چلانے لگا تھا۔صوفیہ بھی کمرے سے نکل آئی۔

"کیا ہوا۔۔کیا بات ہے۔۔؟" وہ ان دونوں کے چہروں کی طرف دیکھ رہی تھی ۔وہ نہیں جانتی تھی کہ کیا ہوا لیکن اس میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ وہ کاشف کو روک یا ٹوک سکتی ۔نینا پٹتی رہی تھی اور روتی رہی تھی سوائے اس کے کسی کو سمجھ میں نہیں آیا تھا کہ وہ پٹائی جو گلاس ٹوٹنے پر کی گئی ،اصل میں کسی اور بات کا غصہ تھا ورنہ برتن تو اس سے اکثر ٹوٹ جایا کرتے تھے۔

" ابا کو میرے شکایت لگانے پر غصہ آ گیا۔۔لیکن وہ یہ بات امی سے چھپانا کیوں چاہتے تھے۔۔۔کیوں۔۔ایسی کیا بات تھی اس سارے معاملے میں۔۔" بہت دن تک یہ سوال اس کے دماغ سے چپکا رہا تھا۔

☆......☆......☆

" کیا بات ہے طبیعت ٹھیک ہے آپکی ۔۔" زری نے امی کو چپ دیکھ کر سوال کیا تھا۔وہ جب سے اٹھی تھی ان کو سست سا محسوس کر رہی تھی۔

" ہاں ٹھیک ہوں۔سردی کی وجہ سے گھٹنوں میں درد ہے بس۔۔" صوفیہ یہی کہہ پائی تھی ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ وہ ذہنی طور پر بہت تھکی ہوئی تھی۔آج سارا دن وہ مختلف سوچوں میں گھری رہی تھی۔

" امی۔۔اظفر کی امی آئی ہوئی ہیں لاہور شاپنگ کے لئے۔۔۔" زری نے اپنا مدعا بیان کیا تھا۔صوفیہ نے بھی ذہن میں موجود ساری سوچوں کو جھٹک ڈالا تھا۔نینا کو تو عادت تھی اناپ شناپ بکتے رہنے کی۔۔۔وہ آخر کتنی دیر اس کی وجہ سے پریشان رہتی

" اچھا۔۔انہوں نے بتایا ہی نہیں۔۔۔میں ان کو کھانے پر انوائٹ کر لیتی۔۔۔آخر کو سمدھیانہ ہے۔۔ہمارا فرض بنتا ہے انہیں گھر بلائیں۔۔" صوفیہ نے ساری توجہ زری کی جانب مرکوز کی تھی۔

" میں نے اظفر سے کہا تھا۔۔وہ کہتا ہے رہنے دو۔۔اسکی امی اتنی زیادہ سیڑھیاں بار بار نہیں چڑھ سکتیں۔۔۔ایک تو آپ لوگ سیڑھیاں مرمت بھی نہیں کرواتے۔۔۔پرانے زمانے کی بنی ہوئی ہیں۔۔اونچے اونچے سے اسٹیپ ہیں۔۔۔آنٹی (اظفر کی امی) کہتی ہیں انہیں کمر میں درد ہونے لگتا ہے ایسی سیڑھیاں چڑھ کر" زری کے چہرے پر ساس کے متعلق بات کرتے ہوئے بیچارگی اور تاسف دونوں چھلکنے لگا تھا۔

" آئے ہائے۔۔اتنی بھی کیا نازک مزاجی ہوئی۔۔۔یہ چار سیڑھیاں چڑھ کر ہی تھک جاتی ہیں۔۔۔اور وہ جو دو دو انچ کی ہیل والے سینڈل پہن کر آئی تھیں ہمارے گھر۔۔ان سے کمر میں درد نہیں ہوتا۔۔بس لوگوں کو تو نخرے کرنے کا بہانہ چاہیئے" صوفیہ کو سخت برا لگا

" نہیں امی۔۔آنٹی بالکل بھی نخرے والی خاتون نہیں ہیں۔۔۔وہ اتنی ہمبل ،اتنی ڈاؤن ٹو ارتھ قسم کی ہیں۔۔۔ہوگا کوئی مسئلہ انکا۔۔۔میں تو خود تین چار دفعہ مسلسل سیڑھیاں چڑھ اتر لوں تو ٹانگیں تھک جاتی ہیں" زری نے فوراً صفائی دی تھی۔

" ہاں بھئی تم انکی زبان نہیں بولوگی تو کون بولے گا۔۔آخر کو تمہاری ساس ہیں۔۔۔" صوفیہ کو اسکی بات بھی اچھی نا لگی تھی۔ویسے بھی زری کے اطوار سے بھی اسے چڑ ہونے لگی تھی۔اسکی منگنی کیا ہوگئی تھی ،اسے ہر وقت اظفر اور سسرال والوں کے نخرے اٹھانے سے ہی فرصت نا ملتی تھی۔ہر دو دن بعد کچھ نا کچھ پکا کر اظفر کے یہاں بھجوا دیتی تھی۔۔۔کبھی چکن بریانی۔۔کبھی کوفتے۔۔۔کبھی گاجر کا حلوہ تو کبھی کھیر۔۔۔سارا بجٹ اتھل پتھل کر دیتی وہ۔۔۔

" اچھا چھوڑیں آپ۔۔۔وہ میں آپکو بتا رہی تھی کہ آنٹی کہہ رہی تھیں کہ میں میک اپ اور شوز وغیرہ اپنی پسند سے خرید لوں۔۔۔سوئیٹرز اور کارڈیگنز وغیرہ کے لئے بھی کہہ رہی تھیں۔۔۔کہہ رہی تھیں جیولری بھی لے لو ایک ہی بار۔۔" زری نے ان کے چہرے کی جانب دیکھتے ہوئے کہا تھا۔

"ہاں تو ان سے پوچھو کہ کس سے خریدنی ہے جیولری۔۔۔ہمیں بتا دیں۔۔تمہارے ابا کو بولیں گے وہ ہمیں لے چلیں گے" سوفیہ نے ہامی بھری تھی۔زری چند لمحے خاموشی سے اسکا چہرہ دیکھتی رہی پھر اس نے کھنکھارتے ہوئے حلق صاف کیا تھا۔

"امی۔۔آنٹی کہہ رہی تھیں کہ اظفر لے جائیگا مجھے۔۔یعنی صرف مجھے۔۔۔تو میں بھی اس کے لئے شاپنگ کرلوں ساتھ ہی۔۔میں نے ان کو کہہ دیا ہے کہ امی سے پوچھ کر بتاؤں گی۔۔۔آخر ہمیں بھی تو شاپنگ کرنی ہی ہے" وہ ذرا سا شرما کر بولی تھی۔صوفیہ نے گھور کر اسے دیکھا

"تمہارا مطلب ہے وہ تمہیں ساتھ لے کر جائیگا۔۔۔یعنی تم دونوں اکیلے۔۔۔؟" صوفیہ کو بڑا نامناسب لگا تھا۔

"اوہو امی۔۔دو لوگ اکیلے ہوتے ہیں کیا۔۔۔عجیب باتیں کرتی ہیں آپ۔۔۔"اس نے برا مان کر کہا تھا۔

ہمارے جیسے گھروں میں اسے ہی" اکیلا" کہا جاتا ہے بی بی۔۔۔بھلا بتاؤ کوئی بڑا بزرگ ساتھ نہیں جائیگا۔۔یہ کل کے بچے شادی کی خریداری کریں گے۔۔۔۔میری طرف سے صاف انکار ہے بھئی" صوفیہ نے صاف انکار کر دیا تھا۔

"ہاں تو کیا ہو گیا۔۔اتنی پینڈوؤں والی باتیں کیوں کر رہی ہیں۔۔۔آخر اس میں برائی کیا ہے۔۔۔" زری نے ناک چڑھائی تھی

"دیکھو زری میں صاف بات کروں گی۔۔۔ایک تو یہ کہ ایسی کسی بات کی اجازت تمہارے ابا بھی نا دیں گے۔۔دوسرا ہم جس محلے میں رہتے ہیں وہاں سب ایک دوسرے کے معاملات کا بڑا دھیان رکھتے ہیں۔۔۔سارے محلے میں عجیب عجیب باتیں پھیلیں گی۔۔اچھا نہیں لگتا۔۔۔" صوفیہ نے اتنا ہی کہا تھا کہ زری نے بات کاٹ دی۔

"امی پلیز جانے دیں نا۔اظفر نے اتنے مان سے کہا تھا مجھے۔۔۔میں اسکو انکار کروں گی تو وہ ہمیں کنزرویٹو سی فیملی سمجھے گا نا۔۔پلیز پلیز امی۔۔۔مان جائیں نا۔" وہ اصرار کر رہی تھی۔صوفیہ سمجھ سکتی تھی کہ زری خود بھی اظفر کے ساتھ باہر جا کر شاپنگ کرنے میں دلچسپی رکھتی ہے۔

"اچھا۔۔۔میں تمہارے ابا سے بات کروں گی" صوفیہ نے بے دلی سے بات ختم کر دی تھی

☆......☆......☆

"اس نے کمرے میں داخل ہوتے ہی لائٹ آف دیکھی تو اسکا پارہ مزید ہائی ہو گیا تھا۔ایسا کبھی نا ہوا تھا کہ شہرین اس کے کمرے میں آنے سے پہلے سوئی ہو۔

"کیا ان کے درمیان موجود رشتے کی بنیاد بدل رہی تھی۔کیا محبت اکتاہٹ کا شکار ہونے لگی تھی۔۔ایسا تھا تو کیوں تھا۔سمیع اسی سوچ میں گھلتا ہوا بستر پر بیٹھ گیا تھا پھر اس نے شہرین کی جانب دیکھا جو سوئی ہوئی نہیں تھی لیکن اداکاری ایسے کر رہی تھی جیسے سمیع کے لائٹ جلا دینے پر گہری نیند سے جاگی ہو۔اس نے اکتا کر لحاف سر تک تان لیا تھا۔سمیع نے اس کی اس حرکت کو ناپسندیدگی سے دیکھا اور پھر کھینچ کر لحاف اتار دیا تھا۔

"کیا مصیبت ہے۔۔۔اب کیا میں اس کمرے میں اپنی مرضی سے سو بھی نہیں سکتی" وہ غرا کر بولی تھی۔سمیع نے اسکی جانب دیکھا

"نہیں ۔۔۔نہیں سو سکتی تم" وہ اطمینان سے بولا تھا۔

"کیوں ۔۔۔بتاؤ مجھے کیوں ۔۔کیوں نہیں سو سکتی میں ۔۔؟" وہ مزید غصیلے انداز میں بولی تھی ۔سمیع کو ہنسی آ گئی لیکن اس نے اسکی جانب دیکھا نہیں تھا۔

"اب چُپ کیوں ہو۔۔ بولو ۔۔۔" وہ اسے خاموش پا کر پھر چلائی ۔سمیع نے گردن موڑی تھی۔

"قسم سے بالکل بلی لگ رہی ہو۔۔۔وہ بھی موٹی تازی" وہ منہ کا پھلا کر اس کے موٹاپے کی جانب اشارہ کر رہا تھا۔شہرین کا غصہ بھی یہیں تھا۔اسے بھی ہنسی آ گئی ۔

"اب ہنس کیوں رہی ہو۔۔۔موٹی بلی" اس نے ٹانگیں بیڈ پر رکھتے ہوئے خود کو گھسیٹ کر شہرین کے برابر کیا تھا۔

"دیکھا۔۔۔پھر اعتراض ۔۔۔تمہیں عادت پڑ گئی ہے سمیع ۔۔مجھے ٹوکتے رہنے کی ۔۔میری ہر بات سے انکار کرنے کی ۔۔۔"اس کے جلے بھُنے انداز نے سمیع کو مسکرانے پر مجبور کیا۔

"اتنی ناراض کیوں رہنے لگی ہو جان میری ۔۔ پہلے تو کبھی اتنے شکوے نہیں ہوئے تھے مجھ سے تمہیں" اس نے اس کے کندھے پر اپنا بازو رکھ کر اسے خود سے قریب کیا تھا۔

تم خود بھی تو کتنا بدلتے جا رہے ہو۔۔اپنے رویے پر بھی تو غور کرو" وہ منہ بنا کر بولی تھی۔

"یار میں نے کیا کہہ ڈالا تھا۔۔یہی تو کہا تھا کہ ۔۔اچھا چلو چھوڑو ۔۔میں کر دوں گا کل کال کہ فی میل ٹیوٹر ہی ہونی چاہیئے ۔۔ختم کرو اب اس قصے کو" سمیع اکتا کر بولا تھا۔

"تھینک یو سو مچ" شہرین نے سر ہلاتے ہوئے کہا تھا۔

"قسم سے مجھے احساس ہو گیا ہے کہ میری امی ٹھیک کہتی تھیں ۔۔" سمیع کے انداز میں شرشرت تھی جو شہرین کو سمجھ بھی آ گئی تھی۔

"ہاں دنیا کے سب مردوں کو ماں کی باتیں ٹھیک اور بیوی کی باتیں غلط ہی لگتی ہیں ۔۔۔"

"دیکھا۔۔پھر جھگڑا شروع کر دیا تم نے ۔۔۔میں تو پہلے ہی سوچ رہا تھا کہ شہرین بہت جھگڑالو ہوتی جا رہی ہے ۔۔۔ایسی تھی تو نہیں میری بیوی ۔۔۔کہاں ہے وہ شگفتہ مزاج شہرین جس سے سمیع نے محبت کی تھی" وہ اسے چڑا رہا تھا۔

"یعنی اب محبت نہیں کرتے تم مجھ سے ۔۔۔اس بات کو بھی تو ایڈمٹ کر لو۔۔کہ تم بھی بدل رہے ہو" وہ شکوہ کناں انداز میں بولی تھی سمیع نے لمحہ بھر اسکی آنکھوں میں دیکھا پھر نفی میں سر ہلایا تھا۔

"ایسا کبھی نہیں ہو گا شہرین ۔۔۔کبھی بھی نہیں ۔۔۔جب تک اس وجود میں سانس رہے گا۔۔۔"اس نے اتنا ہی کہا تھا کہ شہرین نے اسکی بات کاٹ دی۔

" ہاں ہاں جانتی ہوں ۔۔۔ بھٹو تیرا نام رہے گا ۔۔ بہت سن رکھے ہیں یہ نعرے میں نے" سمیع نے قہقہہ لگایا۔

" جی نہیں ۔۔۔ جب تک اس وجود میں سانس رہے گا ۔۔۔ یہ شہرین کی محبت کے حصار سے کبھی نا نکل پائیگا ۔۔ یہ سوچنا بھی مت میری جان" وہ مسکراتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ شہرین کو اتنے دنوں کے بعد اس کے منہ سے یہ سب سننا بے حد اچھا لگا۔ وہ مزید اس کے ساتھ چپک گئی تھی۔

" اچھا آئی ایم سوری نا ۔۔ پتا کیا مجھے خود سمجھ میں نہیں آتا کہ مجھے اب غصہ جلدی کیوں آجاتا ہے ۔۔۔ خوامخواہ میرا پارہ ہائی ہونے لگتا ہے ۔۔۔ میں چاہتی ہوں بس ایمن کے جتنے بھی معاملات میری بیماری کی وجہ سے تاخیر کا شکار رہے ہیں ۔۔ پلک جھپکتے ٹھیک ہوجائیں ۔۔۔ تو میں پرسکون ہوجاؤں گی" ۔

" سب ٹھیک ہوجائیگا شہرین ۔۔ جہاں خدا تعالیٰ نے اتنے بڑے بڑے مسائل ختم کر دئے ہیں ۔۔ وہاں یہ مسئلے بھی حل ہوجائیں ۔۔ بس تم خوش رہا کرو ۔۔۔ اس خوشی کو محسوس کیا کرو ۔۔ تم صحتمند ہوگئی ہو ۔۔ تمہارے گھر والے ۔۔ میرے گھر والے سب ہم سے خوش ہیں ۔۔۔" سمیع نے رسان سے اسے سمجھایا تھا۔ شہرین کچھ نہیں بولی تھی۔ سمیع نے اس کے چہرے کی طرف دیکھا پھر جیسے اسے کچھ یاد آیا۔

" اچھا وہ کیا کہہ رہی تھی تم ۔۔۔ چھڈو جی ۔۔ مٹی پاؤ ۔۔۔ یعنی پنجابی بس یہی باتیں کرتے ہیں" وہ اسے گھور رہا تھا۔

" ہاں تو اور کیا ۔۔ تم تو بس لاہور واپس آ کر بالکل ایسے ہوگئے ہو ۔۔ ہر ضروری معاملہ بس یہی کہہ کر نبٹا لیتے ہو" وہ بھی مسکراتے ہوئے بولی تھی۔

" اچھا ۔ تو تم بتادو کہ پھر ضروری معاملات کیسے نبٹائے جاتے ہیں ۔۔ ہاں ۔۔ بولو ۔۔ بتاؤ ۔۔۔" وہ اسے مسلسل گدگدا رہا تھا۔ شہرین ہنس ہنس کر دوہری ہونے لگی۔

" بس یونہی ہنستی رہا کرو شہرین ۔۔۔ اس ہنسی سے زیادہ کچھ قیمتی نہیں ہے میرے لئے ۔۔" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھ کر بولا تھا جو مسلسل ہنسنے کے باعث بھیگ گئی تھیں۔

☆......☆......☆

" سوپ تو بہت اچھا بنایا ہے ۔۔۔ بالکل باہر کے سوپ کا مزا ہے ۔۔" کاشف نے سوپ کا پیالہ ختم کر کے صوفیہ کو دیتے ہوئے تعریف بھی کی تھی۔ وہ خوشی سے کھل گئی۔ شوہر کی جانب سے کھانے کی تعریف اسے اکثر ملتی رہتی تھی۔

" اچھا ۔؟ چلیں شکر ہے کہ آپ کو پسند آیا ۔۔ اور ہم نے تو ایک عرصہ ہوگیا باہر کا سوپ پیا نہیں ۔۔۔ ہمیں کیا پتا ریستوران کے سوپ کا ذائقہ کیسا ہوتا ہے" صوفیہ نے مسکراتے ہوئے کہا تھا۔

" میرے کہنے کا مطلب تھا کہ بہت اچھا بنا ہے ۔ تمہیں بالا آخر چائینز کھانے بنانے آگئے ہیں" ۔

"ارے صاحب ایک عمر ہوگئی آپ کے گھر کا چولہا چوکا کرتے ہوئے۔۔۔بچیاں جوان ہوگئی ہیں۔۔اب بھی ہاتھ صاف نا ہوتا تو آخر کب ہونا تھا" صوفیہ متاثر نا ہوئی تھی۔

"نہیں۔۔کھانا تو تم شروع سے اچھا بنالیتی ہو۔۔۔بی بی جان اللہ بخشے تمہارے پکائے کھانوں کی ہمیشہ تعریف کرتی تھیں" کاشف کو آج بہت عرصہ بعد ماں بھی یاد آئی تھی۔

"ہاں جی۔۔اللہ کا بڑا شکر ہے کہ دیسی اسٹائل کے کھانے تو میں شروع سے اچھے پکا لیتی ہوں۔۔چائینز وغیرہ پکا پکا کر اب ان میں بھی ایکسپرٹ ہوگئی ہوں۔۔۔پھر کوئی کمی بیشی ہو تو زری انٹرنیٹ سے ریسپیز ڈھونڈ ڈھونڈ کر بتاتی رہتی ہے۔۔۔بچے جوان ہو جائیں تو مائیں ہر کام میں ہی ایکسپرٹ ہو جاتی ہیں" صوفیہ نے سادہ سے انداز میں کہا۔ایک عمر ہوتی ہے جب ایسی باتوں پر کوئی تعریف کرے تو خوشی ہوتی پھر جب روز روز ایک جیسی باتوں پر سراہا جانے لگے تو پھر ان باتوں میں کشش ختم ہونے لگتی ہے۔صوفیہ کے لئے کھانا بنانا کوئی بڑی بات نا تھی۔اسے ایسی تعریف میں کوئی دلچسپی محسوس نا ہوتی تھی۔

"اچھا تو جوان بچوں کی ماں۔۔۔یہ بتاؤ بچے کر کیا رہے ہیں۔۔ہمارے گھر میں تو ابھی سے سناٹا اتر آیا ہے۔۔زری کی شادی ہوگئی تو ہم تو بہت اداس ہو جائیں گے" صوفیہ نے چونک کر اسے دیکھا۔وہ ایسی باتیں کرنے کے عادی تو نا تھے۔

"میں تو ابھی سے سوچ سوچ کر ہولتی رہتی ہوں۔۔۔بس اللہ میری بیٹیوں کے نصیب اچھے کرے۔۔انہیں ان کے گھر کی ہر خوشی نصیب ہو۔۔ماں باپ کو بس یہ سوچ ہی پرسکون رکھتی ہے کہ ان کی اولاد جہاں بھی ہے خوش ہے۔۔۔" صوفیہ یاسیت بھرے لہجے میں بولی تھی۔کاشف نے ٹی وی کی جانب دیکھا تھا پھر ایک نظر اس پر ڈالی۔

"ماں باپ کی نیت نیک ہو تو اولاد کو ہر راہ روشن ملتی ہے۔۔۔انشاءاللہ ہماری بیٹی اپنے گھر بہت خوش رہے گی" کاشف نے گویا بات ختم کر دی تھی۔صوفیہ نے کچھ لمحے اسکی جانب دیکھا پھر سر جھٹک دیا۔اسے یاد آیا تھا کہ اسے زری کے متعلق بھی اجازت لینی تھی۔

"وہ مجھے آپ سے ایک بات پوچھنی تھی۔۔" اس نے تمہید باندھتے ہوئے شوہر کا چہرہ دیکھا تھا۔کاشف نے استفہامیہ انداز میں اسے دیکھا تو اس نے کچھ جھجھک کر ساری بات بتادی کہ اظفر زری کو شاپنگ کے لئے لے جانا چاہتا تھا۔کاشف نے سب کچھ تحمل سے سنا پھر سر ہلایا تھا۔

"اب میں کیا کہوں صوفیہ حلیمہ۔۔۔زمانہ بہت بدل گیا ہے۔۔۔بچوں کی بات نا ماننے میں بھی نقصان ہی ہوتا ہے۔۔۔اور پھر مجھے نہیں لگتا کہ اس میں کوئی حرج ہے۔۔۔لیکن۔۔۔" وہ رکا تھا۔

"نینا کو بھی زری کے ساتھ بھیجنا۔۔۔دونوں بہنیں اکٹھی ہوں گی تو کسی کو کوئی الٹی سیدھی بات کا موقع بھی نا ملے گا" وہ حتمی لہجے میں بولا تھا۔صوفیہ کو کیا اعتراض ہو سکتا تھا سوائے اس کے کہ نینا کو زری کے ساتھ جانے کے لئے منائے گا کون۔۔۔بلی کے گلے میں گھنٹی باندھنا اتنا آسان کب ہوتا ہے۔

☆......☆......☆

"آئی لو یو۔۔محبت کرنے لگا ہوں تم سے۔۔۔" اس کے کانوں میں جیسے یہ جملہ ایک بار پھر گونجا تھا۔اس نے کروٹ بدلی۔

"اسے ہمت کیسے ہوئی مجھ سے یہ بات کرنے کی۔۔کل نظر آئے کہیں۔۔منہ توڑ دوں گی اسکا" اس نے ناگواری سے منہ بناتے ہوئے سوچا تھا۔اسی دوران امی کمرے میں داخل ہوئی تھیں۔ہاتھ میں سوپ کی ٹرے جس میں رکھے پیالے سے اڑتا دھواں نینا کی بھوک کو مزید بڑھا گیا۔اس نے صبح سے کچھ نا کھایا تھا۔

"یہ لو نینا۔۔بہت اچھا سوپ بنایا ہے۔۔۔تمہارے ابا تو بہت تعریف کر رہے تھے" صوفیہ نے اسے ٹرے تھمائی تھی۔وہ بھی چوں چراں کئے بناء اٹھ گئی۔

"اچھا ہے نا۔۔" صوفیہ کو چونکہ اس سے زری کے متعلق بھی بات کرنا تھی اس لئے وہ پاس ہی بیٹھ گئی تھی۔اس کے استفسار پر نینا نے سر ہلایا تھا۔وہ ذہنی طور پر خود کو بہت تھکا ہوا محسوس کرتی تھی۔اسے لگتا تھا اسکی ذہنی استعداد کم ہونے لگی ہے۔اسے چیزیں جلدی سمجھ میں نا آتی تھیں۔ابھی بھی ذہن میں وہ فون نمبر جو اس نے ابا کے سیل فون سے ذہن نشین کیا تھا بار بار چمک رہا تھا اور دوسری جانب خاور کا کہا گیا جملہ وقفے وقفے سے یاد آنے لگتا۔اسے یہ سب چیزیں کوئی خوشگوار تاثر نہیں دے رہی تھیں بلکہ وہ اکتا رہی تھی اور سر میں جیسے ہلکے ہلکے دھماکے ہونے لگے تھے۔

"زری تمہارے ابا نے اجازت دے دی ہے۔۔کہہ رہے تھے زمانہ بدل گیا ہے۔۔آجکل کے بچے سمجھدار ہیں۔۔اپنا اچھا برا سمجھتے ہیں۔۔اپنے بڑوں کی عزت کا پاس ہے انہیں۔۔سو تم جا سکتی ہو۔۔نینا تم بھی اس کے ساتھ چلی جانا" امی نے ابا کے کہے گئے جملوں کو دو سے ضرب دے کر بیان کیا تھا۔

"کہاں۔۔۔کہاں جانا ہے۔۔" نینا نے سوپ کا چمچ بھر کر منہ میں رکھا تھا۔

"شاپنگ کے لئے۔۔۔اظفر لے جانا چاہتا ہے۔۔۔" امی نے بس اتنا ہی کہا۔نینا نے ناگواری سے انہیں دیکھا۔

"میں خوامخواہ ساتھ جاؤں۔۔کباب میں ہڈی۔۔زری اکیلی جائے۔۔میں کیوں جاؤں" وہ ناک چڑھا کر بولی تھی۔

"اوہو۔تمہارے ابا کہہ رہے ہیں کہ دونوں بہنیں اکٹھی چلی جائیں گی۔۔زری اکیلی جاتی ہوئی اچھی نہیں لگتی" امی نے وضاحت کی تھی۔

"اکیلی جاتی ہوئی اچھی نہیں لگے گی تو مت جائے نا۔۔۔مجھے تو درمیان میں مت گھسیٹئے" نینا اسی انداز میں بولی تھی۔اسے یہ بات قطعاً منظور نا تھی اور یہ بات صوفیہ پہلے سے جانتی تھی۔

'دیکھو نینا۔۔بہنیں ایسے موقع پر کام آیا ہی کرتی ہیں۔۔۔اب داماد کو کیسے انکار کریں ہم۔۔۔وہ زری کو اسکی پسند کی جیولری میک اپ وغیرہ دولانا چاہتا ہے۔۔۔نئی نئی رشتہ داری ہے۔۔۔انکار کریں گے تو جانے وہ کیا سمجھے۔۔۔اس لئے تمہارے باا کہہ رہے تھے کہ تم اور زری دونوں جاؤ" امی نے رسانیت سے اسے سمجھایا تھا۔

"دیکھیں امی۔۔۔اگر آپکو یہ بات اچھی نہیں لگ رہی تو آپ زری کو اسکی اجازت مت دیں۔۔۔اپنی اولاد کے لئے اچھا برا فیصلہ

کرنے کا اختیار ہے آپکو لیکن میں کسی ایرے غیرے کے ساتھ نہیں جاؤں گی" اس نے زری کا لال بھبھوکا چہرہ نوٹس میں لائے بغیر دو ٹوک جواب دیا تھا۔

"تم کوئی بات تحمل سے بھی سن لیا کرو کبھی۔۔دراصل تمہارے ابا کہہ رہے تھے۔۔۔" صوفیہ نے کچھ کہنا چاہا لیکن نینا نے ہاتھ کے اشارے سے انہیں روک دیا۔

"امی یہ ابا کے خودغرض اقوالِ زریں مجھے نا سنایا کریں۔۔میں ذرا بھی امپریس نہیں ہوتی۔۔آپ ابا کو جا کر صاف کہہ دیں کہ ان کی اولاد کی نگرانی کرنا انکی اپنی ذمہ داری ہے۔۔میری نہیں۔۔۔میں کوئی چاچا کیدو بن کر ان کی بیٹی کی چوکیداری کروں" اسکا لہجہ پہلے سے زیادہ تلخ تھا۔صوفیہ چُپ کی چُپ رہ گئی۔

"رہنے دو صوفیہ۔۔اسے پہلے کبھی کوئی بات سمجھ میں آئی ہے جو اب آئیگی۔۔۔مت کہو اس سے کچھ۔۔۔" ان دونوں کو ہی پتا نہیں چلا تھا جب ان کی بلند آواز سن کر ابا کمرے کے دروازے میں آکر کھڑے ہو گئے تھے۔

"شکریہ۔۔نوازش۔۔۔" نینا نے بہت دھیمی آواز میں کہا تھا۔

"لہجہ دیکھو اس کا۔۔اسے تمیز ہی نہیں رہی ہے بات کرنے کی۔۔۔اس دن کے لئے تو اسے اتنا پڑھایا تھا۔۔کہ جب پڑھ لکھ جائے تو ماں باپ کو ہی ذلیل کرے۔۔۔یہ سکھاتی ہیں کتابیں۔۔۔" ابا انتہائی تلخ لہجے میں بولے تھے۔یہ شاید کوئی پانچ چھ سال بعد ہو رہا تھا کہ ابا نے براہ راست اس انداز میں نینا سے بات کی تھی۔اس نے بستر پر بیٹھے سر اٹھا کر انہیں دیکھا۔

"یہ سب میں نے کتابوں سے نہیں سیکھا۔۔آپ سے سیکھا ہے۔۔اپنے ماں باپ سے سیکھا ہے" نینا نڈر لہجے میں بولی تھی۔

"نینا چُپ کرو۔۔اس لہجے میں بات کرتا ہے کوئی اپنے باپ سے۔۔" امی نے دہل کر اسے چُپ کروانا چاہا تھا۔

"مت ٹوکو اسے صوفیہ۔۔اس نے سمجھنا ہوتا تو اب تک سمجھ چکی ہوتی لیکن یہ لا علاج ہو چکی ہے۔۔اس کو اتنا بھی احساس نہیں کہ ماں باپ نے اس کے لئے کیا کیا نہیں کیا۔۔۔پالا پوسا۔۔بڑا کیا۔۔ہر عیش و آرام دیا۔۔پڑھایا لکھایا۔۔"

"سب ہی ماں باپ کرتے ہیں۔۔یہ کوئی بڑا احسان نہیں ہے۔۔۔میرے لئے ایسا کیا خاص کر دیا آپ نے" وہ بڑبڑائی تھی۔

"یہ بس اب چار جماعتیں پڑھ گئی ہے۔۔تو اسکو حق حاصل ہے کہ ہمارے ہی سر میں جوتے مارے۔۔۔ہمیں ہی طعنے دے، ذلیل کرے۔۔حالانکہ اسے یہ عقل نہیں ہے کہ اس کو یہ سب ملا کس کے توسط سے ہے۔۔یہ سب اس کے لئے کیا کس نے ہے۔۔۔باپ کا روپیہ خرچ خرچ کر ہی اس قابل ہوئی ہو کہ باپ کو بھگو بھگو کر مار سکو۔۔آ گئی ہے آج مجھے سمجھ کہ اولاد کو فتنہ کہتے کس لئے ہیں۔۔۔کہہ دو اسکو۔۔اب پھوٹی کوڑی نہیں ہے میرے پاس اس کے لئے۔۔۔اسے بھی تو پتا چلے کہ ماں باپ نے اس کے لئے کیا کیا نہیں کیا" ابا کا بلڈ پریشر ہائی ہونے لگا تھا،صوفیہ نے آگے بڑھ کر ان کا ہاتھ تھاما۔

"آپ چھوڑیں اسے۔۔۔یہ نہیں سمجھنے کی۔۔۔آئیں۔۔چلیں یہاں سے۔۔۔زری ابا کو پانی لا کر دے۔۔" صوفیہ ان کا ہاتھ تھام

کر انہیں باہر کی جانب لے جانے لگی تھی۔زری بھی فوراً پیچھے ہی نکل گئی۔نینا وہیں بیٹھی رہ گئی تھی۔۔۔پشیمان۔۔پریشان اور تنہا۔۔۔وہ کب بدتمیزی کرنا چاہتی تھی کسی سے۔۔لیکن وہ کیا کرتی۔۔۔اس کی رگوں میں خون نہیں تھا۔۔آگ تھی۔۔۔وہ ٹپ ٹپ آنسو بہانے لگی۔۔۔

☆......☆......☆

وہ بہت مدہوش گہری نیند میں تھی جب سیل فون کی بجتی بیپ نے اسے جگا ڈالا تھا۔اس نے آنکھیں پٹپٹاتے ہوئے سامنے دیوار پر لگے کلاک کی جانب دیکھا۔

بارہ بجنے میں دس منٹ باقی تھے۔

"اس وقت کس کا فون ہو سکتا ہے" اس نے سیل فون ہاتھ میں پکڑا کر اسکا والیوم بند کر دیا تھا کہ کہیں سمیع کی نیند نا ٹوٹ جائے۔

"میں کو نین بات کر رہی ہوں۔۔۔رانیہ کی ٹیوٹر۔۔۔آپ نے کچھ دن پہلے مجھے اپنی بچی کی ٹیوشن کے لئے کال کی تھی نا۔۔۔" دوسری جانب سے ہیلو سنتے ہی استفسار کیا گیا تھا۔شہرین نے حیرانی سے سیل کی جانب دیکھا۔اس لئے نہیں کہ یہ کال بے وقت کی گئی تھی بلکہ اس لئے کہ وہی آواز جو چند دن پہلے رعونت بھری کرختگی سے سماعتوں میں محفوظ ہو گئی تھی آج اسقدر بجھی ہوئی،افسردہ اور روئی ہوئی لگتی تھی۔

"جی جی۔۔۔میں اپنی بچی ایمن کے لئے کسی اچھی ٹیوٹر کی تلاش میں ہوں۔۔۔" اس نے جواب دیا تھا۔

"میں پڑھانے کو تیار ہوں۔۔میری فیس آٹھ ہزار ہو گی۔۔اور فیس میں ایڈوانس لیتی ہوں۔۔۔" اس نے اپنی ڈیمانڈ بتائی تھی۔ایمن چونکہ نیند میں تھی اس لئے زیادہ پر جوش انداز تو نا اپنا سکی لیکن پھر بھی اس نے یہ پیشکش قبول کر لی تھی۔

"جی مجھے منظور ہے۔۔۔آپ کل اگر شام کو ہمارے گھر آجائیں تو میں آپ کو ایمن سے ملوا دوں گی۔۔۔میں رانیہ لوگوں کے اوپر والے پورشن میں ہی رہتی ہوں" شہرین نے اسے تفصیل سے بتایا تھا لیکن اسے بڑی حیرانی ہوئی۔اس کی بات پوری سُنے بغیر ہی فون بند کر دیا گیا تھا۔

"عجیب لڑکی ہے یہ بھی۔۔" اس نے جماہی لیتے ہوئے خود کلامی کی تھی۔

"کس کی کال تھی اس ٹائم۔۔۔؟" سمیع کی آنکھ اس کی باتوں کی آواز سے کھلی تھی۔

"وہ ٹیوٹر کا انتظام ہو گیا ہے" اس نے اسے بھی بتایا اور فون سائیڈ ٹیبل پر رکھ کر ہاتھ دوبارہ بلینکٹ میں گھسا لئے۔

"یا اللہ تیرا شکر۔۔۔میری بیوی کے کندھے ایک بوجھ سے تو آزاد ہوئے" سمیع نے نیند سے بوجھل لہجے کے ساتھ سرگوشی کی تھی پھر وہ دونوں ہی ہنس دئے تھے۔انہیں اندازہ بھی نہیں تھا کہ وہ بات جو ابھی ان کے لئے اطمینان کا موجب نظر آرہی ہے آنے والے وقتوں میں ان کی زندگیوں میں ایک بہت بڑی تبدیلی لانے والی ہے۔



(تنزیلہ ریاض کا یہ خوبصورت ناول "رابنزل" ابھی جاری ہے،بقیہ واقعات اگلی قسط میں ملاحظہ فرمائیں)

"آئیں۔۔۔آپ بس دو منٹ دیں مجھے۔۔۔میں ٹُوتھ برش کرلوں ذرا" سمیع نے اسے دیکھتے ہوئے کہا۔ وہ آرام دہ لباس میں بیڈ پر دراز تھا۔ اسکا مطلب یہ تھا کہ اسکا ہاسپٹل واپس جانے کا ارادہ نہیں تھا۔ وہ اس کو دیکھ کر اٹھا تھا اور باتھ روم کی جانب چل دیا تھا۔ نینا نے اِدھر اُدھر دیکھا۔ اسے سمجھ میں نہیں آیا تھا کہ وہ کہاں بیٹھے پھر وہ کچھ سوچ کر کاؤچ پر بیٹھ گئی۔ وہ بہت ہمت کر کے آئی تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس کی ٹانگیں کانپ رہی تھیں۔ سمیع نے "ضروری بات" کا حوالہ نا دیا ہوتا تو وہ اس کے انداز کو سرسری لیتی مگر اسے نا صرف اسکا انداز کچھ انوکھا سا لگا تھا بلکہ اس کے لہجے میں موجود نرم سا تاثر بھی اسے بے چین سا کر رہا تھا۔ اس انداز میں تو کبھی اس نے اس سے بات نا کی تھی۔ وہ پہلے بھی اسی بیڈ روم میں جانے کتنی بار آتی تھی۔ وہ اس بیڈ روم میں سو بھی جاتی تھی لیکن سمیع نے پہلے کبھی اُسے اس طرح بیڈ روم میں مدعو تو نہیں کیا تھا۔

"خدا جانے۔۔۔کیا کہنے والے ہیں؟ کیا پتا کہیں کہ کو نین تم بہت اچھی ہو۔۔۔مجھے تم سے محبت ہوگئی ہے" وہ سمیع کے متعلق ہمیشہ ہی ایسے بے ڈھنگے پَن سے سوچتی تھی اس کے دل کی دھڑکن تیز ہوئی

"ہائے اللہ۔۔۔کیا واقعی۔۔۔؟" وہ ایسی باتیں سوچتی رہی۔ اس کا ذہن کسی ایک نقطے پر مرکوز نہیں ہو پا رہا تھا۔ ان کے درمیان "ضروری باتیں" تو ہوتی رہتی تھیں۔ یوٹیلیٹی بلز، ایمن کی فیس، شہرین کی ادویات۔۔۔ یہ سب معاملات نینا ہی دیکھتی تھی اور سمیع کی ہدایات کے بعد ہی کرتی تھی لیکن یہ سب باتیں کرنے کے لئے وہ اسے بالخصوص کمرے میں تو کبھی نہیں بلواتا تھا۔۔۔وہ بہت کنفیوژڈ ہو رہی تھی۔ اسی دوران سمیع باتھ روم سے نکل آیا تھا۔

"آپ مصروف تو نہیں تھیں نا۔۔۔؟" اس نے میز پر پڑے ٹشو پیپرز کے ڈبے سے ایک ٹشو پیپر لیتے ہوئے اس سے پوچھا تھا نینا نے نفی میں گردن ہلائی۔ سمیع نے راکنگ چئیر گھسیٹی اور کاؤچ کے بالکل قریب اس کے سامنے کرلی۔ نینا کو لگا وہ اب تو وہ کاؤچ پر سے گر ہی جائیگی۔ وہ بالکل اس کے سامنے بیٹھا تھا۔ وہ اس کے اتنے قریب اپنے حواسوں میں تو کبھی نا ہوا تھا اور بات جانے کیا تھی جو وہ کرنے والا تھا لیکن سچ یہ تھا کہ نینا کا دھک دھک کرتا دل معاملے کو بلا وجہ گھمبیر کئے جا رہا تھا۔ نینا کو نظر نہیں آ رہا تھا لیکن اسے محسوس ہو رہا تھا کہ اسکا چہرہ یقیناً سُرخ ہو چکا تھا

"کیسی ہیں آپ؟" اب وہ اسکی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پوچھ رہا تھا۔ نینا نے دو تین گہری سانسیں بھریں ورنہ شاید وہ بول ہی نا پاتی۔

"جی۔۔۔ٹھیک۔۔۔؟" وہ ایک نظر اسے دیکھتی تھی اور پھر کنفیوژڈ ہو کر اپنی انگلیوں کی جانب دیکھنے لگتی تھی۔

"آپ کے گھر میں سب کیسے ہیں؟" یہ دوسرا سوال تھا جس نے نینا کو مزید کسی قدر حواس باختہ کر دیا تھا۔ یہ سوال تو سمیع نے کبھی نہیں پوچھا تھا۔

"ٹھیک" وہ بعجلت بس اتنا ہی بولی جیسے جتانا چاہ رہی ہو کہ اب کرلو "ضروری بات" ورنہ میرا دل پھٹ جائیگا۔

"اور۔۔۔آپ کی بہن۔۔۔؟ انکا بے بی۔۔۔؟" وہ پوچھتا چلا جا رہا تھا اور نینا بس حیران ہوتی جا رہی تھی

" سب ٹھیک ٹھاک ہیں ۔۔۔آپ کیوں پوچھ رہے ہیں ۔۔۔سب خیریت ہے نا۔۔" اس نے اسکی جانب دیکھے بناء کہا تھا۔اس کے اعتماد کی بحالی کے لئے یہ ضروری تھا کہ وہ کچھ بولتی۔

" آپ کو بچے پسند ہیں ۔۔۔؟" سمیع نے بالکل عام سے انداز میں اگلا سوال کیا تھا لیکن وہ دیکھ اسی کی جانب رہا تھا۔ نینا کو لگا اسکی آنکھیں اس سوال پر پھٹ سی گئی ہیں۔اسے لگا وہ اب کچھ بول نہیں پائیگی۔ یہ ایک اضطراری سا عمل تھا۔اسے اگر سمیع رندھاوا سے محبت نا ہوتی تو وہ اا س سوال کو کوئی کڑک سا جواب دیتی لیکن اب تو جیسے اسے اس سوال پر شرم سی آ گئی تھی۔اس سے چند لمحے کچھ بولا ہی نا گیا۔وہ اس سوال کا جواب کیا دیتی۔اسے بچے پہلے کبھی پسند نہیں رہے تھے۔مہر کے بعد ایمن ہی تھی جو اسے اچھی لگتی تھی یا پھر ہر وہ انسان جو اسے اپنے جیسا محرومِ محبت نظر آتا تھا، بھا جاتا تھا۔۔۔تیسری زری کی بیٹی تھی جس کو پہلی نظر دیکھتے ہی اسکا خون جوش مارنے لگا تھا لیکن یہ بھی سچ تھا کہ وہ اگر کبھی اپنے مستقبل کے متعلق خوب دیکھتی تھی تو اس میں ایمن اور سمیع کے علاوہ ایک مزید بچے کے متعلق ضرور سوچتی تھی اور یہ تب سے ہونا شروع ہوا تھا جب سے ایمن نے اس سے اپنی فرینڈ کے نومولود بھائی کا ذکر کرتے ہوئے یہ خواہش کی تھی کہ اسے بھی بے بی چاہیئے۔

" بچے کسی کو ناپسند نہیں ہوتے ۔۔۔انسان کی پہچان اس کے بچوں سے ہی ہوتی ہے ۔۔۔اور میں سمجھ سکتا ہوں کہ بحیثیت ایک خاتون ہونے کہ آپکو بھی بچے کی خواہش ضرور ہوگی ۔" سمیع نے کہنا شروع کیا تھا۔نینا نے اس سے ایسی باتیں کبھی نہیں کی تھیں۔اسے اب بھی یہ سب باتیں سننا اچھا نا لگ رہا تھا۔ یہ سب سنتے ہوئے اسے شرم آ رہی تھی اور وہ اعتماد سے بات نا کر پا رہی تھی۔ سمیع نے شاید یہ محسوس کر لیا تھا ۔وہ ذرا سا پیچھے ہٹ کر بیٹھا اور پشت سے ٹیک لگا لی پھر چند لمحے سوچنے کے بعد اس نے کہنا شروع کیا تھا

" مجھے اور شہرین کو بچے بہت پسند تھے لیکن جب ہماری شادی ہوئی تو ہر چیز بدل سی گئی ۔۔۔۔میرے والدین اور شہرین کے والدین ۔۔۔دونوں ہی اس شادی پر دل سے خوش نہیں تھے ۔۔۔مجھے تو اس بات سے فرق نہیں پڑتا تھا لیکن شہرین کے لئے یہ باتیں ہماری خوشی سے کہیں زیادہ اہم تھیں ۔۔۔اسکی ادے اور اس کی بہنیں اسے بہت ذہنی ٹارچر کرتی تھیں اور یہی حال میری امی کا بھی تھا۔۔۔ میرے سمجھانے کے باوجود وہ بہت پریشان رہتی تھی ۔۔۔ضرورت سے زیادہ ایک ہی بات کے متعلق سوچتے رہنے کے باعث وہ اینٹی ڈیپریسنٹ بھی لیا کرتی تھی ۔۔۔ایمن انہی حالات میں پیدا ہوئی تھی ۔۔۔۔۔۔" وہ چُپ ہوا۔

"ہمیں ۔۔۔یعنی مجھے اور شہرین دونوں کو دوسرے بچے کی حاجت نہیں تھی" اس نے ایک ہی جُملہ بولا اور پھر چُپ ہو گیا۔اب کی بار نینا اسی کی جانب دیکھ رہی تھی۔وہ ذرا سا آگے ہوا اور اسکا ہاتھ تھام لیا۔نینا کو کرنٹ سا لگا تھا۔

" ابھی بھی نہیں ہے" اسکا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لئے وہ مزید بولا تھا۔اسکی نگاہوں کا مرکز نینا کا چہرہ تھا۔نینا کو لگا اب کی بار تو ضرور ہی اسکی سانس رُک جائیگی۔اسکا دل چاہا وہ کسی فلمی ہیروئن کی طرح اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ سے چھڑوائے اور "ہائے اللہ" کہتی ہوئی کمرے سے فرار ہو جائے جبکہ وہ اس کے چہرے کی جانب دیکھتے ہوئے مزید کہہ رہا تھا

”کونین کچھ مرد توحید کے اتنے قائل ہوتے ہیں کہ ان کے لئے پہلی محبت ہی آخری ہوتی ہے۔۔۔ان کی زندگی میں دوسری عورت کی گنجائش کبھی نہیں نکلتی۔۔۔مجھے پتا ہے ایسے مرد اچھے نہیں ہوتے۔۔۔آپ ایسے مردوں کو مخبوط الحواس بھی کہہ سکتی ہیں۔۔۔لیکن بس میں ایسا ہی ہوں۔۔۔“ وہ ایک بار پھر چُپ ہو گیا تھا۔نینا کا دل اب کی بار ایک اور ہی انداز میں دھڑکا۔وہ کیا کہنے والا تھا۔اسکا انداز ایک دَم بے حد لاتعلق سا ہو گیا تھا

”میری زندگی میں کسی دوسری عورت کی گنجائش کبھی پیدا نہیں ہوگی۔۔۔“ اس نے انتہائی مستحکم لہجے میں کہا تھا جیسے اسے باور کروا رہا ہو کہ میرے متعلق سوچنا چھوڑ دو

”شہرین کی بیماری نے اسے ہی ابنارمل نہیں کیا بلکہ مجھے بھی نارمل نہیں رہنے دیا۔۔۔میں اندر سے اتنا مُردہ ہو چکا ہوں کہ کسی کو کوئی خوشی نہیں دے سکتا۔۔۔اس لئے میں نے فیصلہ کیا ہے کہ ہمیں الگ ہو جانا چاہیئے“ اب کی بار اسکا لہجہ بے حد لاچار نظر آتا تھا۔نینا نے اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ سے چھڑوانا چاہا تھا لیکن سمیع نے اس کے ہاتھ پر اپنی گرفت ہلکی نا کی تھی

”آپ بہت اچھی ہیں کونین۔۔۔آپ نے میرے اور میرے گھر کے لئے میری بچی کے لئے جو بھی کیا ہے۔۔۔میں تو مرتے دَم تک اسکا احسان نہیں اتار سکتا۔۔۔لیکن یہ بھی سچ ہے کونین کہ میں آپکو کوئی خوشی بھی نہیں دے سکتا۔۔۔بھلا ابنارمل لوگ کب کسی کا احسان اتار سکتے ہیں۔۔۔میں تو کچھ نہیں دے سکتا آپکو۔۔۔اور آپ تو بہت کچھ ڈیزرو کرتی ہیں۔۔۔اایک اچھا لائف پارٹنر۔۔۔گھربار۔۔۔اولاد۔۔۔میری دعا ہے کہ اللہ آپکو زندگی کی ہر وہ خوشی دے جس کی آپکو خواہش ہے“ وہ چُپ نہیں ہوا تھا لیکن نینا نے اپنا ہاتھ ایک جھٹکے سے چھڑوایا تھا۔

” مجھے آپکی خواہش ہے۔۔۔اتنا کچھ سمجھ سکتے ہیں آپ۔۔۔بڑی بڑی باتیں کر سکتے ہیں آپ۔۔۔یہ کیوں سمجھ میں نہیں آتا آپکو کہ آپ کی ہی خواہش ہے مجھے۔۔۔بس آپکی خواہش“ وہ چلائی تھی اور پھر نا چاہتے ہوئے بھی اسکی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے تھے۔اسکا دل اب مزید تیز دھڑک رہا تھا لیکن اب کی بار اس دھڑکنے کی نوعیت مختلف تھی۔پہلے حیاء نے گھیر رکھا تھا جبکہ اب خفگی اور دُکھ نے دل کو بوجھل کر دیا تھا۔

”محبت کرتی ہوں میں آپ سے۔۔۔ہاں ٹھیک ہے اتنی نہیں کرتی ہونگی جتنی شہرین کو تھی آپ سے۔۔۔“ اس نے ہاتھ کی پشت سے آنکھیں صاف کیں پھر مزید بولی۔

”لیکن اتنی ضرور کرتی ہوں کہ صبح آنکھ کھلنے پر صرف آپکا چہرہ دیکھنے کی خواہش ہوتی ہے۔۔۔آپکا چہرہ دیکھے بناء نیند نہیں آتی ہے۔۔۔آپکو تو کبھی پتا نہیں چلا لیکن آپ جب تک گھر نہیں آجاتے۔۔۔مجھ سے کھانا بھی نہیں کھایا جاتا۔۔۔اور جب آپ گھر آجاتے ہیں تو بلاوجہ آپ کے آس پاس گھومتی رہتی ہوں کہ شاید کسی لمحے تو آپ مجھے دیکھیں گے۔۔۔آپ کی ایک نظر کی خاطر رات کو اُٹھ اُٹھ کر آپ کو دیکھنے آتی ہوں۔۔۔“ وہ رو رہی تھی اور بول رہی تھی

"آپ آفس کے لئے نکلتے ہیں تو آپ پر دعائیں پڑھ پڑھ کر پھونکتی رہتی ہوں۔۔۔آپ کھانا نہیں کھاتے تو مجھ سے بھی ایک لُقمہ نہیں لیا جاتا۔۔۔ایسی نہیں تھی کو نین۔۔۔بخدا ایسی نہیں تھی۔۔۔آپ نے بنا دیا ہے مجھے ایسا۔۔۔اور آپ کہتے ہیں کہ مجھے کچھ نہیں دے سکتے۔۔۔آپ چاہتے ہیں مجھے اچھا لائف پارٹنر مل جائے۔۔۔اتنی ہی فکر ہے آپکو میری تو آپ خود کیوں نہیں بن جاتے۔۔۔"اچھے"۔۔۔"وہ بلک رہی تھی۔سمیع چیئر پر بیٹھا مسلسل اسکی جانب دیکھ رہا تھا پھر اس نے تھکے ہوئے انداز میں چیئر کی پشت سے ٹیک لگا لی تھی

وہ مسلسل رو رہی تھی۔سمیع کا لاتعلق انداز اسے مزید دُکھ دے رہا تھا۔وہ کیسے پتھر ہو کر بیٹھا تھا۔وہ روتی چلی جا رہی تھی۔

"کیوں دُکھ دے رہی ہیں مجھے۔۔۔آپکو اندازہ نہیں ہے کہ آپکے آنسو کیا کر رہے ہیں میرے ساتھ۔۔۔"وہ لجاحت بھرے انداز میں بناء اسکی جانب دیکھے بولا تھا۔نینا نے ہاتھ کی پُشت سے آنکھیں صاف کیں پھر ناک صاف کی اور گلوگیر لہجے میں تڑخ کر بولی

"کچھ نہیں کر رہے میرے آنسو۔۔۔آپ کے ساتھ۔۔۔آپ بالکل پتھر ہیں۔۔۔کچھ نہیں پتا چلتا آپکو۔۔۔ورنہ میری محبت کبھی تو محسوس ہوتی آپکو۔۔۔آپ کے پاس مجھے دینے کو بس ایک ہی چیز ہے۔۔۔"وہ لمحہ بھر کو رُکی پھر آنسو ضبط کرتے ہوئے بولی

"کو نین۔۔۔آپ فی الفور اپنی چیزیں لیں۔۔۔اماں رضیہ سے اپنا حساب کتاب کلیئر کریں اور میرے گھر سے چلی جائیں۔۔۔مجھے آپ کی سروسز کی قطعاً کوئی ضرورت نہیں ہے۔۔۔میں دوبارہ آپکی شکل بھی نہیں دیکھنا چاہتا اپنے گھر میں۔۔۔ہر ہفتے دو ہفتے بعد بس یہی کہہ سکتے ہیں آپ مجھے۔۔۔میں جانتی ہوں۔۔۔آپکو نفرت ہے مجھ سے۔۔۔آپکو میری محبت کی ضرورت ہے نا مجھ سے کوئی سروکار۔۔۔میں آپ کے لئے ذرا سی بھی اہم نہیں ہوں۔۔۔ذرا سی بھی نہیں۔۔۔شاید میں کبھی کسی کے لئے اہم نہیں ہو سکتی۔۔۔"وہ بلکنے لگی تھی،سمیع چڑ کر اسکی جانب دیکھنے لگا۔

"ایسے بی ہیومت کریں کو نین۔۔۔خدارا مرے ہوئے کو مزید مت ماریں۔۔۔میں بچہ نہیں ہوں۔۔۔میں سمجھ سکتا ہوں سب۔۔۔سب نظر آتا ہے مجھے۔۔۔آپ کی آنکھیں جب میرے ارد گرد گھومتی رہتی ہیں۔۔۔مجھے سب محسوس ہوتا ہے۔۔۔اور جتنا محسوس ہوتا ہے اتنا ہی دُکھ ہوتا ہے۔۔۔بے حد دُکھ ہوتا ہے۔۔۔میں نے کب چاہا تھا کہ زندگی میں کسی کو اتنے دکھ دونگا۔۔۔لیکن پہلے شہرین اور اب آپ۔۔۔میں کسی کے لئے بھی خوشی کا باعث نہیں بن سکتا۔۔۔میں نے کہا نا میں بھی ابنارمل ہو چکا ہوں۔۔۔میں جس کے ساتھ رہوں گا اسے بھی ابنارمل کر دوں گا۔۔۔ادے صحیح کہتی ہیں۔۔۔میں واقعی منحوس ہوں۔۔۔میری زندگی میں جو بھی شامل ہوا۔۔۔اس کو تکلیف ہی ملی ہے مجھ سے۔۔۔آپ تو محسن ہیں میری۔۔۔اب آپکو بھی تکلیف دوں کیا۔۔۔آپ کو دکھ نہیں دینا چاہتا۔۔۔بہت احسان ہیں آپ کے میرے سر۔۔۔آپ کو دکھ دیا تو میرا اللہ مزید خفا ہو جائے گا مجھ سے۔۔۔پھر ایمن کے آگے آئیگا سب۔۔۔اپنی بچی کو آنسو نہیں دے سکتا میں۔۔۔اس لئے جہاں اتنے احسان کئے ہیں آپ نے۔۔۔وہاں یہ بھی کریں۔۔۔چھوڑ دیں ہمیں۔۔۔اپنے متعلق سوچیں۔۔۔اپنی زندگی جئیں۔۔۔آپ اپنا سامان پیک کر لیں۔۔۔ایمن کے اسکول جانے کے بعد ڈرائیور آپکو چھوڑ آئے گا"وہ اتنے دوٹوک انداز میں بولا اور پھر اٹھ کر دوبارہ سے باتھ روم میں چلا گیا۔

کو نین سے وہاں رُکا ہی نا گیا۔اس سے زیادہ کیا بے عزتی سہتی وہ۔۔۔وہ اپنی جگہ سے اٹھی اور تیز تیز قدموں سے چلتی باہر نکل گئی تھی۔

سب ختم ہو گیا تھا۔

کبڑی جادو گرنی نے راپنزل کو ہی دھکا نہیں دیا تھا۔اس شہزادے کو بھی اندھا کر ڈالا تھا جس کی خاطر راپنزل نے اپنے اونچے لمبے قلعے کی کھڑکی سے چھلانگ لگائی تھی۔

"اب اندھا شہزادہ راپنزل کو زندگی بھر نہیں پہچان سکتا تھا۔

☆......☆......☆

"صوفیہ۔۔۔"کاشف نے پکارا تھا۔وہ سوئی تو نہیں تھیں لیکن غنودگی ذہن پر مکمل طور پر طاری ہوئی جا رہی تھی۔انکا دل نہیں چاہا کہ وہ کوئی جواب دیں سو وہ چپ چاپ لیٹی رہیں۔

"صوفیہ۔۔۔سو گئی ہو کیا" انہوں نے پھر پکارا تھا اور ساتھ ہی صوفیہ کو کندھے پر انکا لمس بھی محسوس ہوا۔انہیں کروٹ بدلنی پڑی

"بس یہی سمجھیں۔۔۔اگر آپ دو منٹ کے لئے بھی خاموش ہوئے تو میں نیند کی وادی میں اتر جاؤنگی" وہ نیم خوابیدہ لہجے میں بولی تھیں۔کاشف سرہانے کو بیڈ کے کراؤن سے لگائے بیٹھے تھے۔چہرے پر کچھ اُلجھن سی تھی صوفیہ کو ذرا حیرت بھی ہوئی۔وہ جاگ رہے ہوتے تھے تو ٹی وی یا موبائل میں مصروف ہوتے تھے۔اس طرح کسی بھی پریشانی میں گم بیٹھے رہنا انکی عادت نا تھی۔صوفیہ کی نیند اُڑ سی گئی۔وہ اٹھ کر بیٹھ گئیں۔

"کیا بات ہے۔۔۔آپکی طبیعت تو ٹھیک ہے۔۔۔؟ دل گھبرا رہا ہے کیا؟" وہ پریشانی بھرے لہجے میں پوچھ رہی تھیں۔کثرتِ تمباکو نوشی کی وجہ سے ان کی طبیعت اکثر خراب ہو جایا کرتی تھی۔

"صوفیہ! یہ اظفر کیسا لڑکا ہے۔۔۔؟" انہوں نے بناء انکی جانب دیکھے سوال کیا تھا۔صوفیہ کو ان کے سوال پر بھی حیرت ہوئی

"یہ کیسا سوال ہے۔۔۔وہ آپکی بیٹی کا شوہر، آپکا داماد ہے۔۔۔آپکو نہیں پتا وہ کیسا لڑکا ہے" صوفیہ نے جواب دیا تھا

"تم سو جاؤ صوفیہ۔۔۔رات کے اس وقت طنز کرنے سے بہتر ہے تم سو ہی جاؤ" کاشف نے ایک نظر انکی جانب دیکھا تھا اور چڑ کر کہا تھا۔صوفیہ کو اس جواب کی توقع نہیں تھی

"میں طنز نہیں کر رہی۔۔۔میں تو حیران ہو رہی ہوں کہ آپکو یہ سوال کرنے کی ضرورت کیوں پڑی۔۔۔وہ گھر کا بچہ ہے۔۔۔داماد ہے ہمارا اچھا لڑکا ہے ظاہر ہے تب ہی تو آپ نے اپنی بیٹی کا ہاتھ دیا اس کے ہاتھ میں۔۔۔تمیز دار بھی ہے۔۔۔کھاتا کماتا بھی اچھا ہے۔۔۔ہماری بیٹی کا دَم بھرتا ہے۔۔۔ہماری عزت بھی کرتا ہے۔۔۔میں تو یہی کہوں گی کہ بہت اچھا لڑکا ہے" صوفیہ نے لہجے کو معتدل رکھتے ہوئے جواب دیا۔وہ جس طرح خفا ہو کر بولے تھے اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ کچھ پریشانی میں مبتلاء ہیں۔کاشف نے اپنا رُخ ذرا سا انکی جانب موڑا

"صوفیہ تمہیں نہیں لگتا کہ اظفر ہر وقت موبائل استعمال کرتا رہتا ہے۔۔۔بہت زیادہ استعمال۔۔۔جب دیکھو موبائل میں مگن

رہے گا۔۔نگاہیں ہمیشہ موبائل کی اسکرین پر مرکوز رکھے گا۔۔۔ چاہے بات کر رہا ہو یا کھانا کھا رہا ہو" صوفیہ کے چہرے پر پہلی بار طنزیہ سی مسکراہٹ چمکی تھی

" کاشف صاحب۔۔۔ یہ تو گھر گھر کی کہانی ہے۔۔۔ آجکل تو ہر شخص ہی یہی کام کرتا دکھائی دیتا ہے۔۔۔ کچھ دن ہوئے آپا آئی ہوئی تھیں۔۔۔ وہ بھی اپنے بیٹوں کی یہی شکایت کر رہی تھیں کہ موبائل سے نظریں نہیں ہٹتیں ان کے بیٹوں کی۔۔۔ ہر وقت بس موبائل رہتا ہے ہاتھوں میں۔۔۔ اور پھر۔۔۔ آپ خود بھی تو خوب کھیلتے ہیں اس کھلونے کے ساتھ" صوفیہ کا مقصد انہیں تسلی دِلانا تھا کہ یہ عام سی بات ہے لہٰذا لہجے کو شوخ بنا کر بولی تھیں مگر آنکھوں میں چھپا طنزیہ تمسخر مکمل طور پر عیاں تھا۔

" میں تو گیم کھیلتا ہوں۔۔۔ گولیاں ٹافیاں توڑتا رہتا ہوں۔۔۔ اور کوئی مصروفیت بھی تو نہیں ہے اس عمر میں۔۔۔ وہ چڑ کر بولے تھے

" اظفر بھی گیم ہی کھیلتا ہوگا۔۔۔ اور وہ کیا لوگوں کے بچے اغوا کرتا رہتا ہے موبائل پر۔۔۔ عجیب باتیں کرتے ہیں آپ۔۔۔ آپکا مشغلہ۔۔۔ اسکا گناہ" صوفیہ بھی اب کی باران کے لہجے سے زچ ہو کر بولی تھیں

"تم سمجھ ہی نہیں رہی ہو میری بات۔۔۔ میں یہ کہنا چاہ رہا تھا کہ ہیں۔۔۔" وہ کہتے کہتے لمحہ بھر کو چُپ ہوئے پھر گہری سانس بھر کر بولے۔

" مجھے اس لڑکے کے رنگ ڈھنگ ٹھیک نہیں لگتے۔۔۔ کچھ رنگین مزاج سا ہے۔۔۔ لاپرواہ بھی۔۔۔ زری کا خیال بھی نہیں رکھتا " کاشف نے دوبارہ سے کراؤن سے ٹیک لگائی تھی۔ وہ اپنی بات سمجھا نہیں پا رہے تھے۔ صوفیہ کے چہرے پر طنزیہ مسکراہٹ چمکی لیکن وہ بولی شرارتی لہجے میں تھیں۔

" وہ تو آپ بھی ہیں۔۔۔ رنگین مزاج۔۔۔ اس عمر میں بھی بانکے سجیلے بنے پھرتے ہیں۔۔۔ وہ تو پھر جوان بچہ ہے کاشف صاحب"۔ ان کے چہرے پر بے انتہاء خفگی نمایاں ہوئی تھی۔

" ایک تو تم مجھے ہر بات میں گھسیٹ لیا کرو۔۔۔ غضب خدا کا میں اپنی پریشانی کا اظہار کر رہا ہوں اور تمہیں یہاں طنز و مزاح سے فرصت نہیں مل رہی۔۔۔ میری بیٹی کا ذرا خیال نہیں ہے اس شخص کو۔۔۔ وہ اسکی وجہ سے بھوکی بیٹھی رہتی ہے اور یہ محترم جانے کہاں کہاں گھومتے رہتے ہیں۔۔۔" وہ ناراض لہجے میں بولے تھے۔ وہ چاہ کر بھی صوفیہ کے سامنے کھل کر اپنے خدشات کا اظہار نہیں کر پا رہے تھے۔۔۔ انہیں اس درجہ سنجیدہ دیکھ کر صوفیہ بھی سنجیدہ ہوئیں پھر اپنی جگہ پر لیٹتی ہوئی بولیں۔

" آپ سو جائیں کاشف۔ خوامخواہ میں پریشان ہو رہے ہیں۔۔۔ جیسا آپ سوچ رہے ہیں، ایسا کچھ نہیں ہے۔۔۔ وہ جوان بچہ ہے۔۔۔ اس عمر میں ایسے ہی ہوتے ہیں لڑکے۔۔۔ پچاس سال والی ذمہ داری اب ستائیس اٹھائیس میں تو نہیں آئیگی نا۔۔۔ آپ باپ ہیں زری کے۔۔۔ جیسا خیال آپ رکھتے ہیں۔۔۔ ویسا وہ تو نہیں رکھ سکتا نا۔۔۔ آپ کو زری سے زیادہ ہی محبت ہے۔۔۔ یہی وجہ ہے کہ آپ بلاوجہ وہمی ہو جاتے ہیں" صوفیہ نے انہیں سمجھایا تھا اور ساتھ ہی کروٹ بدل لی تھی۔ کاشف چند لمحے انکی پشت کی طرف دیکھتے رہے پھر انہوں نے سر جھٹکا تھا۔

"نہیں صوفیہ۔۔۔معاملہ اتنا سادہ نہیں ہے۔۔۔میری آنکھوں نے جو دیکھا وہ وہم نہیں ہو سکتا" انہوں نے سوچا تھا۔آج کی رات انہیں نیند نہیں آنے والی تھی۔

☆......☆......☆

"اپنے متعلق سوچیں۔۔۔اپنی زندگی جئیں" اس کا لہجہ کتنا سپاٹ تھا۔نینا کا دل جل کر خاکستر ہو چکا تھا۔وہ رونا نہیں چاہتی تھی لیکن پلکیں ہر پانچ منٹ بعد بھاری ہو جاتی تھیں۔آنسوؤں کا بوجھ سنبھالنا مشکل ہوا جاتا تھا پھر وہ نا چاہتے ہوئے بھی رونے لگتی تھی۔پانچ منٹ رو لیتی تھی تو پھر غصہ آنے لگتا تھا۔بیڈ روم سے نکل کر آئی تھی تو انداز ایسا تھا کہ ساری دنیا کو آگ لگا کر سمیع رندھاوا کو بھی اس میں جھونک دے گی اور خود پاس بیٹھ کر تماشا دیکھے گی لیکن دس منٹ ایمن کے کمرے میں بیٹھ کر جلنے کڑھنے کے بعد اس پر عقدہ کھلا تھا کہ وہ یہ کبھی نہیں کر سکتی تھی۔وہ سمیع رندھاوا کو نہیں چھوڑ سکتی تھی۔

"اپنی زندگی جئیں۔۔۔کیسے جئیوں اپنی زندگی۔۔۔آپ کے نام کا زنگ لگ چکا ہے میری زندگی کو۔۔۔اور زنگ اُترتے ہیں بھلا" وہ جلے بھُنے انداز میں سوچتی تھی۔سمیع کے تاثرات یاد آتے تھے تو دل چاہتا تھا کہ ابھی سب کچھ چھوڑ چھاڑ یہاں سے بھاگ جائے لیکن دل میں اسکا جو مقام تھا وہ یہ بھی نہیں کرنے دے رہا تھا۔

"اپنی زندگی جئیں۔۔۔اونہہ اتنا آسان ہے کیا اپنی زندگی جینا۔۔۔اور اگر جی سکتی اپنی زندگی تو آپ کے حکم کا انتظار تھوڑی کر رہی ہوتی۔۔۔عرصہ پہلے سب چھوڑ چھاڑ آپکی اس سلطنت کو ٹھوکر مار کر جا چکی ہوتی۔۔۔لیکن قسمت خراب۔۔۔ایسا کر نہیں سکتی۔۔۔یا اللہ۔۔۔کیا اتنی گنہگار ہوں میں کہ مجھے ہر جگہ سے اسی طرح دھتکارا جائیگا۔۔۔ماں باپ ہیں تو وہ بھی شکل دیکھ کر راضی نہیں۔۔۔اور یہ جو آپ نے شوہر دیا ہے۔۔۔(گہری سانس۔۔۔ایک ساعت کا وقفہ) ہاں ٹھیک ہے میں نے ضد کر کے لیا تھا اس بدتمیز انسان کو۔۔۔لیکن یا اللہ اب میں محبت کرتی ہوں اس سے۔۔۔اس کی خاطر سب کچھ کرنے کو تیار ہوں۔۔۔(ایک اور گہری سانس۔۔۔ایک مزید ساعت کا وقفہ) ہاں ٹھیک ہے پیارے اللہ! آپکی خاطر تو کبھی کچھ نہیں کیا میں نے۔۔۔لیکن آپ کے ساتھ کوئی سودے بازی تو نہیں ہو سکتی نا۔۔۔آپ کی محبت تو ہر شرط سے بالاتر ہے۔۔۔تو پھر پلیز میری خاطر اس احمق شخص کو تھوڑی عقل دلائیں۔۔۔ایسے کون چھوڑتا ہے اپنی بیوی کو۔۔۔کیسے کہہ رہے تھے پلپلا سا منہ بنا کر۔۔۔میں واقعی منحوس ہوں۔۔۔اونہہ۔۔۔منحوس نہیں جناب! کم عقل ہیں آپ۔۔۔" بستر پر لیٹے لیٹے وہ جلے بجھے انداز میں بڑبڑاتی جا رہی تھی۔اسکا ذہن اتنا لاچار تھا کہ سوچیں بھی بتر بتر سی ہوئی جا رہی تھیں۔

اگلا لائحہ عمل کیا ہونا چاہیئے۔۔۔یہ بھی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔کشتیاں اتنی بری طرح جل چکی تھیں کہ واپس پلٹنا بھی مشکل تھا اور واپس پلٹنے کی خواہش بھی کسے تھی۔

"یا اللہ۔۔۔میں نے کیا غلط کیا۔۔۔شادی ہی تو کی تھی۔۔۔ہاں ٹھیک ہے۔۔۔ضد کر کے کی تھی لیکن آپ سے بہتر کوئی نہیں جانتا کہ

یہ شادی کس لئے کی تھی میں نے۔۔۔اچھا میں مانتی ہوں کہ میری جذباتیت میرے اس فیصلے کا سب سے بڑا محرک تھی۔۔۔اور ایمن سے تو میں واقعی مخلص رہی ہوں یا اللہ!۔۔۔لیکن یہ فضول شخص جو اتنا مغرور بنا پھرتا ہے۔۔۔اس کی خاطر تو نہیں کی تھی نا۔۔لیکن میں اس شادی کو بچانا اسی شخص کی خاطر چاہتی ہوں۔۔۔آپ گواہ ہیں یا اللہ میں نے اس کے علاوہ کبھی کسی سے محبت نہیں کی۔۔۔اور اِس سے بھی تب کی جب میرا نکاح ہو چکا تھا اس سے۔۔۔کچھ غلط تو نہیں کیا۔۔۔تو پھر مجھے تو انعام ملنا چاہیئے۔۔۔سزا کی حقدار تو نہیں ہوں میں۔۔۔بس مجھے نہیں پتا یا اللہ۔۔۔مجھے اس مشکل سے نکالیں۔۔۔اس شخص کو سمجھائیں کہ مجھے کھوٹا سکہ سمجھ کر ہی سہی لیکن اپنی زندگی سے نکال باہر مت کرے۔۔۔اس کو احساس دلائیں اس کی بے عقلی کا یا اللہ۔۔۔یہ تو کوئی بات نا ہوئی۔۔۔بس مجھے نہیں پتا۔۔۔میں نہیں جاؤنگی اس گھر سے۔۔۔میں نہیں جاؤنگی۔۔۔کیا کیا نہیں کیا اس کی خاطر میں نے۔۔۔کھانا پکانا، صفائیاں کرنا، کپڑے دھونا، اور سب سے بڑھ کر چُپ رہنا۔۔۔تمیز سے بولنا۔۔۔ہر بات کے جواب میں "جی" "جی" کرنا۔۔۔ورنہ کو نین تو چُپ رہنا جانتی تھی نا۔۔۔بس اسی لئے سر چڑھ گئے ہیں محترم سمیع صاحب۔۔۔اسی بات کا انعام دے دیں مجھے یا اللہ کہ میں نے بدتمیزی کرنا چھوڑ دی ہے۔۔۔اب تو سب کی عزت کرنے لگی ہوں۔۔۔آپ کو تو پتا ہے میرا یا اللہ۔۔۔مجھے نہیں پتا بس۔۔۔مجھے کچھ نہیں پتا" اسکا دعائیں مانگنے کا بھی اپنا ہی انداز تھا۔اسی طرح بڑبڑاتے بڑبڑاتے جانے کب آنکھ لگ گئی تھی۔صبح معمول کے مطابق الارم پر ہی آنکھ کھلی تھی۔

وہ اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔ایک منٹ میں ہی رات والی سب باتیں یاد آ گئی تھیں۔دل پھر سے بوجھل ہونے لگا

"وضو کرتے ہوئے بھی سمیع کا چہرہ اور الفاظ آنکھوں اور سماعتوں میں گھومتے رہے۔ایک عرصے بعد نماز اس نے بہت ہی خشوع وخضوع سے ادا کی تھی۔

"یا اللہ۔۔۔میں کیا میری اوقات کیا۔۔۔پہلے بھی مجھ گنہگار کو آپ ہی نے سنبھالا ہے اور اب بھی میں پوری کی پوری آپ کے حوالے۔۔۔آپکو میرے لئے جو مناسب لگے، مجھے بس اُسی پر راضی کر دیجئے۔۔۔اگر تو میرے چلے جانے سے کوئی بھلائی مقصود ہے تو مجھے جانے کی ہمت عطا کیجئے۔۔۔ورنہ مجھے کوئی ایسی راہ سُجھا دیں جو میری مشکلات کو حل کر دیں۔۔۔آمین ثمہ آمین۔۔۔یا رب العالمین" ایسے دعا تو اس نے پہلے کبھی نا مانگی تھی۔دل کو ایسا سکون ملا جو شاید پہلے کبھی نا ملا تھا۔اس نے جائے نماز تہہ لگائی اور اطمینان سے ایمن کو جگانے لگی۔ذہن میں گردش تھی لیکن دل پرسکون تھا۔وہ سارا معاملہ اب اللہ کے حوالے کر چکی تھی۔اب جو بھی ہو جاتا اسے منظور تھا۔ایمن کا ہاتھ منہ دُھلا کر اسے یانیفارم پہناتے ہوئے اس کے ذہن میں ایک خیال بجلی کی طرح کوندا تھا

"ایمن۔۔۔آج آپ اسکول سے گھر نہیں آؤ گی۔۔۔بلکہ نانو کے گھر آؤ گی۔۔۔میں نے ڈرائیور انکل کو سمجھا دیا ہے۔۔۔ہم کچھ دن ان کے گھر رہیں گے۔۔۔زری خالہ کے بے بی کے پاس۔۔۔او کے" اس نے اسے سمجھایا تھا۔ایمن نے اسکا چہرہ دیکھا تھا اور پھر سر ہلا دیا تھا۔

☆......☆......☆

"تمہیں آ گئی بہن کی یاد۔۔۔؟" زری نے اسکو دیکھتے ہی کہا تھا۔وہ اپنا اور ایمن کا کچھ سامان جس میں کپڑے اور ایمن کی کتابیں وغیرہ شامل تھیں لے کر ایمن کے اسکول سے آنے سے پہلے وہاں آ گئی تھی۔ڈرائیور کو اس نے کہہ دیا تھا کہ آج ایمن کو اسکول سے میری امی کے گھر لے آنا اور کل سے پھر روزانہ پک اینڈ ڈراپ وہیں سے کیا کرنا۔اماں رضیہ کو اس نے بس یہی بتایا تھا کہ زری کی وجہ سے کچھ دن وہ اپنی امی کے گھر رہے گی۔گھر سے نکلتے ہوئے بھی اسکا دل پرسکون ہی تھا

"پہلے بھی جو کچھ ہوا،اس پر میرا اختیار کب تھا۔۔۔اور آئندہ بھی جو ہوگا۔میرے اختیار میں کب ہے۔۔۔میں اب بس اپنی اوقات میں رہونگی۔۔۔رب جانے اور اس کے کام"

گھر کے گیٹ سے نکلتے ہوئے اس نے ایک نظر اوپر اس کمرے کی بڑی سی کھڑکی پر ضرور ڈالی تھی جو سمیع کے کمرے میں کھلتی تھی۔ اس کے دل سے بس یہی صدا نکلی تھی۔اسی لئے جب وہ امی کے گھر پہنچی تو اس حالت میں نہیں تھی جس حالت میں وہ رات سوئی تھی۔اس نے راستے سے زری کا پسندیدہ چاکلیٹ فج کیک لیا تھا۔اس کی بیٹی کے لئے شاپنگ کی تھی۔اس کے پورے وجود سے اطمینان ٹپکنے لگا تھا۔زری کا طعنہ بھی اسے طعنہ نہیں لگا تھا۔

"یاد تو مرنے والوں کو کیا جاتا ہے۔۔۔تم تو ابھی تک زندہ ہو" اس نے بشاشت بھرے انداز میں جواب دیا تھا حالانکہ اسے محسوس ہو رہا تھا کہ امی اسے بغور دیکھ رہی ہیں۔

"ایمن کی ماں کیسی ہے۔۔۔کچھ بہتر ہوئی حالت۔۔۔میں نے آنا تھا اسے دیکھنے۔۔۔لیکن زری کی وجہ سے گھر سے نکلنا ہی نہیں ہوتا۔۔۔اب تم آ گئی ہو تو تمہارے ساتھ جاؤنگی ہاسپٹل" انہوں نے جیسے اس کے شکوہ کرنے سے پہلے ہی وضاحت کر دی تھی۔نینا نے انکی بات کے جواب میں بھی فقط سر ہی ہلا دیا تھا۔ایسا لگتا تھا کہ اس نے بہت عرصے بعد ایک دعا اتنے خلوص سے مانگی تھی جو فوراً قبول ہو گئی تھی۔ زندگی وہی تھی،حالات اور مسائل ویسے ہی تھے جیسے رات تھے۔۔۔لیکن خدا نے اس کے دل کو سکون کی دولت بخش دی تھی۔اس نے تحمل کرنا سیکھ لیا تھا۔اس نے اپنے آپکو اپنے خالق کے ہاتھ میں سونپ دیا تھا جس کی بناء پر اسکا وجود بالکل ہلکا پھلکا ہو گیا تھا۔اب کوئی کچھ بھی کہتا یا کرتا اسے پرواہ نہیں تھی۔

"میں ایمن کے لئے کیا بناؤں۔۔۔نوڈلز بنا دوں؟" امی اس کے چُپ رہنے پر دوبارہ بولی تھیں۔

"نہیں نہیں۔۔۔آپ آرام کریں۔۔۔میں خود بنا لونگی بلکہ مجھے بتائیں زری کے لئے کیا بنانا ہے۔۔۔میں اس کے نخرے اُٹھانے ہی تو آئی ہوں" وہ مسکرا کر بولی۔امی کے چہرے پر بھی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"ارے یار۔۔۔تم اس مصیبت کو بھی لے آئی ہو ساتھ۔۔۔اسے تو وہیں چھوڑ آتی۔۔۔رہے اپنے باپ کے ساتھ۔۔۔ایک تو میں تمہارے اس دُم چھلے سے بڑی عاجز ہوں" زری چڑ کر بولی تھی۔نینا نے اسکی جانب دیکھا۔ایمن کے معاملے میں وہ ابھی بھی جذباتی تھی۔

اس سے پہلے کہ وہ زری کو اس طرح کہنے پر ٹوکتی۔امی بولی تھیں

"زری تم کب عقل سیکھو گی۔۔۔وہ ایک چھوٹی بچی ہے۔۔۔وہ اپنی ماں کے ساتھ ہی رہے گی اور نینا اسکی ماں ہی ہے اب۔۔۔ تم جانتی ہی ہو وہ نینا کے بغیر نہیں رہتی۔۔۔اب نینا تمہاری خاطر یہاں آئی ہے تو بچی کو بینک میں تو جمع نہیں کروا کر آسکتی۔۔۔اور خبردار اس کے سامنے کچھ بھی الٹا سیدھا مت بولنا۔۔تم خود بھی اب ایک بیٹی کی ماں ہو۔۔۔سوچ سمجھ کر بولنا سیکھو" امی نے اسے گھر کا تھا۔اسے بُرا تو لگا مگر چُپ ہوگئی۔وہ اپنے گزشتہ بار کے رویے کی وجہ سے شرمندہ تھی اس لئے نینا کو ناراض نہیں کرنا چاہتی تھی مگر اسے ایمن کبھی پسند نہیں رہی تھی لیکن وہ نینا کے آنے سے خوش تھی۔اس نے بھی آتے ہی زری کے کافی کام سنبھال لئے تھے۔اسکول کے بعد ایمن بھی وہیں آگئی تھی تو گھر میں مزید رونق ہوگئی۔وہ زری کی بیٹی کو دیکھ کر بے تحاشا خوش تھی۔اسکی بار بار تعریفیں کر رہی تھی کہ زری کا مزاج مزید اچھا ہوگیا۔ابا کے آنے کے بعد نینا اپنے کمرے میں ہی محدود رہی تھی لیکن پھر بھی پہلا دن اطمینان سے گزر گیا تھا۔اس سب کے دوران اسکا دھیان مسلسل اپنے موبائل فون کی جانب لگا رہا تھا کہ شاید سمیع فون کر کے اسے ڈانٹے گا کہ وہ ایمن کو کیوں لے کر گئی لیکن ایسا کچھ نہیں ہوا تھا

"ایک فون تو کر ہی لیتا ہے انسان۔۔۔اور اللہ پاک کیسے شخص سے محبت کروا دی آپ نے مجھے۔انہیں تو اپنی بیٹی کا بھی احساس نہیں ہے"

یہ نیا مشغلہ ہاتھ لگا اس کے۔۔۔ساری زندگی دنیا بھر سے لڑتی جھگڑتی رہی تھی۔۔۔ذرا ذرا سی بات پر چلا کر اسمان سر پر اٹھا لینا اسکی عادت رہی تھی لیکن اب جا کر سمجھ میں آیا تھا کہ فرسٹریشن نکالنے کا سب سے بہتر طریقہ تو یہ تھا کہ ساری شکایتیں اللہ کے پاس رجسٹر کروا دو۔۔۔

"دعا سے بہتر انتقام کوئی نہیں ہوسکتا۔۔۔میں اللہ سے دعائیں کر کر کے دراصل آپ سے انتقام لے رہی ہوں سمیع رندھاوا" اس رات امی کے گھر اپنے بستر پر ایمن کے ساتھ سوتے ہوئے اس نے مسکراتے ہوئے سوچا تھا۔

یہ اچھا انتقام تھا جس میں اسے مزا آرہا تھا

☆......☆......☆

"یہ ہے کون۔۔۔؟" مقبول حسن نے ان سے پوچھا تھا۔انہوں نے اپنے اس دیرینہ کسٹمر کو اظفر کے متعلق کچھ معلومات اکٹھی کرنے کی درخواست کی تھی۔مقبول حسن نے زندگی کا بڑا حصہ پولیس ڈیپارٹمنٹ میں گزارا تھی۔ان کی کافی تعلقات تھے اِدھر اُدھر۔۔۔۔وہ ان کے شوروم سے اپنے گھر کے لئے کافی اپلائنسز وغیرہ لیتے رہتے تھے۔ان کی بیٹی کا جہیز بھی سارا انہی کے شوروم سے گیا تھا۔کاشف نثار کو اپنے ہی داماد کے متعلق انکوائری کرنے کے لئے وہی ایک بہتر شخص نظر آئے کہ ان کی آپس میں کوئی رشتہ داری نا تھی۔وہ انکی بات کو صیغہ راز میں رکھ سکتے تھے۔اسی لئے انہوں نے ان سے درخواست کی تھی۔

"ادراصل یہ میرے ایک بہت عزیز دوست کے داماد ہیں۔۔۔وہ کچھ شکوک کا شکار ہیں۔۔۔نہوں نے مجھ سے کہا تھا کہ اس

لڑکے کے متعلق معلومات اکٹھی کروں۔۔۔مجھے آپ اس کام کے لئے بہترین نظر آتے ہیں۔۔۔ایسے کام اب انسان ہرایرے غیرے سے نہیں کہہ سکتا۔۔معاملہ ذرانازک ہے۔۔۔آپ یوں سمجھیں میرے گھر کا معاملہ ہے۔۔۔یہ کام کردیں پلیز۔۔۔میرے دوست کافی پریشان ہیں" انہوں نے درخواست کی تھی۔رشتہ کرتے وقت توانہوں نے ہر بات کادھیان رکھا تھا۔جاب،گھربار،دوست احباب سب معلومات حاصل کی تھیں لیکن یہ خیال توذہن میں نہیں آیا تھا۔ان کے لئے تو اتنا کافی تھا کہ ان کی حسین وجمیل بیٹی اس شخص کو پسند کرتی تھی۔اوروہ دیکھنے میں کافی خوشحال اور خوش شکل تھا لیکن اب انہیں لگ رہا تھا کہ انہوں نے عجلت کامظاہرہ کیا۔مقبول حسن نے انہیں تسلی دی تھی

"کاشف صاحب۔۔۔آپ مجھے بس اسکافون نمبر دے دیں۔۔۔باقی میں جانوں اور میرا کام۔۔۔آپ مجھ پر چھوڑ دیں یہ معاملہ۔۔۔دودن میں سب پتا کروادوں گا آپکو"

دودن بعد جب وہ دوبارہ ملے تھے تو مقبول صاحب کی رپورٹ کافی اطمینان بخش تھی۔

"اچھالڑکا ہے کاشف صاحب۔۔۔دیانتدار ہے۔۔۔ذمہ داری سے کام کرتا ہے۔۔۔کسی نے کوئی شکایت نہیں کی۔۔۔رویہ بھی دوستانہ سا ہے۔۔۔مل جل کر رہنے والا انسان ہے۔۔۔حلقہء احباب کافی وسیع ہے۔۔۔دوستوں کا دوست ہے۔۔۔میں نے اسکے آفس سے سب معلومات نکلوالی ہیں۔۔۔کوئی پولیس ریکارڈ وغیرہ بھی نہیں ہے۔۔۔اپنے دوست کو بولیں بلاوجہ وہم کا شکار نا ہوں۔۔۔۔سب ٹھیک ہے" وہ عام سے انداز میں بولے تھے۔کاشف چند لمحے انکا چہرہ دیکھتے رہے پھر دھیمی سی آواز میں بولے۔

"سنا ہے آفس کی خواتین میں بہت مقبول ہے؟"مقبول حسن ہنسے تھے۔

"ارے یہ تو اچھی بات ہے نا۔۔۔جو خواتین میں مقبول ہوتا ہے۔۔۔وہ تو بہترین انسان ہوتا ہے۔۔۔کوئی کسی قابل ہوتا ہے تو اسکی تعریف ہوتی ہے۔۔۔تب ہی وہ مقبول ہوتا ہے۔۔۔اور پھر عورت کسی مرد کی تعریف کردے تو اس سے تو مرد کی شان بڑھتی ہے" انہوں نے کاشف کی بات کو سنجیدگی سے نہیں سنا تھا۔

"نہیں۔۔۔میرا مطلب تھا کوئی افیئر وغیرہ تو نہیں۔۔۔سنا ہے کافی دل پھینک ہیں حضرت" کاشف نے بالا آخر کہہ ڈالا تھا۔مقبول حسن نے قہقہہ لگایا۔

"وہ تو میں بھی ہوں۔۔۔آپ نہیں ہیں کیا۔۔۔؟" کاشف نثار کے چہرے کا رنگ اُڑ سا گیا تھا۔مقبول حسین مذاق کر رہے تھے۔

"جوان بچہ ہے۔۔۔اس عمر میں افیئر نہیں ہوگا تو کس عُمر میں افیئر ہوگا۔۔۔وہ تو آجکل سب مردوں کے ہوتے ہیں۔۔۔آپکا کوئی افیئر نہیں ہے کیا۔۔۔؟" وہ ہنستے ہوئے انہیں آنکھوں ہی آنکھوں میں ٹٹول رہے تھے۔کاشف چُپ سے رہ گئے۔ایک سال ہی تو گزرا تھا ان کے گزشتہ افیئر کو۔۔۔اچھا بھلا انکی کزن ان پر مہربان تھی۔۔۔صوفیہ کے مشکوک ہونے کے باوجود انکا وقت اچھا گزر رہا تھا مگر پھر نیلم (وہ انہیں پیار سے نیلم ہی بلاتے تھے) نے ان سے شادی کی فرمائشیں شروع کردی تھیں۔۔۔نا صرف شادی کی بلکہ وہ کسی پوش علاقے میں

ذاتی گھر کا بھی مطالبہ کرنے لگی تھیں۔روز روز کی فرمائشوں سے تنگ آ کر کاشف نے ان سے قطع تعلق کر لیا تھا۔یہ زیادہ پرانی بات تو نہیں تھی

"اپنے دوست کو سمجھائیں ایسی باتوں پر پریشان نہیں ہوتے۔۔۔اگر تو یہ لڑکا ان کی بیٹی کو خوش رکھ رہا ہے۔۔۔بچی اپنے گھر سکون سے رہ رہی ہے تو اسکا گھر برباد نا کریں۔۔۔اچھے رشتے روز روز نہیں ملتے۔۔۔اور ویسے بھی آجکل "گرل فرینڈ" کوئی مسئلہ نہیں بلکہ گھر کی پریشانیوں سے دور رہنے کا نسخہ ہے۔۔۔سوشل میڈیا پر لاکھوں ایسے نسخے دستیاب ہیں۔۔۔ایک آدھ گرل فرینڈ سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔۔۔آپ نے میں نے بھی تو جوانی ایسے ہی گزاری ہے۔۔۔ایسی ذرا ذرا سی بات پر کون طلاق لیتا ہے" مقبول حسن نے ناک سے مکھی اُڑانے والے انداز میں کہا تھا۔کاشف نثار کو لگا کسی نے ان کے منہ پر تھپڑ دے مارا ہے۔

"وہ بھی تو ایسی ہی باتیں اسی انداز میں کیا کرتے تھے۔صوفیہ کو کتنی ہی بار یہ کہہ کر مطمئن کیا تھا انہوں نے کہ۔۔۔ایسی" ذرا ذرا" سی بات پر گھر برباد نہیں کرنا چاہیئے لیکن اب جب اپنی بیٹی کا معاملہ درپیش تھا تو انکا بس نہیں چل رہا تھا کہ اظفر کو ایک کی چار سنا ڈالیں۔۔۔لیکن اس کے ساتھ رشتہ ہی ایسا تھا کہ چاہتے ہوئے بھی وہ فوراً کچھ نہیں کر پا رہے تھے مگر انکا دل بے حد بے چین تھا

☆......☆......☆

"تم واقعی جا رہی ہو؟" اس نے زری سے پوچھا تھا جو نہایت نزاکت سے اپنا سامان سمیٹنے میں مگن تھی۔اس کے آپریشن کو بیس دن گُزر چکے تھے۔اسے ابھی جھک کر کام کرنے میں کافی مشکل کا سامنا تھا۔منال (بچی) کو اکیلے سنبھالنا بھی اس اکیلی کے بس کا روگ نہیں تھا لیکن اس نے واپس اپنے گھر جانے کا ارادہ کر لیا تھا۔

"ہاں۔۔۔بہت رہ لیا امی کے گھر۔۔۔اظفر کہتا ہے بس اب واپس آجاؤ۔۔۔میں بہت اداس ہو گیا ہوں" وہ قطعیت سے بولی تھی۔

"ابھی کچھ دن اور رہ لو زری۔۔۔تم سے نہیں سنبھالا جائیگا سب۔۔۔بہت مشکل ہے یہ سب" اس نے رسانیت سے اسے سمجھانے کی کوشش کی لیکن وہ اس کی جانب دیکھے بناء اپنے کام میں مگن رہی۔

"اوہو۔۔۔تم لوگوں نے کیا مشکل کی رَٹ لگا رکھی ہے۔۔۔امی بھی یہی کہتی چلی جا رہی ہیں۔۔۔اتنا بھی مشکل نہیں ہوتا اب۔۔۔اور پھر سب ہی کر لیتی ہیں۔۔۔میں بھی کر لونگی۔۔۔اظفر کہتا ہے۔۔۔آنٹی کو بلوا لیں گے" نینا اسکی پشت کی جانب دیکھتی رہی۔وہ بہت ضدی ہو گئی تھی۔ہر بات سے انکار کرنے کا، ہر بات میں تنقید کرنے کا ایک نیا ہی پہلو نکالنے لگی تھی وہ۔۔۔امی نے اسے سمجھانے کی کافی کوشش کی تھی لیکن وہ تہیہ کر چکی تھی کہ اسے واپس جانا ہے اور اب وہ کسی کی بات سننے کو تیار نہیں تھی۔

"اپنا گھر اپنا ہی ہوتا ہے۔۔۔اور شادی کے بعد ماں باپ کا گھر کبھی اپنا نہیں ہوتا۔۔۔امی کا رویہ دیکھ رہی ہو نا تم۔۔۔بیس دن نہیں سنبھال سکیں بیٹی کو۔۔۔وہ ہر وقت مجھ سے اور اظفر سے اکتائی رہتی ہیں۔اسی لئے میں نے فیصلہ کیا ہے کہ اپنے گھر واپس جانا ہی بہتر ہے" وہ سابقہ انداز میں بولی تھی۔

نینا نے اسکا چہرہ دیکھا۔وہ کچھ خفا سی لگتی تھی۔

ایسا نہیں ہے زری۔۔۔وہ اکتائی ہوئی نہیں رہتیں۔۔۔بس ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے ذرا خفا جلدی ہو جاتی ہیں۔۔۔لیکن یہ ان کی عُمر کا تقاضا ہے۔۔۔تم کیوں محسوس کرتی ہو" اس نے اسے محبت سے سمجھانے کی کوشش کی تھی۔

"تم تو ایسے ہی کہو گی نینا۔۔۔کیونکہ تمہارے ساتھ انکا رویہ بہت اچھا ہے۔۔۔۔اور اسکی وجہ یہ ہے کہ تم امیر ہو۔۔۔بہت پیسہ ہے تمہارے شوہر کے پاس۔۔۔آجکل رشتے بس روپے پیسے کے محتاج ہیں۔۔۔امی مجھے اہمیت دیتیں ہیں نا اظفر کو۔۔۔کیونکہ ہمارے پاس اتنی دولت نہیں ہے جتنی تمہارے پاس ہے" وہ چڑ کر بولی تھی۔نینا چُپ کی چُپ رہ گئی۔زری غلط سوچ رہی تھی۔

اس کی اور امی کی اب بہت نوک جھونک رہنے لگی تھی حالانکہ پہلے ایسا نہیں تھا۔زری کی شخصیت میں بہت تبدیلیاں آ گئی تھیں۔ وہ بلاوجہ ہر بات میں ناراضی کا پہلو تلاش کرتی رہتی تھی۔ہر بات میں مین میخ نکالنا، ہر چیز کو ناپسند کرنا اس کا محبوب مشغلہ ہو چلا تھا۔اس کو امی کی اور امی کو اسکی ہر بات پر اعتراض رہنے لگا تھا۔امی اگر اسکے لئے کچھ بناتی تھیں تو وہ اسے اچھا نہیں لگتا تھا۔

"یہ کیا بنا لیا ہے آپ نے۔۔۔آلو مٹر۔۔۔یہ کون بناتا ہے امی۔۔۔اس سالن کی تو شکل دیکھ کر ہی انسان خود کو غریب سمجھنے لگتا ہے۔۔۔تو یہ اب اظفر کے سامنے مت رکھ دیجئے گا یہ غریب مسکین سی ڈش" وہ چڑ کر کہتی تھی تو امی کو برا لگ جاتا تھا لیکن وہ خاموش رہتی تھیں۔

اس کے علاوہ امی منال کے لئے کچھ لاتی تھیں تو وہ اس میں بھی کیڑے نکال دیا کرتی تھی۔

"اُف ف۔۔۔یہ دو سو روپے کا فراک کیوں لے آئیں۔۔۔اتنا رف کپڑا ہے اس کا۔۔۔چُبھنے والا۔۔۔منال کی اسکن تو پہلے ہی اتنی حساس ہے۔۔۔نشان پڑ جائیں گے اس کے جسم پر۔۔۔ایسے کپڑے میں اپنے گھر لے کر گئی تو اظفر نے اٹھا کر باہر پھینک دینے ہیں۔۔۔امی آپکو کیوں سمجھ میں نہیں آتیں ایسی باتیں"

وہ چیزوں کو ان کی قیمت کے حساب سے جانچتی پرکھتی رہتی تھی۔اسکی اپنی پسند ناپسند جیسے بالکل ختم ہو کر رہ گئی تھی۔جو اظفر کو پسند تھا وہی اسے پسند تھا۔۔اور جو اظفر کو ناپسند تھا، وہ اسے بھی ناپسند تھا۔امی کو یہ باتیں اچھی نہیں لگتی تھیں اور گزشتہ بیس دنوں میں وہ کئی بار نینا کے سامنے زری کی ان عادات پر پریشانی کا اظہار کر چکی تھیں۔

"یہ تمہاری بہن کا دماغ اُلٹ چکا ہے۔۔۔اسکو دس روپے کا ازار بند اٹھا کر دے دو اور کہو کہ دو ہزار روپے کا میٹرو (مال) سے لائے ہیں تو یہ اسے سینے سے لگا کر رکھ لیں گی۔۔۔اور دو ہزار کا فراک یہ پیچھے گلی میں فاروق بے بی مارٹ سے لا دو تو کہے گی۔۔۔اٹھا کر پھینکو اس غلیظ چیز کو۔۔۔غضب خدا کا اب کیا ہر چیز روپے پیسے سے تولا کرے گی یہ لڑکی" وہ ناراض سی ہو جاتی تھیں۔اسی لئے دونوں کی نوک جھونک بھی زیادہ ہو جاتی تھی جبکہ نینا نے محسوس کیا تھا کہ وہ اس سے خوش رہتی تھیں۔انہوں نے اشاروں اشاروں میں اس کی اس احساسِ ذمہ داری کی تعریف بھی کی تھی۔نینا نے آتے ہی سب کچھ بہت خوش اسلوبی سے سنبھال بھی لیا تھا جو کہ اس کی عادت کے بالکل برخلاف تھا۔

وہ روزانہ زری کا اسپیشل سا ناشتہ بناتی تھی پھر ایمن کو اسکول کے لئے تیار کر کے بھیجتی تھی۔امی ابا کے لئے ناشتہ بھی بناء ان کے کہے بنا دیتی تھی۔زری کے لئے مخصوص قسم کے کھانے،اسکی بچی کا خیال رکھنا۔۔۔اس کے کپڑے دھونا۔۔۔رات کو اسکے رونے کی آواز سن کر اٹھ کر اسکے جھولے کو جھلاتے ہوئے سلا دینا۔۔۔وہ ہر کام ایسے کر رہی تھی جیسے یہ سب اسکا ہی فرض ہو۔۔۔ان سب کاموں کے درمیان بس وہ خلوصِ دل سے دعائیں کرنا نا بھولتی تھی کیونکہ ایک ہفتے میں اسکی توقع کے باوجود سمیع نے اسے ایک بار بھی کال نہیں کی تھی۔وہ اس کا گھر چھوڑتے وہئے اس کے کپڑوں کی الماری بے ترتیب کر آئی تھی،ساری پرفیوم کی شیشیاں غائب کر آئی تھی،موزے جو جوڑوں کی شکل میں سلیقے سے جما کر دراز میں رکھے ہوتے تھے ان سب کو بے ترتیب کر کے رکھ آئی تھی۔حتیٰ کہ اس نے اس کے کمرے میں موجود ہیر برش بھی چھپا کر رکھ دیا تھا۔اسی وجہ سے اسے امید تھی کہ سمیع ایک ہی دن میں اس کو یاد کرتے ہوئے کال ضرور کرلے گا لیکن ایسا کچھ نہیں ہوا تھا۔اس شخص کو تو اپنی بیٹی کی یاد بھی نہیں آئی تھی۔دوسری جانب اسکی امی کے گھر میں حالات کافی بہتر ہو گئے تھے۔اسکا اور امی کا رشتہ پہلے کی نسبت مضبوط ہونے لگا تھا۔

قسمت مہربان ہونے لگتی ہے،مقدر بدلنے لگتا ہے،مشکلیں آسان ہو جایا کرتی ہیں اور نصیب روشن ہونے لگتے ہیں لیکن تب تک دل کی "طلب" بدل چکی ہوتی ہے۔

نینا کے ساتھ یہی ہو رہا تھا۔اسے ہمیشہ یہی آس رہتی تھی کہ امی کا رویہ اس کے ساتھ ایسا ہی ہو جائے جیسا کہ ان کا زری کے ساتھ ہے۔وہ ان کے ساتھ جھگڑے کرنا چھوڑ دے۔۔۔ابا کی نفرت میں ان کو حصہ دار بنانا چھوڑ دے۔۔۔لیکن پہلے ایسا کبھی نہیں ہوا تھا۔اب ایسا ہو رہا تھا۔۔۔لیکن اب اسے بے چینی تھی تو بس یہ کہ وہ شخص جسے وہ چاہتی تھی،اسکا نصیب بن رہا ہے۔

اسکا دن گزر جایا کرتا تھا لیکن رات کو فراغت میں اسے یہی خدشہ ستاتا رہتا تھا کہ سمیع اسے چھوڑ نا دے۔

"سمیع مجھے چھوڑ تو نہیں دیں گے نا۔۔۔یا اللہ۔۔۔آپ دیکھ رہے ہیں نا۔۔۔کتنے بدتمیز آدمی ثابت ہو رہے ہیں سمیع۔۔۔" وہ اللہ سے خود کلامیاں کرتی رہتی تھیں اور پرسکون رہتی تھی۔

دیٹس ناٹ فیئر یا اللہ۔۔۔سمیع کو میرا خیال ہی نہیں آتا۔۔۔اس کے باوجود مجھے انکا خیال رہتا ہے۔۔۔دیٹس ناٹ فیئر یا اللہ۔۔۔دیٹس ناٹ فیئر۔۔۔وہ مجھے ایک کال بھی نا کریں اور یہاں میرا دل بے چین ہوا جا رہا ہے۔۔۔اگر انہوں نے مجھے آج بھی کال نا کی تو میں خود کال کرلونگی۔۔۔" وہ رات کو تکئے میں منہ دئے بس اللہ سے باتیں کرتی تھی۔

"یا اللہ یہ اچھی بات نہیں ہے۔۔۔اتنا مغرور بھی نہیں ہونا چاہیئے اب انسان کو۔۔۔سمیع نے آج بھی کال نہیں کی۔۔۔بڑے ہی بدتمیز انسان سے محبت کی ہے میں نے۔۔۔یا اللہ آپ میرا دل بدل دیں بس۔۔۔یہ تو کوئی بات نا ہوئی۔۔۔میں کیوں خوار ہوتی رہوں ایسے۔۔۔بس آپ میرا دل بدل دیں۔۔۔میری دعائیں کب قبول ہونگی" وہ روز دعا کرتی تھی۔اسے خبر بھی نہیں تھی کہ اسکی دعائیں کیسے قبول

ہو رہی تھیں۔ایسا پہلے کب ہوا تھا کہ امی نے زری پر اسے ترجیح دی ہو۔اسکی تعریف کی ہو لیکن اب ایسا ہو رہا تھا۔

وہ اپنی "ذات" میں اتنی مگن رہنے لگی تھی کہ اسے احساس نہیں ہوا تھا کہ زری کے بدلتے رویے کا اصل محرک کچھ "اور" بھی ہو سکتا ہے



روشنی یکدم اس کے چہرے پر پڑی تھی۔اسے لگا اسکا پورا چہرہ جیسے روشنی کی وجہ سے زرد ہو گیا ہے۔اس نے آنکھیں کھولنی چاہی تھیں لیکن روشنی اتنی زیادہ تھی کہ اس سے آنکھیں کھولی نا جا سکیں۔اس نے اپنی طرف سے بھرپور کوشش کی تھی کہ وہ آنکھیں پٹپٹا کر ہی سہی لیکن ایک بار ضرور کھولے۔وہ دنیا کا چہرہ دیکھنا چاہتی تھی۔۔وہ دیکھنا چاہتی تھی کہ اس کے آس پاس کیا ہو رہا ہے۔۔لیکن بھرپور کوشش کے باوجود اسے احساس ہو رہا تھا کہ اس سے اپنی پلکیں ایک سیکنڈ کے لئے بھی اوپر کی جانب اٹھائی نا جاتی تھیں۔اسے یہ بھی احساس ہوا کہ اس کے پاس بہت سے لوگ ہیں،وہ انہیں انکی آوازوں سے پہچان رہی تھی۔وہاں ادے تھیں۔۔بابا ان کے ساتھ بیٹھے تھے۔۔گل مینے کہیں بائیں جانب کھڑی مسلسل اسکی جانب دیکھ رہی تھی۔وہاں اس کے بھائی بھی تھے۔ان کے پہلو میں اسکی بھابیاں بھی تھیں۔اسے ان سب کو وہاں محسوس کر کے اچھا لگا۔وہ جانتی تھی وہاں سمیع بھی ہے۔۔جو ان سب کی موجودگی کی وجہ سے چپ ہے لیکن وہ جانتی تھی جب سب چلے جائیں گے تو وہ اس سے باتیں کرنے لگے گا۔اس سے پہلے بھی وہ اکثر اس کے ہاتھوں کے لمس کو اپنے چہرے پر محسوس کرتی تھی۔وہ سب اس کے پیارے تھے۔اسے محسوس ہوتا تھا وہ سب اسے مسلسل بلاتے ہیں،جگاتے ہیں،اسے پچکارتے ہیں اور اسے پلٹ آنے کی منتیں کرتے ہیں۔وہ انہیں دیکھتی تھی اور اسکا دل ڈوبنے لگتا تھا۔وہ انہیں سمجھانا چاہتی تھی لیکن اس سے اپنے کسی عضو کو حرکت نا دی جاتی تھی۔وہ چیخ کر ان سے مخاطب ہونا چاہتی تھی لیکن زبان ہلانا تو دور کی بات ہے وہ تو سانس کی نالی کو بھی ٹھیک سے استعمال نا کر پا رہی تھی۔سانس لینے کی کوشش کرتی تھی تو ایسا لگتا تھا جیسے حلق میں پہاڑ جتنے بڑے بڑے پتھر اٹک چکے ہیں۔وہ بولنے کی کوشش کرتی تھی تو لگتا تھا جیسے اس کے سینے پر کسی نے دباؤ ڈال رکھا ہو۔وہ بولنا چاہتی تھی،اٹھ کر بیٹھنا چاہتی تھی،ان سب سے مخاطب ہونا چاہتی تھی۔

انہیں بتانا چاہتی تھی کہ وہ بالکل ٹھیک ہے۔۔اب اسے درد نہیں ہو رہا۔۔لیکن یہ سب وہ کہہ نہیں پاتی تھی اور اگر ہمت کر کے وہ ٹوٹے پھوٹے الفاظ میں کچھ بتاتی بھی تھی تو کوئی سمجھ نا پاتا تھا۔اس نے چند ایک بار پھر کوشش کر کے دیکھا تھا مگر اسکی پلکیں اوپر اٹھتی تھیں نا ہی اسکی زبان میں جنبش ہوتی تھی۔اس نے تھک ہار کر یہ کوشش تے رک کر دی تھی پھر اس نے اپنی سماعتیں آنے والی آوازوں کی جانب مبذول کر لی تھیں۔وہ سب باتیں کرتے جا رہے تھے۔وہ ان سب کو ان کی آوازوں کی وجہ سے شناخت کر رہی تھی لیکن جس آواز کو وہ سننا چاہتی تھی،وہ اسے سنائی نہیں دے رہی تھی۔۔اس نے اپنی ساری ہمت مجتمع کر کے سُننا چاہا کہ کیا وہ وہاں موجود ہے لیکن اسے مطلوبہ آواز سنائی نا دی تھی۔وہ ایک دم بے چین ہو اٹھی۔۔

"کونین۔۔کہاں ہو تم۔۔تم یہاں کیوں نہیں ہو میرے پاس۔۔اور اگر تم یہاں نہیں ہو تو میری ایمن کہاں ہے۔۔میری

ایمن کو کہاں چھوڑ دیا ہے تم نے۔۔۔کونین۔۔۔"

☆......☆......☆

"باجی! صاحب نے بولا ہے ایمن بٹیا کو آج واپسی پر گھر لے کر آنا ہے" ڈرائیور جب ایمن کو اسکول کے لئے لینے آیا تو اس نے نینا کو دیکھتے ہوئے کہا تھا۔

"ایمن کو۔۔؟" اس نے ایمن کو گاڑی میں بٹھایا اور پھر اس کی جانب دیکھ کر پوچھا تھا کہ شاید سمیع نے کوئی اور پیغام بھی دیا ہو۔

اس نے سر ہلایا۔ نینا کے دل کو شدید دھچکا لگا تھا۔

"انہوں نے صرف ایمن کو لانے کے لئے بولا ؟" اس نے بدقت یہ جملہ ادا کیا تھا۔ ڈرائیور نے ایک دفعہ پھر سر ہلایا اور گاڑی سٹارٹ کر دی تھی۔ نینا کا دل ابھی ایک دھچکے سے نہیں سنبھلا تھا کہ وہ مزید بولا

"وہ دراصل باجی۔۔۔شہرین باجی کی طبیعت کافی خراب ہے نا۔۔۔ڈاکٹرز نے جواب دے دیا ہے۔۔۔" اس نے گاڑی آگے بڑھاتے ہوئے اسے اطلاع دی تھی۔ نینا کو یہ بات سُن کر بھی دُکھ ہوا لیکن یہ بات تو ڈاکٹر بہت پہلے ہی بتا چکے تھے۔ وہ سب ذہنی طور پر تیار تھے لیکن نینا کو اس بات کا بھی دُکھ تھا کہ سمیع اسے بھی شہرین سے ملنے کے لئے تو بلوا سکتا تھا۔ حالات اتنے سنگین تھے، کسی وقت کچھ بھی ہو سکتا تھا۔ وہ ایک بار بھی شہرین کو دیکھنے نا جا سکی تھی۔ اسکا دل چاہتا تھا وہ ایک بار ضرور جائے لیکن جانے کیوں اب اسے وہاں جاتے ہوئے بھی خوف آتا تھا۔ شہرین کی ادے اس کے بستر کے پاس بیٹھ کر نینا کو جھولی بھر بھر کر بددعائیں دیتی تھیں۔ اس سے ان بددعاؤں کا بوجھ سنبھالا نا جاتا تھا

"میری قسمت ہی خراب ہے۔۔۔اور ہمیشہ خراب ہی رہے گی" اس نے سیڑھیاں چڑھتے ہوئے سوچا تھا۔ آنسو آنکھوں سے ٹپکنے لگے تھے۔

"دل شہرین کے لئے بھی پریشان تھا اور یہ سوچ کر مزید بوجھل ہوا جا رہا تھا کہ اگر سمیع کو ان حالات میں اسکی ضرورت نہیں تھی تو پھر اسکی ضرورت کبھی نہیں ہو سکتی تھی۔

"وہ ان چاہی تھی اور اسے ان چاہا ہی رہنا تھا" اس نے بمشکل سیڑھیاں عبور کی تھیں اور اپنے کمرے میں آ گئی تھی۔ زری ایک دن پہلے ہی واپس گئی تھی۔ ابا نے اسے روکنا چاہا تھا، امی کو اس کے سامنے ان کے رویے پر ڈانٹا تھا اور اسے مزید کچھ دن رہنے کے لئے بھی کہا تھا لیکن اس نے انکی بات بھی نہیں مانی تھی اور واپس چلی گئی تھی۔ اس وجہ سے گھر کے حالات کچھ کشیدہ تھے اور دل کی حالت کشیدہ ترین تھی۔ وہ چُپ چاپ اپنے بستر پر بیٹھ گئی۔ اسے سمجھ میں نہیں آ رہی تھی کہ اسے کیا کرنا چاہیئے۔ وہ شہرین کو دیکھنا چاہتی تھی، گھر واپس جانا چاہتی تھی لیکن اسے ہتک بھی محسوس ہوتی تھی۔ وہ شخص اگر اسکا ہاتھ پکڑ کر اسے دروازے سے نکال باہر کرتا تو کیا عزت رہ جاتی۔

"محبت کی ہے آپ سے۔۔۔کوئی کاروبار تو نہیں کہ تذلیل کروا کر بھی کچھ حاصل ہونے کی خوشی ہو" اس نے سوچا تھا۔ آنکھیں مسلسل

بہہ رہی تھیں۔

"ایمن کا کیا قصور ہے کہ اس بچی کو ڈھال کے طور پر استعمال کیا جائے۔۔۔کیا پتا اسکی ماں کی کتنی خواہش ہو اپنی بچی کو دیکھنے کی ۔۔۔میں اسے واپس بھیج دونگی۔۔۔بچی ہے کچھ دن روئے گی۔۔۔پھر سنبھل جائیگی۔۔۔سب ہی سنبھل جایا کرتے ہیں۔۔۔میں بھی سنبھل جاؤنگی۔۔۔ہاں واقعی سب ہی سنبھل جایا کرتے ہیں۔۔۔سب ہی۔۔۔آپکی مرضی اللہ پاک۔۔۔آپ سے بڑھ کر اپنا اچھا نہیں سوچ سکتی میں ۔۔۔آپ نے میرے لئے اچھا ہی سوچا ہوگا۔۔۔بے شک۔۔۔" وہ خود کلامی تو کر رہی تھی مگر آنکھوں سے بے تحاشا آنسو ٹپک رہے تھے۔

اس نے ایمن کی چیزیں سمیٹنی شروع کر دی تھیں۔

☆......☆......☆

"ہماری وجہ سے کچھ رونق تھی۔۔۔اب تو بالکل سناٹا ہو گیا ہے گھر میں۔۔۔" اس روز زری نے کہا تھا وہ ایک ہفتہ اپنے گھر رہنے کے بعد دوبارہ ویک اینڈ پر منال کو امی ابا سے ملوانے لائی تھی۔نینا نے سر اٹھا کر اسے دیکھا مگر بولی کچھ نہیں۔زری بہت کمزور ہو گئی تھی۔وہ نماز پڑھ کر فارغ ہوئی تھی اور اب سامنے بیٹھی جانے کیا سوچ رہی تھی۔ایمن کو واپس گئے آٹھ دن اور چھ گھنٹے ہو چکے تھے اور اس دوران سمیع نے اسے ایک بار بھی کال کی تھی نا ہی اس ان کی جانب سے کوئی دوسری اطلاع موصول ہوئی تھی۔

"تم نے غور کیا ابا بھی بہت خاموش رہنے لگے ہیں۔۔۔" زری نے منال کو کچھ دیر پہلے ہی سلایا تھا اور اب جیسے وہ باتیں کرنا چاہتی تھی۔نینا نے ایک دفعہ پھر اسکی جانب دیکھا۔اسکا بات کرنے کا بالکل بھی دل نہیں تھا لیکن بہن کی خاطر اس نے سر ہلا کر اس کی بات میں دلچسپی لی تھی۔

"تم اتنی چُپ چُپ کیوں ہو۔۔۔؟واپس کب جاؤ گی؟" زری نے پوچھا تھا۔نینا کا دل چاہا اس کے شانوں پر سر رکھے اور پھوٹ پھوٹ کر رونا شروع کر دے۔ایک یہ کام تھا جو اس نے کبھی کسی کے سامنے نہیں کیا تھا۔

"نینا تم میری بہن ہو۔۔۔ایک مشورہ ضرور دونگی تمہیں کہ اتنے اتنے دن اپنا گھر چھوڑ کر امی کی طرف مت رہا کرو۔۔۔گھر ٹوٹ جاتے ہیں ایسے۔۔۔" وہ بجھے ہوئے انداز میں بولی تھی۔نینا نے اس کی جملے میں چھپے اصل مفہوم کو سمجھنے کی کوشش کی تھی۔

"مرد کو اکیلا چھوڑنا عورت کی سب سے بڑی بیوقوفی ہوتی ہے۔۔۔مرد تو ویسے بھی پرندہ ہوتا ہے۔۔۔اسے جگہ جگہ اُڑنے اور اِدھر اُدھر چونچ مارنے کی عادت ہوتی ہے۔۔۔گھر میں بیوی نا ہو تو وہ زیادہ شُتر بے مہار ہو جاتے ہیں۔۔۔" زری کا لہجہ بالکل ٹوٹا ہوا تھا۔اس سے بات بھی مکمل نا کی گئی تھی۔نینا نے چونک کر اسے دیکھا۔وہ پہلے بھی اسے نصیحتیں کیا کرتی تھی لیکن ایسا ٹوٹا ہوا لہجہ تو پہلے کبھی نا سنا تھا اسکا نینا نے۔۔۔بہن کے لئے ممتا بھری ساری حسیات جیسے جاگ گئیں اسکی

"کیا ہوا زری۔۔۔سب ٹھیک ہے نا۔۔۔اتنی اداس کیوں لگ رہی ہو۔۔۔" اس نے پوچھا تھا۔زری نے اثبات میں سر ہلا یا

"سب ٹھیک ہی ہوتا ہے نینا۔۔۔خراب تو بس انسان ہو جایا کرتے ہیں" وہ کھوئی کھوئی سی تھی۔ نینا تڑپ کر اپنی جگہ سے اُٹھی اور اس کے پاس آبیٹھی

"کیوں پریشان ہو۔۔کیا ہوا ہے۔۔۔اظفر نے کچھ کہا ہے؟" نینا کا دھیان اسی جانب گیا تھا۔ زری کچھ نہیں بولی لیکن نینا کی سوالیہ نظروں کی تاب نا لا کر اسکی آنکھ سے آنسو ٹپکا تھا۔ اس نے اسے ہاتھ کی پشت سے صاف کیا تھا لیکن بولی کچھ نہیں۔ نینا اسی کی جانب دیکھ رہی تھی۔

"بتاؤ نا زری۔۔۔کیا پرابلم ہے۔۔۔؟" اس نے دوبارہ پوچھا تھا۔

"نینا! اظفر کی زندگی میں کوئی اور بھی ہے۔۔۔یا شاید۔۔۔پتا نہیں" وہ کشمکش کی سی کیفیت میں لگتی تھی جیسے کچھ بتانا بھی چاہتی ہو اور نا بھی بتانا چاہتی ہو۔ نینا نے اسکے ہاتھ پر اپنا ہاتھ رکھا تھا۔ زری کو بس اتنے سے لمس کی ضرورت تھی۔ وہ اسکے گلے لگ گئی اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی تھی۔ نینا کو زیادہ حیرت نا ہوئی۔ اسکا اور اظفر کا رشتہ عجیب سا تھا۔ وہ اسے بہت کم مخاطب کرتی تھی۔ اس کے گمان میں اظفر کے متعلق یہ خدشہ ہمیشہ ہی رہتا تھا کہ وہ زری کے ساتھ مخلص نہیں ہو سکتا لیکن اس کے باوجود اسے زری کے سامنے یہ سب سُن کر دُکھ ہوا۔ اس نے زری کے شانے سہلا کر اسے تسلی دینے کی کوشش کی مگر وہ الفاظ کی سخت کمی کا شکار تھی۔ اس نے خاموش رہ کر زری کو سننا بہتر سمجھا۔

"اظفر کی زندگی میں بہت ساری لڑکیاں ہیں۔۔۔وہ سب سے انتہائی بے تکلف ہے۔۔۔لیکن ایک لڑکی کے ساتھ وہ ضرورت سے زیادہ بے تکلف ہے۔۔۔اس سے ہر قسم کی بات کرتا رہتا ہے۔۔۔میں ٹوکتی ہوں تو وہ بُرا مان جاتا ہے۔۔۔وہ کہتا ہے وہ صرف فرینڈز ہیں۔۔۔وہ سمجھتا ہے کہ میں کنزرویٹو ہوں۔۔۔چھوٹے ذہن کی ہوں۔۔۔اس لئے الٹا سیدھا سوچتی رہتی ہوں۔۔۔لیکن نینا فرینڈز کو گندے گندے میسیج کون بھیجتا ہے۔۔۔وہ اگر صرف فرینڈز ہیں تو مجھ سے موبائل چُھپا کر رکھنے کی کیا وجہ ہو سکتی ہے۔۔۔اور پھر ساری ساری رات بیوی کو چھوڑ کر "صرف فرینڈ" سے باتیں کون کرتا ہے۔۔۔؟" وہ بہت دُکھی تھی۔ بات کم کر رہی تھی اور رو زیادہ رہی تھی۔

"زری تم ایسے مت سوچو۔۔۔کیا پتا وہ واقعی فرینڈز ہوں۔۔۔۔تم نے خود ہی تو بتایا تھا کہ اسکی کافی کلاس فیلوز وغیرہ ابھی تک اس کے اِن ٹچ ہیں۔۔۔کیا پتا تم زیادہ وہمی ہو کر سوچ رہی ہو؟" اس نے زری کو تسلی دینے کی ایک بودی سی کوشش کی تھی۔ وہ خود جانتی تھی کہ اظفر کس قسم کا انسان ہے مگر بہن کو مزید پریشان نہیں کرنا چاہتی تھی اس لئے جھوٹی تسلی دینی چاہی تھی۔

"نینا۔۔۔وہ میرا شوہر ہے، شوہر کے لئے تو ساری عورتیں وہمی ہوتی ہیں لیکن یہ میرا وہم نہیں ہے۔۔۔میں اا ظفر آنکھ کی جنبش سے اس کے دل کا حال جان سکتی ہوں۔۔۔اسکا بدلتا ہوا رویہ مجھ سے چھپا ہوا کیسے رہ سکتا ہے" وہ لاچاری بھرے انداز میں بولی۔

"تم پریشان مت ہو۔۔۔تم کہو تو میں اس سے بات کروں؟" نینا نے بہت سوچنے کے بعد کہا تھا۔ اظفر سے اس موضوع تو کیا کسی بھی موضوع پر بات کرنا اسے پسند نہیں تھا لیکن بہن کی خاطر وہ یہ بھی کر سکتی تھی۔ زری نے گہری لمبی سانس بھری پھر اپنے گال پر ہاتھ پھیرا تھا کہ آنسوؤں کی نمی کو صاف کر سکے۔

" نینا کیا بات کرو گی تم۔۔۔بات تو میں کر چکی ہوں۔۔۔منال کے بعد سے ہمارے درمیان باتیں ہوتی ہی اسی موضوع پر ہیں؟"
"کیا کہتا ہے وہ۔۔۔تم نے اسے کہا کہ تم یہ سب برداشت نہیں کر سکتی" نینا نے اسکی بات کاٹ کر پوچھا تھا۔
"اس کے کے لئے یہ کوئی خاص بات نہیں ہے نینا۔۔۔میں نے تمہیں بتایا ناوہ سمجھتا ہے میں کنزرویٹو ہوں اور اس کے اتنے اچھے سرکل آف فرینڈز سے جیلس ہوں۔۔۔میں جب بھی اس موضوع پر اسے ٹوکنے کی کوشش کرتی ہوں تو وہ کہہ دیتا ہے کہ اپنی بچگانہ سوچ کو بدلو زری۔۔۔زمانہ بدل گیا ہے۔۔۔بس یہی گردان کرتا رہتا ہے۔۔۔وہ یہی کہہ دیتا ہے کہ میرا لائف اسٹائل تو پہلے بھی یہی تھا،میں پہلے بھی تمہیں اپنی فرینڈز کی باتیں بتاتا تھا لیکن تب تمہیں برا نہیں لگتا تھا،اب تم خوامخواہ جیلس ہو جاتی ہو اور برا مان جاتی ہو۔۔۔لیکن نینا میں کیا کروں مجھ سے یہ سب برداشت نہیں ہوتا۔۔۔مجھے غصہ آنے لگتا ہے میں جب اسے ہر وقت سیل فون پر مصروف دیکھتی ہوں۔ہمارے درمیان کشیدگی بڑھنے لگی ہے حالانکہ میں کوشش کرتی ہوں کہ ایسا نا ہو۔۔۔میں اسی لئے اپنی حالت کو نظر انداز کر کے اتنی جلدی امی کے گھر سے واپس چلی گئی تھی لیکن پھر بھی صورتحال نہیں بدلی۔۔۔بلکہ پہلے سے زیادہ مسائل پیدا ہو گئے ہیں۔۔۔اب تو وہ ناراض ہونے لگا ہے اس روز روز کی بحث سے۔۔۔وہ کہتا ہے میں اس پر شک کر کے اسکی انسلٹ کرتی ہوں۔۔۔"
"ناراض ہوتا ہے تو ہونے دو۔۔۔آخر یہ تمہارا حق ہے کہ اس موضوع پر اچھے طریقے سے بات کی جائے۔۔۔پتا تو چلنا چاہیئے نا کہ وہ چاہتا کیا ہے؟" نینا کو ساری باتیں سُن کر اب غصہ آنے لگا تھا۔
"وہ مجھے چاہتا ہے۔۔۔یہ بات تو وہ برملا کہتا ہے۔۔۔وہ کہتا ہے کہ اس کے دل میں میری بہت اسپیشل جگہ ہے۔۔۔وہ مجھ سے محبت کرتا ہے اسی لئے تو اس نے مجھ سے شادی کی ہے اور سچ کہوں نینا وہ میرا خیال بھی رکھتا ہے،روپیہ پیسہ بھی خرچتا ہے،منال سے بھی بہت پیار کرتا ہے،میری ذرا سی تکلیف پر پریشان ہو جاتا ہے لیکن اپنی روش نہیں بدلتا" زری کے چہرے پر بے انتہاء لاچاری تھی۔نینا مزید چڑ گئی۔
"یہ کیسی محبت ہے۔۔۔تمہیں اتنی ذہنی اذیت دے کر وہ دعویٰ کہتا ہے کہ وہ تم سے محبت کرتا ہے۔۔۔؟۔۔۔چھوڑ دو اسے زری۔۔۔اتنی اذیت ناقابل برداشت ہے۔۔۔ایسے مرد کے ساتھ ساری زندگی گھٹ گھٹ کر جینے سے بہتر ہے،پہلے ہی اپنی راہیں الگ کر لی جائیں" اس نے اپنی جانب سے انتہائی پُرخلوص مشورہ دیا تھا۔زری نے قطعیت سے نفی میں سر ہلایا۔
"یہ ناممکن ہے نینا۔۔۔میں مر کر بھی اظفر کو چھوڑ نہیں سکتی۔۔۔میں مر جاؤں گی اسے چھوڑ کر۔۔۔میں محبت کرتی ہوں اس سے۔۔۔مسئلہ یہ ہے ہی نہیں۔۔۔میں جانتی ہوں ہم دونوں کو محبت ہے ایک دوسرے سے۔۔۔" نینا نے اسکی بات کاٹی۔
"لعنت ہو ایسی محبت پر۔۔۔جو محبت اتنا تڑپائے،رُلائے ایسی محبت سے تو موت بہتر ہے۔۔۔تم کیوں ہر روز نقطہ کر کے مرنا چاہتی ہو اونہہ۔۔۔محبت۔۔۔اسے کہتے ہیں محبت۔۔۔؟"" وہ غُرا کر بولی تھی۔زری نے اسکے چہرے کی جانب دیکھا پھر سابقہ انداز میں بولی
"اسے ہی کہتے ہیں محبت نینا۔۔۔اب تو مان لو کہ اسے ہی کہتے ہیں۔۔۔تم خود بتاؤ سمیع رندھاوا نے تمہاری زندگی کو کونسا جنت بنا رکھا

ہے، اسکی جانب سے کونسا سکون مل رہا ہے تمہیں لیکن پھر بھی محبت کرتی ہونا اس سے۔۔۔تب ہی تو برداشت کر رہی ہو یہ سب۔۔۔میں اگر تم سے کہوں کہ چھوڑ دو اس شخص کو تو چھوڑ پاؤ گی۔۔۔نہیں نا۔۔۔۔؟۔۔۔بس یہی بات ہے نینا۔۔۔میں بھی نہیں چھوڑ سکتی اظفر کو۔۔۔میں محبت کرتی ہوں اس سے" نینا نے چونک کر اسکا چہرہ دیکھا تھا۔اسے خبر نہیں تھی کہ اس کے دل کی حالت اسکے چہرے سے اسقدر عیاں رہنے لگی ہے کہ اسکی بہن تک کو اسکی ساری کشمکش کی خبر ہو چکی ہے۔ایک لمحے کے لئے تو اسے کچھ بولا ہی نہیں گیا۔

"میں تمہیں طعنہ نہیں دے رہی نینا۔۔۔تم میری بات کا بُرا نا ماننا۔۔۔میں تو صرف یہی کہنا چاہ رہی ہوں کہ یہ اذیت جو ہم دونوں سہہ رہے ہیں، یہ ہماری قسمت میں ہمارے پیدا ہونے سے بھی پہلے سے لکھ دی گئی تھی۔۔۔اور اسکی وجہ یہ نہیں ہے کہ ہمارے نصیب روشن نہیں ہیں۔۔۔بلکہ اسکی وجہ یہ ہے کہ ہمارے باپ نے جو بویا ہے۔۔۔ہمیں وہ کاٹنا ہی ہے۔۔۔ابا نے جانے کتنی عورتوں کو خون کے آنسو رلایا ہے۔۔۔کتنی عورتوں کے دل توڑے ہیں، کتنے ارمانوں کا خون کیا ہے۔۔۔وہ بددعائیں جو جھولی بھر بھر کر ابا کو ملی ہیں۔۔۔اسکی بھرپائی ہمیں ہی تو کرنی ہے۔۔۔یہی مکافاتِ عمل ہے۔۔۔" وہ بولتے بولتے بھی رو پڑی تھی۔نینا کی آنکھوں سے بھی آنسو چھلکنے لگے تھے۔دونوں بہنیں کچھ دیر اسی طرح بے آواز روتی رہیں پھر نینا نے خود کو سنبھالا تھا۔

"زری! ایسا نہیں ہے۔۔۔ایسا نہیں ہوتا۔۔۔اللہ پاک ایسا نہیں کر سکتے ہمارے ساتھ۔۔۔وہ تو ہم سے ستر ماؤں سے بھی زیادہ پیار کرتے ہیں ہم نے ایسی کون سی غلطیاں کی ہیں کہ ہمیں اتنی سخت سزا ملے۔۔۔میں بات کرونگی اظفر سے۔۔۔ہر مسئلے کا حل ہوتا ہے۔۔۔میں سمجھاؤں گی اسے۔۔۔" وہ کہہ رہی تھی کہ زری نے اسکی بات کاٹ دی۔

"نہیں نینا۔۔۔پلیز۔۔۔تم کسی سے کوئی بات نہیں کرو گی۔۔۔اظفر کو برا لگے گا اگر اسے پتا چلے گا کہ میں نے یہ سب باتیں یہاں اپنے میکے میں کسی سے کی ہیں۔۔۔مرد اسے اپنی ہتک تصور کرتے ہیں۔۔۔وہ تو پہلے ہی کہتا ہے کہ میں بلاوجہ الٹی سیدھی باتیں سوچ سوچ کر اپنے رشتے کو کمزور کر رہی ہوں۔۔۔اس لئے تم اس سے کوئی بات نہیں کرو گی۔۔۔اور میں تم سے درخواست کرتی ہوں۔۔۔پلیز ابا سے اس بات پر کوئی بحث نا کرنا۔۔۔انہیں کوئی طعنہ مت دینا۔۔۔انہیں اس بات کی ذرا سی بھی بھنک نہیں پڑنی چاہیئے۔۔۔وہ بہت محبت کرتے ہیں مجھ سے۔۔۔میری ذرا سی تکلیف پر تڑپ اٹھتے ہیں۔۔۔انہیں یہ سب پتا چلے گا تو انہیں بہت اذیت ہوگی۔۔۔میں ابا کو اذیت نہیں دے سکتی نینا۔۔۔اس لئے مجھ سے وعدہ کرو کہ تم ابا سے اس متعلق کوئی بات نہیں کرو گی" وہ التجاء کر رہی تھی۔نینا اسکا چہرہ دیکھتی رہ گئی۔وہ سوچتی تھی کہ زری پہلے سے کتنی بدل گئی ہے، بلاوجہ لڑنا جھگڑنا، طعنہ زنی اسکی عادت بن چکی تھی۔اب اسے احساس ہوا تھا کہ وہ تو ایک الگ ہی ذہنی تکلیف سے گزر رہی تھی۔

پانی کا تیز بہاؤ ایک جانب سے روکو تو وہ دوسری طرف سے راستہ بنا لیتا ہے۔۔۔زری جب اپنے شوہر پر اپنا ذہنی غبار نہیں نکال پاتی تھی تو گھر میں ان سب کو ٹوک ٹوک کر اپنا آپ ہلکان کرتی رہتی تھی۔نینا کی آنکھوں سے مزید کئی آنسو ایک ساتھ ٹپکے تھے۔وہ خود اتنی تکلیف

سے گزر رہی تھی کہ اسے پتا ہی نا چلا تھا کہ اسکی بہن کے ساتھ کیا کچھ ہو گیا تھا۔اس نے اسے دوبارہ سے گلے لگا لیا
"اللہ تمہاری تمام مشکلیں آسان کرے زری۔۔۔آمین" اس نے خلوصِ دل سے دعا کی تھی۔زری نے بھی" آمین" کہا تھا۔ان دونوں کو پتا نہیں چلا تھا کہ کمرے کے باہر بہت دیر سے کھڑے ایک اور شخص نے بھی اس دعا پر انتہائی دُکھ اور خلوص کے ملے جُلے تاثرات کے ساتھ" آمین" کہا تھا۔

☆......☆......☆

" وہ آجکل کیوں نہیں آتیں جو پہلے روز شام کو ان کو دیکھنے آیا کرتی تھیں؟" ہیڈ نرس نعیمہ ڈی سوزا نے ڈرپ میں سرنج سے کے ذریعہ دوا منتقل کر کے شہرین کا لحاف درست کیا تھا پھر اس کے پائنتی سے لگ کر بیٹھے اس کے شوہر کو تاسف بھرے انداز میں دیکھتے ہوئے سوال کیا تھا۔سرطان کی مریضہ ہونے کی حیثیت سے شہرین اس ہاسپٹل کی مستقل رہائشی تھی۔اسکا یہاں آنا جانا لگا ہی رہتا تھا۔اس کے آپریشن تھراپیز، ریڈی ایشن سب یہیں ہوتی رہی تھیں۔وہ اب کی بار چوتھی بار کوما میں گئی تھی اور چوتھی ہی بار یہی نرسیں اسکی دیکھ بھال کرتی تھیں۔یہ مرض ہی ایسا ہے کہ اس میں اسپتال کے اسٹاف کو کو مریض کے چہرے سے ہی واقفیت نہیں ہوتی تھی بلکہ وہ ان کے خاندان کے سب افراد سے واقف ہو جایا کرتی تھیں۔انہیں دن رات نئے نئے چہروں اور رویوں کو پرکھنے کا موقع ملا کرتا تھا۔
کوما کے بعض مریض تو ایسے ہوتے تھے کہ ان کے چاہنے والے ہمہ وقت ان کے بستر کے پاس موجود رہنا چاہتے تھے اور بعض کو وہ اکیلے ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرتے بھی دیکھ چکی تھیں۔شہرین سمیع اول الذکر مریضوں سی مریضہ تھی۔اس کے وجود میں زندگی فقط پانچ سے دس فیصد ہی باقی رہ گئی تھی۔ڈاکٹرز کئی بار اس کی آخری سانس کی پیش گوئی کر چکے تھے۔اس کی موت کے خدشے کا اظہار بھی کئی بار کیا گیا تھا لیکن وہ موت کی دہلیز سے پلٹ کر آجاتی تھی۔اس کی حالت اگرچہ بالکل مخدوش ہو چکی تھی۔مشینوں نے اسکا وجود اتنی بری طرح ڈھک رکھا تھا کہ وہ ان میں چھپی ہوئی نظر بھی نا آتی تھی۔اسکا جسم بستر پر پڑا رہنے کے باعث اتنا گل چکا تھا کہ اس کے جسم پر جو آبلے پڑے تھے، ان میں سے بدبو آنے لگی تھی۔اس کے رشتہ دار اب اسے دیکھنے کے لئے آتے تھے تو قریب نہیں آتے تھے بلکہ دور دور سے اسے دیکھتے تھے اور چلے جاتے تھے۔ایک اسکا شوہر تھا جو روز آتا تھا، اس کے قریب بیٹھ جاتا تھا اور بس چُپ چاپ اس کے قطرہ قطرہ پگھلتے جسم کو دیکھتا رہتا تھا۔ہیڈ نرس نعیمہ کو اس پر ترس بھی آتا تھا۔انکا دل چاہتا تھا کہ وہ کچھ دیر اس شخص کے قریب بیٹھ کر اسے سمجھائیں کہ۔۔۔
"اس کے قدموں میں مت بیٹھا کرو۔۔۔ہو سکتا ہے اس کی پرواز تمہاری وجہ سے معطل ہو رہی ہو۔۔۔تم اسکی روانگی کو اس کے لئے کیوں مشکل بناتے ہو"
وہ سوچتی تھیں مگر کہتے ہوئے جھجک سی جاتی تھیں۔بعض اوقات اس قسم کے مریضوں کے رشتہ دار ان کی ہمدردی کا بُرا بھی مان جاتے تھے۔انہیں آئی سی یو کا تیرہ سال کا تجربہ تھا۔گزشتہ پانچ سالوں سے وہ اس پرائیویٹ اسپتال کے نیورولوجی یونٹ میں پارٹ ٹائم کر

رہی تھیں۔کئی لوگ ان کے ہاتھوں میں دَم توڑ چکے تھے۔انہیں مرتے ہوئے لوگوں کے چہروں میں چھپی المناک ان گنت کہانیاں پڑھنے کا گہرا تجربہ تھا۔وہ جانتی تھی شہرین کے وجود میں کچھ نہیں بچا لیکن کچھ ہے جو اسے روک لیتا ہے، کچھ ہے جو اسے اتنا بے چین کرتا ہے کہ وہ جاتے جاتے رُک جاتی ہے۔۔۔انہیں محسوس ہوتا تھا کہ وہ مرتا ہوا وجود کسی کا منتظر ہے۔وہ چاہتی تھیں وہ اس کے جانے میں مدد کر دیں ،اسکی مشکل کو آسان کر دیں مگر کچھ سوچ کر چُپ رہ جاتی تھیں۔اس روز سمیع کو خالی خالی آنکھوں سے اس کے وجود کے قریب بیٹھے دیکھ کر وہ پوچھے بناء رہ ناپائی تھیں۔سمیع نے ایک دَم سے انکی جانب دیکھا۔اسے انکا سوال سمجھ نا آیا تھا،ہیڈ نرس نعیمہ نے بہت چاہا لیکن وہ رہ نہیں پائی تھیں۔وہ اس شخص کے ذرا قریب ہوئی تھیں پھر انہوں نے عیادت کے لئے آنیوالوں کے لئے جو کرسیاں رکھی ہوئی تھیں ان میں سے ایک کرسی گھسیٹی تھی اور اس پر بیٹھ گئی تھیں۔

”میں آپکا کچھ وقت لے سکتی ہوں۔۔۔؟“انہوں نے اس سے پوچھا پھر جواب کا انتظار کئے بناء بولیں۔

”آپ مسلمان ہیں۔۔۔میں تو نہیں ہوں لیکن مذہب کی بحث میں پڑے بناء بحیثیت انسان ہم دونوں جانتے ہیں کہ موت کا وقت مقرر ہوتا ہے،معین ہوتا ہے۔۔۔موت اپنے وقت پر آتی ہے لیکن یقین کریں مرتے ہوئے انسان کی آسانی کی دعا کر کے ہم اس وقت کو سہل بنا سکتے ہیں۔۔۔ان کے لئے آسانی اور راحت کی دعا کریں۔۔۔بڑی تکلیف میں ہیں یہ۔۔۔مت روکیں انہیں“وہ رُکیں اور ایک نظر شہرین کے وجود پر ڈالی پھر اسکی جانب دیکھا اور بولیں۔

”آپ مجھے دقیانوسی بھی کہہ سکتے ہیں اور توہم پرست بھی۔۔۔بے حس اور بے عقل بھی۔۔۔لیکن میں نے جو محسوس کیا ہے وہ میں کہہ کر ہی رہونگی۔۔۔“انہوں نے بات کی ابتداء ذرا نرمی سے کی تھی لیکن ان کا لہجہ بالکل ٹھوس تھا جیسے انہیں اپنے موقف پر مکمل یقین ہو

”یہ جانا چاہتی ہیں۔۔۔انہیں آپ میں یا اس دنیا میں کوئی دلچسپی باقی نہیں رہی۔۔۔ان کا معاملہ دنیا سے ختم ہونا چاہتا ہے لیکن آپ انہیں جانے نہیں دے رہے۔۔۔روز ان کے قدموں میں آ کر بیٹھ جاتے ہیں۔۔۔روز آنسو بہا کر انہیں تکلیف دیتے ہیں۔۔۔وہ جانے کی ہمت کرتی ہونگی لیکن آپکو دیکھ کر پھر وہیں ٹھہر جاتی ہیں۔۔۔کسی مرتے ہوئے انسان کو تکلیف دینا کوئی اچھی بات ہے کیا؟“وہ اس سے پوچھ رہی تھیں،سمیع کے چہرے پر لکھا تھا کہ اسے انکی بے سروپا بات سمجھ میں نہیں آئی۔

”ان کی روانگی کو آسان بنائیں سمیع صاحب۔۔۔وہ مشکل جو ان کی پرواز میں حائل ہے۔۔۔اس مشکل کو دور کر دیں۔۔۔خدا سے ان کی زندگی مت مانگیں۔۔۔زندگی ان کو درد دیتی ہے۔۔۔خدا سے ان کے لئے درد مت مانگیں“انہوں نے اپنا موقف اپنی مرضی سے مکمل کیا تھا اور پھر سمیع کو اس کے دکھ میں تڑپتا چھوڑ کر باہر نکل گئی تھیں۔سمیع کی آنکھوں سے لگاتار کئی آنسو ٹپکے تھے۔

”تمہارے لئے درد کیسے مانگ سکتا ہوں شہرین۔۔۔مر کر بھی نہیں“

☆......☆......☆

”یہ اذیت جو ہم دونوں سہہ رہے ہیں، یہ ہماری قسمت میں ہمارے پیدا ہونے سے بھی پہلے سے لکھ دی گئی تھی۔۔۔اور اسکی وجہ یہ نہیں ہے کہ ہمارے نصیب روشن نہیں ہیں۔۔۔بلکہ اسکی وجہ یہ ہے کہ ہمارے باپ نے جو بویا ہے۔۔۔ہمیں وہ کاٹنا ہی ہے۔۔۔ابا نے جانے کتنی عورتوں کو خون کے آنسو رلایا ہے۔۔۔کتنی عورتوں کے دل توڑے ہیں، کتنے ارمانوں کا خون کیا ہے۔۔۔وہ بددعائیں جو جھولی بھر بھر کر ابا کو ملی ہیں۔۔۔اسکی بھرپائی ہمیں ہی تو کرنی ہے۔۔۔یہی مکافاتِ عمل ہے۔۔۔“

یہ زری کی سسکتی ہوئی آواز نہیں تھی۔یہ تھپڑ تھا جو کاشف نثار کے منہ پر پڑا تھا۔انہیں لگا وہ ادھ موئے ہو گئے ہیں۔اس رات کے بعد سے انہیں کسی رات سکون سے نیند نہیں آئی تھی۔وہ ہر روز رات کو بس خالی آنکھوں سے چھت کو تکا کرتے تھے۔یہ کیسی اذیت تھی جو انکا مقدر بن گئی تھی۔انہیں کوئی بیماری نہیں تھی لیکن وہ خود کو برسوں کا بیمار سمجھنے لگے تھے۔

اس روز رات کو اپنی بیٹیوں کے کمرے کے باہر سے گزرتے ہوئے ان کے قدم جیسے کسی مقناطیس نے جکڑ لئے تھے۔

”اظفر کی زندگی میں بہت ساری لڑکیاں ہیں“ زری نے کہا تھا۔یہ بات ان کے لئے کوئی انکشاف نہیں تھا۔انکشاف یہ تھا کہ زری جانتی تھی کہ اسکا شوہر کس قسم کی حرکات میں ملوث تھا۔وہ وہیں کھڑے ہو کر اس کی باتیں سننے لگے تھے۔انکا دل چاہا تھا کہ اندر کمرے میں جا کر بیٹی کو سینے سے لگائیں اور اسے احساس دلائیں کہ۔۔۔

”وہ اس کے ساتھ ہیں۔ان کے ہوتے ہوئے کوئی ان کی بیٹی کو دکھ دینے کا سوچ بھی نہیں سکتا۔۔۔وہ اسے تسلی دیں کہ ان کے گھر کے دروازے اپنی بیٹی کے لئے ہمیشہ کھلے رہیں گے۔۔۔ان کی بیٹی جب چاہے اس شخص کے منہ پر تھوک کر ان کے گھر واپس آ جائے۔۔۔وہ اسے سنبھال لیں گے۔۔۔“

یہ سب کہنے کی نوبت ہی نا آئی تھی۔انہوں نے سنا انکی بیٹی، انکی چہیتی بیٹی، انکی لختِ جگر کہہ رہی تھی

”یہ اذیت جو ہم دونوں سہہ رہے ہیں، یہ ہماری قسمت میں ہمارے پیدا ہونے سے بھی پہلے سے لکھ دی گئی تھی۔۔۔اور اسکی وجہ یہ نہیں ہے کہ ہمارے نصیب روشن نہیں ہیں۔۔۔بلکہ اسکی وجہ یہ ہے کہ ہمارے باپ نے جو بویا ہے۔۔۔ہمیں وہ کاٹنا ہی ہے۔۔۔ابا نے جانے کتنی عورتوں کو خون کے آنسو رلایا ہے۔۔۔کتنی عورتوں کے دل توڑے ہیں، کتنے ارمانوں کا خون کیا ہے۔۔۔وہ بددعائیں جو جھولی بھر بھر کر ابا کو ملی ہیں۔۔۔اسکی بھرپائی ہمیں ہی تو کرنی ہے۔۔۔یہی مکافاتِ عمل ہے۔۔۔“

کاشف نثار نے یہ سب سنا تھا اور وہ اپنا سا منہ لے کر رہ گئے تھے۔

”آپکا کبیرہ گناہ کبھی چھپتا ہے نا دبتا ہے نا کبھی مرتا ہے۔۔۔وہ پلٹ کر کسی نا کسی روپ میں آپ کے سامنے آ کھڑا ہوتا ہے۔۔۔اور پھر آپ ہوتے ہیں اور آپکا گناہ ہوتا ہے۔۔۔جیسے بندر اور ڈگڈگی۔۔۔“

اس رات سے کاشف نثار بندر کی طرح بس اُچھل رہے تھے لیکن انکا اچھلنا کسی کو نظر نہیں آ رہا تھا۔وہ اذیت سہہ رہے تھے لیکن کسی کو کہہ

نہیں سکتے تھے،وہ رو رہے تھے لیکن انکی آنکھ سے آنسو نہیں ٹپکتے تھے۔انہیں نیند نہیں آتی تھی لیکن وہ آنکھیں بند کر کے سوتے بنے رہتے تھے۔
ان کو کھلی آنکھوں کے خواب میں کبھی حبیبہ نظر آتی تھی، کبھی رخشی، کبھی شہابہ، کبھی نیلم، کبھی سونیا، کبھی شاہانہ۔۔۔لاتعداد نام تھے،لاتعداد گھونسے تھے جو ان کے چہرے پر ہر لمحہ پڑتے تھے اور وہ کسی کو بتا نا پاتے تھے۔زندگی ان کے لئے اذیت کا دوسرا نام بن چکی تھی اور وہ اسے گزارنے پر مجبور تھے۔

"مکافاتِ عمل ایک حقیقت ہے۔۔۔ایک اٹل حقیقت۔۔۔اللہ دکھا دیتا ہے دنیا میں ہی آپ کے ہر عمل کا ردِ عمل۔۔۔"

☆......☆......☆

"یا اللہ۔۔۔تو مجھ سے واقف ہے۔۔۔تو جانتا ہے میں نے کبھی اس عورت کو دُکھ دینے کے متعلق سوچا تک نہیں جسے تو نے میری شریکِ حیات بنایا ہے۔میں نے اپنی زندگی کا ہر لمحہ خلوص سے مکمل سچائی سے اس کے نام کیا ہے۔اس کی بھلائی کے لئے اس کی بہتری کے لئے ہر وہ کام کرنے کی کوشش کی جو جائز تھی، حلال تھی۔۔۔تیرے حکم کے مطابق ہم نے اپنا بستر ہی نہیں بانٹا، بلکہ عزت محبت، دولت ہر چیز ایک دوسرے کے ساتھ بانٹی ہے۔۔۔جو میرا تھا، وہ اسکا تھا۔۔۔اور جو اسکا تھا، وہ میرا بھی تھا۔لیکن ایک درد ہے جو ہم ایک دوسرے کے ساتھ نہیں بانٹ پائے۔۔۔وہ لاچار تکلیف میں پڑی ہے اور میں اسے تڑپتا دیکھ رہا ہوں، کب سے دیکھ رہا ہوں اور اس کی آسانی کی دعا نہیں کر رہا۔۔۔میں بس تجھ سے اسکی زندگی کی دعائیں مانگتا چلا جا رہا ہوں۔۔۔یہ سوچے سمجھے بناء کہ میری دعائیں اسے اذیت دے رہی ہیں۔۔۔یا اللہ میں آج تجھ سے اسکی زندگی کی نہیں بلکہ آسانی کی دعا کرتا ہوں"

سمیع نے اپنے ہاتھ تو رب کے سامنے دعا کی صورت اُٹھا رکھے تھے لیکن اسکا ذہن وہیں کہیں اسپتال کے بستر پر پڑی شہرین کے گرد گھوم رہا تھا۔اس کا نالیوں میں جکڑا بدن جیسے اسکی آنکھوں کے پردے سے چپکا ہوا تھا۔

"یا اللہ! آج پہلی بار تجھ سے اسکی آسانی طلب کرتا ہوں۔۔۔اس کے ہر اس درد کو ختم کر دے جسے میں چاہ کر بھی بانٹ نہیں پایا۔ہر وہ اذیت جس نے اسکے وجود کو لاچار کر رکھا ہے، اس اذیت کو ختم کر دے یا اللہ۔۔۔بس اسے آسانی دے دے۔۔۔اسے راحت عطا فرما مولا۔۔۔میری شہرین کے ہر درد کو ختم کر دے مالک۔۔۔میں تجھ سے اپنی خوشی نہیں بلکہ اپنی شہرین کی آسانی چاہتا ہوں یا اللہ۔۔۔اس کی روانگی میں جو بھی رکاوٹ ہے۔۔۔اس رکاوٹ کو دور کر دے یارب العالمین!۔۔۔وہ میری جان ہے۔۔۔میری جان پر آسانی ہوگی تو مجھ پر آسانی ہوگی۔۔۔یا اللہ ہم دونوں پر آسانی ہوگی۔۔۔یا اللہ ہم دونوں کو آسانی عطا کر دے۔۔۔آمین یارب العالمین۔۔۔آمین یارب العالمین۔۔۔آمین یارب العالمین" وہ روتا جا رہا تھا اور بس سسک سسک کر دعا مانگتا جا رہا تھا۔اسی دوران اس کے سیل فون میں ارتعاش پیدا ہوا تھا۔وہ ایک دَم سے اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا تھا۔رات کے اس پہر تو اسپتال سے ہی فون آسکتا تھا۔اس نے آگے ہو کر فون کی جانب دیکھا۔آنکھوں میں آنسوؤں کی نمی کے باعث اسے فون کی اسکرین پر نمایاں نام واضح نظر نہیں آیا تھا۔اس نے فون کان سے لگایا۔

"سمیع۔۔۔" پہلی صدا اس کے نام کی ہی ہوئی تھی۔

"کونین۔۔۔آپ۔۔۔؟" اس نے بھیگی ہوئی آواز میں پوچھا تھا۔ وہ کچھ نہیں بولی تھی لیکن اسکے سسکنے کی آوازیں سمیع کو صاف موصول ہو رہی تھیں۔

"آپ برا تو نہیں مانیں گے۔۔۔اگر میں ایک بار شہرین کو دیکھنے ہاسپٹل جاؤں؟" وہ پوچھ رہی تھی۔ اسکی کال کا اس وقت آنا سمیع کے لئے حیران کن تھا۔ وہ رب سے آسانی مانگ رہا تھا اور اسی لمحے کونین نے اپنے ہونے کا احساس دلا دیا تھا۔

وہ جب رَب کو اتنی شد و مد سے یاد کر رہا تھا، کوئی اسے اتنی ہی شدت سے یاد کر رہا تھا۔۔۔وہ جب رَب سے اپنی آسانی طلب کرنے میں مگن تھا، کوئی اسے رَب سے طلب کرنے میں مگن تھا۔

بعض فیصلے بس اچانک ہی کرنے پڑتے ہیں۔۔۔وہ فیصلہ بھی بس اچانک ہو گیا تھا

☆......☆......☆

"اپنا سم کارڈ نکال کر فون بند کر دیں" سمیع نے اس کے پاس بیٹھتے ہوئے کہا تھا۔ ایمن اس کے ساتھ دوسری کرسی پر بیٹھی ہوئی تھی۔

"کیوں۔۔۔؟" اس نے حیران ہو کر پوچھا تھا۔

"اس لئے کہ وہاں یہ کام نہیں کرے گا۔۔۔وہاں دوسرا سم کارڈ لینا پڑے گا نا۔۔۔" سمیع نے وضاحت کی تھی

"ہاں یہ بات تو ٹھیک ہے۔۔۔وہاں تو یہ ڈی ایکٹیویٹ ہو جائیگا" اس نے سر ہلایا تھا۔

"ماشاءاللہ بڑی ذہین ہیں آپ۔۔۔بہت جلدی سمجھ میں آ گئی یہ بات آپکو" سمیع نے مسکراتے ہوئے اسے چڑایا تھا

کونین کی اچھی بات یہ تھی کہ وہ اسکی ہر بات فوراً مان لیتی تھی۔

"آپ نے جانے سے پہلے کسی کو پھول بھجوانے تھے نا۔۔۔بھول تو نہیں گئیں؟" سمیع کو اسکی سب ضروری باتیں یاد رہتی تھیں

"جی جی۔۔۔بھجوا دئے تھے۔۔۔میرے ایک بہت اچھے دوست کی شادی ہے کل۔۔۔مہر ہے نا۔۔۔میری بھانجی۔۔۔۔اس کے چاچو کی شادی ہے۔۔۔میں نے بتایا تھا نا آپکو اس کے متعلق۔۔۔اس کے بڑے احسان ہیں مجھ پر۔۔۔اسی کو بھجوانے تھے پھول اور مبارکباد کا پیغام۔۔۔میں نے بھجوا دئے تھے پھول اور کارڈ بھی" اس نے جواب دیا تھا۔

"اچھی بات ہے۔۔۔آپ اپنے سب دوستوں کے کانٹیکٹ نمبرز ڈیوائس میں محفوظ کر لیں۔۔۔تاکہ وہاں جا کر آپکو سب کے ساتھ رابطہ کرنے میں آسانی ہو" سمیع نے اسے مشورہ دیا تھا

"اسکی کوئی ضرورت نہیں ہے۔۔۔میرا رابطہ آپ سے شروع ہو کر بس آپ پر ہی ختم ہو جاتا ہے۔۔۔میرے لئے بس ایک ہی کانٹیکٹ اہم ہے۔۔۔سمیع رندھاوا۔۔۔میرے سارے کانٹیکٹس بس آپ سے شروع ہو کر آپ پر ہی ختم ہو جاتے ہیں۔" وہ دُلار بھرے لہجے

میں بولی تھی اور ساتھ ہی اس کے کندھے میں اپنی باز وحمائل کی تھی۔سمیع مسکرایا۔وہ ایسی ہی تھی۔اس کے ساتھ اپنی محبت کا ہر لمحہ اتنا کھل کر اظہار کرتی تھی کہ بعض اوقات سمیع اپنے آپ کو خوش قسمت سمجھنے لگتا تھا۔زندگی میں دوبارہ سے مسکرانے میں اس لڑکی کا کردار بے حد اہم تھا۔اس نے اسے بدل کر رکھ دیا تھا۔وہ اس روز رات کو کونین کو خود جا کر اس کے گھر سے واپس لایا تھا اور اس کے تین دن بعد شہرین نے خاموشی سے دَم توڑ دیا تھا۔

یہ بات اذیت ناک تھی لیکن وہ سب جیسے اس دھچکے کے لئے تیار تھے۔وقت گزرنے لگا تھا۔زندگی اپنے مقام پر واپس آنے لگی تھی۔سمیع کو نارمل ہوتے کافی وقت لگ گیا تھا لیکن کونین نے اس دوران بھی اسکا ساتھ نہیں چھوڑا تھا۔وہ ہر مقام پر اس کے ساتھ تھی۔یہی وجہ تھی کہ جب سمیع نے کینیڈا کی امیگریشن لینے کا فیصلہ کیا تو بھی اس نے اسکا ساتھ دیا تھا۔

"میں یہاں نہیں رہنا چاہتا۔۔۔میں یہاں سے چلے جانا چاہتا ہوں۔۔۔چاہے چند سالوں کے لئے ہی سہی لیکن میں اس سارے دائرے سے نکلنا چاہتا ہوں۔۔۔مجھے یہاں رہنے میں اذیت ہوتی ہے"کونین نے ایک بار بھی نہیں کہا تھا کہ میں ایسا نہیں چاہتی۔اس نے سمیع کے اس فیصلے پر بھی لبیک کہا تھا۔اس سارے عمل میں کافی مہینے لگ گئے تھے اور آج وہ دونوں ایمن کے ساتھ ائر پورٹ کے ڈیپارچر لاؤنج میں بیٹھے تھے۔ایمن ساتھ بیٹھے بچوں کے ساتھ کھیلنے میں مگن ہوگئی تھی۔

"کونین بہت بولتی ہیں آپ۔۔۔اور یہ ایئر پورٹ ہے۔۔۔آپکا بیڈ روم نہیں ہے۔۔۔ذرا ٹھیک ہو کر بیٹھیں"سمیع نے سنجیدہ رہنے کی کوشش کرتے ہوئے اسے ٹوکا تھا۔وہ مزید اس کے قریب ہوئی پھر ناک چڑھا کر بولی۔

"میں زیادہ اس لئے بولتی ہوں تا کہ توازن قائم رہے۔۔۔آپ اتنا کم بولتے ہیں۔۔۔تو،مجھے خدشہ رہتا ہے کہ لوگ ہمیں گونگا نا سمجھ لیں۔۔۔اچھا تو نہیں لگتا نا کہ یہاں بیٹھیں لوگ سمجھیں کہ یہ کپل جو اتنا خوبصورت ہے۔۔۔اور لڑکی یعنی کہ میں جو کہ بہت ہی خوبصورت ہے۔۔۔گونگے ہیں۔۔۔اسی لئے زیادہ بول رہی ہوں میں"وہ ایسی ہی بے سروپا باتیں کرتی تھی لیکن سمیع کو اسکی زندگی سے بھرپور باتیں اچھی لگتی تھیں۔اسے لگتا تھا کہ اس کی ذات کے اندر جو سناٹے ہیں،کونین کی باتیں اس سناٹے کو ختم کر دیتی ہیں۔اس وقت بھی سمیع کو ہنسی آگئی۔اس نے اسکے دوسرے ہاتھ میں موجود سیل فون پکڑا تھا۔

"اچھا تو آپ بہت خوبصورت ہیں۔۔۔؟"وہ اسے چڑاتے ہوئے پوچھ رہا تھا۔اس نے سر ہلایا۔

"اس میں تو کوئی شک نہیں ہے کہ میں بہت خوبصورت ہوں لیکن آپکو یہ بات سمجھ میں نہیں آئیگی کیونکہ آپ نے کبھی مجھے غور سے نہیں دیکھا"وہ لاپروائی سے بولی تھی۔

"یہ کس نے کہا کہ میں نے آپکو غور سے نہیں دیکھا۔۔۔جناب میں نے تو آپکو پہلی ملاقات میں ہی بہت غور سے دیکھ لیا تھا؟"وہ بات برائے بات کر رہا تھا۔

"اچھا واقعی۔۔۔پھر آپ تو مرمٹے ہونگے مجھ پر۔۔۔آپ نے سوچا ہوگا نا کہ کتنی حسین لڑکی ہے یہ؟" وہ پوچھ رہی تھی۔سمیع مسلسل مسکرا رہا تھا اور ساتھ ساتھ اس کے موبائل میں محفوظ نمبرز کو ڈیوائس پر منتقل کر رہا تھا۔

"ہاں۔۔۔یہی سوچا تھا میں نے کہ کتنی خوبصورت لڑکی ہے۔۔۔لیکن اللہ نے اسے عقل کتنی کم دی ہے۔۔۔کاش ذرا سی عقل دی ہوتی تو مجھ غریب کا بھلا ہو جاتا" وہ باتیں اس سے کر رہا تھا لیکن توجہ موبائل کی جانب تھی۔

"آپ پہلے دن سے مجھ پر فدا تھے نا۔۔۔مجھے پہلے ہی شک تھا آپ پر۔۔۔کہ یہ بندہ شکل سے ہی گھنا میسنا لگتا ہے" وہ اسے چڑا رہی تھی۔

"اچھا اب ذرا خاموش رہیں ایک منٹ۔۔۔ایک ضروری کال کرنی ہے مجھے۔۔۔" وہ اسے ٹوک کر بولا تھا۔دوسری جانب کال مل گئی تھی۔سمیع بات کرنے لگا تھا۔اسے بات کرتا دیکھ کر وہ بالکل چُپ ہوگئی تھی کیونکہ اسے پتا چل گیا تھا کہ وہ کس سے بات کر رہا ہے۔ایک منٹ میں اپنی علیک سلیک مکمل کر کے سمیع نے اسے فون تھمانا چاہا تھا۔وہ متذبذب تھی۔سمیع نے فون کی اسکرین کو ہاتھ سے چھپایا تھا تاکہ دوسری جانب آواز نا جا سکے۔

"میری خاطر۔۔۔پلیز۔۔۔" وہ بہت محبت بھرے لہجے میں بولا تھا۔کونین نے فون تھام لیا تھا۔

"جی ابا۔۔۔ٹھیک ہوں۔۔۔جی بالکل۔۔۔ہاں جی ابا۔۔۔ایمن بھی ٹھیک ہے۔۔۔ہاں جی ابا۔۔۔جاتے ہی نمبر بھجوا دوں گی اپنا۔۔۔آپ بھی اپنا خیال رکھئے گا ابا۔۔۔دوا وقت پر لیتے رہیئے گا" اس نے روبوٹ کی طرح بات کی تھی لیکن کر لی تھی۔فون بند کر کے اس نے اپنا فون دوبارہ سے سمیع کو پکڑا دیا تھا۔ان دونوں نے اس موضوع پر کوئی بات نا کی۔سمیع جانتا تھا کہ کونین کے تعلقات اپنے ابا سے واجبی نوعیت کے ہیں لیکن وہ پھر بھی دھیان رکھتا تھا کہ وہ ان سے رابطے میں رہے۔اسی طرح وہ بھی سمیع کے والدین کے ساتھ رابطے میں رہتی تھی۔وہ اکثر ایمن کی اپنی نانا دادے اور خالاؤں سے بھی بات کروا دیا کرتی تھی۔سمیع نے فون بند کر کے اس کے بیگ کی زِپ کھولی تھی اور فون اس میں رکھ دیا تھا۔

"تھینک یو" سمیع نے کہا تھا۔وہ ایک لمحے کے لئے اسکا چہرہ دیکھتی رہی پھر سادہ سے انداز میں بولی۔

"آپ کی خاطر مر بھی سکتی ہوں۔۔۔یہ تو بس ایک فون کال تھی" سمیع نے سر ہلایا پھر ایک بار پھر سراہنے والے انداز میں اس کی آنکھوں میں دیکھ کر بولا۔

"تھینک یو سو مچ۔۔۔" اس نے ناک چڑھائی اور منہ بنا کر بولی۔

"تھینک یو سو مچ۔۔۔اونہہ۔۔۔ارے بندہ خدا! ایسی باتوں کے جواب میں" آئی لو یو" کہتے ہیں" سمیع کو ہنسی آگئی۔

"واقعی۔۔۔؟" وہ اس سے پوچھ رہا تھا پھر اسکے جواب کا انتظار کئے بغیر بولا۔

"لیکن میں ایسی باتوں کے جواب میں" آئی لو یو" نہیں کہتا" کونین نے پھر اسے گھورا تھا اور طنزیہ انداز میں بولی۔

"اچھا۔۔؟ تو آپ ایسی باتوں کے جواب میں کیا کہتے ہیں؟" سمیع چند لمحے مسکرا کر اس کے چہرے کی طرف دیکھتا رہا پھر اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے اس کی ناک کو ہلکا سا چھوتے ہوئے ذو معنی انداز میں بولا۔

"وہ میں آپکو گھر جا کر بتاؤں گا۔۔اب ہر بات کا جواب ائیر پورٹ پر بھی نہیں دیا جاسکتا" کو نین اسکی بات میں چھپی شرارت کو سمجھ کر جھینپ کر مسکراتے ہوئے ایمن کو دیکھنے لگی تھی۔اسکی بازو ابھی بھی سمیع کی بازو کے گرد لپٹی تھی۔اسکا ہاتھ سمیع کی بازو پر دھرا تھا۔سمیع نے اسکے اسی ہاتھ پر ہاتھ رکھ دیا تھا اور اطمینان سے اپنا سر کرسی کی پشت سے ٹکا دیا تھا۔



پھر اس کے قدموں نے کسی سطح کو چھوا تھا۔اسے لگا اسکا پورا وجود اوپر سے نیچے ہل گیا ہے۔۔ایسے جیسے خلاء باز خلا میں قلابازی کھاتے ہیں۔۔اس نے بھی دھیرے دھیرے ایسی ہی قلابازی کھائی تھی۔۔اور پھر وہ اپنی ٹانگیں اپنے پیٹ سے چپکا کر پرسکون ہو کر لیٹ گئی تھی۔۔ایسے جیسے اپنی ماں کے رحم میں ان کے رحم و کرم پر ہو۔



## ختم شد